# بعون صانع مکین و مکان فضل خلاق زمین و زمان

الحمد للہ کہ صحیفۂ یادگار زمانہ و نسخۂ نادر یگانہ جامع حالات سلاطین زمن و بعض مشائخ ہند بخط خوش

بمطبع نامی گرامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ طبع آراستہ شد

# فہرست مطالب تاریخ فرشتہ اردو جلد اول مکمل

# بعون صانع مکین و مکان فضل و خلاق زمین و زمان

الحمد للہ کہ صحیفہ یادگار زمانہ و نسخہ نادر یگانہ جامع حالات سلاطین زمن و بعض مشائخ ہند بخط خوش

الموسوم بہ







بکمال تصحیح و صرف زر کثیر بنظر اتحاف مشتاقان فن سیر وافادۂ عام اردو زبان سلیس میں جلیۂ ترجمہ سے مزین کر

## مطبع نامی گرامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں طبع سے آراستہ ہوا




بسم اللہ الرحمن الرحیم

مصرعہ برجستہ بسم اللہ ہی + ہر یہ لاثانی خدا آگاہ ہی + آئین ہو نام خدا نام خدا + جو محیط کل ہی اور سب سے جدا + جسنے بسم اللہ سے کی ابتدا + ہی یقینی اُسکو حاصل انتہا + اما بعد راے عالم دانشمندان روشن ضمیر پر مخفی نرہے کہ تمہید اس مجموعہ کی اوپر ایک مقدمہ اور بارہ مقالہ اور خاتمہ کے ہی مقدمہ ظہور اسلام کی کیفیت مین۔ مقالہ اول سلاطین لاہور کے ذکر مین۔ مقالہ دوسرا دہلی کے بادشاہون کے بیان مین۔ مقالہ تیسرا شاہان دکن کے ذکر مین مقالہ چوتھا شاہان گجرات کے اذکار مین۔ مقالہ پانچوان سلاطین مالوہ کے تذکرہ مین مقالہ چھٹا شاہان خاندیس کے بیان مین۔ مقالہ ساتوان ذکر شاہان بنگالہ مین۔ مقالہ آٹھوان ملتان کے شاہون کے تذکرہ مین۔ مقالہ نوان سندھ کے شاہون کے ذکر مین۔ مقالہ دسوان کشمیر کے شاہون کی صفت مین۔ مقالہ گیارھوان ملیبار کے فرمانروایون کی توصیف مین۔ مقالہ بارھوان مشائخین ہندوستان کے حالات مین مقدمہ معتقدات اہل ہند مین اور ذکر راجون کا اور بیان کیفیت ظہور اسلام کا اس بلاد مین واضح ہو کہ کتاب مہابھارت سے زیادہ کوئی کتاب مبسوط[1] اور معتبر درمیان اس طائفہ[مراد ہنود ۱۲] کے نہین ہی اور اُسے شیخ ابوالفضل فیضی بن شیخ مبارک نے عہد سلطنت جلال الدین محمد اکبر شاہ مین ہندی عبارت سے فارسی مین ترجمہ کیا اور اُسمین ایک لاکھ بیت سے متجاوز ہی مصنف اس کتاب کا بطور کوتاہ کرنے سخن اور اختصار کلام کے خلاصہ اُسکا اس مقام مین تحریر کرتا ہی تاکہ طالبان آثار اُسکے مطالعہ سے حظ وافی اُٹھا کر آغاز سے انجام تک مستفید ہون مخفی نرہے کہ ممالک ہند مین کیا خانوادہ حکمت اور کیا زمرۂ ریاضت اور کیا اصحاب فقاہت نے کیفیت پیدایش عالم مین اختلاف کیا ہی اُنمین سے تیرہ طریق کتاب مہابھارت مین مذکور ہین لیکن دلیل پر اعتماد کرنے والون کے نزدیک اُنمین سے کوئی طریق اس قبیل کا نہین کہ

لہ مبسوط کشادہ و دراز [illegible]

جس سے خاطر تحقیق طلب کو گونہ اطمینان حاصل ہو اور آرزو اُسکی قدرے برآوے **نظم** سررشتۂ کار آفرینش ✤ دیدن نتوان بچشم بینش ✤ این رشتہ قضا نہ آنچنان تافت ✤ کورا سر رشتۂ توان یافت ✤ سر رشتۂ قدرت خدائی ✤ ہر کس نکند گرہ کشائی ✤ مدار گردش روزگار پر بوقلمون کا ہنود کے اعتقاد ناقص مین چار دور پر ہی اول ست جگ ـ دوسرا ترتا جگ تیسرا دواپر جگ چوتھا کلجگ جسوقت کہ دور کلجگ تمام ہوتا ہی پھر سر نو دور ست جگ آتا ہی اور کلجگ پر منتہی ہوتا ہی وعلی ہذا القیاس ہمیشہ احوال اس جہان کا اوپر اسی طریق کے رہا اور رہیگا اور ابتدا اور انتہا سے کوئی نشان پیدا نہین ہی اور بعضی کتب معتبرہ سے مطالعہ ہوا کہ ایک شخص نے صاحب سلونی مادون العرش وفوق الفرش یعنی علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ یا امیر المؤمنین آدم سے تین ہزار سال پیشتر کون تھا فرمایا کہ آدم جب یہ معنی تین مرتبہ تکرار پائے وہ سائل سر بگریبان و ساکت ہوا اُسوقت حضرت شاہ ولایت پناہ نے ارشاد کیا کہ اگر تو مجھسے تیس مرتبہ پوچھتا کہ آدم سے پیشتر کون تھا یہی کہتا مین کہ آدم اُس سے بھی کہنگی عالم کی استنباط اور استخراج ہوسکتی ہی اور ہنود کے اقوال بھی محض ترہات یعنی باطل اور ارو آمیز شمار نہین ہوسکتے اور بعضے برآئمہ سلف کے قول سے مستفاد ہوتا ہی کہ عالم منتہی ہوتا ہی اور حشر و نشر کا روز حق ہی اور مدققین یعنی کام باریک کرنے والے اور محققین یعنی تحقیق کرنے والے اُنکے ان باتون کی تاویل کرتے ہین بہرحال مدت ست جگ کی سترہ لاکھ اور اٹھائیس ہزار سال مشہور ہی اور اس دور مین اوضاع جہانیان کے صلاح و سداد یعنی نیکی و راستی اور درستی کردار اور گفتار کی ہی اور وضیع و شریف اور فقیر و غنی راہ راستی و درستی اور مرضیات الٰہی سے تجاوز اور تفاوت نہین کرتے ہین اور اس عہد مین انسان کی عمر طبیعی لاکھ برس کی مشہور ہی سبحان اللہ کیا بات ہی اور کیا عمر **رباعی** زین ششدرہ کہن بجز نام کہ یافت ✤ ماہیت این جنبش و آرام کہ یافت ✤ اندیشہ درین طلسم سربستہ خطا ست ✤ آغاز جہان کہ دید انجام کہ یافت ✤ اور امتداد یعنی درازی ایام ترتا جگ کی بارہ لاکھ اور چھیانوے ہزار سال متعارف ہی اور اس زمانہ مین تین حصہ اوضاع مردم کے رضائے الٰہی کے موافق ہوتے ہین اور عمر طبیعی انسان کی دس ہزار سال معروف ہی اور تیسرا دور کہ عبارت دواپر جگ سے ہی آٹھ لاکھ اور چونسٹھ ہزار سال متداول یعنی از یکدیگر نوبت بنوبت گرفتہ شدہ و دست بدست گردانیدہ شدہ ہی اور ان اوقات مین طرز و روش عالم کے رہنے والون کی درست گفتاری اور راست کرداری ہو اور عمر طبیعی انسان کی ہزار سال مشہور ہی اور عمر بابا آدم اور نوح اور مثل ان بزرگوارون کی جو ہزار اور قریب ہزار سال کے نشان دیتے ہین اہل ہند قبول کرتے ہین اور کہتے ہین چونکہ یہ لوگ اواخر دور دواپر جگ مین پیدا ہوئے تھے اسوجہ سے اسیقدر انکی عمر واقع ہوئی اور مدت دور چہارم یعنی کلجگ کی چار لاکھ اور بتیس ہزار سال مستقل ہی اور اس دور مین تین حصہ اطوار ساکنان عالم کے ناراستی اور نادرستی پر ہین اور عمر طبیعی اس عہد مین سو برس اور ضابطہ ایام ہر دور کا وہ ہی کہ مقدار کلجگ کی جسوقت ایزاد ہووے دواپر جگ کی مدت ہی اور جسوقت مقدار دواپر جگ اضعاف ہو مدت ترتا جگ ہو اور جب مقدار ترتا جگ زیادہ ہووے ست جگ کی مدت ہی اور اب اہل ہند کے حساب سے کہ تاریخ ہجرت رسالت پناہ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ہزار اور سینتیس کی پہونچی ہی

دور کلجگ سے چار ہزار اور چھ سو اور چوراسی برس آخر ہوتے ہین زہے کہنگی عالم دنخے طرفگی آدم رباعی
سررشتۂ عالم کہن پیدا نیست ؛ زین کہنہ صحیفہ یک سخن پیدا نیست ؛ ہر چند بگرد این جہان میگردم ؛
زین چنبر گردون سروبن پیدا نیست ؛ اور اہل ہند کا اتفاق ہی کہ حضرت باری نے پہلے پانچ عنصر پیدا کیے
چار مشہور یعنی خاک - باد - آب - آتش اور پانچوان اکاس اور اوسکے بعد ایک شخص مجرد وتنہا دو آتش نژاد
کہ مسمی بہ برہما ہی باختلاف روایات پردۂ نیستی سے جلوۂ ہستی مین لایا اوسکو وسیلہ ابداع آفرینش یعنی پیدا کرنا ایک
چیز کا تازہ اور نئی ہو اور سبب ایجاد عالم کیا اور مراد عنصر آکاس سے عوام ہند کہتے ہین آسمان ہی اور خواص
اونکے تکذیب آسمان کی کرتے ہین اور کہتے ہین کہ حکماے ہند وجود آسمانی کے قائل نہین ہین اور جو کچھ دکھائی دیتا ہی
ہوا ہی اور یہ کواکب جو نظر آتے ہین ذات قدسیہ بزرگان سلف کی ہی کہ ریاضات نفس الامریہ وعبادات قدسیہ
کے وسیلہ سے نورانی ہیکل اور روحانی پیکر ہوکر کے تخلق ساتھ اخلاق الٰہی اور تشبہ ساتھ اوصاف نامتناہی کے
پیدا کرکے اوپر مدارج ارتفاع کے سیر کرتے ہین اور ساتھ ارادت نفسیہ کے بیچ عالم علوی کے پرواز فرماتے
ہین اور بعض کہ مرتبہ کمال کو پہونچے ہین ستارے بزرگ ہوکر کے عالم سفلی کی طرف ہرگز رجوع نہین کرتے ہین اور
بعض کہ دون مرتبہ کمال ہین بقدر حال اوپر آسمان بلندی اور سرواری کے صعود کرکے پھر عالم سفلی کی طرف ہبوط
کرتے ہین پس عنصر آکاسی جیسا کہ انکی کتب مبسوطہ مین مذکور ہی اور معنی رکھتے ہین اوسے مطالعہ فرماکر دریافت کرین
کہ بیان اوسکا اس مقام مین موجب تطویل سمجھکر قلم انداز ہوا رباعی بہر سر نوک خامہ حرفے دگر است ؛ وان
دُر یقین بہ بحر ژرفے دگر است ؛ از حرف نگار این گرہ نکشاید ؛ دانندۂ راز این شگرفی دگر است ؛ اور
خالق کے اذن سے برہما نے انسان کو مکمن خفا سے بیچ منصۂ ظہور کے جلوہ گر کرکے چار گروہ کیے برہمن چھتری بیس
سودر البشر نے طائفہ اولی کو مجاہدات اور ریاضات اور حفظ احکام اور حدود کے لیے معین کرکے عالم معنوی کی
پیشوائی سپرد فرمائی اور گروہ ثانی کو مسند ریاست اور حکومت صوری پر نصب کرکے مقتدائی عالم ظاہری کی
عنایت فرماکر ذریعہ انتظام عالمیان کیا اور فرقۂ ثالث کو واسطے کاشتکاری اور حصول مکاسب اور تمام
پیشون کے تعین کیا اور جماعت رابع کو اقدام خدمت پر مقرر فرمایا اور بمقتضاے تائیدات یزدانی اور
الہامات ربانی برہما مذکور ایسی کتاب کہ متضمن صلاح معاد اور معاش کے ہو ظہور مین لایا اور اوس کو بید
کہتے ہین اور القاے الٰہی سے عقل مجرد شعار نے اوسکو ایسا قانون کہ کثرت کو خلوت خانۂ وحدت مین پھیلاوے
اور انتظام اجناس خلائق اور صنوف طوائف دیوے اختراع کیا اور ضوابط جید اور مسائل منفعت مند رائج
کرکے ساتھ کتاب الٰہی کے مشہور کیا تا کہ عوام الناس کے واسطے مہار دینی ہو کر ایک قائد آگے اور سائق پیچھے سے
ہو اور مفازۂ ظلم اور لا پر نہ بھٹکین تابع راہ راست کے رہین اور بید کی کتاب مین لاکھ اشلوک ہین اور اشلوک چار چرن
سے عبارت ہی اور چار چرن کمتر ایک اچھر اور زیادہ چھبیس اچھر سے نہین ہوتا ہی اور اچھر سنسکرت زبان مین
ایک حرف کو کہتے ہین یا دو حرف ثانی ساکن کو اور دانایان ہند کا اتفاق ہی کہ عمر گرامی اس اعجوبۃ الخلائق کی کہ
مخترع کتاب مذکور ہی سو سال غیر عرفی ہی کسواسطے کہ ہر سال اوسکا تین سو اور ساٹھ دن شانی ہین اور ہر ایک دن
شامل کیا گیا اور یہ چار ہزار سال دورہ مذکور کے ہر دور ہر ایک شب بدستور اور ہر ایک دن متضمن برابر جگ مسطور کے ہی

[illegible]

اور براہمہ دانشور متفق ہین کہ اس زمانہ تک کہ قلم مشکبین رقم بیچ تحریر اس بیاض کے ہو بہت سے برھما عالم ظہور مین آئے ہین اور بپردۂ نیستی مین خرامان ہوئے ہین اور ثقات براہمہ سے سُنا گیا کہ یہ برہما موجود ہزارہ یکم ہو کہ اُسکی عمر سے پچاس برس اور نصف روز گذرا اور شروع نصف آخر روز ہو نظم اے دو جہان ذرۂ از راہ تو ٭ ہیچ تر از ہیچ بدرگاہ تو ٭ فکرت ما را بدرت راہ نیست ٭ جز تو کس از سر تو آگاہ نیست ٭ بہ کر ز بیچارگی جان خویش ٭ معترف آئیم بہ نقصان خویش ٭ بر درت اے مایہ دہ زندگی ٭ پیشۂ ما نیست بجز بندگی ٭ حکایت راویان حکایت اور ناقلان روایت یون بیان کرتے ہین کہ نصف آخر دواپر جگ مین شہر ہاے ہندوستان جنت نشان سے جسکا نام ہستنا پور ہو ایک راجہ کھتری تھا اور وہ تخت داد گستری پر متمکن ہو کر رعیت پروری کرتا تھا اور نام نامی اُسکا راجہ بھرت تھا اُسکے بعد سات فرزند اُسکے بطناً بعد بطن تخت فرمانروائی پر اجلاس کرکے خلوتخانہ ممات کی طرف راہی ہوے اور آٹھوین بار اُسکی نسل سے ایک فرزند پیدا ہوا کہ اسم اُسکا راجہ کور تھا اور کورکھیت تھانیسر کہ ایک شہر بزرگ ہو اُسی کے اسم پر شہرت رکھتا ہو اور اُسکی اولاد کو کوروان کہتے ہین اور چھٹی مرتبہ ایک فرزند اُسکی اولاد سے پیدا ہوا اور اسم اُسکا چترسج رکھا اور وہ راجہ بزرگ ہوا اس سے دو فرزند متولد ہوئے ایک دھتراشٹر دوسرا پنڈ اگرچہ دھتراشٹر خلف الصدق یعنی بڑا بیٹا تھا لیکن بسبب نابینا ہونے کے ریاست اور راج اُسکے چھوٹے بھائی کو کہ پنڈ تھا متعلق ہوا اور بزرگی اُسکی حد نہایت اور غایت پہ گذری کہ فرزند اُسکے اُسکے اسم سے ہمنام ہوئے اور خلائق اُنہین پنڈوان کہنے لگی اور پنڈ کے پانچ فرزند تھے جد ہشترا اور بھیم سین اور ارجن اور ان تینون کی مان مسماۃ کنتی تھی اور چوتھے کا نام نکل اور پانچوین کا سہدیو تھا اُن دونون کی مان مسماۃ مادری ہو اور دھتراشٹر کے ایکسو اور ایک فرزند تھے سو فرزند مسماۃ گندھاری کے شکم سے کہ دختر قندھار کے راجہ کی بیٹی تھی متولد ہوئے اور سب سے بزرگ مسمے دریودھن تھا اور ایک بیٹا اور یویچہ نام دختر بقال سے پیدا ہوا اور کوروان مشہور عبارت ان فرزندون سے ہو القصہ جب پنڈ نے قضاے الٰہی سے رخت ہستی عالم باقی کیطرف کھینچا ظاہرا حکومت دھتراشٹر کے تعلق ہوئی اور معنیً یعنی باطن مین سلطنت اُسکے فرزندون کے نصیب تھی اور بالتخصیص دریودھن کو کہ بڑا بیٹا اُسکا تھا اور دریودھن کہ دشمن گدازی دین سلطنت مین ضروریات سے اور دفع کرنا دشمنون کا شریعت اہل طمع مین مرضیات سے ہو پنڈون سے متوہم ہو کر اُنکے اخراج کی فکر مین ہوا اور دھتراشٹر نے بھی اُس جماعت کی مخاصمت سمجھکر حکم نافذ فرمایا کہ پنڈے شہر سے بہت دور مکان تعمیر کرکے سکونت کرین شاید کہ بعد الکنہ سے عداوت مین کچھ تخفیف حاصل ہو اور دریودھن نے معماران چابکدست سے اشارہ کیا کہ چھت اور دیوار پر اس مکان کے اسقدر لاک اور روغن قیر لیپین کہ اندک شعلۂ آتش سے وہ مکان تمام و کمال جلکر خاکستر ہو اور پنڈون سے ایک اثر نرہے اور پنڈے بھی اصل مطلب کو سمجھکر جویاے وقت تھے جب وہ مکان تیار ہوا ایک رات کو پنڈون نے اپنے ہاتھ سے آگ اس مکان مین لگائی اور اپنی والدہ کے ہمراہ دشت کی طرف روانہ ہوے اور بھیل نام ایک عورت کہ پانچ بیٹے اُسکے ہمراہ تھے اور وہ دریودھن کی طرف سے آگ لگانے کے واسطے اس مکان مین ساکن ہو کر جویاے وقت اور طالب فرصت تھی اُس رات وہ عورت مع اپنے فرزندون کے اس کورۂ آتش مین جلگئی اور مضمون من حفر بئراً لاخیہ فقد وقع فیہ واضح ہوا اور دریودھن

کے مخبرون نے اُس عورت اور اُسکے فرزندون کا جلنا پنڈون اور اُنکی مان کا جلنا تصور کرکے مژدہ روح افزا کوروان
کے گوش زد کیا اور یہ لوازم خوشحالی اور مراسم فارغبالی بجالائے اور پنڈے اس سرگذشت کے بعد کہ ترجمہ
مہابھارت کا شہد اسکا ہو تغیر اسما اور اوضاع کرکے خرابہ سے آبادی مین آئے اور شہر کنبلا مین بنیاد اقامت
کی ڈالی اور بطالف الحیل سے پانچون بھائی مسماۃ دروپدی یعنی راجہ کنبلا کی بیٹی کو بشرکت حبالۂ ازدواج مین لائے
اور ستر روز نوبت ہر ایک کی قرار دیکر کمال اتحاد اور یگانگی اس امر مین سمجھے اور بعض ہنود اسواسطے کہ ایسا فعل انکے طریق مین
جائز نہین اس واقعہ کو تاویل کرتے ہین واللہ اعلم بالصواب یہانتک کہ جب آثار رشد اُنکی پیشانی اقبال سے لائح اور
آوازہ بزرگیون کا واضح ہونے لگا دریودھن اور خاندانی اُسکے متنبہ ہو کر مقام تحقیق مین در آئے اور کنہ معاملہ مین
پہونچکر سمجھے کہ پنڈوان کا جلنا اراجیف تھا پھر ساختہ توجہات دوستانہ اور تفقدات خویشانہ کے اُن سب کو ہستناپور
مین لائے اور بعد تقدیم مراسم مہانداری کے ولایت موروثی بھائیون پر قسمت کی اندرپت کہ دہلی کہنہ اُسکے قریب
ہے مع نصف ولایت پنڈون کے تصرف مین آئی اور ہستناپور مع نصف دیگر ولایت کے کوروان کے قبضہ مین
رہا اور چند روز کے بعد اکثر امراے بزرگ نے علامات رشد اور اقبال پنڈون کی پیشانی مین مشاہدہ کرکے نوکری
اُنکی اختیار کی اور کوروان ظاہراً تابع مطلق اور باطناً مقام نفاق اور خلاف مین پڑے اور اُس عرصہ مین یہ امر
جدشٹر کے خاطرنشین ہوا کہ جگ راجسوئی کرے اور جگ راجسوئی عبارت اُس سے ہے کہ آتش عظیم روشن کرین
اور قسم قسم کی خوشبو اور میوے اور غلہ اور تمام جنسین جمع کرکے انوار جلیہ ام العناصر مین کہ مراد آگ سے ہے ڈالین
اور انواع تصدقات اور اصناف مبرات ظہور مین پہونچاوین اور بسبب اس امر کے تقرب درگاہ ایزدی ڈھونڈھین
اور ایک شرائط جگ راجسوئی سے یہ ہے کہ راے ہفت اقلیم جمع ہو کر اس جشن کے لوازم خدمات بجالاوین پھر
جدشٹر نے اپنے چارون بھائیون کو بقیہ اقالیم کی تسخیر کے واسطے چار سمت عالم مین تعیین فرمایا اور تائید الٰہی سے
یہ آرزو چند روز مین حاصل ہوئی اور چارون بھائی کہ کاردان و کارفرما تھے بسبب رہبری افواج تائید الٰہی اور
جنود حمایت نامتناہی سے عالم کی سیر فرما کر سلاطین روزگار اور فرمان روایان ہر دیار کو خطا اور روم اور حبش
اور عرب اور عجم اور ترکستان اور ماوراءالنہر اور تمام آبادی عالم سے مع خزینہ ہاے بسیار پاے تخت اندرپت مین
حاضر لائے اور مہمات جگ راجسوئی مین مشغول ہوئے اور جسطرح سے دل چاہتا تھا صورت انجام پائی دریودھن
نہ دولت اور دارائی اور عظمت اور فرمانروائی مشاہدہ کرکے مقتضاے بشریت کام سے گیا اور حسد کی آگ کہ
اُسکے کانون سینہ مین مخفی تھی شعلہ زن ہوئی اسواسطے محیلان روزگار اور مدبران مصار سے تدبیر اُسکی ڈھونڈھی
جو کہ اس عہد مین قمار بازی نہایت درجہ مروج تھی کعبتین لتوری کو کہ وہ ایک قسم نرد لعبت قمار سے ہے قلب بنائی
اور یہ تجویز کیا کہ دریودھن ساتھ جدشٹر اور دوسرے بھائیون کے قمار کھیلے پھر حسن ملائمت سے پنڈون کو اندرپت
سے کہ پاے تخت اُنکا تھا ہستناپور مین طلب کرکے مراسم ضیافت مین مشغول ہوئے اور ہنگامہ قمار کا گرم کرکے
کعبتین مذکور درمیان مین لائے اور پنڈے کہ راستی طبع اپنی سے ناراستی حریف وغاپیشہ اور کعبتین قلبی سے
مطلق اطلاع اور آگاہی نرکھتے تھے مال اور ملک تمام ہار گئے اور دریودھن نے کہ چاہتا تھا کہ اُنھین دشت ادبار
مین آوارہ کرے اور کعبتین کی طرف سے دلجمعی رکھتا تھا آخر کو یہ شرط کی اور ہاتھ آستین مارا کہ اگر تم یہ بازی جیتو

توجو کچھ مال تمنّا راہی مجھسے پھیر لو اور جو یہ بازی مین جیتون تو تم سب پنڈے بارہ برس آبادی چھوڑ کر بہ لباس فقر صحرا مین ساتھ وحوش اور طیور کے بسر لیجاؤ اور انقضاے مدت معہودہ کے بعد آبادی مین آنکر اسطرح سے سال بھر کا زمانہ گذرانو کہ کوئی شخص تمھین نہ پہچانے اور جو یہ شرط پوری نہو تو پھر مدت مذکور یعنی بارہ برس جنگل مین بدستور سابق ایام گذاری کرو ناگاہ کعبتین طالع کی نحوست سے پنڈون نے شرط آخر جوے کی ہاری اور شرط کے موافق پانچون بھائی جلاوطن ہوکر بارہ برس تک دست و صحرا مین پھرے اور تیرھوین برس ولایت واٹین مین کہ پرگنات دکن سے ہے آئے اور ایک برس اقرار کے موافق اسیطور سے بسر لیگئے دریودھن نے ہرچند جستجو کی اُنکا نشان نپایا اور پنڈون نے انقضاے ایام موعود کے بعد کشن بن بسدیو کو بطریق رسالت بھیجکر مملکت اپنی طلب کی دریودھن نے عدم وفاے شرط مین کلام کیا جو کہ دریودھن صدق سے فروغ نرکھتا تھا دروغ اُسکا اثر پذیر نہوا اور پنڈون کی حقیقت اعیان سلطنت اور ارکان مملکت پر ظاہر ہوئی کارزار پر قرار دیا پنڈے اجتماع جنود اور فراہمی افواج مین آمادہ ہوے اور طرفین کی فوج کورکھیت کے میدان مین کہ تھانیسر کے قریب واقع ہے دور کلجگ کے اوائل مین حاضر ہوئی آراستگی افواج اور تسویہ صفوف کے بعد طرفین کے پہلوانان نامی اور مبارزان گرامی نے ساتھ ایسی آئین کے کہ مقابلہ کے مذہب اور مقابلہ کے ملت مین مروج اور تجویز ہے جنگ شروع کی اور اٹھارہ دن تک جنگ قائم رہی اور غالب مغلوب سے متمیز نہوا چونکہ انجام کار ارباب تزویر کا ذلت و رسوائی ہے آخر دریودھن اور منتسب اُسکے مقہور اور مغلوب ہوگئے اور میدان جانستان اور معرکہ مبارزت مین شربت ہلاک چکھکر ملک عدم کی طرف راہی ہوئے اور ہنود کا اعتقاد یہ ہے کہ اس معرکہ مین گیارہ کشون لشکر کوروان کی طرف تھا اور سات کشون پنڈون کیجانب تھا اور کشون ہنود کی اصطلاح مین عبارت اکیس ہزار چھ سو ستر شخص فیل سوار سے ہے اور موافق اس عدد کے علاوہ سوار و پینسٹھ ہزار و چھ سو شخص اسپ سوار اور ایک لاکھ اور نو ہزار اور چھ سو اور پچاس پیادہ اور سب سے طرفہ تر یہ کہ کہتے ہین کہ اس معرکہ جدال و قتال مین طرفین سے زیادہ بارہ آدمیون سے زندہ اور سلامت نہ رہے چار نفر دریودھن کے لشکر سے ایک کرپاچاریج برہمن کہ فریقین کا استاد اور صاحب السیف والقلم تھا دوسرا اشوتھامان بیٹا حکیم دودن کا کہ وہ بھی جانبین کا معلم تھا تیسرے کرت برمان کہ یادوان کی جماعت سے تھا چوتھا سنجے کہ باوفور دانش پہلوان دھنراشٹر تھا اور آٹھ نفر پنڈون کی طرف سے پانچ بھائی جدشٹر وغیرہم باقی رہے چھٹا ساتک کہ وہ بھی یادوان کی قوم سے تھا اور جرأت اور شہامت مین شہرۂ آفاق ساتوان ججتش کہ برادر غیر مادری یعنی سوتیلا بھائی دریودھن کا تھا آٹھوین کشن اگرچہ شہرت کمال کے باعث صفات و بیان سے مستغنی ہے لیکن احوال اُسکے سے مختصر لکھتا ہون اور بعض اُسے مثل واجب الوجود کے پرستش کرتے ہین اور مشہور ہے کہ منجمون نے اُسکے طالع کے زائچہ سے بدبختیان مشاہدہ کرکے راجہ کنس کو جو یادوان کا رئیس تھا خبر دی اور راجہ نے کشن کے قتل کا حکم نافذ کیا اور کشن مقام نند گانون نام مین کہ شیوہ شیرفروشی اور گاؤ چرائی کا رکھتا تھا گیارہ برس پوشیدہ رہا اور آخرالامر بسبب مکر اور فریب اور طلسمات اور شعبدہ کے راجہ کنس کو قتل کرکے ظاہر مین کاروبار سلطنت اوگرسین کے متعلق رکھا اور آپ معنی مین حکومت صوری کرتا تھا رفتہ رفتہ بسبب قدرت بشر تجاوز کر بل محض ترو دیرا است

دعوی الوہیت کا کیا اور خلق کثیر اُسکے دعوی باطل کو تصدیق کرتی تھی اور تیئیس برس کا زمانہ خانۂ نند کے نکلنے کے
بعد شہر متھرا مین ساتھ اوباشی کے گذرانا اور چیزہاے لطیف اور افسانہاے بدیع اس سے مشہور اور معروف ہین
عاقبت الامر راجہ جراسنگ ولایت بہار اور پٹنہ سے مع لشکر بیشمار اُسکے دفع کی عزیمت کر کے شہر متھرا
کی طرف متوجہ ہوا اور مغرب کی جانب سے بھی کالیون نام راجہ ملیچھان سے یعنی اس گروہ سے کہ وہ آئین دین ہنود
پر نہ تھے اسکے دفع کے واسطے متوجہ ہوا راوی کہتا ہی کہ وہ راجہ عربستان کا تھا بہرحال کشن تاب مقاومت ان ہر دون
راجہ کی نہ لایا اور دوارکا کی طرف کہ سمندر کے ساحل پر واقع ہی اور احمد آباد گجرات سے سو کوس مسافت
رکھتا ہی بھاگ کر قلعہ بند ہوا اور آٹھ سات برس اُس حدود مین مقیم ہو کر فکر اپنی خلاصی کی کرتا تھا اور کچھ مفید نہ ہوتی تھی
یہانتک کہ ایک سو اور پچیس برس کے سن مین دریودھن کی مان کی نفرین کے سبب سے بدترین طریق اور گوناگون
صعوبات سے راہ عدم کا مسافر ہوا اور بعضون کا اعتقاد وہ ہی کہ وہ غیبت یعنی چشم خلائق سے پوشیدگی اختیار کر کے زندہ جاوید
ہی اور چونکہ گندھاری کی نفرین کو ایک امر غریب مذکور کیا ہی لہذا خامۂ دوزبان اُس کی شرح مین مشغول ہوتا ہی
بیان کرتے ہین کہ جب وضع حمل اُسکا نزدیک ہوا اُسکے دل مین گذرا کہ میرا شوہر دھرتراشٹر نابینائی کی جہت سے
دیدار فرزند سے بے بہرہ ہی بہتر یہ ہی کہ مین بھی آنکھ فرزند کے دیکھنے سے دنیا مافیہا مین بند کرون اور اپنے شوہر کی
ہمدرد اور شریک ہون پس جس روز کہ دریودھن پردۂ عدم سے وجود مین آیا مسماۃ گندھاری نے چشم جہان
مین عمداً بند کی اور اسی طور سے سالہا سال آنکھیں بند رکھیں یہانتک کہ اُسکا بڑا بیٹا جوان ہوا اور پنڈون کے
ساتھ مخاصمت کی اور طرفین اپنے فرودگاہ مین ہو کر فوج فوج سپاہ سے حرگاہ کیطرف متوجہ ہوئے اور بُعد بسبب
قرب کے مبدل ہوا اور آپسمین قرار پایا کہ کل تنور حرب آتش ضرب سے گرم ہوگا گندھاری نے اپنے فرزند سے کہا
کہ اے قرۃ العین اور چشم والدین بلنہیار مضبوط انسان کے جسم کو آفتون اور جملہ بلاؤن سے محروس و مصئون رکھتا ہی کل کہ کارزار
شروع ہوگی جو تن نازنین تیرا اس جوشن سے عاری ہی مجھے اندیشہ ہی کہ مبادا تجھے آسیب پہنچے پس تو برہنہ ہو کر
میرے سامنے حاضر ہو تو آنکھ کھول کر تیرے تمام جسم پر نظر ڈالون دریودھن نے اُس سے ملازمت کا طریق
پوچھا اُسنے جواب دیا کہ اس زمانہ مین کوئی شخص عقل و دانش اور فضل و بینش اور راستی اور درستی مین مثل پنڈون کے
نہین ہی اُنکی خدمت مین جاکر استفسار کر دریودھن حسب ایما پنڈون کی خدمت مین حاضر ہوا اور اپنے آنیکا سبب
اظہار کیا وہ لوازم مہمانداری بجا لائے باوصف اسکے وہ خوب جانتے تھے کہ یہ ہمارا نہایت دشمن ہی سررشتہ صلاح اور
راستی کا ہاتھ سے نہ دیکر سخن راست زبان پر لائے اور بولے کہ فرزند شکم مادر سے برہنہ وجود مین آتا ہی اور آنکھ والدین
کی بھی اُس حالت مین اُسپر پڑتی ہی اور یہ پہلی دفعہ ہی کہ تیری مان تجھے دیکھا چاہتی ہی تحقیق آج ہی تیرا روز تولد ہی بہتر ہی کہ
تو برہنہ اپنی مان کے حضور حاضر ہو تو نور نظر اُسکا تیرے سراپا پر پڑے اور تجھے بلیات سے محفوظ کرے دریودھن پنڈون
سے رخصت ہو کر والدہ کیطرف عازم ہوا اثناے راہ مین کشن اُس سے دوچار ہوا اور سبب تنہا فوج دشمن مین آنیکا
پوچھا دریودھن نے شرح ماجرا بیان کیا کشن نے اپنے دل مین سوچ لیا اور احساس کیا کہ اگر وہ پنڈون کے کہنے پر
عمل کرے بیشک روئین تن ہو اور کوئی حربہ اسکے جسم پر اثر نہ کرے اور ہماری ہلاکی کا باعث ہو یہ مکاری و پرکاری سے
قہقہہ مار کر ہنسا اور کہا اے نادان جو شخص کہ دشمنون سے طریق صواب ڈھونڈھے ظلم کی راہ ناپے بلکہ چاہ خطا مین سرنگون

کہتے ہین جان کر پنڈون نے تجھسے استہزا کی ہی بغور سُن کہ جسوقت تو متولد ہوا تھا بتر اعضو تناسل نہایت خُرد سی اور حقارت سے خوب مرئی اور معائنہ ہوتا تھا اب کہ مصداق جزو اعظم کل سے ہوا اپنی ماں کو کیونکر بیجا با دکھلائیگا دریودھن نے اصل مطلب سے غافل ہوکر فریب کھایا اور دست توسل اُسکے دامن قول لاپنے پر مستحکم کیا پھر اُسنے یہ کہا کہ پنڈون نے جو کچھ کہا ہی خوب اور مرغوب ہی لیکن تو شرم وحیا کا لحاظ کرکے ہار طویل الذیل پھولون کے اپنی گردن مین ڈال تو بتیرا عضو تناسل پوشیدہ رہے دریودھن نے اُسکے کہنے کے موافق عمل کیا یعنی پھولون کے ہار طویل گلے مین ڈالکر اپنی ماں کے مقابل ایستادہ ہوا اور عرض کی مین حاضر ہون آنکھین کھولکر نظر اپنے قرۃ العین پر ڈال اُسنے اس گمان سے کہ یہ پنڈون سے تعلیم لیکر آیا ہی اور انھون نے اسے بدتھابُن ذکی ہوگی بیساختہ اور بے دفعۃً آنکھ کھولی جب حمائل گل کی نظر آئی نعرہ مارکر بیہوش ہوگئی اور کچھ دیر کے بعد ہوش مین آنکر بکا عظیم برپا کیا اور کہا اے فرزند یہ پھولون کا ہار پنڈون نے تجویز کیا ہی اُسنے کہا نہین البشر کی قسم کشن نے تجویز کیا ہی گندھاری نے سوہانتہ دعاے بد کے واسطے اُٹھاکر سوز دل سے کشن کو نفرین کی اور دست دریغ آستین ملکر بولی کہ دلبند اس مقام پر جو میرے نور نظر سے پوشیدہ رہا ہی تو حربہ کھاکر قتل ہوگا اور کشن بھی اُسکی دعاے بد کے اثر سے انواع عقوبات سے جیسا کہ سابق مین گذارش ہوئی راہ عدم کا مسافر ہوا القصہ جدھشٹر دریودھن کے قتل و برباد کرنے کو روان کے بعد تمام ممالک ہندوستان وغیرہ مین مستقل ہوکر عالم کا فرمانروا ہوا اور یہ بھی کہتے ہین کہ اس قصہ کے چھتیس برس کے بعد بسبب توفیقات یزدانی کے جدھشٹر نے بقاے دنیاے بے ثبات پر اطلاع پاکر قبل اس کے کہ وہ مقام ادبار مین آوے دنیاے دنی کو ہیچ و پوچ سمجھکر ترک کیا اور ساتھ رفاقت چارون بھائی کے طریق تجرد اختیار کیا (یعنی جوگی ہوگیا) اور پھر عدم کی طرف راہی ہوا فرد گفتی کہ کجا رفتند آن تاجوران اتابک * زا ایشان شکم خاک است آبستن جاویدان * حاصل کلام کوروان اور پنڈون نے باتفاق یکدیگر چھتیس برس ملک رانی کی اور دریودھن تیرہ برس باستقلال تمام روے زمین کا حاکم رہا اور جنگ مذکور کے بعد جیسا کہ مذکور ہوا جدھشٹر بھی چھتیس سال تمام عالم کو زیر نگین کرکے فرمانروا رہا اور مجموع ایام سلطنت فریقین ایک سو اور پچیس سال تھے سبحان اللہ ایسی حکایت عجیب و غریب ہندوستان کے سوا کسی تواریخ ہفت اقلیم مین مندرج نہین کہ فرد سشن بازار شعوری کے ایسا دکھلاتے ہین کہ بعد مرور ایام ارجن کی اولاد سے ایک فرزند پیچ وجود مین آیا اور وہ سریر سلطنت اور ریاضت صوری و معنوی پر متمکن ہوا اور ابواب عدل و رافت کے زمانہ کے منھ پر کھولے اور احوال گذشتہ کو تنبیہ اوضاع آیندہ کرکے مرضیات الٰہی مین بسر لیجاتا تھا ایک روز اُسکے دل مین یہ خطرہ گذرا کہ تنازع اسلاف کا میرے کیا سبب تھا اور احوال بزم و رزم اُنکا کیا تھا پھر اُس زمانہ کے داناؤن سے کہ بیشم پاین نام رکھتا تھا اس سے بیان کی استدعا کی بیشم پاین نے کہا کہ میرا استاد بیاس نام حکیم دانا ہی اور اُن واقعات مین حاضر تھا وہ خوب اس سرگذشت سے واقف ہی اُسی سے سوال کیجیے اُسنے حکیم مزبور کو بلاکر باہتمام شایانہ و تلطفات خسروانہ سے نوازا پھر درخواست اس مطلب کی کی اُسنے بھی ضعف پیری اور اشتغال معنوی کا بہانہ کرکے ادای خدمات سے بیان مین تامل کیا لیکن یہ داستان باہمگی تمام کہ شامل وعظ و نصائح پر ہی قید عبارت مین کھینچکر شلوک سے کتاب مین لایا اور اُسکا مہابھارت نام رکھا وجہ تسمیہ جو افواہ سے مسموع ہوتی ہی یہ ہی کہ مہا بمعنی بزرگ ہی اور بھارت بمعنی جنگ

چونکہ وہ کتاب مخبر جنگہائے بزرگ و اقوات سترگ ہی اسواسطے اسکا نام مہابھارت رکھا لیکن بصریح نکلنے کے معلوم ہوتا ہی کسواسطے کہ بھارت اہل ہند کی لغت میں بمعنی جنگ نظر نہیں آیا ظاہرا جو اس کتاب میں احوال اولاد عالی نژاد راجہ بھرت کا ہی یہ کتاب اسکے نام پر موسوم ہوئی اور استعمال کی کثرت سے الف بڑہا ہوا واللہ اعلم بالصواب والامور الحقائق اور اس بیاس کو نفوس قدسیہ سے جانتے ہیں اور کہتے ہیں زندہ جاوید ہی اور بعض ہنود کا یہ بھی اعتقاد ہی کہ ہر دواپر جگ میں ایک شخص جسے بیاس صلاح احوال سائر الناس کے واسطے ظہور میں آتا ہی اور چند لوگوں کا عقیدہ وہ ہی کہ ایک شخص ہی کہ مختلف مظاہر میں ظہور کرتا ہی بہر تقدیر بیاس نے بید کی کتاب کو کچھ برہما کی زبانی سنی ہی مفصل کر کے چار کتابیں کیں ایک رگ بید دوسرا ججر بید تیسرا سام بید چوتھا اتھربن بید اور اسی سبب سے اُسے بیاس کہتے ہیں اسلیے کہ بیاس کے لغوی معنی تفصیل دینے والا اور حل کرنے والا ہی دیگر ثانی نام اسکا کہ والا بیتہ سپانہ دواپ میں پیدا ہوا تھا دوسرے پاین تھا اور بیاس کی خلقت میں افسانہ بدیع دور از کار نقل کیا ہی مولف نے تطویل سے اندیشہ کر کے تحریر نہ کیا اور بیاس نے اس نادر کتاب کو ساٹھ لاکھ شلوک پر مبنی کیا اور اس کتاب کے اختتام کے بعد سرستی کے کنارے جو تھانیسر کے اطراف میں واقع ہی اس مقام کو اپنے بندوں کے ایک جشن عظیم ترتیب دیا اور دانایان اطراف اور اکناف عالم طلب کر کے مدت مدید تک جشن کی بساط بچھا کر خلق کو ساتھ اکرام اور انعام کے مالا مال اور مستفید کیا اور ساٹھ لاکھ شلوک یوں قسمت کیے تیس لاکھ مخصوص طائفہ دیوتا کو کہ عبارت نفوس مقدسہ علویہ سے ہی کیا اور پندرہ لاکھ شلوک کے بہشت والوں کو کہ وہ بھی عالم بالا میں سکون رکھتے ہیں اختصاص بخشا اور چودہ لاکھ جنوں اور راکشسوں و گندھرب کو اقسام مخلوقات سے ہیں اور ساتھ صفت حیات کے موصوف ہیں مخصوص کیے اور ایک لاکھ آدمیوں کے استفادہ کے واسطے چھوڑے اور انہیں اٹھارہ پرب یعنی باب میں ترتیب دیکر ارباب استعداد کا فیض رسان ہوا اور یہ ایک لاکھ شلوک آدمیوں کے درمیان میں موجود ہیں اور ساتھ مہابھارت کے موسوم ہیں اور چوبیس لاکھ شلوک کوروان اور پنڈوؤں کی جنگ میں مذکور ہیں اور باقی نصائح اور مواعظ اور حکایات اور روایات اور شرح و بسط رسوم و رزم گذشتگان میں مسطور ہی اور برہمنوں کا اعتقاد وہ ہی کہ ہر جگ میں ایک پیغمبر یا ایک مجتہد نے ایک کتاب تحریر کی اور باوصف اس تمام ہند اور زمان کے وہ نسخ اب تک درمیان میں ہیں اور خطا اور ختن اور چین اور ہند کے کفار بھی کہتے ہیں کہ طوفان نوح ہمارے ممالک میں واقع اور برپا نہیں ہوا بلکہ طوفان نوح کا در اصل اعتقاد نہیں رکھتے اور دوسرا اعتقاد انہیں سے بعضوں کا وہ ہی کہ برہمن اور کھتری کی ذات قدیم الایام سے تھی اور بہت سے طائفے ہیں کہ وہ دواپر جگ سوم کے آخر اور اول کلجگ چہارم میں ظاہر ہوئے ہیں جیسا کہ راجپوت اول برہمن تھے اسکے بعد ظاہر ہوئے اور راجہ بکرماجیت پال کھتری کے بعد کہ قبل زمان تحریر سے سنہ ایک ہزار چھ سو سال زیادہ تھے کھتری تخت سلطنت پر متمکن ہوئے اور طریق انکے بہم پہونچنے کا یوں منقول ہی کہ راجایان کھتری اپنی کنیزوں کو جیسا کہ اب بھی ہنود کی رسم ہی دان کو حکم پرستش مرحمت فرما کر شب کو استطلاق القاء کرتے ہیں اور ہر ایک اشتیاق بہم پہونچا کر لڑکے جنتی ہیں اور تیج کمال حرمت کے پرورش کر کے مثل فرزندان راجایان کے پرورش کر کے معزز رکھتے تھے اور یہ جو کہ راجپوت خانہ زادوں کے ہوتے ہیں اپنے تئیں اصیل اور نجیب ظاہر کر کے آپ کو راجاؤں کی فرزند جانتے تھے شخص ان سے پوچھتا تو کم کسیکا

کہتے تھے ہم راجپوت ہیں یعنی راجہ کے فرزند ہیں کسواسطے کہ راج راجہ سے مراد ہے اور پوت پسر سے عبارت ہے روایت ہیں یون بھی ہے کہ راجہ سورج کے فرزندون کو کہ عنقریب اُنکا احوال مرقوم ہوگا راجپوت کہتے ہیں سلیے ہنود کا اعتقاد وہ ہے کہ عالم کی ابتدا سے آفرینش سے آدم خاکی نہاد تھے اور اُسکے بعد بھی معمور یہی ہوگا اور یہ ہرگز فانی نہ ہوگا لیکن ارباب دانش و بینش پر یہ امر مخفی نہ رہے کہ اگرچہ ابتدا سے آفرینش کو آٹھ لاکھ سال کا احتمال رکھتا ہے شاید اتنے ہزار آدم عرصۂ ظہور میں آکر پھر پردۂ خفا میں خرامان ہوگئے ہون اور جن ابوالجان کہ انکا احوال کلام مجید میں وارد ہوا از انجملہ ہیں لیکن وہ خاکی نہاد نہ تھے جنکی اصل ہوا سے انکی اصل نار سموم سے تھی اور جسوقت ایک قوم سے نافرمانی اور سرکشی آپسمین واقع ہوئی حسب بارگاہ لاانتہا کے حکم سے معدوم ہوئی اور دوسری قوم موجود ہوئی لیکن خاک سے ظاہر ہنود نے آدم خاکی نہاد تنہا ہے کسواسطے اُنکے عظمت جثہ اور طول عمر کا بیان کرتے ہیں اور امور عجیب و غریب کو ساتھ رام اور لچھمن وغیرہ کے منسوب کرتے ہیں موافق حال بشر کے نہیں ہے تمام حرف اور صوت ہے اور عقل کی ترازو میں کچھ وزن نہیں رکھتے اور برتقدیر وجود وہ بھی اُسی قوم اجنہ سے کہ مذکور ہوا ہونگے اور آدم ابوالبشر علیہ السلام سے پیشتر آدم خاکی نہاد نہ تھا اور آدم ابوالبشر کا زمانہ حالت تحریر اس سطور تک سات ہزار سال سے زیادہ نہیں گذرا اور جو کچھ کہتے ہیں کہ لاکھ برس سے زیادہ ہے محض دروغ ہے اور تحقیق وہ ہے کہ مملکت ہند بھی مثل اور ممالک ربع مسکون وجود فرزندان آدم علیہ السلام سے آبادی کی قبول کی ہے اور شرح اس اجمال کی وہ ہے کہ طوفان کے بعد حضرت نوح علیہ السلام نے اپنے تینوں فرزند نامدار یافث اور حام اور سام کو خالق ارض و سما کے حکم سے اطراف ربع مسکون میں بھیجکر کشت و کار کے واسطے حکم فرمایا

فرزندان سام بن نوح علیہ السلام کا سام کہ وصی اور اولاد اکبر حضرت نوح کا تھا حق تعالی نے اسے نو فرزند عطا فرمائے ارشد - ارفخشد - کے - نود - لود - ارم - قبطر - عاد - قحطان - قحطان کے فرزند اور عرب کے تمام طائفے اور قبیلے انھیں کی نسل سے ہیں چنانچہ حضرت ہود اور صالح اور ابراہیم علیہم السلام اپنا نسب کا سلسلہ ساتھ ارفخشد کے پہنچاتے ہیں اور ارفخشد کا دوسرا فرزند کیومرث کہ شاہان عجم کا جد بزرگوار ہے اُسکے چھ بیٹے پیدا ہوئے سیامک - فارس - عراق - نور - عمان - شام - انہین سے سیامک کیومرث کا جانشین ہوا اور باقی فرزند جس ملک پر روانہ ہوئے وہ ولایت انھیں کے نام سے موسوم ہوئی اور بعضون کا یہ بھی مذہب ہے کہ کیان فرس سے ایک کا نام عجم تھا اور عجمی اسی کی اولاد سے مراد ہے اور ارشد کا بیٹا سیامک ہوشنگ ہے کہ ملک عجم پیشدادیان تک تمام اُسکی صلب سے ہیں ذکر یافث کے فرزندون کا - یافث اپنے باپ کے حکم کے موافق مشرق و شمال میں متوجہ ہوا اور اس ملک میں اسکے فرزند پیدا ہوئے اول ارشد اور ترکی اولاد ترک تمام ترکستان کے مغل اور ازبک اور چغتائی اور ترکمان ایرانیہ اور روسیہ اُسکی نسل سے ہیں اور دوسرا بیٹا یافث کا حلیم رکھتا تھا اور چین کا ملک ساتھ اُسکے موسوم ہے اور یافث کا تیسرا فرزند آرس ہے کہ اُسکی اولاد نے سرحد مملکت سے تو ظلمات تک فروکش ہو کر آباد کیا ہے اہل تاجیک و بلغور اور سقلاب اسکی نسل سے ہیں تذکرہ حام کے فرزندون کا اور کیفیت آبادی مملکت ہند کی بسبیل اختصار - حام اپنے پدر عالی مقام کے حکم سے ارض جنوب کی طرف متوجہ ہوا اور اسکی آبادی اور معموری میں جہد بلیغ اور سعی موفور عمل میں لایا اور اُسکے بھی فرزند ہوئے

عالم نے چھ بیٹے عطا فرمائے ایک ہند اور دوسرا سندھ تیسرا حبش چوتھا افرنج پانچواں ہرمز چھٹا بوبہ اور ممالک مذکورہ انکے
نام سے موسوم ہوئے لیکن بیٹا ارشد کا حام کا ہند نام رکھتا تھا ملک ہند کا ساتھ اسکے موسوم ہے اسکی آبادی میں بہت
مصروف ہوا اور اسکا بھائی سند ملک سند میں فروکش ہوا شہر ٹھٹھہ اور ملتان اپنے فرزندوں کے نام پر بنا کیا اور ہند
کے چار فرزند پیدا ہوئے انہیں ایک پورب نام رکھتا تھا اور دوسرا بنگ اور تیسرا دکن اور چوتھا نہروال اور ہر ایک
ملک در بار کہ باقبال ہر ایک کے نام پر مشہور ہیں آباد کیے اور دکن بن ہند کے تین فرزند متولد ہوئے دکن کا ملک انھیں
قسمت کیا انکا نام مرہٹ اور کنہر اور تلنگ تھا اور ابتک یہ تینوں قومیں دکن میں انھیں کی نسل سے موجود ہیں اور نہروال
کے بھی تین فرزند موجود ہوئے بھروج اور کنباج اور مالراج انکا نام رکھا اور چند شہر انکے نام پر آباد کیے اور بنگ کے بھی
لڑکے پیدا ہوئے بنگالہ کا ملک انکے سبب سے معمور ہوا اور پورب بن ہند کہ فرزند ارشد تھا حق تعالی نے اسے بیالیس
فرزند عنایت فرمائے اور تھوڑے عرصہ میں انکی اولاد کثرت سے ہوئی اسوقت ایک کو اپنے درمیان سے ملک کے انتظام کے
واسطے مقرر کیا اور نام ہکاکشن تھا ذکر کشن کی حکومت کا مخفی نرہے کہ ملک ہندوستان میں اول جس شخص نے قدم مسند
حکومت پر رکھا کشن تھا اور یہ کشن وہ نہیں ہے کہ جو مشہور ہے اور اہل ہند نے اسکے حال میں افسانہائے بے سروپا اور حکایات
دور از کار تیار کیے ہیں اور اسکی معبودیت کے قائل ہیں یہ کشن ایک مرد عاقل اور فرزانہ اور شجاع اور مردانہ تھا اور
چونکہ عظیم الجثہ تھا کوئی گھوڑا متحمل اسکی سواری کا نہ ہوتا تھا اسنے اپنی عقل کی تیزی اور اندیشہ صحیح سے فرمایا تو اسکے
کارندے پیل وحشی کو زنجیر فکر سے دام عقل کے زور سے کوہ میں گرفتار کر لائے اور حسن تدبیر سے اسکی وحشت دور کرکے
رام کیا اسوقت کشن اسپر سوار ہوا اور اسی کے عہد میں ایک شخص برہمن نام نسل بنگ میں ہند سے کہ عقل و فراست میں اپنا
نظیر نرکھتا تھا ظاہر ہوا کشن نے اسے منصب وزارت پر سرفراز فرمایا اور اکثر صناعات مثل دروگری اور آہنگری برہمن کی
دانش سے پیدا ہوئے اور بعضوں کا یہ بھی قول ہے کہ لکھنے اور پڑھنے کا بھی وہی موجد ہوا اور اسی زمانہ کے اول میں جو شہر
کہ ملک ہند میں معمور ہوا وہ بلدہ اودھ تھا اور کشن کو طمورث کا معاصر تھا اور چارسو سال حکومت کرکے جہان فانی کو پدرود
کیا اور اسکے عہد میں تخمیناً دو ہزار قصبے اور قریہ آباد ہوئے تھے اور تینتیس فرزند اس سے باقی رہے چنانچہ فرزند ارشد اسکا مہاراج
اسکا جانشین ہوا ذکر مہاراج ابن کشن کی حکومت کا جب مہاراج نے سرداران قوم اور بھائیوں کے اتفاق سے تخت جہانبانی
پر قدم رکھا اپنے باپ سے کہیں بہتر اور بیشتر ملک کی آبادی اور سلطنت کے نظم و نسق میں کوشش کی اور بہت لوگوں کو برہمن
کی اولاد سے تھا انکی عمارات اور حکومت کا امر شروع کیا اور چونکہ برہمن کی نسل سے تھا وزارت اور عہدہ منجم اور نجوم اور
علم اسپر مقرر فرمایا اور ایک گروہ کو کشت و زراعت پر نصب کیا اور ارباب قوم کو اصناف حرفہ اور پیشہ کا تابع ہوا اور
مہاراج نے زراعت کی ترقی میں اسقدر سعی کی کہ اکثر ولایت جو ہندوستان سے دور دست تھیں وہ بھی آباد ہوئیں
بہت ملک بہار کو آباد کیا اور اہل علم و فضل کو اطراف اور اکناف سے طلب کرکے اس شہر میں متوطن فرمایا اور مدارس
اور [illegible] اور شہر بہت تیار کروائے اور [illegible] طلبا کو وظیفہ کیا اور [illegible]
اور [illegible] کے مشغول رہے اور ایام سلطنت نے اسکے ساتھ سو برس کا زمانہ [illegible]
[illegible]
[illegible]

مثل راٹھور اور چوہان اور پوار وغیرہ ہیں ساتھ بزرگ نام اُس قوم کے موسوم کیا اور شاہان ایران سے ہمیشہ طریقہ محبت اور دوا و سلوک رکھتا تھا لیکن آخرکار اُسکا بھتیجا رنجیدہ ہو کر فریدون کی خدمت میں حاضر ہوا اور فریدون نے گرشسپ بن اطرود کو مع سپاہ جنگی اُسکی کُمک کو تعین فرمایا اور جب گرشسپ بن اطرود نے دیار ہند میں داخل ہو کر بہت سی خرابیاں اس دیار میں پہونچائیں اور تاخت و تاراج کا عرصہ دس برس کھینچا مہاراج نے قدرے ولایت اپنے بھتیجے کو دیکر رضامند کیا اور پیشکش خوب اور تحائف مرغوب گرشسپ کے ہمراہ فریدون کے واسطے ارسال کیے اور مہاراج کے اخیر عہد میں سنگلدیپ اور کرناٹک کے زمینداروں نے یورش کر کے دکن کے حاکم کو جسکا نام شیوراے تھا نکال دیا اور اُسنے مہاراج کی خدمت میں حاضر ہو کر استغاثہ کیا مہاراج نے اپنے صاحبزادہ مسمی ارشد کو مع سپاہ گران اور فیلان کوہ توان شیوراے کے ہمراہ روانہ کیا اور زمینداران دکن نے بھی اتفاق کر کے بشوکت و عدت تمام مستعد ہوئے اور جنگ عظیم اور معرکہ شدید واقع ہوا اور مہاراج کا بیٹا اس معرکہ میں مارا گیا اور افواج کی اور شیوراے اپنے سردار کے مارے جانے سے بدحواس ہوئے اور ساز و سلب اور گھوڑے ہاتھی چھوڑ کر خستہ و مجروح وادی کی طرف بھاگ گئے اور مہاراج یہ خبر وحشت اثر سنکر سانپ کی طرح پیچ و تاب کے ہاتھ افسوس کا دندان حسرت سے کاٹنے لگا اسواسطے کہ اس زمانے میں کسی کو زمینداران ہند پر دور و دست سے مثل راجہ تلنگانہ اور بنگالہ اور ملیبار کو بھی قوت سرتابی و نافرمانی کا یارا نہ تھا چہ جائے زمینداران دکن اور اسکے سوا اسی عرصہ میں سام نریمان ایران کے فرمانروا کی طرف سے ہندوستان کے لینے کے واسطے پنجاب میں آیا تھا اور مالچند سپہ سالار ہند کا خاص لشکر ہمراہ لیکر اس کے مقابلہ کو روانہ ہوا تھا چونکہ صبر کے سوا چارہ نہ تھا لہذا مالچند نے ایلچیان چرب زبان کے ذریعہ سے زر و جواہر اور فیلان کوہ پیکر بھیجے اور ملک پنجاب بیچ پر سام نریمان سے صلح کر کے مراجعت کی اور بعض یہ بھی لکھتے ہیں کہ فریدون کے عہد سے پنجاب پٹھان عجم کے تصرف میں رہا اور گرشسپ کی اولاد کہ رستم اور اسکے آبا و اجداد سے مراد ہے پنجاب اور کابل اور زابل اور سند اور نیمروز ان کی جاگیر تھی اور مالچند کہ سپہ سالار با شکوہ تھا اور مالوہ کی حکمرانی اسکے نام پر تھا رہا یعنی مہاراج کی خدمت میں پہونچنے کے بعد بسبیل استعجال صلاحیت اور شوکت کے ساتھ دکن کی طرف متوجہ ہوا اور مخالف اسکے فتح کی خبر سنتے ہی بنات النعش کی طرح متفرق اور پریشان ہوئے اور مالچند نے انکا تعاقب کر کے اس گروہ کو تہ تیغ رکھکر اُسکا نام و نشان باقی نہ رکھا اور جا بجا تھانے مقرر کر کے پلٹا اور اثناء راہ میں گوالیار اور بیانہ کا قلعہ احداث کیا اور مالچند علم راگ یعنی موسیقی ہندی تلنگانہ اور ملک دکن سے لایا اور چونکہ مالچند اکثر اوقات گوالیار کے قلعہ میں رہتا تھا اس مقام میں کلاونت موسیقی دان کی نسل سے کہ ہمراہ لایا تھا اولاد کثرت سے بہم پہونچی اور علم راگ نے وہاں بخوبی رواج پایا اور مہاراج سات سو برس کے بعد رخت ہستی باندھکر ملک عدم کی طرف راہی ہوئے اور چودہ فرزند اُن سے یادگار رہے اور کیشوراج نے کہ خلف الصدق تھا ہندوستان کے تخت عظیم پر قدم رکھا

تذکرہ کیشوراج بن مہاراج کی حکومت کا

کیشوراج نے ابتداے سلطنت میں ہر ایک بھائی کو ایک سمت روانہ کیا اور آپ بلدہ کالپی کے راستہ سے گونڈوارہ میں داخل ہوئے اور سرحد دکن سے سنگلدیپ کی حد تک سیر و سیاحت فرمائی اور سرکش راؤں سے پیشکش لیکر طوائف انام کے نظم و نسق کے بارے میں مساعی موفورہ بجا لائے لیکن مراجعت کے وقت دکن کے زمینداروں نے اتفاق کر کے مخالفت کا نشان بلند کیا اور دست تعدی جو قوت و رکھتے تھے زیادہ کی ۲۰

کیشوراج کے مقابلہ کو آئے کیشوراج نے ازراہ دور اندیشی کے قوت مقاومت اپنے سے مفقود دیکھی اور صلح کا پیغام درمیان
مین لا کر معاودت فرمائی اور عریضہ مع پیشکش فراوان منوچہر کی خدمت مین ارسال کر کے کمک طلب کی منوچہر نے حسب
استدعا سام نریمان کو فوج جرار سے روانہ کیا کیشوراج نے موضع جالندھر تک استقبال کیا اور لوازم ضیافت پیش
پہونچائے اور سام نریمان کے ہمراہ دکن کی طرف روانہ ہوا دکن کے راؤ فوج ایرانی کی ہیبت سے پریشان ہو گئے
اور دکن کا ملک پھر ہند کے راجہ کے تصرف مین آیا اسکے بعد کیشوراج سام نریمان کے شرائط خدمت بجا لانے کے بعد
پنجاب کی سرحد تک بطریق مشایعت ہمراہ گیا اور تحف و ہدایا منوچہر کے واسطے ارسال کر کے خود بلدہ اودھ مین آیا اور
چتر عدالت کا سایہ سکنۂ ہند کے سر پر ڈالکر خلائق کو مرفہ الحال و فارغ البال فرمایا اور دوسو اور بیس برس کے بعد اسکی
سلطنت آخر ہوئی اور بڑا بیٹا اسکا فیروزرا ے جانشین ہوا فیروزرا ے ولد کیشوراج کی حکومت کا جو کم
فیروزرا ے علم شاستر ہندی یعنی کتب علمی سے وقوف تام اور بہرہ وافی رکھتا تھا علما اور فضلا کی صحبت اختیار کر کے
سواری اور لشکر کشی یکقلم برطرف کی اور مدار سلطنت اہل فضل اور ارباب کمال پر منحصر کر کے زر کثیر فقرا اور مستحقین کو
پہونچاتا تھا اور دو مرتبہ بلدۂ بہار مین جا کر خیرات بسیار کی بلدۂ منیر اسکے عہد مین احداث ہوا اور وہ امر ناشائستہ
کہ اس سے واقع ہوا یہ تھا کہ جب سام نریمان کے مرنے سے ایک ضعف منوچہر کی سلطنت مین ظاہر ہوا اور افراسیاب
کو فرصت کا موقع دیکھنا تھا اسپر فوج کھینچکر غالب ہوا فیروزرا ے نے منوچہر اور سام نریمان کے حقوق طاق نسیان
پر چھوڑکر پنجاب پر فوج کشی کی اور وہ ملک زال بن سام نریمان کے قبضۂ تصرف سے برآورده کر کے جالندھر کو اپنا
دار الملک بنایا اور ایلچی افراسیاب کی خدمت مین روانہ کیے اور آپکو اسکے خیر خواہان کے زمرہ مین شمار کیا کیقباد کے عہد
تک پنجاب ہند کے راؤن کے تصرف مین تھا لیکن جب جہان کے پہلوان رستم دستان نے پہلوانی کی مسند کو اپنے
وجود سے مزین کیا پنجاب کے استرداد کے واسطے ہند کی طرف متوجہ ہوا فیروزرا ے تاب صدمہ رستمی نہ لایا
ہزیمت کی باگ ترہت کے پہاڑون کی طرف معطوف کی اور جب رستم سند اور ملتان اور پنجاب کو زیر نگین کر کے
ترہت کی سمت روانہ ہوا فیروزرا ے نہایت ہراسان ہوا بھاگ کر جھارکھنڈ اور گوندوارہ کے پہاڑون پر دم لیا
اور اپنے آفتاب سعادت کو زوال مین دیکھکر اسی عرصہ مین اپنی نقد جان قابض ارواح کے سپرد کی اسکی حکومت کے ایام
پانسو اور سینتیس برس تھے شرح تفویض کرنا رستم کا دوارا ے ہند سورج کو منقول ہے کہ جب فیروزرا ے کے
فوت کی خبر رستم کو پہونچی بسبب بے حقوقی اور بیوفائی کے کہ را ے مذکور سے واقع ہوئی تھی جہان کے پہلوان نے یہ
چاہا کہ اسکے فرزند بھی مسند حکومت پر متمکن نہون پھر ہند کے ایک سردارون مین سے ایک کو کہ سورج نام رکھتا تھا اور اس عرصہ
مین وہ اسکی خدمت مین آمد و شد رکھتا تھا ہندوستان کے تخت پر بٹھایا اور خود ایران کی طرف متوجہ ہوا اور سورج
استقلال تمام حاصل کر کے بادشاہ عظیم الشان ہوا اور دریا ے بنگالہ کے ساحل سے دکن کی سرحد تک تمام حکام اور
عمال اسنے بٹھلائے اور عمارت اور زراعت کے بارہ مین تاکید اکید اور قدغن بلیغ پہونچائی اور اسکے عہد مین ایک
برہمن جھارکھنڈ کیطرف سے اسکی ملازمت مین حاضر ہوا چونکہ برہمن مذکور علوم غریبہ اور سحر مین واقف اور دانا تھا
سورج کے مزاج مین تصرف تمام پہونچا کر بت پرستی کا معاملہ تعلیم کیا بیان شیوہ بت پرستی کے رواج کا کہتے ہین کہ
ہند نے جیسا کہ اپنے پدر حام بن نوح علیہ السلام سے مشاہدہ اور معائنہ کیا تھا خالق بیچون کی طاعت اور عبادت مین

مصروف رہتا تھا اور اسکے فرزند لبطناً بعد لبطن اُسکی پیروی کرتے تھے یہانتک کہ مہاراج کے عہد میں ایک شخص ایران کی طرف سے آیا اور آفتاب کی پرستش کا مضمون ہوا اور اس پرستش کے رواج ہونے سے بعضے ستارہ پرست اور آتش پرست بھی ہوتے لیکن جب بت پرستی کی رسم ظاہر آئی سب سے زیادہ وہ شائع ہوئی سو اسطے کہ اس برہمن نے سورج سے یہ فہمایش کی کہ جو شخص اپنے بزرگ کی شبیہ چاندی اور سونے اور پتھر سے تیار کرکے پرستش کرے راہ صواب میں قدم رکھے اسوجہ سے خرد و بزرگ نے ہوس سے اپنے بزرگون کی شبیہ جو گذر گئے تھے تیار کرکے اُسکی پرستش مین قیام کیا اور سورج نے بلدۂ قنوج احداث کیا اور آب گنگ کے ساحل پر بت پرستی مین مشغول ہوا اور خلائق بھی اپنے دل سے ہر ایک طرز خاص کرکے بت پرستی کرنے لگی چلیا کہ لوگ گروہ ہر ایک سا تھا ایک طریق سے بت پرستی کرتے تھے جب سورج بلدۂ قنوج کو پایۂ تخت قرار دیکر اکثر اوقات وہان سکونت اختیار کرتا تھا اور اسکے عہد مین قنوج کی آبادی پچیس کوس تک پہونچی تھی اور سورج دو سو اور پچاس برس تک حکومت کرکے قضا الٰہی سے مرگیا اور وہ کیقباد کا معاصر تھا وہ ہرسال باج یعنی خراج بھیجتا تھا اور رستم دستان کبھی حقوق کی رعایت کرکے اپنی خواہزادی اُسکے حبالۂ نکاح مین لایا تھا اور ہمیشہ تحفے اور ہدیے ارسال کرتا تھا اور سورج پینتیس فرزند چھوڑکر فوت ہوا تھا اُسکا بڑا بیٹا مسمے بہراج اپنے باپ کا قائم مقام ہوا تا کہ **ذکر بہراج ولد سورج کے راج کا** ۔ جب وہ تخت سلطنت پر متمکن ہوا بلدۂ بہراج کو اپنے نام پر آباد کیا اور علم موسیقی مین مشغول رہا اور بلدۂ بنارس کی آبادی مین کہ اُسکے باپ نے انتہا سے عمر مین اُسکی بنا شروع کی تھی اور وہ تا تمام پڑی تھی جہد بلیغ اور کوشش موفورہ بہم پہونچائی اور اپنے بھائیون کو عزیز اور مکرم جانکر جاگیرین اُنکی شان کے لائق دیکر راضی و خوش کیا اور بعض یون بھی کہتے ہیں کہ بہراج نے اپنے بھائیون کو جو سورج کی صاحب سے تھے راجپوت نام رکھا اور باقی فرزندون کے بھی نام رکھے لیکن مہاراج کے صنوابط یعنی آئین اسے قدیم کو کہ متضمن صلاح دولت تھے مختل کیا اور مملکت کا معاملہ نظم ونسق سے گرا اور ہر سمت ایک فتور اور سودا برپا ہوا از انجملہ کیدار نام ایک برہمن نے کوہستان کے رہنون سے آنکر اُسپر خروج کیا اور جنگ عظیم اور ضرب حرب کے بعد غالب ہوا اور ہند کی سلطنت کی زمام اپنے ہاتھ مین لایا مدت بہراج کی حکومت کی چھتیس برس تھی ۔ **ذکر کیدار برہمن کی حکومت کا** کہتے ہیں جب سے عروس مملکت ہند کو اپنے آغوش مین لیا اور چونکہ جہانداری کے حکم سے خوب ماہر تھا بادشاہ بزرگ ہوا اور کیکاؤس اور کیخسرو کی اطاعت کا زین اپنے دوش سے نہ اُتارا اور تحفے و تحائف اُنکے حضور بھیجتا رہا اور کالنجر کا قلعہ اُسنے بنا کرکے اتمام کو پہونچایا اور اُسکے اخیر عہد مین شنگل نام ایک زبردست نے کوچ کے نواح سے خروج کیا اول ملک بنگ اور بہار پر متصرف و قابض ہوا اور جمعیت کثیر اور انبوہ عظیم بہم پہونچاکر کیدار سے مکرر سخت لڑائیاں کرکے غالب و فائق ہوا سبب سے کیدار کی مدت حکومت اُنیس[19] برس تھی ۔ **ذکر شنگل کی حکومت کا** ۔ اُس کے بعد شنگل تخت حکومت پر بیٹھا اور اُسنے شوکت و حشمت کے لوازم مین نہایت کوشش کی اور شہر لکھنوتی کہ معروف و مشہور ساتھ گور کے ہے اُسنے احداث کیا اور وہ شہر دو ہزار برس تک بنگ کا دار الملک تھا لیکن امیر تیمور صاحبقران کی اولاد کے عہد مین ویران ہوا اور اُسکے بدلے بلدہ ٹانڈہ نشیمن گاہ حکام ہوا اور شنگل چار ہزار فیل کوہ تمثیل اور لاکھ سوار جرار اور چار لاکھ پیادہ جنگی بہم پہونچائے اور طریق نخوت اور غرور کا کہ بدترین افعال سے ہے اسکے سر مغز مین جاگزین ہوا

اور اسی عرصہ مین جب افراسیاب نے ایلچی باج اور خراج کے طلب مین بھیجا اُسنے اہانت اور زجر سے اُسے دربار سے نکالدیا افراسیاب اس حرکت سے نہایت غضبناک ہوا اور پیران ویسہ کو کہ اسکا سپہ سالار تھا پچاس ہزار ترک خونخوار سے ہندوستان کی طرف رخصت کیا اور شنگل نے بھی علم جبارت بلند کرکے ایک حشر عظیم برپا کیا اور باطمینان کمال اُسکے مقابلہ کے واسطے پیش قدمی کی اور کوچ کے پہاڑون مین جو بنگالہ کی سرحد کے نزدیک واقع ہین جا کر ستمکھ ہوا اور دو شبانہ روز تک تنور جنگ گرم اور لڑائی قائم رہی ترکون نے داد جوانمردی اور شجاعت دیکر پچاس ہزار مرد مقابل شنگل کی طرف کے تیغ قہر سے ہلاک کیے لیکن دشمن کی کثرت اور انبوہ سے کچھ پیش رفت نہ گیا اور انکی طرف کے بھی تیرہ ہزار مرد اہل نبرد کام آئے عاقبت الامر اثر ضعف ترکون کے چہرہ حال سے ظاہر اور ہویدا ہوا ناچار تیسرے دن جنگ سے پہلو تہی کی اسواسطے کہ ولایت انکی دور تھی اور غنیم غلبہ کمال رکھتا تھا پائے ثبات جگہ سے ہلایا اور بھاگ کر اس فوج کے پہاڑون مین دم لیا اور ایک جگہ مستحکم اور سنگین بہم پہونچائی اور پیران ویسہ نے جوانان جنگجو کے اتفاق سے عریضہ مفصل حقیقت حال تحریر کرکے افراسیاب کی خدمت مین روانہ کیا اور خود شب و روز ہنود کی حرب و ضرب مین مشغول رہا لیکن ہنود اطراف و جوانب سے ہجوم کرکے دلیرانہ حملہ آور ہوتے تھے ترک تیر سنداں گذار سے اُنہیں زخمی کرتے تھے اور حیران تھے کہ اس امر کا انجام کہان تک پہونچے گا۔ تذکرہ افراسیاب کے ہندمین آنے کا اور رہا کرنا پیران ویسہ کو دشمنون کے ترغہ سے منقول ہے کہ افراسیاب اُن روزون مین کہ پیران ویسہ ہنود کے نرغہ مین مبتلا تھا شہر کنگ دز مین کہ خطا اور ختن کے مابین مین واقع ہے اور شہر خان بالغ سے ایک مہینے کی راہ اُسطرف ہے وارد تھا جب سنے پیران ویسہ کے حال سے اطلاع پائی بسبیل استعجال ایک لاکھ سوار جرار انتخاب ہمراہ رکاب لیکر اُسکی کمک کو روانہ ہوا اور چند روز مین قطع مسافت بعیدہ کرکے اُس نواح مین پہونچا کہ شنگل نے اُسطرف کے راؤن کو فراہم کرکے حشر برپا کیا تھا اور سب طرف سے پیران ویسہ پر نقطۂ پرکار کی طرح محاصرہ کرکے تنگ کیا تھا آتے ہی بلا توقف برق کی طرح سے حملہ آور ہوا ہنود کے دل پر اُسکا خوف و ہراس اسقدر چھایا کہ انکی جمعیت کہ عقد ثریا کی طرح متفق تھی بنات النعش کے مانند پریشان ہوئی اور بدحواسی مین تمام سلب و سامان اور مال متاع چھوڑکر راہ فرار لی اور پیران ویسہ تنگی محاصرہ سے نجات پاکر افراسیاب کے شرف خدمت مین مشرف ہوا اور افراسیاب شنگل کے تعاقب مین روانہ ہوا جو شخص اس کے روبرو آتا تھا تیغ بیدریغ سے اُسکا کام تمام کرتا تھا اور شنگل اسکے پنجۂ قہر سے نجات پاکر ترہت کی ولایت مین پہونچا اور شہر لکھنو مین داخل ہوا اور ترکون کے تعاقب سے ایک روز سے زیادہ تر مجال توقف نہ پائی وہان سے بھی ترہت کے پہاڑون پر بھاگا اور ترکون نے لوٹ کی جھاڑو سے بنگ کی سلطنت جھاڑکر بالکل جھنگ بلی لینی آبادی کا اثر مطلق نہ چھوڑا اور اُسکے بعد افراسیاب نے شنگل کا سراغ بہم پہونچا کر اُسطرف جانے کا ارادہ کیا شنگل مضطرب اور پریشان ہوا آخر کو مردمان عقیل اور فہیم کو افراسیاب کی خدمت مین روانہ کرکے پیغام دیا کہ اگر آپ میری خطا و تقصیر معاف فرمائیے پابوسی کے واسطے حاضر ہون افراسیاب نے اسکی عرض قبول فرمائی اور شنگل نے تیغ اور کفن پہنکر اُسکی خدمت مین حاضر ہوکر التماس کی کہ مجھے اپنے ہمراہ رکاب توران کی ولایت مین لیجلیے افراسیاب کو اسکی حسن عقیدت پسند آئی اور مسند راج پر اُسکے فرزند کو بٹھایا اور شنگل کو اُسکی درخواست کے موافق اپنے ہمراہ لیگیا اور وہ بھی ذوق شوق سے اُسکی خدمت مین حاضر رہتا تھا یہانتک کہ وہ ہماون کی جنگ مین رستم کے ہاتھ سے قتل ہوا

ف فرزند شنگل کا ... ١٢

... ہماوران

شنگل کے حکومت کی تعداد چونسٹھ برس تھی بیان راج دہنا افراسیاب کا بر بہت ابن شنگل کو بہت راجہ عابد اور سیرچشم اور نیک اندیش اور خوش خلق تھا حاصل اپنے ممالک محروسہ کا جو گنڈھی سے مالوہ کی سرحد تک تھا تین حصے تیسرا حصہ خیرات کرتا تھا اور دوسرا حصہ اپنے باپ شنگل کے مصارف لابدی اور افراسیاب کے پیشکش کے واسطے بھیجتا تھا اور ایک حصہ سپاہ اور رعایا میں صرف کرتا تھا اسواسطے اُسکا لشکر کم ہوا اور مالوہ کا راجہ کہ اسکا مطیع اور باجگذار تھا اس کی اطاعت سے سرتاب ہوا اور گوالیار کا قلعہ اسکے گماشتوں کے تصرف سے برآوردہ کیا اور بہت راجہ جس نے قصبہ سونال میں بڑا بتخانہ بنا کر وہاں عبادت اختیار کی تھی بہت سے مخرف ہو گیا بر بہت بھی اکانوی برس حکومت کر کے فوت ہوا اور کہ لاولدی سے فرزند پوشیدہ رکھتا تھا اسواسطے قنوج کے راج میں کہ دارالراج تھا ہرج و مرج ظاہر ہوا اور ایک شخص مہراج نام قوم کچھواہہ نے زمین مارواڑ سے خروج کیا اور بلدۂ قنوج پر متصرف ہو کر بادشاہ ہوا۔ تذکرہ مہراج کچھواہہ کے راج کا - مہراج کچھواہہ نے تھوڑی مدت کے بعد مکنت اور قوت تمام بہم پہونچائی ولایت بنگالہ پر فوج کشی کی اور اس ملک کو وہاں کے زمینداروں کے ہاتھ سے کہ اکثر انمیں اہیر یعنی گائے چرانے والے تھے بزور شمشیر چھین لیا اور دریائے شور کے کنارے عوام کے آمدوشد کے واسطے بنادر بنا کیے اور کشتیاں تیار کروائیں اور تھوڑے دنوں میں ڈالکر واپس آیا اور چالیس برس سلطنت کر کے رخت ہستی باندھا اور یہ راجہ گشتاسپ کا معاصر تھا اور ہر سال پیشکش بھیجتا تھا

**بیان کیدر راج کی حکومت کا** - کیدر راج خواہرزادہ (یعنی ہمشیرزادہ) یعنی بھانجا مہراج کا بحسب وصیت جانشین ہوا چونکہ بہمن عصر میں رستم دستان قتل ہوا تھا اور چونکہ بلاد پنجاب میں حاکم صاحب قدرت نہ تھا اسطرف لشکرکشی ہو کر بسہولت و آسانی تمام اسپر متصرف ہوا اور چند سے شہر بھیرہ میں کہ وہ شہرہائے قدیم سے ہے اقامت کی اور قلعہ جمو تیار کیا اور اپنے عزیزوں میں سے ایک کو کہ وہ قوم گکھران سے تھا اور اسکا نام درگ تھا وہاں کا حاکم کیا اور اسوقت سے جبتک وہ قلعہ اس قوم کے قبضہ میں ہے اور ایک مدت کے بعد قوم گکھران اور چوبیہ کہ پنجاب کے مشہور زمینداروں سے تھی مردان صحرانشین اور پہاڑیوں سے کہ کابل اور قندھار کے مابین رہتے تھے جمعیت کر کے کیدر راج پر فوج کشی ہوئے اور اُسنے عاجز ہو کر وہ ملک انھیں کے قبضہ میں واگذاشت کیا اور اسوقت سے یہ قوم پراگندہ ہوئی اور ایک پہاڑ پر جو سرحد پر تھا اس مقام پر خود مختار متصرف ہوا طائفہ راہ وہی قوم افغان ہو گئے جو اب بھی موجود ہیں اور کیدر راج کے راج کی مدت تینتالیس برس تھی - تذکرہ جیچند کے راج کا - یہ جیچند کیدر راج کا سپہ سالار تھا قدرت پاکر تخت ریاست پر قدم رکھا اور اسکے عہد میں قحط اعظم پڑا چونکہ وہ خاندان سلطنت سے نہ تھا بندگان خدا کی کہ ودائع بدائع خالق ہیں پروا نہ کرکے بلدۂ پاتھ میں عیش و عشرت میں مشغول ہوا اور خلق کثیر سپاہ اور رعیت سے ہلاک اور تلف ہوئی اور اکثر قصبہ اور قریہ ویران ہو گئے اور اسکی بے پروائی کی حیثیت سے ہندوستان سالہا سال حالت اصلی پر نہ آیا اور بے رونق رہا اور جیچند بعد ساٹھ برس حکومت کے ملک عدم کی راہ راہی ہوا اور وہ بہمن اور دارا کا ہمعصر تھا اور ہمیشہ پیشکش ارسال کرتا تھا اور ایک فرزند خردسال اس سے باقی رہا اسکی ماں اسے تخت پر بٹھا کر خود متکفل اور متصدی امور سلطنت ہوئی لیکن جے چند کے بھائی نے کہ اسکا نام دہلو تھا سرداروں سے اتفاق کر کے جے چند کے فرزند کو درمیان سے اُٹھا کر کارخانہ سلطنت کا اپنے ہاتھ میں ڈالا - تذکرہ راجہ دہلو کے خروج کا - واضح ہو کہ راجہ

نہایت شجاع اور دلیر اور خلق پر شفیق اور مہربان تھا اور ہمگی ہمت اسکی اس امر مین مصروف تھی کہ بندگان خدا مرفہ
اور آسودہ رہین اور بلدۂ دہلی اُسی نے بنایا اور آباد کیا تھا اور جب چالیس برس اُسکی سلطنت کے آخر ہوئے
فور نامے کہ کمایون کے راجاؤن سے خویشی کی نسبت رکھتا تھا اور کمایون مین رہتا تھا خروج کرکے اول کمایون کی
ولایت پر مسلط اور متصرف ہوا اسکے بعد قنوج کے قلعہ پر آیا اور اس سے اور راجہ دہلو سے حرب عظیم اور جنگ شدید واقع ہوئی
اور دہلو اسکے پنجہ ظلم مین اسیر ہوا فور نے بر فور اُسے رہتاس کے قلعہ مین بھیجکر قید کیا۔ تذکرہ راجہ فور کے راج کا
راجہ فور اسکے بعد لشکر بنگ کی طرف روانہ کرکے دریاے شور تک متصرف ہوا اور راجہ عظیم الشان ہوا اور مورخون کا یہ
بھی اتفاق ہے کہ فور کے مقابل کوئی راجہ بزرگ نہوا اور چونکہ راجایان گذشتہ کے برخلاف فور نے پیشکش بھیجنا شاہان
ایران کے واسطے بالکل موقوف اور برطرف کیا اسکندر نے لشکر ہند پر کھینچا فور نے ہرگز فروتنی نہ کی اور سپاہ مور و ملخ سے افزون
اپنے ہمراہ لیکر استقبال کرکے اسکے مقابل ہوا اور حدود سرہند مین مصاف عظیم کی اور تہ تیغ ہوا اور ستر برس سے
حکومت کی راجگان دکن اور پر طبایع نقاب شجاع سخنوران عالم کیان و مکان کے پوشیدہ نرہے کہ مملکت دکن مین بھی راجہ
عظیم الشان گذرے ہین مثل گلچند کہ بلدۂ گلبرگہ بنا کیا اور مرج چند کہ قصبہ مرج اُسکے نام پر موسوم ہوا اور بیجے چند کہ بلدۂ بیجانگر
کو آباد کرکے دار الراج دکن کیا اور علاوہ اسکے اور راجے کہ شمار اُنکے نامون کا سبب تطویل ہے بہت گذرے اور جب
اسکندر رومی ہند مین آیا راجہ بیدر نام کہ راجہ بزرگ تھا اور بیدر کا قلعہ اُسی کا ساختہ اور پرداختہ ہے اور قوم
راج بیدر کہ اب موجود ہے اور تمام فرق دکن مین شجاعت اور جوانمردی مین مشہور و معروف ہین اور دکن مین
حسب نوبت تخت حکومت اور مسند ریاست پر متمکن ہوتے ہین اسی کی نسل سے ہین سکندر کی آمد اور فور کے مقتول
ہونے کی خبر سنکر متوہم اور پریشان ہوا اور مال و منال اور فیال جو کچھ رکھتا تھا اپنی بیٹی کی معیت مین سکندر کے حضور ارسال
کیا یہانتک کہ وہ اسکے حسن عقیدت سے راضی ہوا اور اسکے مملکت کے تسخیر کا خیال برطرف کرکے ایران کی طرف روانہ ہوا
اور فور کے قتل ہونے اور سکندر کی معاودت کے بعد سنسار چند نامے ہندوستان کی حکومت کی زمام اپنے ہاتھ مین لایا
اور چند عرصہ مین تمام ہندوستان کو خار و خاشاک برہمی سے صاف کیا اور چونکہ فور کا قتل ہونا اپنی آنکھ سے مشاہدہ کیا
تھا اسکندر کے خوف سے پیشکش بے مانگے ہر سال گودرز شاہ ایران کی خدمت مین بھیجتا تھا اور گودرز ان دنون ایران کی
سلطنت پر مسلط تھا جب کہ ستر برس اسکی سلطنت کے آخر ہوئے جونہ نامے اسیر خروج کرکے غالب ہوا۔ تذکرہ جونہ
کے خروج کا۔ بعضے راویون کا یہ قول ہے کہ جونہ فور کا بھانجا ہے اور جب تخت حکومت پر بیٹھا اخلاق پسندیدہ اور خصال
برگزیدہ اظہار کرکے ملک کی آبادی مین مصروف ہوا اور گنگا اور جمنا کے کنارے قریات اور قصبات احداث فرمائے
اور عدل و انصاف مین جہد بلیغ اور سعی موفور بجا لایا اور اردشیر بابکان کا ہمعصر تھا جس سال کہ اردشیر بابکان ہند کی
تسخیر کی عزیمت کرکے ہند کی سرحد پر آیا جونہ مضطرب ہوکر اسکی خدمت مین حاضر ہوا اور زر و جواہر بیشمار اور بہت
ہاتھی اُسکو دیکر وہ پیشکش کرکے رخصت ہوا اور قنوج مین آنکر مدت مدید استراحت کے بستر پر لیٹا رہا اور نوے
برس کے بعد اسکا پیمانہ عمر آب بقا سے لبریز ہوکر دست قضا سے ٹوٹا اور پینتیس فرزند اسکے باقی رہے اور خلف الصدق
یعنی بڑا بیٹا اسکا مسمیٰ کلیان چند قائم مقام ہوا۔ ذکر راجہ کلیان چند کا۔ وہ ایسا ظالم اور نہایت سفاک تھا کہ بے
جرم بندگان خدا کی خونریزی کرتا تھا اور لوگون کو بیگناہ متہم کرکے مال و منال لیتا تھا اور رعیت سے بسختی طلب زر جرمانہ

تمام سے زر لگان تحصیل کرتا تھا لہذا رعایا اُسکے ظلم و جور سے حیران و پریشان ہوئی اور جسطرف جسکے سینگ سمائے بھاگ گئی
اور ہندوستان خراب ہوا اور قنوج کا پایہ تخت ایسا ویران اور برباد ہوا کہ راجہ کلیان چند کے پاس فوج اور رعایا قلیل رہی اور
اسکے دربار کی رونق زائل ہوئی اور ہند کی سلطنت پُر آشوب ہوگئی اور اطراف کے راجہ قوی اور عظیم الشان ہوگئے پس راقم نے چاہا
جانا کہ انکا بھی احوال لکھے اور مقید اسکا نہو سے کہ احوال رایان ہندا و قنوج ہی لکھنا چاہیے اسواسطے راجہ بکرماجیت کا احوال
کہ مالک مالوہ کی سلطنت کے تھے لکھتا ہے۔ **ذکر راجہ بکرماجیت کی حکومت کا کہ اوکی تعریف شہرہ آفاق ہے** ۔
راجہ مذکور قوم پوار سے تھا نیک نہاد ہی آئی ہنود کے حکایات اور روایات سے کہ بطریق افسانہ کے مذکور اور مشہور ہیں
دریافت کر لینا ممکن ہے ابتدائی حال یہ کہ راجہ بکرماجیت نے آغاز شباب میں فقیرانہ لباس پہنکر فقرا کے ہمراہ اکثر ممالک کی سیر کی
تھی اور محنت ریاضتین انکی صحبت میں کھینچین چنانچہ پچاس سال اسکے عمر کا پچاس کا ہوتا سر روش آسانی کے سبب پایہ سیاہ گری پر
قدم رکھا جو کہ حکمت ازلی ساتھ اسکے متعلق تھی کہ وہ دولت عظمی پر فائز ہو اور خلق اللہ جفا پیشہ لوگوں کے پنجہ ظلم و ستم سے
نجات پاویں روز بروز اسکے کام نے درجہ بدرجہ ترقی اور افزونی پکڑی اور چند عرصہ میں ملک نہروالہ اور مالوہ اسکے
حیطہ تصرف میں آیا اور اُسنے نیک نیتی سے عدل وداد کا فرش بچھایا اور چتر احسان کا سایہ ہر شہر و دیار کے
سکنہ کے سرون پر ڈالکر اسقدر عدل و انصاف میں سعی جمیلہ پیش بہ پہنچائے کہ تھا ظلم چند آہن یعنی لوہا کھینچنے کے خیال سے
باز رہا اور کہربا نے دست تصرف کا دامن کاہ سے کوتاہ کیا اور ہنود کا اعتقاد وہ ہے کہ اسکی اہل دنیا کے حال کے سوا یہ حالت تھی
کہ جو کچھ اسکے پیشگاہ ضمیر میں گذرتا تھا بیقصور نقصان یعنی ہوبہو وہی ظہور میں آتا تھا اور جو کچھ شخص کے خیر و شر اور نفع
ضرر سے اسکے ممالک محروسہ میں سرزد اور واقع ہوتا تھا صبح کو بے خلل و فتور روز روشن کی طرح ظہیر روشن اور بیین
ہوتا تھا اور باوصف سلطنت اور شوکت کے خلق خدا سے برادرانہ سلوک کرتا تھا اور اپنے مکان اور پھٹی کے کوزہ اور بوریہ
کے سوا نہ رکھتا تھا اور شہر اُجین اور قلعہ دھاراسی کے عہد دولت میں بنکر آباد ہوا اور بکرماجیت نے اُجین سکونت
اختیار کی تھی اور اُجین میں مہاکال بتخانہ تیار کر کے برہمنوں اور جوگیون کا وظیفہ مقرر کیا اور بتخانہ میں بیٹھے اور عبادت
کرنے کا اشارہ فرمایا اور وہ اکثر اپنی اوقات خلق کی پرستش و رخالق کی پرستش میں بسر کرتا تھا اور اہل ہند بہت اعتقاد
بہت رکھتے ہیں اور افسانہ غریبہ اور قصص عجیبہ اسکے واسطے ساختہ اور پرداختہ کیے ہیں اور تاریخ سال ماہ اس کے
فوت سے دفترون میں ثبت کرتے ہیں اور حالات تحریر اس سطر تک داخل کتاب کی تا بیعت سے مراد یہ کہ
ایک ہزار اور پندرہ برس خیر البشر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ہجرت سے پہلے ہنود کے حساب سے ۱۶۶۳ سو لہ سو تریسٹھ برس
کے فوت کو گذرے ہیں اور راجہ بکرماجیت اردشیر کا معاصر ہے اور بعضون کا یہ بھی قول ہے کہ شاپور کا ہم عصر تھا اور اسکے
آخر عہد میں اسکے سالہا میں زمینداروں نے اسپر خروج کیا اور دولت مزیدہ کے کنارے پر آیا اور واقفین نے آتش زار
افروختہ کی عاقبت الامر سیالیاہن نے ... اور بکرماجیت قتل ہوا اور اسکے ایام دولت کے بارہ میں بہت سی روایتیں
ہیں اور چونکہ انمین سے کوئی اس قسم کا نہ تھی کہ عقل خردمند اُسے قبول کرے لہذا ترک کیا اور بکرماجیت کے بعد مدت
دراز تک مالوہ کا ملک حاکم عادل و صاحب وجود نہونے کے سبب خراب رہا آخر کو راجہ بھوج نے حکومت کی باگ
اپنے دست قدرت میں لایا۔ **تذکرہ راجہ بھوج کی حکومت کا** ۔ وہ بھی قوم پوار سے تھا اور عدالت اور سخاوت میں
بکرماجیت کی پیروی کرتا تھا اور راتوں کو تغیر وضع کر کے شہر کے گرد پھرتا تھا اور فقرا اور مساکین کے حال کی خبر لیتا تھا

[illegible]

تلف ہوا اور ایک شخص فہیم سپہ سالاران رام دیو سے کہ پرتاب چند نام رکھتا تھا بھائیوں کے منافقہ اور محاربہ کو غنیمت جان کر سپاہ کثیر اور لشکر خطیر اپنے پاس فراہم کیا اسکے بعد قنوج پر فوج کشی کر کے بسہولت آسانی تمام قابض اور متصرف ہوا اور پرتاب چند نے اول رام دیو کے بیٹوں کو جو وارث ملک تھے تباہ کر کے ان کا اثر مطلق نہ چھوڑا پھر ان زمینداروں کو کہ قنوج کے اطراف و جوانب میں تغلب سے مسلط ہو گئے تھے رفتہ رفتہ ان کے درخت ہستی کو بھی تبر سیاست سے یک لخت بیخ و بن سے منقطع کیا اور آپ راجہ عظیم الشان بن بیٹھا جب اس نے اکثر کام اپنی مراد کے موافق ساختہ اور پرداختہ دیکھے عجب و تکبر کی شراب نے اسقدر اُسے مبہوت اور بیخود کیا کہ سلاطین ایران کو پیشکش بھیجنا یکقلم موقوف کیا اور نوشیروان کا ایلچی کہ مال مقرری لینے کو آیا تھا محروم اور ناکام واپس گیا اور جب سپاہ ایرانی شاہ ایران کے حکم سے ملتان اور پنجاب کے ممالک سے متعرض ہوئی تو سراسیمہ اور پریشان ہوا اور اپنے کیے ہوئے سے شرمندہ ہو کر استغفار کی اور زر و جواہر وافر سپاہ ایران کے پاس ارسال کیا تو انھوں نے ہاتھ نہب و غارت سے کوتاہ کیا اور پرتاب چند اپنی قید حیات میں ہر سال خراج بھیجتا تھا اور اُسکے فوت ہونے کے بعد اطراف کے راؤن نے سر اٹھایا اور بزور شمشیر اکثر اطراف پر قابض و دخیل ہوئے اور تھوڑی مملکت پرتاب چند کے فرزندوں کے تحت حکومت میں رہی اس سبب انکا لقب رانا ہوا اسلیے کہ کم مالک والے راجہ کو ہندی میں رانا کہتے ہیں اور حالت تحریر اس سطور تک حکومت پرتاب چند کے سلسلے میں ہے لیکن فقط کوہستان کولمیری اور اُسکا اطراف اپنے تحت و تصرف میں رکھتے ہیں اور چیتور اور مندسور اور باقی بہت ممالک انکے امیر تیمور صاحبقران کی اولاد کے قبضہ میں ہیں بیان راجہ اننددیو راجپوت کا وہ راجہ بیس کی قوم سے تھا اور پرتاب چند کے مرنے کے بعد مالوہ کی مملکت سے خروج کیا اور دن بدن اُسکے کام نے عروج پکڑا اور مالوہ اور نہروالہ اور مرہٹ اور دکن اور برار کی سرزمین پر متصرف ہوا اور رام گڑھ اور مانڈو کا قلعہ اسی کے عہد میں بنا ہوا اور قلعہ مندو بھی اسکی تعمیرات سے ہے اور یہ خسرو پرویز کا معاصر تھا اور سو برس راج کر کے اُسنے شربت ناگوار موت کا چکھا اور انھیں سنوات ہندی میں مالدیو نام نے دو آبہ کے درمیان سے جمعیت عظیم بہم پہنچائی اور دہلی پرتاب چند کے فرزندوں سے برآوردہ کی اور دہلی پر قبضہ کرنے کے بعد عنان عزیمت قنوج کی طرف معطوف کی اور اسے بھی اپنے تحت و تصرف میں لایا اور یہ بھی کہتے ہیں کہ شہر قنوج اُسکے عہد میں نہایت آباد ہوا کہ ایک قسم تنبولی کی دکانیں تیس ہزار ہو گئیں اور سازندوں اور مطرب ہندوؤں کے ساٹھ ہزار مکان یک لخت آباد ہو گئے اور باقی خصوصیات کو بھی اسی سے قیاس کرنا چاہیے اور مالدیو چالیس برس کے بعد اس جہان فانی سے سفر کر کے آنجہانی ہوا اور چونکہ لاولد تھا ہر ایک سرزمین میں ایک ایک خود راے بن بیٹھا پھر اس ماہ سے طلوع ہونے آفتاب جہانتاب دین مبین محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تک ممالک ہند میں کوئی راجہ عظیم الشان مسند حکومت پر متمکن نہ ہوا چنانچہ جس زمانے میں کہ سلطان محمود غزنوی غزا اور جہاد کا آہنگ کر کے ہندوستان میں آیا تو قنوج میں کورنامی ایک راجہ فرمانروا تھا اور میرٹھ میں دھرم دت اور مہاون میں گلچند اور لاہور میں جیپال بن اسپتال اور کالنجر میں بجیرا اور اسی طرح سے اجمیر اور گجرات اور گوالیار میں جدا جدا ایک ایک حاکم تھا اسواسطے انکے احوال کا تذکرہ قلم انداز ہوا اب شروع واقعات سلاطین اسلام ادام اللہ آثارہم الی یوم القیامۃ کہ مراد اس کتاب کی تالیف سے ذکر خیر انکا ہی کرتا ہے - تذکرہ ظہور نیر اسلام کا ممالک ہندوستان ناظرین کتاب کے ملاحظہ

آفتاب شعاع پر مخفی اور پوشیدہ نہ ہے کہ اول جس شخص نے کہ ارباب اسلام سے ہندوستان کی سرحد میں قدم رکھا
اور وہاں کے اہالی کے ساتھ غزا کی مہلب بن ابی صفرہ ہے اور تفصیل اس سخن مجمل کی وہ ہے کہ سنہ ۲۸ اٹھائیس ہجری میں
عبداللہ بن عامر بصرہ کا حاکم تھا اور امیر المومنین کے حکم سے فارس کی سمت کہ وہاں کے اہالی نے امیر المومنین
حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد نقض عہد پر کمر باندھی تھی فوج فتح موج لیجا کر مظفر و منصور بصرہ
کی طرف معاودت کی اور سنہ تیس میں امیر المومنین عثمان ابن عفان رضی اللہ عنہ نے ولید بن عقبہ کو شرب مدام کے سبب
کوفہ کی حکومت سے معزول فرمایا اور سعید بن العاص کو اسکا قائم مقام کیا اور سعید اسی سال طبرستان کی طرف روانہ ہوئے
اور امیر المومنین حسن اور حسین علیہما السلام بھی اس یورش میں تشریف رکھتے تھے اور انکے قدوم میمنت لزوم کی برکت سے آں
جرجان کہ دار الملک استر آباد ہے مفتوح ہوئی اور جرجان کے آدمیوں نے صلح کے عوض میں دو لاکھ دینار پیشکش کیلئے اور خود دولت
اسلام سے مالامال ہو کر اپنے مکانوں میں آباد ہوئے اور سنہ اکتیس ہجری میں عبداللہ بن عامر امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ کی طرف سے
خراسان کی فتح کے واسطے مقرر ہوئے اور لشکر گران سے کرمان کے راستہ سے خراسان کو عازم ہوئے اور مقدمہ لشکر پر احنف
بن قیس تھے چنانچہ انھوں نے سیستان اور قہستان اور نیشاپور کو مسخر کیا اور طوس کے مرزبان نے بھی [illegible] موافقت کا دم بھرا اور
سرخس اور ہرات اور بادغیس اور غور اور غرجستان اور مرو اور طالقان اور بلخ بھی مسلمانوں کے تصرف میں آیا اور عبداللہ کو جب
تائید الٰہی سے چند عرصہ میں فتوحات کلی حاصل ہوئیں تو قیس بن ہاشم کو خراسان میں اور [illegible] کو مرو اور طالقان اور فاریاب
میں اور خالد بن عبداللہ کو ہرات اور غور اور غرجستان میں والی کیا اور عبداللہ نے خود طواف کعبہ کا احرام باندھا اور حجاز کی
طرف متوجہ ہوئے اور سنہ ۳۲ بتیس ہجری میں عبدالرحمن بن ربیعہ کہ حضرت عثمان کے حکم سے بلخ کے جہاد کو گئے تھے مع بہت سے
مسلمانوں کے شہد شہادت نوش کر کے جنت سدھارے اور مسلمانان بقیۃ السیف کا پائے ثبات [illegible] اور مسلمان
اور جرجان کی طرف روانہ ہوئے اور اسی سال قارن نامی کہ امرائے عجم سے تھا [illegible] امیر المومنین حرمین
الشریفین زادہما اللہ شرفاً کی زیارت کو روانہ ہوا ہے اور خراسان کا میدان سواران اسلام سے خالی ہو گیا ہے چالیس ہزار آدمی طوس
اور ہرات اور بادغیس اور قہستان اور غور وغیرہ سے فراہم کر کے مسلمانوں پر خروج کیا اور [illegible] نیشاپور میں [illegible]
کے ساتھ مقیم تھے فقط چار ہزار مرد سے اسکا قلع قمع کیا اور اسی حسن خدمت اور [illegible] کی برکت سے خراسان کی حکومت
پر سرفراز ہوئے اور سنہ ۴۴ چوالیس ہجری میں معاویہ ابن ابی سفیان نے زیاد بن ابیہ کو بصرہ اور خراسان اور سیستان کا حاکم کیا اور
اسی برس عبدالرحمن بن سمرہ نے زیاد کے حکم کے موافق کابل فتح کر کے وہاں کے باشندوں کو مطیع کیا اور اسی عرصہ میں مہلب
بن ابی صفرہ کہ امرائے عرب کے کبار سے تھا مرو کے اطراف سے کابل اور زابل ہوتا ہوا ہندوستان میں آیا اور وہاں کے کفار سے
جہاد کر کے دس بارہ ہزار ہندی اسیر کیے اور اسی عرصہ میں بعض مردم ہند رفتہ رفتہ [illegible] اور رسالت پناہ کی
نبوت کا صدق دل سے اقرار کر کے مسلمان ہوئے اور سنہ ۵۳ ترپن ہجری میں طاعون زیاد بن ابیہ کی انگلی میں ظاہر ہوا اور اس
صدمہ سے وہ جانبر نہ ہوا اسکے فوت ہونے کے بعد معاویہ نے اسکے فرزند عبیداللہ کو کوفہ کی امارت پر مقرر کیا اور عبیداللہ
نے بھی چند مرتبہ ماوراء النہر کی طرف جا کر بعض شہر مفتوح کر کے مراجعت کی اور بصرہ کی حکومت پر سرفراز ہوا اور اپنی طرف
سے اسلم بن زرعہ الکلابی کو خراسان کی امارت پر روانہ کیا اور سنہ ۵۰ پچاس ہجری میں معاویہ نے خراسان کی حکومت
سعد بن عثمان ابن عفان کو دی اور سنہ ۶۲ باسٹھ ہجری میں یزید بن معاویہ نے سلم بن زیاد کو خراسان اور سیستان کی

حکومت پر تعین کیا اور اُن لوگوں میں سے کہ یزید نے مسلم کے ہمراہ کیے تھے مہلب بن ابی صفرہ تھا اور مسلم نے اپنے چھوٹے بھائی یزید بن زیاد کو سیستان کی امارت پر بھیجا جب اُسنے سُنا کہ کابل کے بادشاہ نے تمرد کر کے ابوعبیدہ ابن زیاد کو کہ حاکم تھا قید کیا ہے لہٰذا لشکر جمع کر کے اہل کابل کے محاربہ کو متوجہ ہوا اور جنگ عظیم اور معرکۂ شدید کے بعد ہزیمت کھائی اور ایک جماعت کثیر قتل ہوئی اور جب یہ خبر مسلم بن زیاد کو پہونچی طلحہ بن عبداللہ بن حنیفہ خزاعی کو کہ طلحۃ الطلحات مشہور ہے کابل کی طرف روانہ کیا اور اُسنے جا کر ابوعبیدہ کو پانچ لاکھ درم دیکر کابلیوں کی قید سے نجات بخشی اسکے بعد مسلم نے سیستان کی حکومت طلحہ کو ارزانی رکھی اور غور اور بادغیس کی فوج کابل کی طرف بھیجی اور وہاں کے باشندوں کو جبراً اور قہراً مطیع اور فرمانبردار کیا اور خالد بن عبداللہ جسکو بعض کہتے ہیں نسل خالد بن ولید سے تھا اور بعض کہتے ہیں ابوجہل کی نسل سے ہے جب کابل کی حکومت سے معزول ہوا عراق عرب کی طرف مراجعت شاق اور دشوار تر جانکر حاکم جدید کے خوف سے مع عیال و اطفال اور ایک جماعت مردم عرب سے اعیان کابل کی ہدایت سے کوہ سلیمان پر کہ ملتان اور پشاور کے مابین میں واقع ہے جا کر متوطن ہوا اور اپنی بیٹی ایک افغان معتبر کے کہ شرف اسلام سے مشرف ہوا تھا حبالۂ نکاح میں لایا اور اُس لڑکی سے بہت فرزند متولد ہوئے انہیں سے دو شخص ساتھ مزید شہرت کے ممتاز ہوئے ایک لودی اور دوسرا سور اور گروہ افغانان لودی اور سور انہی جماعت سے ہیں اور مطلع الانوار کہ ایک مردم ثقہ کی تصنیف ہے اور وہ کتاب برہانپور خاندیس میں مطالعہ ہوئی اُسمیں یوں تحریر تھا کہ افغان قبطیۂ فرعون میں جسوقت کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اُس کافر پر غالب ہوئے اکثر قبطیوں نے تائب ہو کر دین موسیٰ میں آراستہ ہوئے اور ایک جماعت کہ فرعون کی دوستی اور اُس کی خدائی میں صلب تھی نہایت جہل سے اسلام اختیار نہ کیا اور جلاوطن ہوئے اور ہندوستان میں آن کر کوہ سلیمان میں اقامت کی اور قبائل کی کثرت سے افغان موسوم ہوئے جسوقت کہ ابرہہ نے کعبہ پر چڑھائی کی تھی بہت سے کفار دور و نزدیک نے اُسکی متابعت اختیار کی ازانجملہ افغانوں کے گروہ نے بھی وقت معہود پر ابرہہ کا ساتھ دیا اور جب کہ مغلوب ہو گئے قہر الٰہی سے سزایاب ہو کر بحر عدم میں غرق ہوئے القصہ افغانان مسلمان کا گروہ زراعت اور تحصیل مائدہ معاش میں مشغول ہوئے اور خداوند اسپ و گاؤ و گوسفند بسیار ہوئے اور ہمراہ اہل اسلام جو محمد قاسم کے ساتھ سندھ کے راستہ سے ملتان میں آن کر متوطن ہوئے تھے رابطۂ آشنائی اور ضابطۂ آمد و شد کا ہم پہونچایا اور سنہ ۱۴۳ میں جب اُنکی اولاد کثرت سے ہوئی کوہستان سے نکل کر مواضع معمورہ ہندوستان پر مثل کرمان اور پشاور اور شنوران کے متصرف ہوئے اور لاہور کے راجہ نے کہ اجمیر کے راجہ سے قرابت رکھتا تھا افغانوں کے دفع فساد کا آہنگ کر کے ایک اپنے امراء میں سے ہزار سوار سے اُنپر تعین کیا اور افغان بھی جنگ و جدال پر آمادہ ہو کر مقابل آئے اور اکثر ہندوؤں کو تہ تیغ کیا اور اُس قضیہ کے بعد لاہور کے راجہ نے اپنے بھتیجے کو دو ہزار سوار اور پانچ ہزار پیادہ سے افغانان سرکش کے تدارک کے واسطے روانہ کیا اور اس مرتبہ خلج اور غور اور کابل کے آدمی کہ زیور اسلام سے مزین تھے افغانوں کی امداد اپنے ذمہ ہمت پر واجب اور مفروض سمجھکر چار ہزار مرد مقابل ہو کر آئے اور اُن لوگوں نے مستظہر ہو کر علم مقاومت کا بلند کیا اور پانچ مہینے کے عرصہ میں ستر بار کفار سے لڑے اور اکثر محاربات میں غالب ہوئے آخر زمستان میں سرما کی فوج نے کفار پر تاخت لا کر عاجز کیا سبب جنگ سے دست کش ہو کر پلٹ آئے اور موسم زمستان کے بعد لاہور کے راجہ کا بھتیجا لشکر

تازہ وجرار لیکر اسطرف متوجہ ہوا اور اس مرتبہ بھی اہل کابل اور خلج بدستور سابق افغانون کی کمک کو پہونچے اور کرماج اور پیشاور کے مابین مین فریقین نے داد جوانمردی اور دلاوری کی دی کبھی کفار جنگ پیش لیجا کر مسلمانون کو کوہستان تک پسپا کرتے تھے اور گاہے اہل اسلام شیر کی طرح حملہ آور ہو کر کفار کو بارش تیر اور ضرب شمشیر سے اپنے مکانون کی طرف سے ہٹاتے تھے جب موسم برسات کا آیا فوج کفار نے آب سیلاب کی سیلابی کے اندیشہ سے بغیر اسکے کہ غالب مغلوب سے تمیز ہو اپنے مقام مین مراجعت کی اور باشندہائے کابل اور خلج بھی اپنی جگہ اور مقام کیطرف راہی ہوئے جو شخص اُنسے پوچھتا تھا کہ احوال مسلمانان کوہستان کا کہانتک پہونچا ہے اور کیا صورت پیدا کی ہے یہ جواب دیتے تھے کہ کوہستان نہ کہو افغانستان کہو کسواسطے کہ وہان افغان اور غوغا کے سوا دوسری چیز نہین ہے ظاہرا معلوم ہوتا ہے کہ خلائق (کفار ۱۲) اسی سبب سے اپنی بولی مین انکو افغان اور اُنکے مکانات کو افغانستان کہتے ہین لیکن جو ہندی اپنی زبان مین اس فرقہ کو (افغانان ۱۲) افغان یعنی پٹھان کہتے ہین وجہ تسمیہ کی معلوم نہین ہے لیکن ذہن نشین یہ ہوتا ہے کہ عہد سلاطین اسلام مین پہلی مرتبہ کہ ہند مین آئے جو شہر پٹنہ مین ساکن ہوئے اہل ہند انکو پٹھان کہنے لگے والعلم عند اللہ پھر جب لاہور کے راجہ اور کفار گکھر کے درمیان موافقت سابقہ مخالفت کے مبدل ہوئی گکھر قرب وجوار کے سبب افغانون کے شریک اور متفق ہوگئے اور راجہ نے افغانون سے صلح کی اور منازعت کی بساط لپیٹی اور چند مواضع لمغانات سے افغانون کو واگذاشت کیے اور قوم خلج کو کہ افغانون کے طفیل اس صحرا مین بیٹھے تھے اس شرط سے اُنکا شریک کیا کہ سرحدون کی محافظت مین مشغول ہون ایسا نہو کہ لشکر اسلام ہندوستان مین داخل ہو اور افغانون نے کوہستان پیشاور مین ایک حصار بنا کر کے خیبر نام رکھا اور ولایت روہ پر متصرف ہوئے اور عہد ملوک سامانیہ مین یہ پڑا کہ مزاحمت اُنکی ولایت لاہور مین پہونچی اس سبب سے تاخت اور تاراج سامانیہ اول سے آخر تک سندھ اور بہاطیہ کی طرف تھی اور وہ عبارت ہے کوہستان مخصوص سے کہ باعتبار طول سواد بجور سے ہے قصبہ سیوی تک کہ بکر کے تابع ہے اور باعتبار عرض حسن ابدال سے کابل اور قندھار اور علاوہ اس کوہستان تک واقع ہوئی اور جب حکومت غزنین کی نوبت الپتگین کو پہونچی سبکتگین کہ ایک سپہ سالار تھا اور وہ اکثر اوقات لمغان اور ملتان پر تاخت لاکر غلمان اور جواری کو اسیر اور قید کرتا تھا افغان اسکے مقابلہ سے عاجز ہوئے اور پنجاب کے راجہ کو جسکا نام جیپال تھا سبکتگین کے تسلط سے آگاہ کیا جیپال خوب جانتا تھا کہ ہندوستان کی فوج شدت سرما سے اُن سرحدون مین متوطن نہو سکیگی اسواسطے بہاطیہ کے راجہ سے مشورہ کیا اور اسکے کہنے سے شیخ حمید کو کہ افغانون کے درمیان مین صاحب اعتبار تھا اپنے روبرو بلا کر منصب امارت پر منصوب فرمایا اور اسنے ولایت لمغان اور ملتان کے نظم و نسق کا تعہد اپنے ذمہ لیا اور ہر ایک مواضع مذکور مین ایک حاکم اپنی طرف سے مقرر کیا اس تاریخ سے افغانون نے صدر امارت پر قدم رکھا اور صاحب جاہ ہوئے اسکے بعد جب الپتگین فوت اور سبکتگین اسکا قائم مقام ہوا شیخ حمید نے پرخاش مین صلاح اور فلاح نہ دیکھی اور پیغام دیا کہ ہمارے اور تمہارے اسلام کی شرکت کے سبب سے نہایت یگانگی ہے سزاوار مراحم خداوندی وہ ہے کہ اس گروہ کو اپنے وابستگون سے تصور فرما کر عساکر منصورہ کو مامور کرین کہ ممالک ہند کے تاراج کیوقت اس جماعت خیرخواہ کے احوال مین تعرض اور مزاحمت نہ پہونچائین سبکتگین نے بمقتضائے وقت اسکے ملتمس کو قبول کیا اور جیپال کی فتح کے بعد ہمدردی تمام پیش آیا اور ملتان کی جاگیر اسکے نام مقرر کی لیکن سلطان محمود نے اپنے عہد سلطنت مین اپنے باپ کے خلاف عمل کیا اور افغانون کے قبائل کو مقہور اور مخذول کر کے اُنمین کے سرکشون کو تیغ کے گھاٹ اوتارا اور فرمانبردار

کو ملازم رکاب کرکے نوکروں کیطرح خدمت لینے لگا

## مقالہ اول سلاطین لاہور کے ذکر میں کہ سلاطین غزنویہ مشہور ہیں۔

## ذکر امیر ناصر الدین سبکتگین کی سلطنت کا

ہرچند امیر ناصر الدین سبکتگین نے آب نیلاب سے عبور فرمایا اور پنجاب کی حکومت میں قائم ہوا لیکن بعض مورخین اُسے سلاطین لاہور کے سلک میں منسلک فرماتے ہیں عارفان فضائل نفسانی اور واقفان کمالات انسانی بیان کرتے ہیں کہ امیر سبکتگین غلام ترک نژاد اور مملوک الپتگین کا ہے اور الپتگین ایام دولت سامانیہ میں خراسان کی سرداری پر قائم ہوا اور کثرت لا انتہا اس ولایت میں بہم پہنچائی اور جب عبدالملک نے وفات پائی تو امرائے بخارا نے ایک ایلچی الپتگین کے پاس بھیجکر استمزاج کیا کہ اولاد سامان میں مسند خلافت کے لائق کون ہے الپتگین نے قاصد سے ارشاد کیا کہ منصور بن عبدالملک نوجوان ہے اور وہ سلطنت کا شائستہ نہیں ہے اس کام کا سزاوار اُسکا چچا ہے لیکن امرائے بخارا نے قاصد کی مراجعت سے پیشتر آپسمیں اتفاق کرکے منصور کو تخت سلطنت پر متمکن کیا اور جب منصور نے الپتگین کو بخارا میں طلب فرمایا تو وہ متوہم ہوا اور قدم جادۂ اطاعت میں نہ رکھا بلکہ سنہ ۳۵۱ تین سو اکاون ہجری میں علم طغیان کا بلند کیا اور تین ہزار سوار کہ سب اسکے غلامان خاص تھے خراسان سے ہمراہ لیکر غزنین کیطرف نہضت فرمائی وہاں ولایت کو ضرب شمشیر سے مسخر کرکے نشان استقلال کا برپا کیا اور جب خبر خلو عرصۂ خراسان کی امیر منصور کے سمع مبارک میں پہونچی سرداری اس مملکت کی ابوالحسن محمد بن ابراہیم سمجوری کو ارزانی رکھی اور دو مرتبہ لشکر الپتگین کے محاربہ کو بھیجا اور ہر مرتبہ الپتگین ظفریاب ہوا اور لشکر منصور کا مقہور رہا اور حمد اللہ مستوفی کی روایت سے پندرہ برس ایام دولت و اقبال سے گذرانے اور اُس مدت میں کئی بار اُسکے سپہ سالار سبکتگین نے ہندوؤں کے ساتھ غزوات کیے اور ظفر اور منصور رہا اور جب الپتگین نے سنہ ۳۶۵ تین سو پینسٹھ میں اس جہان گذران سے رحلت کی اُسکا بیٹا ابو اسحاق سبکتگین کے ہمراہ بخارا کیطرف روانہ ہوا اور امیر منصور نے ابو اسحاق کو غزنین کی حکومت عطا فرمائی اور انتظام امور ملکی و مالی امیر سبکتگین کی رائے صواب کے مفوض ہوا لیکن جب چند عرصہ میں ابو اسحاق کا پیمانۂ حیات آب فنا سے لبریز ہوا اعیان غزنین نے آثار رشد اور متانت کے امیر سبکتگین کے ناصیۂ احوال سے مشاہدہ کرکے سنہ ۳۶۷ تین سو سرسٹھ ہجری میں اُسے اپنا حاکم کیا اور الپتگین کی دختر کو بھی اُسکے سلک ازدواج میں کھینچا امیر سبکتگین نے بساط عدل و داد کے بچھانے میں مبالغہ فرمایا اور بنیاد ظلم اور جور کی یکقلم منہدم کی اور امیروں اور اعیان اور اشراف کو اقسام الطاف اور انواع عطاف سے نوازا لیکن تاریخ منہاج السراج جرجانی ناطق ہے کہ ایک سوداگر مشہور نصر حاجی امیر سبکتگین کو ترکستان سے بخارا میں لایا اور الپتگین کے ہاتھ فروخت کیا اور الپتگین نے کیاست اور جلادت کے آثار اُسکے ناصیۂ حال سے معائنہ کرکے منظور نظر عنایت کیا یہانتک کہ غزنین میں اپنے لشکر کی امیر الامرائی اُسے عنایت فرمائی اور وکیل مطلق کیا اور وہ یزد جرد شہریار کی نسل سے ہے اور جسوقت کہ یزدجرد امیر المومنین عثمان رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں ولایت مرو میں چکی کے گھر میں مارا گیا اولاد اُسکی تا بعد اُسکے ترکستان میں رہے اور ترکوں سے وصلت یعنی شادی بیاہ کرکے دو تین پشت میں خالص ترک ہو گئے اور نسب اُسکا یہ ہے کہ امیر سبکتگین بن جوقان بن قرا الحکم بن قزل ارسلان بن قرنامان بن فیروز بن یزد جرد ملک عجم اور جب امیر سبکتگین مسند حکومت پر بیٹھا طغا نامی ظلعہ بست پر مستولی ہوا اور ایک شخص مسمی بایتور نے طغا کی عداوت کا پٹکا کمر پر باندھا اور اُسے قلعہ سے نکالدیا اور طغا امیر سبکتگین کے دربار میں حاضر ہوا اور امیر سے یہ عہد کیا کہ اگر امیر کی اعانت سے میں قلعہ

دوبارہ قابض و متصرف ہوں تو خواہش خدمتگاری اور خراج گذاری امیر کا دوش پر رکھکر بہ تہ اطاعت سے
انحراف نکرونگا امیر سبکتگین نے اُسکی ملتمس[۱۲ زمین پوسی] قبول فرمائی اور لسبت پر فوج کشی ہوا اور پایتور کو شکست فاش دیکر طغا کو مقصود
دلی پر فائز کیا اور وہ مواعید کے بارہ مین کہ بموجب شرط کے وفا اُسکا اُسکی ذمہ ہمت پر واجب تھا تغافل و تساہل عمل مین
لایا امیر سبکتگین نے علامات مکر اور آثار خدعہ اُسکے حرکات و سکنات سے مشاہدہ فرمائے ایک روز امیر سبکتگین نے صحرائے
شکار مین طغا سے بزبان خشونت اُس سے خراج مقبولہ طلب کیا طغا نے زبان سا لغو جواب ناصواب کے گویا کی
اور شامت اعمال سے دست بشمشیر ہوا اور امیر سبکتگین کے احسان کو نسیاً منسیاً کر کے اُسکا ہاتھ مجروح کیا امیر سبکتگین نے
بھی طیش مین آکر سر دست اُسی دست زخم رسیدہ سے طغا پر ضربت تیغ ماری اور چاہا کہ دوسری ضرب سے اُس سفاک کا کام
تمام کرے اُسوقت دونون سردارون کے ملازمون کی تک و دو کی کثرت سے غبار مرتفع ہوا طغا فرصت پاکر کرا ج
کیطرف بھاگ گیا اور لسبت کا قلعہ سبکتگین کے تصرف مین آیا اور سب سے عمدہ فائدہ جو امیر سبکتگین کو اس ملک سے حاصل
ہوا ملازمت کرنی ابو الفتح کی ہو کہ وہ انواع فنون سے ماہر اور ممدوح خواص و عوام تھا بالتخصیص انشا پردازی اور خوشنویسی
مین عدیل و نظیر رکھتا تھا اور ابو الفتح پایتور کا منشی تھا اور پایتور کے اخراج کے بعد وہ لسبت کے گوشہ مین پوشیدہ تھا
امیر سبکتگین اُسکے حال سے واقف ہو کر مشتاق ہوا اور اُس فاضل بلاغت شعار کو حاضر ہونیکا حکم دیا جب وہ حاضر ہوا
اُسکی قابلیت کے قامت کو خلعت فاخرہ اور انواع انعام سے آراستہ کر کے میر منشی گری کے منصب پر سرفراز اور ممتاز
کیا اور سلطان محمود غزنوی کے ابتدائے ایام دولت سے وہ مہمات ملکی کا متکفل تھا اُسکے بعد اس سے رنجیدہ ہو کر ترکستان
کی طرف چلا گیا القصہ جب امیر ناصر الدین سبکتگین لسبت کیطرف سے فارغ ہو اعنان عزیمت موضع قصدار کی سمت معطوف
فرمائی اور دفعۃً اُس مقام مین پہونچکر وہان کے حاکم کو اسیر کیا اور اپنے ملازمونکی سکونت مین منتظم کر کے قصدار کی
جاگیر عطا کی اور اس فتح کے بعد ہندوستان کے غزا کا عازم ہوا اور آخر ۳۶۷ہجری مین دیار ہند کیطرف متوجہ ہوا اور
ہندوستان کے چند قلعہ مفتوح کر کے جابجا مسجدین تعمیر فرمائین و تاخت و تاراج سے غنائم وافر اپنے تصرف مین
لایا اور مظفر و منصور غزنین کیطرف مراجعت کی اور جیپال بن ہتپال کہ قوم برہمن سے تھا اور ولایت لاہور کو سرہند
سے لمغان تک اور کشمیر سے ملتان تک اپنے قبضہ تصرف مین رکھتا تھا اور اُس عرصہ مین حکام اسلام کے صدمہ زحمت
کے دفعیہ کیواسطے قلعہ بٹھنڈہ[قلعہ بہنڈا] مین متحصن ہوا تھا اور اس حال کے مشاہدہ سے کہ مجاہدان اسلام کا دست تعرض اُسکے میدان
حکومت مین دراز ہوا تھا نہایت مضطرب و پریشان ہوا اور کام کے انجام کی بابت بہ اندیشہ کی کہ افواج جرار جمع کر کے
اور فیلان کوہ پیکر ہمراہ لیکر دیار اسلام کیطرف متوجہ ہوا اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے بھی لشکر ہمراہ رکاب لیکر غزنین سے
جنبش کی اور دونون سردار سرحد ملتان کی جانب آپسمین ہمسنگ ہو گئے اور چند روز باہم سرگرم وغا رہے
اور اُن معرکون مین سلطان محمود سے کہ ہمراہ اپنے باپ کے تھا باوصف خردسالی کے ایسے آثار شجاعت و مردانگی کے
ظاہر ہوے کہ دیدۂ فلک پیر اُسکے مشاہدہ سے خیرہ ہوئے اور چند روز تک تنور مقابلہ اور مجادلہ کا گرم رہا اور غالب و مغلوب سے
تمیز نہوا ایک جماعت نے سلطان محمود کو یہ خبر پہونچائی کہ جیپال کے لشکر گاہ کے قریب ایک پانی کا چشمہ ہے کہ جسوقت اُس مقام مین
قدرے نجاسات سے ڈالین ابر تیرہ اور باد صرصر اور صاعقہ اور رعد اور سرما پیدا ہو سلطان محمود نے ارشاد کیا کہ
اندک نجاست اُس چشمہ مین ڈالو جب لوگ اُسکے کہنے کے موافق کاربند ہوئے خاصیت اُسکی حیرت اثر ظہور مین آئی اور فوراً

[illegible]

آسمان پر تیرہ اور رعد اور صاعقہ ظاہر ہوا اور روز روشن شب تار ہوا اور سرا سے سخت اسقدر جو ہر ہوا پر غالب ہوا کہ
گھوڑے اور تمام حیوانات کثرت سے تلف ہوئے اور سردی کے سبب خون ہندوں کی رگوں میں منجمد ہوا اور انمین حرکت
کی طاقت مطلق نرہی اور سب تضرع و زاری مین مشغول ہوئے جیپال نے یہ حالت انکی دیکھکر ایلچی مع تحف و ہدایا امیر
ناصر الدین سبکتگین کی خدمت مین بھیجکر یہ پیغام دیا کہ اگر امیر صلح کرے تو مین حکم اسکا اپنے ملک مین نافذ کرون اور چند
زنجیر فیل کوہ پیکر اور علاوہ اسکے اور تحفہ بھی آپکی خدمت مین بھیجونگا امیر ناصر الدین سبکتگین نے وفور مروت سے چاہا
کہ فوراً ملتمس اسکی قبول کرے لیکن اسکے فرزند سلطان محمود نے اس امر کے پذیرا کرنے سے ممانعت کی اسواسطے اتقاع
صلح مین توقف واقع ہوا جیپال نے ایک ایلچی دانا سلطان محمود کے روبرو روانہ کرکے یہ گذارش کی کہ جہل و تعصب اہل ہند
خصوصاً فرقہ راجپوت کا شاید ضمیر انور پر روشن نہین جاہلی اور سبکری انکے ساتھ اس نہایت کی ہے کہ شدت کے وقت اور اضطرار
کی حالت مین اول جو کچھ اموال اور نفائس سے کہ انکے تصرف مین ہے تمام و کمال اُس آگ مین کہ جسکی پرستش کرتے مین
ترقی درجات اخروی کا سبب جانکر ڈالتے ہین پھر ملاحظہ کرتے ہین اگر رہائی اور نجات کی راہ بالکل مسدود ہے اپنے
قاعدہ پر عمل کرکے جوارو اور دراری اپنے آگ مین ڈالتے ہین اور جب دیکھتے ہین کہ متاع دنیوی سے ہمارے پاس اب
کچھ باقی نہین رہا ایک دوسرے کو رخصت کرکے اسقدر دشمن سے حرب و ضرب کرتے ہین کہ تمام ہلاک ہو جاتے ہین اور خاک
کے سوا انسے کچھ باقی نہین رہتا ہے اب کام ساتھ اس نہایت کے پہونچا ہے کہ ساتھ دستور اور قاعدہ اپنے کے ہم عمل کرین اگر
آپ اسمین فائدہ دیکھتے ہین تو مختار ہین ورنہ صلح کرکے ہمپر بار احسان رکھین سلطان محمود کو ہنود کے صدق گفتار مین جب شک
باقی نرہا صلح کی اجازت دی اور یہ تجویز ہوا کہ جیپال دس لاکھ درم اور پچاس فیل پیشکش کرے پھر جیپال نے ایک مردم عمدہ اپنے
سے بطور گرو اور ضمانت سپرد کرکے ایک جماعت مسلمانون کو مال اور افیال سپرد کرنیکے واسطے ہمراہ لیگیا اور لاہور مین
پہونچکر نقض عہد کرکے امیر ناصر الدین کے ایلچیون کو مقید کیا اور کہا جبتک امیر ہمارے آدمیون کو کہ گرو لیگیا ہے نہ بھیجے گا
مین بھی انھین رہا نکرونگا کہتے ہین کہ اُس زمانے مین یہ قاعدہ تھا کہ راجاؤن کی دیوان داری کیوقت چند برہمن
دانشمند داہنی طرف بیٹھتے تھے اور ایک جماعت کھتریون کی بائین طرف اور جسوقت کوئی عمدہ مہم کا سامان ہوتا تھا
یہ لوگ راجاؤن کو رائے دیتے تھے یعنی حسن عقیدت سے فہمایش کرتے تھے جب انھون نے دیکھا کہ جیپال ایسا کارنا شایستہ
کیا چاہتا ہے سبھون نے متفق ہوکر راجہ جیپال کی خدمت مین عرض کی کہ ہم آئین احتیاط اور عاقبت اندیشی مین
ایسا مشاہدہ کرتے ہین کہ نقض عہد کی شامت سے ادبار اس ملک پر دو اسپہ تاخت لاویگا اور ہم برباد ہون گے
راجہ اس نزک سے کہ جسکا خوف خواص و عوام کے دل پر جاگزین ہوا ہے مخاصمت اور ستیزہ کرے اور جن اشیا کا
بھیجنا اپنے ذمہ ہمت پر قبول اور منظور کیا ہے فوراً ارسال فرماوے اور ایک خلق کو امن و امان کے مہد مین سلا رکھے جیپال
نے کہ جسپر وقت ادبار و نکبت پہونچا تھا انکی التماس قبول نہ کی امیر ناصر الدین سبکتگین حقیقت حال کی اطلاع کے بعد بقصد
انتقام دریائے جوشان و خروشان کیطرح لشکر گران لیکر ہندوستان کیطرف متوجہ ہوا اور جیپال نے بھی اور راجاؤن سے
استعانت و استمداد طلب کرکے سپاہ بیشمار فراہم کرکے جنگ کیواسطے تیاری کی منقول ہے کہ اُس سال تمام راجاؤن نے اپنی
بقائے دولت کا باعث سمجھکر اسکی مدد کی اور لشکر اور زر نقد و جنس بھیجنے مین کسیطرح کی کمی کی بالتخصیص دہلی اور اجمیر اور کالنجر اور قنوج
کے راجہ نے کمک کے بارہ مین دریغ جایز نرکھا اور اپنے لشکر کے انتخاب اور خلاصہ کو مع خزانہ خوب پنجاب مین روانہ کیا

ع کیفیت ... جو ... [illegible] ... ۱۲

خلاصہ یہ ہے کہ جیپال ایک لاکھ سوار اور پیادہ بیشمار اپنے علم کے سایہ مین مجتمع دیکھکر دلیرانہ اسلامیون کی حرب کے لیے روانہ ہوا اور جب دونون سپاہ مقابل ہوئین امیر ناصر الدین سبکتگین نے جیپال کے لشکر کی کیفیت اور کمیت تحقیق کرنیکے واسطے ایک پہاڑ پر چڑھکے ملاحظہ کیا تو دیکھا کہ ایک دریا ہے پایان اور ایک لشکر مثل مور و ملخ کے فراوان لیکن اپنے تئین ایک قصاب سمجھا کہ گوسفندون کی کثرت سے نہین اندیشہ کرتا ہے اور ایک شاہین تصویر کیا کہ کلنگون کی صف سے نہین ہراسان ہوتا اُسکے بعد سپاہ کے سردارون کو روبرو اپنے بلایا اور ہر ایک کو باستمالت تمام جہاد اور غزا کے بارہ مین تحریص اور ترغیب دیکر فرمایا کہ اپنی اپنی باری پانسو مرد کاری میدان کارزار مین قدم رکھکر داد جوانمردی دین اور جب وہ لڑتے لڑتے تھک جاوین پانسو مرد اہل ہنر اور تازہ زور دشمن کے مقابلہ مین مشغول ہووین القصہ سپاہ اسلام نے ساتھ طریق مذکور کے کارزار کی اور کام اس نہایت کو پہونچا یا کہ باوصف کثرت افواج اثر ضعف کا کفار کے بشرہ پر ظاہر ہوا اسوقت میان خوزہ اسلام نے ہیئت اجتماعی کے ساتھ حملہ کیا اور کفار بیشمار قتل کیے اور بقیۃ السیف نے راہ فرار پائی غازیان اسلام نے نہر نیلاب کے ساحل تک تعاقب کرکے قتل و خونریزی مین تقصیر کی اور غنیمت وافر لیکر ولایت لمغان اور پشاور اور نہر نیلاب کے کنارہ تک اُنکے عمال کے تصرف مین آئی اور مشاعر اسلام نے اس ولایت مین رواج پایا اور سکہ و خطبہ امیر ناصر الدین کے نام نامی پر پڑھنے لگے اور اس فتح شایان کے بعد امیر ناصر الدین سبکتگین نے ایک کو امرا نامدار سے دو ہزار سوار سے پشاور مین تعین کیا اور افغانان اور خلج کہ اُس حدود مین صحرا نشین تھے اپنے لشکر کے زمرہ مین جگہ دیکر غزنین کیطرف روانہ ہوا اور اُس عرصہ مین امیر نوح سامانی نے ابو نصر فارسی کو امیر ناصر الدین سبکتگین کی خدمت مین بھیجا اُسنے نوفائق کی بدفعالیان ظاہر کین اور فوجی مدد چاہی امیر ناصر الدین سبکتگین نے جب آل سامان کی بے سامانی سے اطلاع پائی رگ حمیت حرکت مین آئی اور بسبیل استعجال ماوراء النہر کی طرف نہضت فرمائی امیر نوح ولایت کش تک امیر ناصر الدین کی پیشوائی کو آیا اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے ملاقات سے پیشتر التماس کی تھی کہ اسے ضعف پیری کے سبب گھوڑے سے اترنے اور رکاب کے بوسہ دینے سے معاف رکھین امیر نوح نے اس کو منظور کر لیا تھا لیکن جب امیر ناصر الدین سبکتگین کی آنکھ امیر نوح کے طلعت پر پڑی ہیبت سلطانی امیر ناصر الدین پر ایسی چھائی کہ بیساختہ گھوڑے سے اتر کر رکاب چومی اور امیر نوح نے بھی باعزاز و بشاشت تمام اُسے آغوش مین کھینچا اور اُن دونون سعادتمند کی ملاقات سے ایک راحت دلون کو پہونچی اور خوشی و مسرت کا پھول خواص و عوام کے باغ دل مین اور چمن خاطر مین شگفتہ ہوا اور ایسی صحبت منعقد ہوئی کہ کسی زمانے مین اسکے ماننذ میسر ہوئی تھی القصہ بعد فراغ صحبت اور ضیافت کے تقریباً کلام انتظام مملکت و دفع منازعان مین واقع ہوا اس پر قرار پایا کہ امیر ناصر الدین سبکتگین غزنین مین جاکر فوج کے جمع مین کوشش کرے پھر امیر نوح نے امیر ناصر الدین سبکتگین اور اسکی اولاد اور توابع کو خلعتہاے فاخرہ شاہانہ اور الطاف خسروانہ سے ممتاز کرکے مراجعت کی اجازت دی اور خود بخارا کی طرف جاکر فوج کشی کے تہیہ مین مشغول ہوا اور جو امیر ابو علی سیمجوری نے نوفائق ساتھ اسکے پناہ لیگیا تھا اوپر اس قضیہ کے اطلاع پائی حیرت کا دھوان اسکے کاخ دماغ مین صعود کرنے لگا اور اپنے خواص سے اس بارہ مین مشورہ کرکے فرمایا کہ اگر خدانخواستہ کسی حادثہ کا سامنا ہو تو کس ولایت یا کس صاحب حشمت سے پناہ لیجانا انسب ہے سبھون کی رائے نے اسپر قرار پکڑا کہ فخر الدولہ دیلمی سے محبت کا طریق مسلوک رکھکر اُسکی دوستی کو حبل المتین جاننا چاہیے پھر ابو علی سیمجوری نے جعفر ذو القرنین کو جرجان کی سفارت پر مقرر فرمایا اور خراسان کے نفائس

اور ترکستان کے تحائف جو کچھ ممکن تھے اسکے مصاحبت سے فخر الدولہ دیلمی اور اُسکے وزیر خوش تدبیر کیواسطے ارسال کیے اور بنیاد دوستی اور محبت آپس مین مستحکم اور آمد و شد کے دروازے انکے درمیان کشادہ ہوئے اور اسی عرصہ مین امیر ناصر الدین سبکتگین بلخ مین داخل ہوا اور امیر نوح بھی بخارا سے نہضت کر کے اُس سے جا ملا اور فائق اور ابو علی سیمجوری جب انکی توجہ سے خبردار ہوئے افواج گران سے ساتھ باتفاق دارا ابن شمس المعالی قابوس بن وشمگیر فخر الدولہ دیلمی کیطرف سے دو ہزار سوار بہ معاونت اور امداد کیواسطے آیا تھا جنگ پر آمادہ ہو کر ہرات سے برآمد ہوئے امیر ناصر الدین سبکتگین نے صحرائے وسیع پسند کر کے صفوف میمنہ اور میسرہ آراستہ کین اور خود اپنے فرزند دلبند سلطان محمود اور امیر نوح کے قلب لشکر مین قیام فرمایا جب طرفین کی صفین مقابل مین صف آرا ہوئین میمنہ اور میسرہ ابو علی سیمجوری کا امیر نوح کے برانغار و جرانغار پر غالب آیا اور پسپا کیا اور قریب تھا کہ لڑائی بگڑنے سے کام ہاتھ سے جاتا رہے ناگاہ دارا بن قابوس قلب لشکر امیر علی سیمجوری سے برآمد ہو کر مسلح آور ہوا اور جب درمیان دونون صف کے پہونچا سپر پس پشت ڈالی اور امیر نوح کی خدمت مین آیا اور بقدر رخصت حاصل کر کے سپاہ خراسان کے مقابل متوجہ ہوا امرائے عاصی اور تمام سپاہ اس اندیشہ سے کہ عذر دارا لیے موافقت ایک جماعت کثیر کے ہو گا دل شکستہ ہوئے اور حیرت زدہ ایستادہ رہے امیر ناصر الدین سبکتگین نے ضعف اور عاجزی کے آثار مخالفون کے رخسارون سے مشاہدہ کر کے ساتھ ایک جماعت بہادران پرخاش جو کے حملہ کیا اور مخالف اُس کے خوف اور ہیبت سے سراسیمہ اور بدحواس ہو کر بھاگے اور سلطان محمود نے مفرورون کا تعاقب کر کے ایک جماعت کو قتل اور ایک گروہ کو اسیر کیا اور یہ بدبخت لوگ جنھون نے اپنے ولی نعمت کے ساتھ علم مخالفت اور محاربت بلند کیا تھا اسقدر غنیمت اور سلاح اور سلب و سامان چھوڑ گئے کہ اگر عشر عشیر اسکا دغا بہ عرض و ناموس اپنے کا کرتے زمانے کے آسیب سے سالم رہتے اور جو فائق اور امیر علی سیمجوری نے بھاگ کر نیشاپور مین دم لیا امیر نوح نے امیر سبکتگین کو ساتھ لقب ناصر الدین کے بلند آوازہ کیا اور اُسکے فرزند سلطان محمود کو سیف الدولہ ملقب فرما کر مشرف کیا اور منصب امیر الامرائی کا جو ابو علی سیمجوری کے نام زد تھا ساتھ سیف الدولہ کے مفوض فرمایا اور خود مظفر و منصور ہو کر بخارا کیطرف نہضت فرمائی اور امیر ناصر الدین سبکتگین اور سیف الدولہ سلطان محمود جب افواج بحر امواج لیکر نیشاپور کی سمت روانہ ہوئے فائق اور ابو علی سیمجوری مضطرب ہو کر جرجان کی طرف راہی ہوئے اور فخر الدولہ دیلمی کے پاس پناہ لیگئے اسکے بعد امیر ناصر الدین سبکتگین غزنین مین تشریف فرما ہوئے سیف الدولہ سلطان محمود نیشاپور مین تنہا رہے امیر ابو علی سیمجوری اور فائق فرصت وقت غنیمت جانکر نیشاپور مین عازم ہوئے در قبل اسکے کہ کمک امیر نوح اور امیر ناصر الدین سبکتگین کی پہونچے سیف الدولہ محمود سے محاربہ کر کے فائق ہوئے اور تمام مال و اسباب لوٹ لیگئے امیر ناصر الدین سبکتگین اس خبر وحشت اثر کے سنتے ہی ایک لشکر جرار اور مستعد ستیز فراہم کر کے نیشاپور کیطرف روانہ ہوئے اور طوس کے حوالی مین امیر ابو علی اور فائق سے دوچار ہو کر جنگ مین مشغول ہوا اور اُس درمیان مین کہ آتش حرب مشتعل تھی یک بیک امیر ابو علی سیمجوری کے عقب فوج سے ایک غبار اٹھا اور انکشاف کے بعد سیف الدولہ محمود مع سامان صف شکن کی ایک جماعت کثیر سے ظاہر ہوئے امیر ابو علی کو اسکے سوا کوئی تدبیر بن نہ آئی کہ دونون جناح کو یعنی فوج میمنہ اور میسرہ کو ساتھ قلب کے متفق کر کے فائق کے اتفاق سے امیر ناصر الدین سبکتگین کے قلب لشکر پر حملہ آور ہو اور امیر ناصر الدین سبکتگین نے پائے ثبات زمین کین مین محکم کر کے اس حملہ کو رد کیا کہ اسی حال مین سیف الدولہ سلطان محمود شیر خشمگین کے مانند پہونچکر اسپر حملہ آور ہوا اور برق شمشیر کی تابش سے انکی جمعیت مضطرب کر دی امیر

ابو علی سمجوری اور فائق اپنی جانبری کیواسطے میدان جانستان سے بدحواس ہو کر بھاگے اور قلعۂ کلات میں قیام لیا اور اس فتح
کے بعد امیر ناصر الدین سبکتگین بکام دل صدر فرماندہی پر متمکن رہا اور شعبان کے مہینے سنہ ۳۸۷ھ تین سو ستاسی میں کہ عمر اسکی سے
چھپن سال گذرے تھے حدود بلخ کے موضع ترمذ میں بادم لذات یعنی پیک اجل اسکے سر پر دوڑا ہوا تاخت لایا اور قالب
بیجان کو عماری میں رکھکر غزنین میں منتقل کیا اسکی حکومت کے ایام بیس برس تھے اسکے بعد چودہ آدمی اسکی اولاد سے
نوبت بنوبت سلطنت کی باگ اپنے کف میں رکھکر لاہور اور اسکے اطراف پر متصرف رہے اور امیر ناصر الدین سبکتگین کی وزارت
ابو العباس فضل بن احمد اسفراینی کے متعلق رہی اور وہ انتظام امور مملکت و سرانجام مہام سپاہ و رعیت میں ید بیضا رکھتا
تھا اور جامع الحکایات میں منقول ہے کہ امیر ناصر الدین سبکتگین اوائل حال میں کہ الپتگین کی خدمت میں شہر نیشاپور میں رہتا تھا
ایک گھوڑے سے زیادہ اسکے پاس نہ تھا تمام روز صحرا میں جا کر شکار کرتا تھا ایک روز حسب عادت صحرا میں پھرتا تھا ناگاہ ایک
ہرنی دیکھی کہ وہ اپنا بچہ لیے چرتی ہے اُسنے اُسکے دیکھتے ہی گھوڑا سرپٹ پھینکا اور ہرن کے بچہ کو زندہ گرفتار کیا اور اسکے ہاتھ پاؤں
باندھکر زین پوش پر رکھ لیا اور شہر کیطرف متوجہ ہوا جب قدرے راہ طے ہوئی منہ پھیر کر دیکھا کہ اُس بچہ کی ماں الفت مادری
کے جوش سے پیچھے چلی آتی ہے اور اضطراب کرتی ہے امیر ناصر الدین سبکتگین نے رحم و شفقت کی نظر مبذول کر کے اسکے بچہ کو
چھوڑ دیا اور ہرنی اپنے بچہ کے رہا ہونے سے خوش وقت ہو کر صحرا کیطرف روانہ ہوئی اور روانگی کیوقت منہ پھیر کر امیر ناصر الدین
کو دیکھتی تھی اور دم واپسین تک شادمانی اور کامرانی سے زندہ رہی الغرض اُس شب کو امیر ناصر الدین سبکتگین نے حضرت
رسالت پناہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ فرماتے ہیں اے امیر ناصر الدین سبکتگین اس تیری شفقت اور رحمت نے جو
ایک جاندار عاجز اور پریشان کے حال پر بجا لایا درگاہ صمدیت میں قبولیت کی عزت پائی اور دیوان احدیت میں سلطنت کا
فرمان تیرے نام تحریر ہوا چاہیے کہ تو عامہ خلائق کی نسبت بھی یہی شیوۂ پسندیدہ مبذول رکھے اور کسی حال میں صفت شفقت
دست حق پرست سے نہ چھوڑے کہ سرمایۂ سعادت دارین یہی ہے اور ماثر الملوک میں لائے ہیں کہ سلطان محمود غازی ایام جوانی
میں اپنے باپ کے ظل عنایت اور سایۂ رعایت میں العیشت و کامرانی بسر کرتا تھا اور اسنے غزنین میں ایک باغ جنت نشان نہایت
نزہت اور زینت سے بنیاد کیا جب وہ باغ دلکشا اور روضۂ روح افزا تیار ہوا ایک جشن عظیم کو ترتیب دیا اور اپنے پدر
بزرگوار اور اعیان دولت نامدار کو اس باغ میں طلب کیا امیر ناصر الدین سبکتگین نے فرمایا کہ اے فرزند یہ باغ اور عمارت نہایت
مطبوع اور مقبول ہے لیکن اسطرح کا باغ اور عمارت ہر ایک ملازم اس سلسلہ کا تیار کر سکتا ہے سلاطین خوش تدبیر کے لائق
حال وہ ہے کہ ساتھ تیاری اور نزہت گاہ ایسے مکانوں کے مشغول ہوں کہ دوسرے اسطرح کی تعمیر سے عاجز آویں سلطان محمود نے زمین
خدمت کو بوسہ دیکر استفسار کیا کہ وہ کیا ہے فرمایا کہ وہ اہل فضل و علم کے دلوں کی تعمیر ہے نہال احسان اُنکے زمین دل میں بٹھا اور
سعادت جاوید کا ثمر چن اور ذکر جمیل ایام قیامت تک صفحۂ روزگار پر چھوڑ جیسا کہ نظامی عروضی سمرقندی فرماتا ہے نظم بسا کاخا کہ
محمودش بنا کرد ؂ کہ از رفعت تفاخر بر سما کرد ؂ نبینی زان ہمہ یک خشت برجاے ؂ بنائے عنصری ماندست برپاے ؂ تاریخ
یمینی کے ترجمہ میں مسطور ہے کہ امیر ناصر الدین سبکتگین مرض الموت سے چند روز پیشتر اثنائے محاورات میں شیخ ابو الفتح بستی سے کہتا
تھا کہ ہم نوازل اسقام اور عوارض امراض کے مقاساۃ میں گوسفند کے مانند ہیں کہ جب قصاب اسے اول مرتبہ پشم تراشی
کیواسطے زمین پر گراتا ہے اور ہاتھ اسکے محکم باندھتا ہے ایک شکل نامعہود اور ایک حال ہمیشگی کے خلاف دیکھتی ہے ناامید ہو کر
دل مرگ پر رکھتی ہے یہانتک کہ وہ اپنے کام سے فارغ ہو کر رہا کرے اور آرام پاکر خوش وقت ہوتی ہے اور دوسرے مرتبہ جب وہ قصاب اسکے

جمع سقم یعنے بیماری ۱۲ — یعنے بے ظہر ۱۲

ہاتھ پڑتی ہے حال اُسکا خوف و رجا کے مابین ہوتا ہے اور اُس حالت کی نجات کے بعد اُنس کرنیوالی ہوتی ہے اور نفرت ہر صورت سے نقصان قبول کرتی ہے اور تیسری مرتبہ کہ قصاب ذبح کرنیکے واسطے زمین پر گراتا ہے وہ خوف وہراس کو اپنے دل میں مطلق راہ نہیں دیتی اور عادت سابق پر واثق رہتی ہے یہانتک کہ بجری بے تیغ ظلم سے اسکی حلق بریدہ اور جان شیرین جو صرف فنا سے برباد ہو جاتی ہے ہم بھی اقسام اسقام اور انواع آلام میں افاقت کی امید پر مغرور اور مسرور رہتے ہیں اور مرگ ناگہان سے غافل ہو کر زندگی کرتے ہیں اور دفعتاً ایسا اتفاق ہوتا ہے کہ کمند قضا گردن میں پڑتی ہے اور ہادم لذات بیداجل مضبوط کرتی ہے کہ مرغ روح قفس عنصری توڑ کر پرواز کر جاتا ہے راوی کہتا ہے کہ اس مثل کے درمیان اور امیر ناصر الدین سبکتگین کے انقضائے عمر میں چار روز سے فاصلہ زیادہ نہ تھا **ذکر امیر اسمٰعیل بن امیر ناصر الدین سبکتگین کی تخت نشینی اور فرمانروائی کا** جسوقت کہ امیر ناصر الدین اس دار گذران سے رخت سفر آخرت باندھکر اول منزل ہوئے سیف الدولہ محمود نیشاپور میں تھا لہذا چھوٹا بھائی اسکا امیر اسمٰعیل اپنے باپ کی وصیت کے بموجب قبۃ الاسلام بلخ میں تخت سلطنت پر بیٹھا اور دلجوئی دلہا سے رعایا اور استمالت خواطر ابرا لکے بارہ میں سعی موفور پیش بہ بجالائی اور باپکے خزانون کے دروازے کھولے اور زر خطیر سپاہیون کو عنایت کیا اور دلجوئی کا کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کیا بالیکن باوجود ہیچ و ادا احسانکے امرائے بے انصاف اور دنیا پرست بطمع گردن طمع بلند کرکے مطالبات بیجا کرتے تھے اور ضبط میں نہیں آتے تھے سیف الدولہ محمود نے جب یہ خبار سنے تعزیت نامہ تحریر کرکے ابوالحسن جموی کے مصاحبت سے اپنے بھائی کے پاس بھیجکر پیغام دیا کہ امیر ناصر الدین جو ہمارا قبلہ گاہ اور پشت پناہ تھا اُسنے اس دار فانی سے رحلت فرمائی اب میرے نزدیک جہان میں تجھسے گرامی تر کوئی نہیں ہے اور تو میری آنکھ کا تارا ہے جس شے کی تو مجھسے آرزو کریگا میں ہرگز دریغ نکرونگا لیکن کبرسنی اور تجربۂ ایام اور وقوف و قائق امور سلطنت پر ملک کے ثبات اور دوام دولت میں دخل تمام رکھتا ہے اگر یہ صفات تیری ذات میں موجود ہوتیں تو میں سب سے پہلے راضی ہوتا اور یہ کہ باپ نے تجھے ولیعہد کیا اسکا باعث بعد مسافت اور اسطرف کی محافظت کا اہتمام تھا اب مصلحت وہ ہے کہ تو سر انصاف اور بصیرت سے غور کرکے وجہ صواب کو خطا سے پہچانے اور جو کچھ باپ کے متروکات سے ہے اُسے شریعت کے موافق تقسیم کرے غزنین کو کہ مطلع سعادت اور منشاء دولت ہے مجھے واگذاشت کرے تو میں ولایت بلخ کو مخالفون کے خار وجود سے مصفا کرکے مع تمامی ولایت خراسان تیرے سپرد کرونگا امیر اسمٰعیل نے یہ کلمات مشفقانہ گوش ہوش سے نہ سنے اور برادر شفیق کی مخالفت پر اصرار کیا اور سیف الدولہ محمود نے بھی بمقتضائے آخر الدواء الکی کے برادر کے قلع اور قمع کے سوائے علاج نہ دیکھا اور اپنے عم معز الحق اور اپنے بھائی امیر نصر بن امیر ناصر الدین سبکتگین کو اپنا متفق اور شریک کرکے نیشاپور سے عزیمت کا نشان غزنین کیطرف بلند کیا امیر اسمٰعیل بھی بلخ سے اسطرف دوڑا جب دونون لشکر مقابل ہوئے سیف الدولہ محمود نے مساعی جمیلہ مبذول رکھے کہ امیر اسمٰعیل مقام مقاتلہ سے تجاوز کرے اور صلح کا دروازہ اپنے منھ پر کھولے لیکن کچھ فائدہ نہ بخشا ناچار لشکر کا جائزہ لیکر صفیں آراستہ کیں اور امیر اسمٰعیل بھی اپنے یارون سے آیا اور قلب و جناح پیلان کوہ پیکر کے مانند استوار کیے اُسوقت لشکر طرفین نے تیغ میان سے لی اسقدر قتل میں کوشش کی کہ شمشیر آہنی ضمیر مردان کارزار کی زاری اور خانہ خرابی پر خون رو تی تھی عاقبت الامر سیف الدولہ محمود کے حملہ سے کہ قلب میں قیام رکھتا تھا اسمٰعیل کے ارکان لشکر میں تزلزل واقع ہوا اور بھاگ کر غزنین کے قلعہ میں متحصن ہوا سیف الدولہ محمود نے اسی عہود و مواثیق پر قلعہ سے برآوردہ کرکے کنجیان خزاین کی اُس سے لیں اور اعمال معتمد علاقون میں مقرر کیے اور خود بلخ کیطرف متوجہ ہوا اور چند روز کے بعد کہ امیر اسمٰعیل اپنے بھائی کی مصاحبت میں بسر کرتا تھا سیف الدولہ محمود نے

[illegible] ۱۲منہ

ایک روز مجلس انس ترتیب دیکر کسی تقریب سے اپنے بھائی امیر اسمٰعیل سے استفسار کیا کہ اگر اس معرکہ مین تیرا ستارہ موافقت کرتا اور تو فتحیاب ہوکر مجھے اپنے پنجہ مین گرفتار کرتا میرے حق مین کیا تجویز کیا تھا جواب دیا کہ میرے دل مین یہ امر جاگزین ہوا تھا کہ جو مین تجھپر ظفریاب ہون ایک قلعہ مین محبوس کرکے سامان فراغت اور آسودگی کا مہیا اور موجود کرون جب سیف الدولہ محمود اپنے بھائی کے مافی الضمیر سے کہ جو مکنون خاطر تھا اطلاع ہوا اس مجلس مین خاموش رہا اور چند روز کے بعد اسے ایک قلعہ مین جرجان کے محبوس کیا اور رفاہ غیابی کے سامان اور واجبات سے جو کچھ چاہیے ہم ترتیب فرمایا اور امیر اسمٰعیل نے جیسا کہ اپنے بھائی کی نسبت اندیشہ کیا تھا مدت حیات اس محل مین آخر ہوئی من حفر بیر الاخیہ فقد وقع فیہ ۔ تذکرہ

واقعات امین الملۃ یمین الدولہ سلطان محمود غزنوی کے ایام دولت کا ۔ حاویان خصائل حمیدی وحاکیان فضائل معنوی اقلام خجستہ ارقام سے صفحات مولفات پر یون ثبت کر گئے ہین کہ سلطان محمود غزنوی ایسا بادشاہ تھا کہ اقسام سعادت دینی اور دنیوی سے فائز ہوا اور شہرہ اسکی عدالت اور جہانبانی کا اور آوازہ اسکی شجاعت و کشورستانی کا قاف تا قاف تک پہونچا اور اجتہاد کی برکات سے امر عزا مین اعلام اسلام مرتفع اور بلند فرمائی اور بنیاد ارباب کفر و ظلام کی اکھاڑی اور بہ ہنگام عبور میدان مبارزت اور پہلوانی بیچ سیل کے مانند نشیب و فراز سے اندیشہ نکرتا تھا اور وقت جلوس سریر سلطنت کامرانی پر انوار معدلت اسکا ضیاے خورشید کے مانند سب جگہ پہونچا بیت ہمش ہوش دل بود و ہم زر بدست ٭ بدین ہر دو بر تخت باید نشست ٭ لیکن بعض کتب مین معائنہ ہوا کہ وہ بادشاہ عالیجاہ باوصف اس صفات حمیدہ کے مال دنیوی فراہم کرنے مین نہایت حریص تھا اور بخل و امساک کے طریقہ ناستودہ مین مبالغہ کرتا تھا قطعہ بود دل ز فضل و سخاوت شرفت ٭ نگہ داشتی در لبیان ضرورت ٭ خزائن بسے داشت پر از گہر ٭ ولے زان نشد مفلسے بہرہ ور ٭ اس کتاب کا مولف محمد قاسم فرشتہ فرماتا ہے کہ بخل کی نسبت ساتھ اس سلطان والاشان کی عزیزان روزگار کی بے انصافی ستے ہے بالن اسکے زر دوست ہونے مین شک نہین اور خزانہ بھی جمع کرتا تھا لیکن فتح بلاد مین دل کھولکر خرچ کرتا تھا کتاب مقامات ابو نصر مشکانی اور مجلدات ابو الفضل اس قول کی شاہد ہین کہ اسقدر علما اور فضلا اور سپاہ اسکے دربار مین جمع ہوتے تھے اور خوان جود اور مائدہ احسان اسکے سے بہرہ مند ہوتے تھے کہ ایسے عمائد زمانے کے اور بادشاہونکو کم نصیب ہوتے اور نہ ہوسکے اور اہل عرفان جانتے ہین کہ یہ امر بدون صرف درم و دینار میسر نہین ہوتا اہل حیثیت اور ہنرمندونکو دوست رکھتا تھا اور انھین مین رد انعام فرماتا تھا اور انعامات کے علاوہ وظائف مقرری ہر سال چار ہزار درم ساتھ انکے عطا کرتا اور انواع الطاف اور اصناف اعطاف سے انھین نوازتا ہان دو چیزین اس بادشاہ کے اشتہار بخل کا باعث ہوئین ایک قصہ فردوسی کا دوسرے آخر عمر مین بے سبب رعایا اور تونگرون سے زر لینا کہتے ہین کہ سلطان محمود غزنوی حسن و جمال ظاہری سے عاری تھا ایک روز اسنے صورت اپنی آئینہ مین دیکھی اور اپنی بدصورتی مشاہدہ کرکے متالم و متفکر ہوکر اپنے وزیر سے کہا مشہور ہے کہ بادشاہون کے دیکھنے سے آنکھ مین بینائی زیادہ ہوتی ہے اور یہان معاملہ بالعکس ہوا اور اس میری شکل سے دیکھنے والے نہایت صدمہ اٹھاتے ہین وزیر نے جواب دیا صورت تیری ہزار مین سے ایک نے دیکھی خصلت تیری سبھون کو شامل ہو پس خصائل پسندیدہ اور شمائل حمیدہ پر قیام فرما تو دلونکا محبوب سبہے یمین الدولہ کو کلام اسکا نہایت پسند آیا اور اسکے کہنے کے موافق سیرت پسندیدہ اس انتہا کو پہونچائی کہ تمام بادشاہون سے سبقت لیگیا سلطان محمود کا باپ امیر ناصر الدین سبکتگین ہے اور والدہ اسکی اعیان زابلستان کی نسل سے تھی اسواسطے اسکو زابلی کہتے ہین جیسا کہ فردوسی کہتا ہے قطعہ خجستہ درگہ

محمود زابلی دریاست ❁ کدام دریا کہ آنرا کنارا پدید نیست ❁ شدم در دریا و غوطہ زدم ندیدم در وے گہر ❁ گناہ بخت منست این گناہ دریا نیست ❁ سلطان محمود شب عاشورہ ۳۵۷ھ تین سو ستاون ہجری میں پیدا ہوا اور کتاب منہاج السراج جرجانی اس امر کی مخبر ہے کہ سلطان محمود کا ستارہ صاحب ملت اسلام کے طالع سے موافق تھا اور ایک ساعت اسکی ولادت کے پیشتر امیر ناصرالدین سبکتگین نے خواب میں دیکھا کہ اسکی محل سرا کے آتشدان سے ایک شجر نہایت رفیع اور گھنا نکل کر ظاہر ہوا کہ خلقت تمام عالم کی اسکے سایہ میں بیٹھ سکے جب بیدار ہوا اسکی تعبیر کے اندیشہ میں تھا کہ ایک مبشر نے محمود کے تولد کی بشارت دی امیر ناصرالدین سبکتگین کا غنچہ دل نسیم شاہانہ سے شاخسار کامرانی پر شگفتہ اور رویائے محمود الابتداء و مسعود الانتہا کا امیدوار ہوا جب ❁ فرزند ارجمند برج حمل سے ساطع ہوا اسکا نام محمود رکھا چند عرصے کے بعد اسکا نہال اقبال اس طرح سے سایہ گستر ہوا کہ ربع مسکون کے باشندے اسکے ظلال میں استظلال کرتے تھے۔ اور شاہنامہ فردوسی طوسی اس امر کا شاہد عادل ہے کہ دو بیتیں آئین ہند میں ایسا ہے ❁ جہاندار محمود شاہ بزرگ ❁ بآبشخور آرد ہمی میش و گرگ ❁ چو کودک لب از شیر مادر بشست ❁ ز گہوارہ محمود گوید نخست ❁ امیر ناصرالدین سبکتگین نے انہی ہفوات میں اس مولود کے شکرانہ کے واسطے ہند کے بتخانہ کو کہ اسکے جوار کے کنارے سے واقع تھا توڑ کر مسمار کیا اور موافقت طالع اسکے جیسا کہ طالع صاحب دین متین کا تھا کام کیا اور اسکے جلوس کے سال اول میں ایک معدن زر سیستان میں ایک درخت کی شکل سے نمایاں ہوا زمین سے برآمد ہوئی اور جس قدر اسے کھودتے تھے زر خالص نکلتا تھا اور اسکا تنا گز بھر ہوا اور وہ کان امیر مسعود کے عہد تک باقی رہی اور امیر مسعود کے عہد سلطنت میں زلزلہ کے سبب سے غائب ہوئی اسکا ذکر عنقریب مذکور ہوگا جب سلطان محمود اپنے بھائی کی جنگ سے فارغ ہوا بلخ کی طرف نہضت فرمائی اور سبب اسکا یہ تھا کہ امیر الامرائی خراسان کا بکتوزون کے مفوض ہوا تھا اور ایک ایلچی بخارا میں امیر منصور کے پاس بھیجکر اظہار رنجش کیا اور اسنے جواب دیا کہ میں نے بلخ اور ترمذ اور ہرات کی امارت تجھے عطا فرمائی لیکن بکتوزون کی حکومت کا بندہ ہوں اسکے عزل کا فرمان دینا مناسب نہیں ہے سلطان محمود نے ابوالحسن حموی کو ساتھ تبرکات اور تحائف بیشمار بخارا میں بھیجکر امیر منصور کو پیغام دیا کہ توقع ایسی ہے کہ سر رشتہ دوستی اور اخلاص کو بے التفاتی کے خار و خاشاک سے مکدر اور تیرہ نکریں اور میرے اور باپ کے حقوق جو آل سامان کے ذمہ میں ثابت ہیں کسی طرح سے فراموش نہ فرمائیں اور رشتہ الفت شکستہ نہ ہوئے اور متابعت اور مطاوعت کی بنا انہدام سے مصئون رہے جب ابوالحسن حموی بخارا میں پہونچا امیر منصور نے اسے منصب وزارت کی نوید دیکر اپنی ملازمت میں رکھا اور سلطان محمود کے جواب پیغام کیطرف ہرگز توجہ نفرمائی سلطان محمود بضرورت نیشاپور کیطرف متوجہ ہوا اور بکتوزون اسکی غرض سے واقف ہوکر کسی طرف نکل گیا اور ایک عرضداشت بخارا میں بھیجکر صورت حال گذارش کی امیر منصور مغرورانہ جوانی کے نشہ سے سپاہ فراہم کرکے خراسان کی طرف روانہ ہوا اور سرخس تک کسی مقام میں توقف نہ کیا سلطان محمود اگرچہ جانتا تھا کہ امیر منصور تاب مقابلہ کی نہیں رکھتا ہے لیکن سرزنش اور کفران نعمت کی بدنامی سے اندیشہ کرکے نیشاپور کی حکومت سے دستکش ہوکر اسے واگذاشت کی اور آپ مرغاب کی طرف راہی ہوا ناگاہ بکتوزون نے فائق کی صلاح سے غدر کرکے امیر منصور کو گرفتار کیا اور اسکی آنکھوں میں سلائی کھینچی اور اسکے بھائی عبدالملک کو کہ خردسالی سے سن تمیز کو نہ پہنچا تھا تخت پر بٹھایا اور سلطان محمود کے خوف سے مرو کیطرف بھاگ گیا سلطان محمود اسکے تعاقب میں مرو میں داخل ہوا بکتوزون اور فائق نے اسکا مقابلہ کیا اور کفران نعمت انکے شامل حال ہوئی نسیم نصرت نے سلطان محمود کے پرچم رایات پر چلنا شروع کیا اور فائق عبدالملک کو لیکر بخارا کیطرف روانہ ہوا

اور بکتوزون نے نیشاپور کی راہ لی اور پھر چند روز کے بعد بخارا میں جاکر لشکر پراگندہ کی فراہمی کے درپے ہوا اتفاقاً اُس درمیان
میں فائق نے مرض الموت میں مبتلا ہوکر داعی حق کو لبیک اجابت کیا اور ایلک خان نے کاشغر سے بخارا میں آکر عبدالملک اور
اُسکے توابع کو مستاصل کیا اور آل سامان کی دولت کہ اُنکی مدت ایکسو اٹھائیس برس تھی انتہا کو پہونچی اور سلطان محمود باستقلال
تمام بلخ اور خراسان کی حکومت میں مشغول ہوا اور جب آوازہ اُسکے اقبال کا اطراف عالم میں پہونچا بغداد کے خلیفہ القادر باللہ عباسی
نے ایک خلعت بیش قیمت کہ اس سے پیشتر کسی خلیفہ نے کسی بادشاہ کو نہ بھیجا تھا ارسال کرکے ساتھ لقب یمین الدولہ کے
سرفراز فرمایا اور ذیقعدہ کے آخر مہینے سنہ ۳۹۰ھ تین سو نوے میں بلخ سے ہرات میں دوڑا اور ہرات سے سیستان گیا اور خلف
بن احمد کو جو وہاں کا والی تھا مطیع کرکے غزنین کیطرف معاودت فرمائی اور اسی عرصہ میں ہندوستان کیطرف متوجہ ہوکر چند قلعہ مفتوح
کیے اور وہاں سے مال غنائم تمام مراجعت کی اور حسب عادت قدیم سے عدل و داد کا فرش بسیط زمین پر بچھایا کہ اس کی محبت
خاص و عام کے دل میں جاگزین ہوئی اور ایلک خان نے ماوراء النہر ایکبارگی آل سامان کے تصرف سے برآوردہ کی اور تحفہ تہنیت
استیلا سے ممالک خراسان کا سلطان محمود کی خدمت میں ارسال کیا اسواسطے دونوں بادشاہوں کے درمیان میں بناے
دوستی اور یگانگی نے استحکام قبول کیا اور سلطان محمود نے بھی ابو الطیب سہل بن سلیمان صعلوکی کو کہ ائمہ اہل حدیث سے تھا برسالت ایلک خان
کے حضور میں بھیجکر ساتھ خطبہ کریمہ کے کریم اُسکے سے رغبت کی اور نفائس بیحد یواقیت اور لعل ہاے قیمتی اور لآلی مروارید و مرجان
اور بیضہ عنبر و اوانی سیم و زر مشحون بمشمومات کافور اور تبرکات ہند اور عود کے درخت اور شمشیر ہاے آبدار اور پیلان جنگی کوہ پیکر و ملابس
اور مناطق مرصع سے آراستہ کہ دیکھنے والونکی آنکھ انکی چمک سے خیرہ ہوتی تھی اور گھوڑے رہوار با زین زر و ساز ہاے مرصع
اسکی صحابت طبقوں سے روانہ کیے اور امام ابو الطیب سہل جب ترکستان کے ملک میں پہونچا اس ملک کے اہالی اور سردار ایلک خان
کے حکم کے موافق کہ اکثر لوگ ترکستان کے اُسکے عہد فرخندہ مہد میں شرف اسلام سے مشرف ہوے تھے اُسکے اعزاز و اکرام میں
نہایت مبالغہ بجالائے اور امام ابو الطیب کو اسوقت تک کہ ایلکخان کی ملازمت میں فائز ہوا اوزکند میں مقیم کیا اور ایسے ترتیب
کو کہ واسطے تحصیل اُس در کے دریاے ترکستان کی غواصی کی تھی دستیاب کرکے ساتھ نفائس اور غرائب اُس ولایت کے مشک
زر خالص اور سیم ناب اور کنیزان خطائی اور ماہرویان چینی اور قاقم اور سنجاب و سمور اور انواع تبرکات دیگر بازگشت کی اور فائز المرام
ہوکر سلطان محمود کی خدمت میں حاضر ہوا اور بسبب اس خدمت پسندیدہ اور کار نمایاں کے مصدر انواع عواطف شاہانہ
اور مورد اقسام مراحم خسروانہ ہوا اور اُسکے بعد مدت ہاے مدید اور عرصہ ہاے بعید تک سلطان محمود اور ایلک خان
کے درمیان میں دوستی اور یگانگی کی بساط گستردہ تھی یہانتک کہ چشم زخم ایام نافرجام اور سعایت نمام بدانجام سے محبت ساتھ
عداوت کے مبدل ہوئی جیسا کہ عنقریب اسکا شمہ اللہ کی توفیق سے قلمی ہوگا اور سلطان محمود اس قول کے لحاظ سے جو تمام
ممالک میں مشہور ہوا تھا کہ میں اکثر سنوات میں مہمات سلطنت سے فارغ ہوکر دیار ہند میں جاکر مراسم غزا اور لوازم جہاد بجالاؤنگا اس
واسطے ماہ شوال سنہ ۳۹۱ھ تین سو اکیانوے ہجری میں غزنین سے بعزیمت ہندوستان کی اور دس ہزار سوار ہمراہ رکاب
ظفر انتساب لیکر پشاور میں آیا اور جیپال نے بارہ ہزار سوار اور تیس ہزار پیادہ و تین سو زنجیر فیل سے مقابل آکر معرکہ جنگ
آراستہ کیا اور محرم کی آٹھویں تاریخ دوشنبہ کے دن کہ سنہ ۳۹۲ھ تین سو بانوے ہجری سے تھے فریق ناجی اور فریق ناری سے کوشش کرکے لوازم
شجاعت بجالائے سلطان محمود ساتھ فتح اور فیروزی کے اختصاص پاکر غازی ملقب ہوا اور جیپال پندرہ تن فرزندوں
اور عزیزوں سے اسیر ہوا اور پانچ ہزار ہندو قتل ہوے اور غنیمت بیشمار ہاتھ آئی ان میں سے سولہ حمائل مرصع یعنی مالے

اور دولڑی گوہر ہموار اور خوش آب اسیروں کی گردن سے اتار کر سلطان محمود کے ملاحظہ میں گذرے تھے بمصر جوہریوں نے
قیمت ایک مالے کی ایک لاکھ اسی ہزار دینار سرخ مشخص اور مقرر کی اُسکے بعد سلطان محمود پشیاور سے قلعہ بٹھنڈہ میں گیا
اور افضال الٰہی سے اُسے بھی مسخر کیا اور جو کہ موسم بہار قریب پہونچا تھا سلطان محمود نے اولیاء العزمی سے جیپال اور دوسرے
اسیروں کو باج اور خراج قبول کرنیکے بعد امان دیکر رہائی بخشی اور بہت سے افغان کے رئیسوں کو تہ تیغ کیا اور بعضوں کو
چاکروں میں منسلک فرماکے معاودت فرمائی کہتے ہیں ہنود کے طریقہ میں دہ ہیکہ جو راجہ کہ دو مرتبہ مسلمانوں سے شکست پاوے
یا قید ہووے دوبارہ سلطنت کا شائستہ نہوا اور گناہ اُسکا آگ کے سوا پاک نہووے اسواسطے جیپال نے اپنے فرزند انندپال
کو ولیعہد کرکے اپنے تئین آگ میں ڈالکر جلایا اور سلطان محمود ماہ محرم ۳۹۳؁ تین سو ترانوے میں سیستان کیطرف روانہ ہوا اور خلف
کو اس مرتبہ غزنین میں لایا اور دوبارہ ہندوستان جانیکی اُسے ہوس ہوئی اور ۳۹۵؁ تین سو پچانوے میں شہر بھاطیہ کی سمت نہضت
فرمائی اور ملتان کی حدود سے گذر کے ملتان کے باہر وارد ہوا اور وہ ایسی دیوار رکھتا تھا کہ نسر طائر اُسکے شرفات میں نہ پہونچ سکتا تھا
اور خندق اُسکے گرداگرد بحر محیط کے مانند وسیع اور عمیق تھا بجے راو نامی وہانکا راجہ تھا اور بہال و رافیال کی کثرت سے نہایت
غرور اُسکے سر پر غز میں جاگزین تھا اور امیر ناصر الدین سبکتگین کے امرا کی جو ہندوستان میں رہتے تھے اپنی عزت نکرتا تھا اور جیپال
سے بھی جیسا کہ شرط فرمانبرداری ہے پیش نہ آتا تھا جب سلطان محمود اُسکے دفع کیواسطے اسطرف فوجکش ہوا بجے راو بھی اپنی سپاہ فراہم
کرکے لشکر اسلام کے مقابل صف آرا ہوا اور درمیان میں دونوں گروہ کے تین روز علی الاتصال کارزار اور حرب و ضرب
قائم رہی اور مقہور منصور سے مشخص ہوا قریب تھا کہ مجاہدان اسلام کو چشم زخم پہونچے اس سبب سے چوتھے روز سلطان محمود نے
اپنے لشکر میں یہ منادی کی کہ آج جنگ سلطانی ہوگی چاہیے کہ مردم آزمودہ ملازم اور غیر ملازم جوان اور پیر جہاد پر مستعد ہو کر میدان جنگ
میں پیش قدمی کریں اور راجہ بجے راو بھی مسلمانوں کی عزیمت سے واقف ہوا اور بتخانہ میں آیا اور اپنے معبود سے کمک طلب کی
اور ہندوؤں کو سلاح بندی کا حکم دیا اور نہایت شان و شوکت سے شہر سے برآمد ہو کر رزمگاہ کی طرف روانہ ہوا امرا سے
اسلام میمنہ اور میسرہ سے دست بقبضہ جوش و خروش میں آنکر یکبارگی لشکر کفار پر حملہ آور ہوئے اور چاشت کیوقت سے
ظہر تک لوازم حرب و ضرب بپیش پہونچائے اور طرفین سے کشتوں کے پشتے ہوئے لیکن عجز و ضعف کی علامت کسیکے چہرہ
پر عیان نہوئی تھی سلطان محمود بھی قادر ذو الجلال اور معبود لایزال کی درگاہ کیطرف رجوع لایا اور حضرت رسالت پناہ صلے اللہ
علیہ وآلہ وسلم کی روح پرفتوح سے استمداد اور استعانت طلب کی اور بنفس نفیس قلب لشکر کو ہمراہ لیکر لشکر کفار کے قلب پر تاخت
لایا اور ان کی جمعیت کو پریشان کرکے پسپا کیا اور بجے راو لشکر شکستہ کو ہمراہ لیکر قلعہ بند ہوا سلطان محمود نے محاصرہ کرکے
خندق کے پاٹنے کا حکم صادر کیا قریب تھا کہ خندق خاک اور سنگ اور چوب سے پر ہو بجے راو نہایت مضطرب ہوا اور لشکر
اپنا سلطان محمود کی سپاہ کے مقابل چھوڑا اور رات کو اپنی خواصوں کو لیکر قلعہ سے برآمد ہوا اور بھاگ کر ایک جنگل میں جو کنارے
آب سند کی حوالی میں پناہ لیکیا سلطان محمود نے اس حال سے مطلع ہو کر ایک فوج دلیران اسلام سے اس کے تعاقب
میں تعیین فرمائی اور شیران بیشۂ وغا نے اس گاؤ پر دغا کو اس بیشہ میں جاتے ہی نقطۂ پرکار کی صورت چاروں طرف سے
گھیر لیا اور راہ گریز بند پاکے بجے راو نے مرنیکے سوا اپنا مفر نہ دیکھا اور اپنے ہاتھ سے خنجر بران کھینچکر اپنے سینۂ پر کینہ کو چاک کیا غازیان
اسلام نے اسکا سر سلطان محمود کے پاس روانہ کیا اور تیغ بیدریغ اُسکے ہمراہیوں اور تابعوں پر علم کرکے ایک خلق کثیر مقتول کی اُسکے
بعد دو سو اور اسی زنجیر فیل اور بردہ اور غنائم بیشمار دستیاب ہوئے اور وہ شہر اور اُسکے باشندے سلطان محمود کے ممالک محروسہ میں شامل ہوئے

اور سلطان محمود نے مظفر و منصور ہو کر غزنین میں مراجعت فرمائی اور ۳۹۶ھ تین سو چھیانوے ہجری میں ملتان کے تسخیر کی عزیمت
کی اور لشکر کے حصار کا حکم نافذ کیا اسلیے کہ ملتان کا والی شیخ حمید لودھی امیر ناصر الدین سبکتگین سے اخلاص کا طریقہ مسلوک رکھکر
خدمات شائستہ پیش پہونچاتا تھا اُسکے بعد اسکا پوتا ابوالفتح داود بن نصیر بن شیخ حمید کہ ملاحدہ سے تھا ابتدا میں اپنے باپ
دادا کی سنت پر عمل کر کے آپکو سلطان کے ملازموں میں شمار کرتا تھا لیکن اُس زمانے میں کہ لشکر اسلام بلدہ بھاطیہ کے محاصرہ
میں مشغول تھا اداہاے خارج عقل سے سرزد اعمال ناشائستہ کا مصدر رہا سلطان محمود نے اس سال صلاح وقت نہ دیکھکر
عین اغماض سے طرح دیکر کچھ نہ کہا دوسرے سال انتقام کا عازم ہوا اور زین الاخبار کی روایت سے واضح ہوتا ہے کہ سلطان
نے اس نظر سے کہ وہ واقف نہونے پاوے انندپال کیطرف سے راستہ اختیار کیا لیکن کمبخت انندپال منحرف ہو کر سدراہ ہوا اور
شکست کھا کر کشمیر کیطرف بھاگا اور الفی نے یوں لکھا ہے کہ جب ابوالفتح سلطان محمود کی خبر آمد سنکر سراسیمہ ہوا تو انندپال کو سلطان کے
ارادہ سے آگاہ کر کے کمک چاہی اور اسنے اُسکی مدد پہمت باندی لاہور سے پشاور روانہ ہوا اور اپنے امیروں کی ایک جماعت
بھیجکر سلطان محمود کی سدراہ کی تو اُسکی روانگی کے مانع ہوں سلطان محمود یہ ماجرا دیکھکر غضبناک ہوا اور لشکر کو انندپال کی
جنگ اور اُسکے بلاد کی پامالی کا حکم دیا غازیوں نے حکم کے موافق اُسکے سرداروں کو کہ جسارت کا علم بلند کر کے روبرو آئے
تھے تیغ قہر سے پامال کیا اور سنگ تفرقہ انکی جمعیت میں ڈالا اور انندپال اس حال سے آگہی پاکر بھاگ گیا جب سلطان محمود کا
لشکر اُسکے تعاقب میں سودرہ کے اطراف اور آب چناب کے ساحل پر پہونچا انندپال ہراسان ہو کر کشمیر کے پہاڑوں پر بھاگا
اور سلطان نے اُسکا تعاقب مناسب نہ دیکھا اور بھٹنڈہ کے راستہ سے ملتان کیطرف کہ اس یورش سے غرض اصلی اُسکی ملتان کی
تسخیر سے تھی روانہ ہوا اور ابوالفتح نے جب مشاہدہ کیا کہ مقدم ملوک ہند کو کیا پیش آیا ناچار مقاومت کی صلاح نہ دیکھی اور قلعہ بند
ہوا اور عجز و زاری کا دروازہ مفتوح کر کے متعہد ہوا کہ میں ہر سال بیس ہزار درم سرخ بلاعذر داخل کرونگا اور احکام شرعی جاری کر کے
مذہب الحاد سے احتراز کرونگا سلطان محمود نے بعد سات روز ملتان کو محاصرہ کرنیکے اس اقرار پر صلح کر کے معاودت کے تہیہ
میں تھا کہ دفعتہ ایلچی ارسلان جاذب حاکم ہرات کے پاس سے پہونچا کہ ایلک خان کے لشکر ادھر آئے ہیں اور ملک کو خراب کرتے
ہیں سلطان محمود نے بتعجیل تمام مہمات بھٹنڈہ کے سکھپال کو سپرد کیے جو کہ راجہاے ہند کے فرزندوں میں سے تھا اور پشاور میں
ابوعلی سمجوری کے ہاتھ میں گرفتار ہو کر مسلمان ہوا تھا اور اُسے آب سا بھی کہتے تھے اور خود غزنین گیا اور شرح ایلک خان کی
داستان کی یوں ہے کہ مدت مدید تک بساط محبت و مودت درمیان سلطان محمود اور ایلک خان کے گسترده رہی اور علاقہ
مصاہرت اور دامادی کا مستحکم اور استوار رہا یہانتک کہ مفسدوں کے فساد اور سخن چینوں اور چغلخوروں کی چغلخوری کے
سبب وہ صداقت عداوت کے ساتھ مبدل ہوئی اور جب سلطان محمود نے ملتان کی طرف نہضت فرمائی اور خراسان
کا میدان دلیران شیرافگن کی مہابت سے خالی ہوا ایلک خان نے فرصت پاکر اس ولایت کی تسخیر کی طمع کی
اور سباشی تگین کو کہ اُسکا سپہ سالار تھا اطراف و جوانب سے فوج بیحساب جمع کر کے خراسان کی طرف روانہ کی اور
جعفر تگین کو بطور شحنگی کے دارالملک میں مقرر کیا ارسلان جاذب حاکم ہرات اس حال سے واقف ہو کر تختگاہ کی
حفاظت کیواسطے ہرات سے غزنین کی طرف متوجہ ہوا اور اعیان خراسان کی ایک جماعت نے سلطان محمود کے
ایام غیبت کی درازی اور انواع اراجیف کے انتشار کے سبب ایلک خان کے ساتھ مطاوعت اور فرمانبرداری کا
طریق اختیار کیا جب سلطان محمود غزنین میں داخل ہوا ایک لشکر باشکوہ اور ایک حشر انبوہ بحر مواج کے مانند فراہم کر کے

بلخ کی سمت روانہ ہوا اور جعفر تگین سلطان کی فوج کشی سے خبردار ہوکر ترمذ مین بھاگ گیا اور ارسلان جاذب سلطان کے
حکم کے موافق سیاوش تگین کیطرف متوجہ ہوا اور ہرات سے برآمد ہوکر ماوراءالنہر کی عزیمت کی ایلک خان نے قدر خان سے
جو شاہ چین تھا مدد چاہی اور قدر خان پانچ ہزار فوج سے اسکی کمک کو آیا ایلک خان نے اسکے اتفاق سے آب
جیحون سے عبور کیا اور بلخ کے چار فرسخ پہونچکر سلطان محمود کے لشکر کے مقابل فروکش ہوا سلطان محمود نے بہ نفس نفیس
صف کارزار آراستہ کی قلب لشکر پر اپنے چھوٹے بھائی امیر نصیر الدین والی جرجان اور ابو نصر فریغون اور عبداللہ طائی کے
سپرد کی اور میمنہ التونتاش حاجب کے حوالہ کی اور میسرہ ارسلان جاذب اور امراے افغانان اور خلج کے تفویض فرمائی اور پانسو
فیل کوہ تمثیل افواج بحر مواج کے آگے ایستادہ کئے اسطرف ایلک خان نے بھی قلب لشکر مین قرار کیا اور قدر خان کو میمنہ اور جعفر تگین کو
میسرہ مین مقرر کیا جب طرفین سے صف کارزار تیار ہوئی یہانتک پیک نظر جا تا تھا سوارون کا پرا نظر آتا تھا **فردوسی**
نہان گشت خورشید گیتی فروز ٭ تو گفتی ندشب بود پیدا نہ روز ٭ شد از سم اسپان زمین اللہ رنگ ٭ ز نیزہ ہوا شد چو پشت پلنگ +
پھر دونون لشکر مثل دو بحر زخار ایک دوسرے کے مقابلے کو آئے اور گھوڑون کی صدا نے آسمان کے کان بہرے کیے
اور تازیون نے اپنے سم کے غبار سے فضاے سپہر تیرہ کیا اور آتش حملہ کی ہوا سے افروختہ ہوئی اور شمشیر آبدار اور سنان
شعلہ کردار کی آبیاری سے خون دلاوران کا معرکہ کی خاک مین آمیختہ ہوا اور ایلک خان غلامان خاصہ کی افواج ہمراہ لیکر اپنی صف
سے برآمد ہوکر دار و گیر مین مشغول ہوا سلطان محمود شدت ترکان ایلک خان کی مشاہدہ کرکے گھوڑے سے اترا اور تضرع و زاری سے
منہ اپنا خاک عجز پر رکھکر حضرت ذوالجلال سے ظفر و نصرت کی مسئلت کی اور نذر اور صدقات اپنے اوپر واجب کیے اور افضال الہی
پر اعتماد کرکے فیل مست پر سوار ہوا اور شیر ژیان کے مانند ایلک خان کے قلب لشکر پر جا پڑا جو کہ اسکی نظر فضل رب پر تھی ناگاہ
عنایت سبحانی سے اول مرتبہ سلطان محمود کے فیل مست نے ایلک خان کے علمدار کو خرطوم مین لپیٹ کر سنگریزہ
کی طرح پھینک دیا اسکے بعد ترکون کی صف کیطرف جھکا اور خلق کثیر اور جم غفیر کو عرصہ ہلاک مین داخل کیا جب دلیران صف
شکن سلطان نے مشاہدہ کیا کہ سلطان محمود قادر بیہمال کے افضال سے اپنے فیل مست سے دشمنون پر حملہ آور ہوا یکبارگی
جوش و خروش مین آنکر چپ و راست سے صفوف اعدا پر جا پڑے اور تیغ بید سریغ کی ضرب اور طعن سنان جانستان
سے ترکون کو خاک ذلت پر ڈالا یہانتک کہ ایلک خان اور قدر خان اپنی زندگی سے مایوس ہوے اور ہزار حیلہ معرکہ سے باہر
گئے اور برق کے مانند بھاگ کر آب جیحون سے عبور کیا اور اپنے ممالک محروسہ مین کسی مقام پر باگ نہ روکی اور دوبارہ خراسان
کے تسخیر کا خیال اپنے سر بیمغز مین نہ لائے اور تاریخ یمینی مین مسطور ہے کہ یمین الدولہ سلطان محمود نے ایلک خان کی ہزیمت کے بعد
تعاقب کی عزیمت فرمائی چونکہ موسم سرما تھا اور اس حدود مین سردی اور برف باری اس کثرت سے تھی کہ تمام لشکر اسکی تاب
نہ لاسکتا اکثر امرا اس امر سے راضی نہ تھے لیکن سلطان محمود بنفس نفیس اسبارہ مین بجد تھا ناچار دو کوچ اسکے تعاقب مین
گیا تیسری شب کو بیابان مین برف عظیم اور سرماے شدید نے زور و شور کیا اہلکارون نے سلطان محمود کیواسطے ایک بارگاہ
ایستادہ کرکے منقل ہیزم پر حاضر کین جیسا کہ اکثر حضار مجلس گرمی کے سبب سے چاہتے تھے کہ جامہاے زمستانی بدن سے
دور کرین اتنے مین مسمے دلچک سلطان محمود کی بارگاہ مین حاضر ہوا سلطان نے از روے ظرافت دلچک سے فرمایا کہ تو باہر جا
اور میری طرف سے سرما سے کہہ جان کندنی تیری کیا ہے ہم یہان گرمی کے سبب سے قریب ہے کہ سرد کیا جامہ اپنے بدن سے
تبدیل کرین دلچک حکم کے موافق باہر گیا اور کچھ عرصہ کے بعد واپس آیا اور زمین ادب کو بوسہ دیکر عرض کی کہ غلام نے حضور کا پیغام

الکرمانی ابن ... ثمن جلالی کا نام امیر نصیر ناصر الدین ... کا اور ابوالفر فریغونی ... بلکہ ... علی ۱۲

سرا کو پہونچا یا وہ کہتا ہی کہ اگرچہ سر دست میرا ہاتھ سلطان اور اسکے مقربون کے دامن تک نہین پہونچتا ہی لیکن متوقع ہون
اور شاگرد پیشہ کی آج شب کو ایسی خدمت کرونگا کہ کل حضرت سلطانی اور اسکے مقرب دسترخوان کی تیاری اور اور خدمت
کرینگے اور ہماری طرف سے غبار خاطر شریف مین نہ بیٹھے سلطان نے اگرچہ اسوقت خوش طبعی سے ظاہر کچھ نہ کہا لیکن اس
عزیمت سے دلمین پشیمان ہوا اور واپسی کا قصد کر لیا ناگاہ اسی شب کو ہندوستان کی طرف سے یہ خبر سریع مجلس مبارک مین پہونچی کہ آب
سار تمردی سے مرتد ہو کر دین حق سے پھر گیا اور اس میدان کو خالی دیکھکر پادشاہی عمال کو اس دیار سے نکال دیا اسواسطے
سلطان نے علی الصباح عنان عزیمت ہندوستان کیطرف معطوف فرمائی اور کوچ بر کوچ روانہ ہوا اور ان امرا کو جنکی جاگیرین ہندوستان
مین تھین بجناح استعجال پیشتر روانہ فرمایا وہ لوگ آب سار کو گرفتار کرکے دربار مین حاضر لائے کہ سلطان محمود نے چار
لاکھ درم اس سے لیکر اپنے خزانچی سبکتگین کو عنایت کیے اور آب سار کو قید کیا یہانتک کہ وہ قید ہی مین مر گیا اور اس
وقت آنحضرت نے عطف عنان کر کے غزنین مین رونق افروزی کی اور بستر استراحت پر تکیہ زن ہو کر آرام فرمایا اور سنہ ۳۹۹
تین سو ننانوے ہجری مین انندپال کی گوشمالی کا آہنگ کیا اور وجہ اسکی یہ تھی کہ آگے جو قصد تسخیر ملتان مین بے ادبی
کی تھی اور لشکر فراہم کرکے ہندوستان کے یورش کا عازم ہوا اور یہ خبر مشتہر ہوئی انندپال بحقیقت پریشان ہوا اور ہندوستانی راجاؤن
سے استمداد و طلب کی یہ لوگ جو اہل اسلام کی دفع ایذا کو موجب سعادت اور ترقی درجات جانتے تھے ناچار بقصد ثواب ہند
اور اطراف کے تمام راجہ اسکی استمداد پر آمادہ ہوئے یہانتک اوجین اور گوالیار اور کالنجر اور قنوج اور دہلی کے راجہ
فوج و لشکر سے پنجاب کیطرف متوجہ ہوئے اور امیر ناصر الدین سبکتگین کے عہد مین جس قدر لشکر جمع ہوا تھا اسکی اس
بھی زیادہ تھا اس مرتبہ خروج کا جائزہ لیکر انندپال کو سردار کرکے سلطان کی حرب پر آمادہ ہوئے اور پشاور کے صحرا مین
سلطان محمود کے لشکر کے قریب جاکر چالیس روز تک مقابل خیمے برپا کیے اور طرفین سے کوئی شخص سبقت اور پیش قدمی
نکرنے پاتا تھا کیونکہ روز بروز لشکر کفار افزون ہوتا جاتا تھا اور اطراف و جوانب سے تیس ہزار مرد کھکہر بھی ننگے پانو آ پہنچے تھے کفار بھی اس سلسلہ
مین ہندو بہت مستعد ہوئے اور ایک جشن عظیم برپا کیا اور مسلمانون کی حرب مین ایسے ساعی ہوئے کہ انکی عورتین اپنا زیور فروخت کرکے
اور دور دور سے اپنے شوہرون کیواسطے بھیجتی تھین تو مصارف ضروری سفر مین صرف کرکے مسلمانون کی حرب مین کوشش
کرین اور جو عورتین کہ مقدرت نہ رکھتی تھین چرخہ زنی اور مزدوری کرکے جو کچھ ہمپہونچتا مردم لشکر کیواسطے ارسال کرتی تھین جب
سلطان نے بخوبی دریافت کیا کہ کفار اس مرتبہ فدویون کے مانند سلوک کرتے ہین بالقابل جنگ مین شرائط احتیاط بجا لایا یعنی
اپنے لشکر کے دو طرف خندق وسیع اور عمیق کہدوائی تو جانبین سے کفار دلیرانہ نہ آسکین اور خود بسبب اسکے مین قیام کرکے چھ ہزار جوان
تیرانداز حکم کیمطابق آگے جاتے تھے اور کفار کو حیلہ ہاے سپاہیانہ سے جنگ پر آمادہ کرکے اپنے لشکرگاہ کیطرف کھینچ لاتے تھے
اور غازیان اسلام اتفاق حسنہ سے انکے دفع مین مشغول ہوتے تھے اور باوصف اس احتیاط کے کہ سلطان نے عمل مین لایا تھا تیس ہزار
کفار سر و پا برہنہ اور ہر ایک حربہ غیر مکرر ہاتھ مین لیکر دونون طرف سے عین کارزار مین دو طرفہ خندق سے عبور کرکے آئے اور سواران اسلام
پر آپڑے اور انسان و اسپ کو لشکر اسلام کے زخمی شمشیر اور خنجر اور برچھی سے کرتے تھے خلاصہ یہ کہ طرفۃ العین مین تین چار ہزار مسلمانون
کو شربت شہادت پلا کر روضہ رضوان مین داخل کیا اور اس اولوالعزمی سے انکی نیت خاص یہ تھی کہ سلطان تھکا کے پیادون
کے شر سے معرکہ سے کنارہ کش ہو کر اس روز جنگ موقوف رکھے جو کہ خدا کفیل تھا قدرت سے قضیہ بالعکس ظہور مین
آیا کہ ناگاہ وہ فیل کہ جسپر انندپال سوار تھا صداے نفط و خدنگ سے سراسیمہ ہو کر بھاگا اور اطراف کے لشکر نے ملوک ہند کو

مقدم پر فرار کا گمان کر کے سب نے ہزیمت کی راہ پائی اور عبداللہ طائی نے پانچہزار سوار عرب سے اور ارسلان جاذب نے
دو ہزار ترک افغان اور خلج سے دو شبانہ روز مفروریوں کا تعاقب کیا اور آٹھ ہزار تیغ کے گھاٹ اتارے اور تیس زنجیر فیل
اور غنیمت بیشمار فراہم کر کے سلطان کی خدمت میں حاضر ہوئے سلطان اس فتح کے بعد تقویت دین محمدی کیواسطے
نگرکوٹ کے جہاد اور وہانکی بت شکنی کا عزم بالجزم کر کے روانہ ہوا اور اس عہد میں وہ قلعہ ساتھ قلعہ بھیم کے موسوم اور مشہور
تھا سلطان طے مراحل اور منازل کے بعد جب قلعہ بھیم کے اطراف میں پہونچا حکم اسکے محاصرہ کا دیا اور اسکے اطراف و جوانب
کے باشندوں کے قتل سے اپنے تئین معاف نرکھا اور وہ قلعہ راجہ بھیم کے عہد میں ایک پہاڑ کے قلہ پر تعمیر ہوا تھا اہل ہند
اسکو بتونکا مخزن جانتے تھے اور اطراف و اکناف کے راجہ زر نقد اور جواہر کے علاوہ انواع نفائس اور تحائف وہاں بھیجتے
تھے اور اس امر کو سبب تقرب درگاہ احدیت تصور کرتے تھے اسوجہ سے طلا اور نقرہ اور جواہر اور در و مرجان اس قلعہ میں اس
قدر جمع ہوا تھا کہ جوہری وہم اسکا حساب نکر سکے اور کسی بادشاہ کے خزانہ میں فراہم نہ تھا چونکہ قلعہ ابطال رجال سے خالی تھا
اور سوائے براہمہ اور بت پرستوں کے کہ خادمان اصنام سے مراد ہے اسمین ساکن نہ تھا اسواسطے رعب اور ہراس افواج سلطانی
وہانکے باشندوں کے دلوں پر طاری ہوا الامان کی صدا ایوان کیوان تک پہونچائی اور تیسرے دن قلعہ کا دروازہ کھولکر سلطان کے روبرو
خاک مذلت پر گرے سلطان چند خواص اپنے ہمراہ لیکر قلعہ میں داخل ہوا سات لاکھ دینار سرخ اور سات سو من آلات چاندی
سونے اور دو سو من کندن اور دو ہزار من چاندی خالص اور بیس من انواع جواہر کہ بھیم کے عہد حکومت سے فراہم ہوا تھا
اہالیان سلطانی کے تصرف میں آیا پھر سلطان فتح سالماً اور غانماً غزنین کیطرف معاودت فرمائی اور سنہ ۴۰۰ چار سو ہجری میں شہر کے
باہر چند تخت طلا اور نقرہ کے بارگاہ میں رکھوائے اور وہ غنائم کہ اس سفر میں ہاتھ آئے تھے صحرا میں لیجا کر انبار کیے اہل شہر
اور دیہات اسکے تماشے کو جمع ہوئے تین روز تک یہ صحبت اور مجمع رہا سلطان محمود نے جشن عظیم فرمایا اور مستحقوں اور
پرہیزگاروں کو بذل اور احسان سے مستغنی کیا اور جذب قلوب میں کسی طور تقصیر نکی اور سنہ ۴۰۱ چار سو ایک ہجری میں سلطان
محمود نے غور پر لشکر کشی فرمائی اور وہاں کا حاکم جسے محمد بن سوری دس ہزار مرد آراستہ کر کے سلطان محمود کی صفوف
کے مقابل آیا اور صف آرائی کے بعد طلوع آفتاب سے دوپہر تک آتش حرب و ضرب شعلہ زن کر کے داد مردانگی اور
جوانمردی کی دی جب سلطان محمود نے غوریوں کی جانبازیاں مشاہدہ کین اپنے لشکر کو از روئے فریب کے معرکہ جدال
سے روگردان اور پسپا کیا اہل غور نے اس گمان سے کہ سپاہ سلطان نے ہزیمت پائی کھائی سے کہ اپنے گرداگرد تیار کی تھی
برآمد ہو کر پیچھا کیا جب فضائے صحرا میں پہونچے سلطان محمود کی افواج دریا موج سیل شدید کے مانند پھر پڑی انمین اکثروں کو طعمہ شمشیر آبدار
کیا اور جرأت کا قدم بڑھا کر محمد ابن سوری کو دستگیر کر کے سلطان محمود کے روبرو حاضر کیا محمد ابن سوری نے وفور الم اور ہجوم غم
سے ہیرہ کا نگینہ کھا کے مجلس سلطان میں اس عالم فانی سے کوچ کیا اور وہ ولایت اہالیان سلطان کے تحت تصرف میں آئی اور
تاریخ یمینی میں مرقوم ہے کہ غور کے حکام اور وہاں کی رعایا نے اس عہد تک دین اسلام نہ قبول کیا تھا لیکن صاحب طبقات
ناصری اور فخر الدین مبارک شاہ مرودی کہ سلاطین غور کی تاریخ سلک نظم میں کھینچی ہے انکا یہ قول ہے کہ اہل غور امیر المومنین اور
یعسوب الموحدین اسد اللہ الغالب علی ابن ابیطالب علیہ السلام کے عہد خلافت میں مسلمان ہوئے ہیں اور بنی امیہ کے
عہد میں تمام ممالک اسلام نے جرأت بیجا حضرت رسالت پناہ کے خاندان پر کیا ہے لیکن غور کی مملکت میں کسی وجہ سے مرتکب
اسکے نہوئے اس سبب سے اس مملکت کو تمام ممالک پر فخر اور مباہات ہے اور اسی سال سلطان محمود دوبارہ غزنین سے ملتان آیا اور اسنے بجبر و قہر

مفتوح کیا بہت سے قرامطہ اور ملاحدہ کو تہ تیغ کرکے دار البوار پہونچایا اور بہتونکے ہاتھ اور پاؤن قطع کیے اور داؤد بن نصیر کو
زندہ گرفتار کرکے اپنے ہمراہ غزنین مین لیگیا اور غور کے قلعہ مین محبوس کیا یہانتک کہ وہین ہلاک ہوا اور سنہ چار سو دو ہجری مین
سلطان محمود کے دلمین دوبارہ جہاد کی ہوس پیدا ہوئی تھانیسر کیطرف کہ ممالک ہندوستان سے ہی متوجہ ہوا اور عزیمت کا سبب
یہ تھا کہ یہ خبر اُسکے سمع مبارک مین گوش زد ہوئی تھی کہ تھانیسر کفار کے نزدیک عزت و احترام مین بلا تشبیہ مثل مکہ معظمہ کے ہی اور
وہان قدیمی ایک بتخانہ ہی اور اسمین بت کثرت سے نصب کیے ہین اور اعظم اصنام اُنکا جگ سوم نام رکھتا ہی اور کفار
کے اعتقاد مین جب سے کہ جہان پیدا ہوا ہی وہ بت بھی تھا اور سلطان غازی جب ممالک پنجاب مین داخل ہو اچاہتا تھا
بسبب اُس عہد اور پیمان کے کہ اُسکے اور انندپال کے درمیان واقع ہوا تخلف نہووے اور کسی طور کا صدمہ اور لغزش
عبور راہ کی وجہ سے اُسکی مملکت کو نہ پہونچے اسوجہ سے ایلچی انندپال کے روبرو بھیجکر اعلام کیا کہ مین تھانیسر کی عزیمت رکھتا ہون
تجھے لازم ہی کہ ایک جماعت اپنے معتمدین سے ہماری موکب ہمایون مین ملازم کرے تو جو پرگنہ کہ تیرے متعلق ہو سپاہ گردون شتاباہ
کے صدمہ سے محفوظ رہے انندپال نے فرمانبرداری فرمان واجب الاذعان اپنی بقاے دولت کا سبب جانکر بسرعت تمام
اسباب ضیافت مہیا کیا اور اپنی مملکت کے تجار اور بقالون کو حکم دیا تو ہر قسم کے اشیا مثل روغن اور غلہ اور جمیع مایحتاج
لشکر سلطان کے اردو مین لیجا کر ایسا انتظام کرین کہ لشکر مین آسودگی ظاہر ہووے اور دو ہزار سوار اپنے بھائی کے
ہمراہ کرکے سلطان کی خدمت مین بھیجکر عرضی لکھی کہ بندہ مطیع اور فرمانبردار ہی اور وفور اخلاص اور اعتقاد سے مقربان بارگاہ
کی خدمت مین عرض گذار ہی کہ تھانیسر کا بتخانہ اس ملک کے باشندون کا معبد ہی اگرچہ حضور کے مذہب مین بتونکا توڑنا
حصول حسنات اور رفع سیآت کا سبب ہی اور یہ امر قلعہ نگرکوٹ کی بت شکنی مین حاصل ہوا امید یہ خدمتگار جان نثار عرض کرتا ہی
اگر سلطان نقل بہائی قرار دیکر ہر سال خراج اس ملک کی رعایا پر لازم کرکے مراجعت فرماوین یہ کمترین بھی اس شکریہ مین کہ
التماس اس ذرہ بیمقدار کی معرض قبول مین پذیرا فرمائی ہی ہر سال پچاس زنجیر فیل مع تحف و ہدایاے نفیسہ درگاہ عرش اشتباہ
مین مرسول کریگا سلطان نے جواب دیا کہ مسلمانون کے مذہب مین ایسا ہی کہ جسقدر شریعت غرا کی رواج اور کفار کے معبد
یعنی بتخانون کے انہدام مین کوشش کرین یوم الجزا مین اجر زیادہ تر پاوین اور جو نیت ہمایون وہ ہی کہ ہم مساعی جمیلہ سے بت پرستی
کی رسم ہندوستان کے تمام شہرونسے بالکل زائل کرین کیونکر سفر تھانیسر کے عزیمت فسخ کرین الغرض جب یہ خبر دہلی کے راجہ
کو پہونچی اہالی اسلام کے حرب پر آمادہ ہوا اور ہندوستان کے اطراف و جوانب مین ایلچی بھیجکر پیغام دیا کہ سلطان محمود
جنود نامعدود سے تھانیسر کیطرف کہ ہمارے ممالک سے ہی متوجہ ہوا ہی اگر پیشتر سے اس سیلاب تند کا بند محکم نہ باندھینگے
عنقریب وہ اس مملکت کے صحرا مین پہن ہوکر جور کے تیر سے صغیر و کبیر کے دولت کا نہال بیخ و بن سے اکھاڑیگا بہتر یہ
ہی کہ تم سب عالی ہمم اپنی افواج سے تھانیسر مین مجتمع ہوا اور ہم سب یکدل ہوکر غوغا برطرف کرین لیکن سلطان محمود لشکر کفار
کے اجتماع سے پیشتر تھانیسر مین پہونچا اور شہر خالی دیکھکر بجمعی تمام غارت کیا اور حضرت ابراہیم کی طرح بتون کو توڑا اور جگ سوم کو
غزنین مین بھیجا تاکہ خلائق کے سرراہ اُسے ڈالکر پے سپر بناوین اور اسقدر زر خزینے بتکدون سے دستیاب ہوے کہ شمار اُسکا
حد سے باہر ہی اور حاجی محمد قندھاری کی روایت سے یہ واضح ہوتا ہی کہ ان بتخانون مین سے ایک قطعہ یاقوت سرخ کا ایسا
دستیاب ہوا تھا کہ اُسکا وزن چار سو پچاس مثقال تھا اور راس سنگ اور ڈھنگ اور رنگ کا جوہر نفیس کسی نے نہ دیکھا نہ سنا
تھا سلطان نے اُس فتح کے بعد دہلی کی تسخیر کا ارادہ کیا ارکان دولت نے عرض کی کہ دہلی ہوقت تسخیر ہوگی کہ پنجاب کی سلطنت

یکقلم اہالیان سرکار کے تصرف مین آوے اور انندپال کے طرف سے بالکل دلجمعی ہووے سلطان کو یہ بات پسند آئی اور وہ عزیمت فسخ کی اور تخمیناً دو لاکھ ہندی اس ولایت سے غزنین مین لیگیا کہتے ہین غزنین کو بھی اس سال بلاد ہندوستان سے شمار کرتے تھے کس واسطے کہ لشکر سلطان کا ہر فرد بہت سے کنیز اور غلام کا مالک ہوا تھا اور سنہ چار سو اور تین ہجری مین التونتاش سپہ سالار اور ارسلان خان حاجب نے غرجستان فتح کرکے شاہ سار ابونصر کو جو وہان کا حاکم تھا غزنین مین گرفتار کر لائے اور کہتے ہین کہ جس وقت شاہ سار کو قید کرکے غزنین مین لاتے تھے ایک غلام جو شاہ سار کا موکل تھا اُسنے ارادہ کیا کہ غزنین کے پہونچنے سے پیشتر خاتون کو اپنے مجاری احوال پر مخبر کرے پھر شاہ سار کو نامہ تحریر کرنیکی تکلیف دی ہرچند شاہ سار نے اس امر سے انکار کیا فائدہ نہ بخشا شاہ سار نے ناچار قلم اُٹھایا اور یہ عبارت تحریر کی کہ اے قحبۂ نابکار و اے شوخ چشم تیرہ روزگار مجھے یہ تصور اور خیال ہے کہ تیرے افعال شنیعہ اور اعمال قبیحہ میرے گوش زد نہوئے اور ضائع کرنا میرے مال کا اپنے تحصیل مرادات مین میرے خاطر نشان نہوا مین خوب واقف ہون کہ تو زمانہ شراب خواری اور اوقات حریف کی نازبرداری مین سراپا بسر کرتی ہے اور میرے خانمان کو غبار صرصر بدنامی سے برباد کرتی ہے اور میری آبروریزی کرکے خاک مذلت و رسوائی میرے سر پر گرائی اگر حق سبحانہ تعالی کے افضال سے مع الخیر و عافیت پھر وطن پہونچا ہون تیرے کردار بد کی سزا دیتا ہون اور تیرے اعمال زشت کی جزا تیری آغوش مین رکھتا ہون پھر نامہ اختتام کرکے سر نامہ پر مہر کی اور غلام کے سپرد کیا جب وہ نامہ خاتون کو پہونچا اور مضمون معلوم ہوا دود غم کا اُس ضعیفہ بیچاری کے دماغ سے برآمد ہوا اور اپنے دلمین یقین کیا کہ دشمنون نے میرے شوہر سے سخنان دروغ آمیز میری نسبت تہمت چیند کی ہین اسلیئے وہ شوہر کے خوف سے اپنی توجہون کو لیکر مکان سے نکل گئی اور گوشہ مین پوشیدہ ہوئی اور غلام نے شاہ سار کو غزنین مین پہونچایا اور اپنے مکان مین گیا دیکھا کہ محل سرا کا دروازہ بند ہے اور آبادی کا نشان مطلقاً باقی نہین رہا حیران ہوا اور دروازہ کھولا اُس مکان کو کہ گلزار ارم کے مانند نزہت افزا تھا بیابان لوط کی طرح خشک اور خالی پایا اور کدبانو کا اثر اور پرستارون کا نشان نہ ملا کالکنے ہمسایہ کے باشندون سے حقیقت حال پوچھی اُنھون نے نامہ کے مضمون اور قبائح اور فضائح سے جو اسمین ثبت تھے آگاہ کیا کالکنے فریاد و شور برپا کیا کہ مین اس سے وقفیت نہین رکھتا پھر خاتون کو طلب کرکے عذرخواہی کی اور اول مرتبہ جب شاہ سار کو سلطان کے دربار مین لیگئے یاران خوش طبع نے یہ ماجرا سلطان کے گوش زد کیا سلطان نے متبسم ہوکر فرمایا کہ جو شخص اپنے جادۂ اعتدال سے باہر قدم رکھتا ہے اور اپنے بزرگ تر سے بطریق ادب پیش نہین آتا اُسکی یہی سزا ہے اور سلطان نے انھین دنون مین ایک مکتوب خلیفہ عباسی القادر باللہ کو تحریر کیا کہ جو اکثر بلاد خراسان از قسم متعلق ہین امیدوار ہون کہ بعضے بلاد خراسان جو آپکے غلامون کے تصرف مین ہین اس طرف کے لوگون کو معاف فرماوین خلیفہ نے سلطان کے ملاحظہ سے یہ التماس پذیرا کی سلطان محمود نے جب دوبارہ خلیفہ بغداد القادر کو نامہ سمرقند کی طلب اور عطا سے فرمان مین لکھا خلیفہ نے فرمایا معاذ اللہ مین یہ امر قبول نکرونگا اور اگر تو میری بغیر مرضی اُسکے لینے کا ارادہ کریگا ایک عالم تیرے اوپر چڑھا لاؤنگا سلطان رنجیدہ ہوا اور خلیفہ کے ایلچی سے کہا کہ تو چاہتا ہے کہ مین ہزار فیل جنگی لیکر دار الخلافت ویران کرون اور اسکی خاک ہاتھیون کی پیٹھ پر لادکر غزنین مین لاؤن ایلچی روانہ ہوا اور چند عرصہ کے بعد خلیفہ کا نامہ لیکر آیا اُسوقت سلطان محمود دربار مین بیٹھا تھا اور غلام صف باندھکر ادب سے ایستادہ ہوگئے تھے اور پیلان کوہ پیکر دربارگاہ پر ایستادہ کیئے اور لشکر کو تعبیہ کیا رسول حاضر ہوا اور نامہ سر بمہر تخت کے روبرو رکھا اور امیر المومنین قادر باللہ کی طرف سے عرض کی کہ خلیفہ فرماتا ہے تیرا جواب یہ ہے خواجہ بونصر

روزنی نے کہ امیر دیوان رسالت تھا نامہ کھولکر دیکھا کہ اول سرنامہ پر بسم اللہ الرحمن الرحیم تحریر ہے اور اسکے بعد ایک سطر بحروف مقطعات ال م ال م لکھکر آخر اسکے یون علمی ہوا الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ علے رسولہ محمد و آلہ اجمعین اس کے سوا اور کچھ قلمی نہ تھا سلطان اور تمام کاتب اور منشی حیران تھے کہ آیا آیتین کیا رمز اور کنایہ لکھا ہی ہر ایک آیت جو قرآن مین وارد ہی تمام پڑھین اور تفسیر کی کچھ دریافت نہوا خواجہ ابو بکر قہستانی کہ اتبک کسی مدارج اور مناصب پر منصوب نہ تھا قدم جرأت کا بڑھا کر عرض کی جو حضور نے دار الخلافت کی پایمالی پاے پیلان سے تجویز کرکے ہاتھیون سے تہدید کی تھی شاید کہ اسکا جواب الم ترکیف فعل ربک باصحاب الفیل تحریر کیا ہو سلطان محمود اس امر کے سنتے ہی بیہوش ہوگیا جب ہوش مین آیا گریہ وزاری کرکے ایلچی سے معذرت چاہی اور مع تحف و ہدایا رخصت کیا اور ابو بکر قہستانی کو خلعت خاص سے سرفراز فرماکر صدر امارت پر تمکن کیا اور سنہ ۴۰۴ چار سو چار ہجری مین سلطان نے قلعہ نندونہ پر کہ بافضات کے پہاڑ پر واقع ہی لشکر کشی کی اُس عرصہ مین انندپال کے فوت ہونے سے اُسکا بیٹا یعنی جیپال کا پوتا لاہور کا حاکم تھا جو کہ وہ سلطان کے مقابلہ کی طاقت نرکھتا تھا مردان جنگی کارآزمودہ قلعہ نندونہ مین چھوڑکے آپ کشمیر کے درہ مین روانہ ہوا سلطان قلعہ کا محاصرہ کرکے نقب یعنی سرنگ وغیرہ اور آلات و اسباب قلعہ کشائی مین مشغول ہوا اہل قلعہ نے عاجز ہوکر امان چاہی اور اہالیان سلطانی کو قلعہ سپرد کیا سلطان قلعہ کے اسباب پر متصرف ہوا اور اپنے معتمدین مین سے ایک کو قلعہ سپرد کرکے کشمیر کے درہ کیطرف متوجہ ہوا جیپال کا نبیرہ اُس امر سے آگاہ ہوکر وہان سے بھی دوسرے مقام مین بھاگ گیا سلطان اس درہ سے بھی غنیمت بیشمار اپنے تصرف مین لایا اور ایک خلق کو دین اسلام سے آشنا کرکے غزنین مین آیا اور سنہ ۴۰۶ چار سو چھ ہجری مین بھی کشمیر کی عزیمت کی اور قلعہ لوہ کوٹ کو کہ رفعت اور متانت مین مشہور و معروف تھا محاصرہ کیا جب چند ماہ کا عرصہ منقضی ہوا اور موسم برف باری اور شدت سرما کا آیا اور کشمیر کی کمک بھی اُسکے پاس پہونچی ترک محاصرہ کرکے راہ غزنین کی آگے لی اور سفر مین راہ گم کرکے ایسے مقام مین جا پڑے کہ تمام صحرا پر آب تھا اور جس طرف جاتے تھے پانی کے سوا کچھ نظر نہ آتا تھا اور پانی مین ایک خلقت کثیر ہلاک ہوئی اور یہ پہلا چشم زخم اور صدمہ تھا کہ سلطان محمود کے لشکر کو ہندوستان کے سفرون مین پہونچا اور چند روز کے بعد اُس آب مواج سے بہزار مشقت اور حیلہ کے نجات پائی اور اسی سال ابو العباس مامون خوارزم شاہ نے سلطان محمود کو نامہ تحریر کرکے اُسکی ہمشیرہ کی خواستگاری کی سلطان نے اُسکے پنجہ عروس تمنا کو حناے اجابت سے رنگین کیا یعنی اپنی بہن کہ خوارزم مین بھیجدیا اور سنہ ۴۰۷ چار سو سات ہجری مین خوارزم شاہ پر ایک جماعت اوباش نے ہجوم کرکے یورش کیا اور شاہ ممدوح اُنکے دست تسلط سے مقتول ہوا سلطان یہ سانحہ سنتے ہی بسبیل عجلت غزنین سے بلخ آیا اور وہان سے پیک نظر کی طرح خوارزم کی جانب متوجہ ہوا جب خضر پند مین کہ وہ خوارزم کا سرحد ہی پہونچا محمد طائی کو مقدمۃ لشکر کرکے پیشتر بھیجا جس وقت کہ غزنویون نے منزل مین اقامت کرکے صبح کی نماز مین قیام کیا خمارتاش کہ خوارزمیون کا سپہ سالار تھا قابو پاکر کمین گاہ سے برآمد ہوکر ابلیس کی طرح نمازیون پر تاخت لایا اور ایک جماعت کثیر کو تہ تیغ کرکے روضہ رضوان مین داخل کیا اور بقیۃ السیف منہزم ہوکے سلطان نے غلامان خاصہ کی فوج جرار بیشمار اس جماعت کی سرکوبی کیواسطے تعین فرمائی اور آن جانبازون نے تعاقب کرکے خمارتاش کو گرفتار کیا اور سلطان کے حضور حاضر لائے اُسکے بعد سلطان قلعہ ہزار اسپ مین پہونچا خوارزم کی سپاہ اجتماع کرکے مقابل ہوئی حرب شدید اور معرکہ عظیم کے بعد راہ ہزیمت شکست پائی اور البتگین بخاری جو اُنکا سپہ سالار تھا اسیر ہوا پھر سلطان نے خوارزم مین نہضت فرمائی اور ابو العباس کے قاتلون کو اُسکے انتقام خون مین قتل کیا اسوقت امیر حاجب التونتاش کو خوارزم شاہی کے خطاب سے

مخاطب فرماکر خوارزم کی ولایت کا والی کرکے بطور جاگیر کے عنایت کی اور وہان سے بلخ مین مراجعت فرمائی اور ولایت ہرات کی اپنے فرزند امیر مسعود کو بخشی اور ابوسہل محمد بن حسین زوزنی کو اُسکا وکیل کرکے اُسکے ہمراہ روانہ کیا اور ولایت گورکان اپنے پسر امیر محمد کو دی اور ابوبکر قہستانی کو اُسکے ہمراہ کیا اور جب سلطان محمود خوارزم کی مہم سے مطمئن ہوا اُس سال کے زمستان در بست مین توقف فرمایا تاکہ سپاہ آرام پاوے اور سنہ ۴۰۹ھ چار سو نو ہجری مین اول بہار اور ہنگام اعتدال لیل و نہار مین کہ سلطان نامیہ نے سبزہ اور پھولون کی سپاہ فضائے صحرا اور بوستان مین کھینچی اور ہوائے اردی بہشت کی اعتدال اور نسیم فروردین نے اہتزاز سے غنچہ طرب منفتح ہوئے سلطان محمود ایک لاکھ سوار خاصہ اور بیس ہزار مرد مطوعۃ الاسلام جو نواح بلاد ترکستان اور ماوراء النہر اور خراسان وغیرہ سے بہ نیت جہاد آنکر سلطان کی فوج کے منتظر رہتے تھے ساتھ لیکر متوجہ بلاد قنوج ہوا اور قنوج گشتاسپ کے زمانے سے سلطان کے عہد تک کسی بیگانہ کا ہاتھ اُسکے دامن مین نہ پہونچا تھا اور غزنین سے اس ولایت تک تین مہینے کا راستہ ہے اور سات دریا مواج اور ہولناک سے عبور کرنا پڑتا ہے جب کشمیر کی سرحد مین پہونچا وہانکے والی نے تحف اور ہدایا سے لائق پیشکش کرکے عنایات خسروانہ سے مفتخر ہوا اور حکم محکم کے موافق مقدمہ لشکر ظفر اثر بنکر روان ہوا اور جب سپاہ اسلام قطع کرنے مراحل اور منازل کے بعد قنوج مین داخل ہوئی ایک قلعہ نظر آیا کہ رفعت سے سر بفلک کشیدہ اور متانت و حصانت مین بے عدیل واقع ہوا وہان کے راجہ ذی شوکت کا نام کورہ تھا سلطان محمود کی افواج دریا امواج کی کثرت اور شاہ کا تجمل و حشمت دیکھکر حیران اور مبہوت ہوا اور مقابلہ اور مجادلہ کا خیال اپنے دل سے محو کرکے ایلچی کاردان اور مدبر بھیجکر اظہار اطاعت و فرمانبرداری کیا اور جوکہ سعادت ازلی اُسکے دامنگیر ہوئی برغبت تمام فرزندون اور ملازمون کو ساتھ لیکر قلعہ سے برآمد ہوا اور عنایات سلطانی اور مراحم خاقانی کے ساتھ مخصوص ہوا اور حبیب السیر کے قول سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے اور سلطان محمود تین روز کے بعد میرٹھ کے قلعہ کیطرف متوجہ ہوا وہان کا راجہ مسمّی ہردت وہ قلعہ مردم معتبر کے سپرد کرکے خود کسی طرف نکل گیا اور اہل قلعہ نے تاب مقاومت کی نہ لاکے دو لاکھ اور پچاس ہزار روپیہ اور تیس زنجیر فیل پیشکش کرکے امان پائی سلطان بھی وہان سے کوچ کرکے قلعہ مہاون پر جو آب جون یعنی جمنا کے کنارے سے واقع ہے متوجہ ہوا وہانکا راجہ گلچند نام ہاتھی پر سوار ہوا اور چاہا کہ دریا سے عبور کرے فوج سلطانی پہلے سے تند کیطرح تعاقب کنان اُسکے سر پر پہنچ گئی اُسنے خنجر بیداد کھینچکے پہلے اپنی رانی اور فرزند کا سر کاٹا اُسکے بعد خنجر اپنے سینہ پر مار کر رخت ہستی دار البوار مین کھینچا اور اُس ولایت سے اس قدر غنیمت ہاتھ آئی کہ خامہ و زبان اُس کی شرح سے عاجز ہے چنانچہ ازانجملہ اسّی فیل کوہ تمثیل تھے اس مہم کے فراغ کے بعد سمع شریف مین پہونچا کہ اس حدود مین ایک شہر متھرا کے مشہور ہے اور کشن باسدیو کا مولد ہے اور ہنود اسے پیغمبر اور محل حلول واجب تعالیٰ جانتے ہین اور شہر متھرا معموری اور آبادی مین نظیر نہین رکھتا اور اسقدر عجائب اور غرائب اُس شہر مین ہے کہ زبان ناطقہ اُسکے وصف سے عاجز ہے سلطان محمود ادام اللہ آثارہ یہ کلام سنتے ہی اُس شہر کیطرف روانہ ہوا اور باوصف اُسکے کہ وہ شہر دہلی کے راجہ سے علاقہ رکھتا تھا اور کسی نے قدم ممانعت آگے نہ بڑھایا تھا سلطان نے تائید ایزدی سے بلا مزاحمت اور ممانعت قائم الدوام ہوکر اُس شہر کو غارت فرمایا اور بتخانون کو کہ اصل شہر اور حوالی مین تھے آتش زنی وغیرہ سے ویران کرکے مال وافر اپنے تصرف مین لایا اور وہان کی عمارات عالیہ و بتخانے کی تعمیر مشاہدہ کرکے تعجب مین رہا اور ایک نامہ اشراف اور اعیان غزنین کے نام تحریر کرکے تحسین اس عمارت کا نقشہ درج فرمایا کہ اس شہر مین ہزار قصر آسمان اساس ہے لیکن اکثر انکے سنگ رخام سے ساختہ ہین اور بتخانے اس قدر ہین کہ انکا شمار نہین ہوسکتا اور اگر کسی شخص کو ایسی عمارت تعمیر کرنا منظور ہووے

ایک لاکھ دینار صرف کرکے اور استادان چابکدست کی سعی سے دوسو برس مین انجام کو پہونچے اور یہ بھی کہتے ہین کہ سلطان محمود کے لوگون نے اس مین پانچ بت طلاے خالص کے پائے اور صناع نے ان اصنام کی آنکھون مین یاقوت سرخ نصب کیے تھے کہ مجموع پچاس ہزار دینار قیمت کے سزاوار تھے اور علاوہ اسکے ان طلائی بتون مین ایک قطعہ یاقوت برنگ ازرق یعنی نیلگون جڑا تھا کہ چارسو مثقال وزن رکھتا تھا جب وہ بت توڑا گیا اس مین سے اٹھانوے ہزار اور تین سو مثقال طلاے احمر حاصل ہوا اور چاندی کے بت خرد و بزرگ سو عدد سے زیادہ تھے جب انھین بھی توڑا سو شتر بار ہوے اسکے بعد عمارات مین آگ لگائی اور بیس روز کے بعد وہان سے کوچ کیا اور تاریخ الفی کی روایت سے واضح ہوتا ہے کہ جب سلطان نے سنا کہ اس اطراف مین دریا کے کنارے سات قلعے واقع ہین کہ رفعت اور استحکام مین فلک البروج کے ساتھ ہمسری کا دم مارتے ہین یہ سنتے ہی سلطان ان قلعون کی طرف متوجہ ہوا اور ان قلعون کا والی دہلی کے راجہ کا باج گذار تھا مضطرب الحواس ہوکر بھاگ گیا سلطان ان قلعون مین داخل ہوکر سیر و تماشے مین مشغول ہوا اس درمیان مین انکی نظر چند بتخانے پر پڑی کہ ہنود کے اعتقاد مین تاریخ عمارت انکی سے چار ہزار سال گذرے تھے اہالی اسلام ان قلعون مین سے جو کچھ پایا متصرف ہوے پھر سلطان کے ہمراہ رکاب قلعہ منج کیطرف راہی ہوئے اور وہ قلعہ مردان مقاتل اور آذوقہ سے مملو تھا سلطان پندرہ دن تک انکے محاصرہ مین مشغول رہا اور راہ آمد کی انپر مسدود کی جب اس امر پر آمادہ ہوا کہ سلطان بجبر و قہر اسے مفتوح کرین کفار کی ایک جماعت نے عمداً قلعہ سے اترکر اپنے تئین ہلاک کیا اور بعضے مع زن و فرزند آگ مین گرکر جل گئے اور انمین سے کچھ لوگون نے زیست سے سیر ہوکر قلعہ کا دروازہ کھولکر دست بخنجر و جمدھر کیا اور مسلمانون سے ایسا لڑے کہ انمین سے ایک زندہ نہ بچا سب تیغ اسلام کے گھاٹ اترے سلطان غنائم اور اموال قلعہ کا ضبط کرکے قلعہ چندپال کے سمت روانہ ہوا اور چندپال نے مقاومت کی طاقت اپنے سے مسلوب دیکھکر سلطان کے نزول اقبال سے پیشتر مال اور متاع عمدہ اور اولاد اور اتباع ہمراہ لیکر اس ملک کے پہاڑون پر پناہ لی اور سلطان محمود اس قلعہ کے مال بقیہ کو اپنے تصرف مین لایا اور غلہ کثرت سے وہان انبار تھا سپاہ پر قسمت کیا اسکے بعد عنان عزیمت چندراے کے مسکن کیطرف کہ وہ بھی کافر خودراے تھا معطوف فرمائی وہ بھی چندپال کی روش پر قدم زن ہوکر مع اموال و اسباب و اتباع اور اشیا کے پہاڑون پر بھاگ گیا منقول ہے چندراے کے پاس ایک فیل نہایت قوی ہیکل اور نامی تھا جیسا کہ ہندوستانی ساتھ اس فیل کے تمثیل مار کر مباہات کرتے تھے اور سلطان نے چندراے سے چند بار بقیمت گران خریدار ہوکر طلب کیا تھا میسر نہوا اب اللہ کے فضل تھا وہ فیل اسوقت مین ایک شب کو بے فیلبان چندراے کے اردو سے بھاگ کر سلطان کے سراپردہ کے قریب آیا بادشاہ اسے دستیاب کرکے بہت شاد اور غم سے آزاد ہوا اور خداداد اسکا نام رکھا جب غزنین مین پہونچا غنائم سفر قنوج کا شمار کیا ایک لاکھ دینار اور کئی کروڑ درہم شمار مین آگئے اور پچاس ہزار بردہ اور ساڑھے تین سو ہاتھی اور نفائس اسکے علاوہ تھے سلطان محمود نے جب مظفر و منصور ہوکر اس سفر سے مراجعت فرمائی حکم دیا کہ غزنین مین ایک مسجد جامع بناکرین اور اس مسجد کی اصل عمارت سنگ مرمر اور سنگ رخام مربع اور مسدس اور مثمن لیکر اس طرز سے تیار کرین کہ دیکھنے والے اسکی استواری اور راستی سے تحیر اور ششدر رہین اور اس مسجد کی عمارت تیار ہونیکے بعد حکم کے بموجب اسے اس طرح سے ساتھ اقسام زینت اور فروش اور قندیل وغیرہ کے سجا کر ظرفاے وقت شناس اس مسجد کو عروس فلک کہتے تھے اور اس مسجد کے جوار مین ایک مدرسہ بنا کیا اور کتب نفائس اور نسخ غرائب سے موشح کرکے بہت سے دیہات مسجد اور مدرسہ پر وقف فرمائے جب سلطان محمود کو بناے مسجد کا شوق اور مدرسہ کی تعمیر کا ذوق ہوا بمقتضاے

الناس علی دین ملوکھم ہر ایک امرا و اعیان دولت نے بنائے مسجد اور مدارس اور رباطات اور خانقاہون مین مبادرت کی
تھوڑے عرصہ مین اس قدر عمارات عالیہ انجام کو پہونچین کہ محاسب سریع الحساب اُنکے شمار سے عاجز ہوا اور تمام چیزونکے
نفیس سے جو کہ سلطان اس مرتبہ ولایت ہند سے لایا تھا ایک جانور پرندہ قمری کی شکل تھا اُسکی عادت تھی کہ جسوقت طعام
زہرآلود مجلس سلطانی مین حاضر ہوتا تھا وہ مرغ اضطراب کرتا تھا اور بے اختیار آنسو اُسکی آنکھون سے روان ہوتے تھے شاہ نے
اُسے اور تحف ہدایا کے ساتھ خلیفہ القادر باللہ کیواسطے بغداد مین ارسال کیا اور دوسرے ایک سنگ کہ ہندوستانکی
مملکت مین پایا تھا اُسکا خواص یہ تھا کہ ہر چند کسی کو زخم عظیم پہونچتا بمجرد اُسکے کہ وہ سنگ پانی مین گھسکر اس زخم پر لگاتے اچھا ہوتا
اور سلطان نے سنہ ۴۱۰ھ چارسو دس ہجری مین ایک فتحنامہ مفصل جمیع فتوحات کہ تائید ایزدی سے اُسے نصیب ہوئی تھین
بغداد مین روانہ کیا خلیفہ القادر باللہ عباسی نے اُسدن ایک مجلس عظیم آراستہ فرمائی اور ارشاد کیا تو وہ فتحنامہ منبرون پر خلائق
کے روبرو باآواز بلند پڑھین اور تمام خلائق خرد و بزرگ بسبب بلند ہونے اعلام اسلام اور منہدم ہونے بنیاد کفر اور
ظلام کے پروردگار عالم کا شکر بجالا دین اور سلطان محمود کی تعریف و توصیف مین تر زبان ہوکر حق سبحانہ تعالی سے اُسکے
واسطے نصرت اور ظفر سوال کرین اور اُسدن بغداد مین اس قدر سرور اور خوشحالی نے انتشار پایا تھا کہ گویا یہ روز بھی ایک
عیدہاے متبرکہ اسلام سے ظہور مین آیا ہوا اسلیئے کہ جو کچھ صحابہ کرام بلاد عرب اور عجم اور روم و شام مین حسنات بجالائے
تھے سلطان محمود نے ممالک ہندوستان مین ظاہر کیے اور دنیا اور آخرت کا مکان اپنے لیے آباد کیا اور سنہ ۴۱۲ھ
چارسو بارہ ہجری مین ایک جماعت کثیر علما اور صلحا اور اہل اسلام کے متفق ہوکر درگاہ سلطانی مین عرض گذار ہوئے کہ سلطان
ہر سال حصول نقد ثواب کے واسطے ہندوستان جاتا اور وہان اسلام کے آثار ظاہر کرتا ہو لیکن عرصہ دراز سے اعراب
اور قرامطہ کے دست جور سے بیت الحرام کا راستہ مسدود ہوگیا ہے اور مسلمان اُنکی خوف اور ضعف خلفائے عباسی سے ثواب
حج کے حاصل کرنے سے محروم اور ناکام ہین سلطان محمود نے انکی عرض قبول فرمائی اور ابو محمد ناصحی کو جو ممالک محروسہ کا
قاضی القضات تھا امیر حاج یعنی حاجیونکا سردار کیا اور تیس ہزار دینار زر بسبب اعراب کیواسطے جو سرراہ قافلہ لوٹتے تھے
اُسے سپرد کرکے بیت الحرام کیطرف روانہ کیا اور اعیان و اشراف اور اکابر و اصاغر کثرت سے اُسکے ہمراہ ہوئے اور قطع مراحل
اور طے منازل کے بعد بادیہ مین داخل ہوکر ایک موضع مین کہ جسکا نام فید ہے پہونچے اعراب سر راہ بطریق سیاہ حائل ہوکر مانع
ہوئے قاضی ابو محمد ناصحی نے مصلحتاً مصالحہ تجویز کیا اور پانچہزار دینار اُنکے واسطے بھیجے کہ سنگ راہ نہون اور کسی طرف چلے جائین
اعراب کا سردار کہ جسکا نام حماد بن علی تھا قاضی القضات کے فرمان سے روگردان ہوا اور اپنے لشکر کو قافلہ کے نہب و غارت
پر مستعد کیا اتفاقات سے اس مابین مین ایک غلام ترک نے جو قافلہ کی جماعت مین کہ تیراندازی مین صاحب قدرت
تھا ایک تیر حماد کیطرف پھینکا اور اُس خود سر کے سر پر پہونچتے ہی مقابل سے گذر گیا اور خانہ زین سے نیچے آیا اعراب
بے توقف اُسکی لاش اُٹھا کر بھاگ گئے قاضی ابو محمد ناصحی نے اُس سال بجمعی تمام مناسک حج ادا کیے اور سالماً غانماً مراجعت
کی الحمد للہ الملک المعبود علی ذالک اُسی سال یعنی سنہ ۴۱۲ھ چارسو بارہ ہجری مین سلطان کے سمع مبارک مین پہونچا کہ ہندوستان
کے کفار نے کورہ راجہ قنوج پر زبان سرزنش اور ملامت کی دراز کی اور کالنجر کے راجہ نندا نے جو خیل و حشم مین زبردست تھا
قنوج پر لشکر کشی کرکے راجہ کورہ کو قتل کیا سلطان محمود کو یہ امر نہایت ناگوار خاطر ہوا اور ایکبار پھر مرتبہ سے
زیادہ تر لشکر فراہم کرکے با ساز و یراق فراوان نندا سے کورہ کا انتقام لینے کا آہنگ کرکے ہندوستان کیطرف متوجہ

ہوا جب جون کے ساحل پر پہونچا پنجاب کا راجہ یعنی جیپال کا پوتا کہ چند مرتبہ سلطان کے لشکر کے مقابلہ سے بھاگا تھا نندا کی کمک کیواسطے جمنا کے لشکر ہمراہ لیکر قتال پر مستعد ہوا اور سلطان کے سرراہ آیا چونکہ آب تھا راہ عمیق مانع تھا سلطان کے مقربون مین سے کوئی اس دریا سے عبور نکر سکا اتفاقاً آٹھ نفر غلام خاصہ سلطان نے ایکبارگی دریا سے عبور کر کے نبیرہ جیپال کے تمام لشکر کو درہم برہم کیا اور نبیرہ جیپال کا انکے حملہ کی تاب نہ لایا کچھ لوگون نے راہ فرار نا پائی اور غلامون نے وہان سے ایک شہر مین کہ وہان سے قریب تھا جا کر غارت اور تاراج کیا اور بتخانون کو بھی یکلخت ویران اور مسمار کیا اور یہ امر بھی ذوی العقول پر مخفی اور متعجب نہ ہے کہ آٹھ نفر ایک لشکر کو ہزیمت نہین دے سکتے لیقین ہی کہ یہ آٹھ نفر امرا سے تھے جنھون نے مع اپنے لشکر دریا سے عبور کر کے ایسا کام نمایان کیا اور دشمن سے سبقت لیگئے الغرض وہان سے راجہ نندا کے ممالک محروسہ کی طرف متوجہ ہوا اور وہ بھی جرات کو کام فرما کر جنگ پر آمادہ ہوا اور چھتیس ہزار سوار اور پینتالیس ہزار پیادہ اور چھ سو فیل لیکر سلطان کے مقابل آنکر ڈیرہ کیا اور سلطان نے بلندی پر چڑھکر اُسکے لشکر کو چشم قیاس سے مشاہدہ فرمایا اور اُسکے افواج کثیر اور اپنا لشکر قلیل دیکھکر اپنے آنے سے پشیمان ہوا اور اسوقت جبین نیاز خضوع اور خشوع کی زمین پر رکھکر درگاہ الٰہی سے فتح و ظفر مسئلت کی اور اُسکا تیر دعا ہدف اجابت سے مقرون ہوا خدا کی قدرت کا تماشا دیکھیے کہ دفعتاً نندا کا آفتاب اقبال برج زوال مین آیا اور شب کو ایک خوف عظیم اُسکے دل پر طاری ہوا اور بدحواسی کے عالم مین تمام اسباب و سامان اپنا فرودگاہ مین چھوڑکر راہ فرار نا پائی اور دوسرے روز سلطان اُسکی مفروری سے مطلع ہوکر سوار ہوا اور اول کمین کا ہونا اپنے دل مین خیال کیا پھر کفار کے غدر اور مکر سے مطمئن ہوکر غارت کا حکم صادر کیا اور غنیمت وافر اور خزانہ تمکا تر سپاہ اسلام کے ہاتھ آیا اور اسکے اطراف کے جنگل مین سے پانسو اور اسی زنجیر فیل دستیاب ہوئے اور چونکہ سلطان کو ولایات عقب سے یعنی پنجاب وغیرہ سے دلجمعی نہ تھی اس سے اسی فتح پر اکتفا کر کے غزنین مین معاودت فرمائی **تذکرہ ولایات قیرات اور ناردین کے مفتوح ہونیکا** - اس سال خبر پہونچی کہ قیرات اور ناردین کہ ممالک سرحد ہندوستان سے ہے وہانکے باشندون نے مسلمانی کا حلقہ اپنی گردن مین نہین ڈالا ہے اور شرع محمدی کی اطاعت اور پیروی سے روگردان ہوکر اکثر لوگون نے بت پرستی اختیار کی ہے سلطان لشکر عظیم فراہم کر کے درودگر و آہنگر اور سنگتراش کی ایک جماعت کثیر ہمراہ لیکر اس دیار کی طرف روانہ ہوا پہلے قیرات پر حملہ آور ہوا اور فتوحات غیبی سے اُسے مفتوح کیا اور ظاہرا قیرات ایک مقام سرد و سیرا بین ہند اور ترکستان کے واقع ہے میوہ افراط سے پیدا ہوتا ہے اور آخر وہان کے حاکم نے سلطان کی اطاعت بدل قبول کی اور مع باشندہاے اس دیار کے شرف اسلام سے مشرف ہوا اور سلطان نے حاجب علی بن ارسلان جاذب کو ناردین کی تسخیر کے واسطے روانہ کیا اُسنے جلتے ہی اس مقام کو بھی سر کیا اور اموال بیشمار اور بردے ہزارہا ہزار اُسکے ہاتھ لگے جب وہان کے بتخانہ کلان کو مسمار کیا اسمین سے ایک لوح سنگین کندہ ہوئی برآمد ہوئی کہ ہنود کے اعتقاد مین اسکی تعمیر سے چالیس ہزار سال منقضی ہوئے تھے سلطان نے وہان جاتے ہی ایک قلعہ تعمیر فرمایا اور علی بن قدر سلجوقی کو کوتوال کر کے اپنے دار الملک کی طرف مراجعت کی - **تذکرہ لاہور کے تسخیر کا** - سلطان محمود نے سنہ ۴۱۲ چار سو بارہ ہجری مین آہنگ کشمیر مصمم کیا اور قلعہ لوہ کوٹ کو محاصرہ کر کے ایک مہینے کامل اوقات صرف کی اور چونکہ وہ قلعہ نہایت سنگین تھا باوصف مساعی جمیلہ تسخیر نہوا وہان سے برآمد ہوکر لاہور مین آیا اور وہان فروکش ہوکر لشکر لاہور کے اطراف و جوانب مین تاخت و تاراج کیواسطے پراگندہ کیا اور غنیمت حد و حصر سے افزون اُسکے تصرف مین آئی اور

اس مرتبہ جو جیپال کا پوتا ضعیف اور زبون ہوا تھا اجمیر کے راجہ کے پاس پناہ لیگیا سلطان بلدۂ لاہور پر قابض ہوا اور ایک امیر معتمد کے سپرد کیا اور بہت عمال امین اور صاحب تدبیر ولایت پنجاب پر مقرر فرمائے تاخت اور تاراج سے مملکت گیری پر توجہ فرمائی اور لشکر ظفر پیکر اس ملک میں متعین کر کے خطبہ اس ملک کا اپنے نام پڑھوایا اور ابتدائے بہار میں غزنین میں گیا اور سنہ ۴۱۳ھ چار سو اور تیرہ ہجری میں لاہور کے راستہ سے پھر ولایت نندا کا آہنگ کیا جب گوالیار کے قلعہ میں پہونچا اُسکے لینے کی طمع کر کے محاصرہ کیا اور چار روز کے بعد اس قلعہ کے راجہ نے ایلچی کاردان اور چرب زبان کی صحابت سے پینتیس زنجیر فیل سلطان کے حضور بھیجے اور صلح کی پھر سلطان نے کالنجر کیطرف کہ نندا کا مسکن تھا رجوع کی اور وہاں پہونچتے ہی نندا کو قلعہ بند کیا نندا تین سو زنجیر فیل قبول کر کے صلح کا طالب ہوا جب سلطان نے اسکی استدعا منظور فرمائی نندا نے ہتھیانا تین سو ہاتھی بے مہاوت نکے بھگا کر صحرا میں چھوڑ دیئے اُسوقت سلطان کے حکم سے ترک نہنگ گرفتار کر کے سوار ہوئے اور اہل قلعہ یہ جرأت دیکھکر متحیر ہوئے اور ترکوں کا حساب کرنے لگے اور نندا نے سلطان کی مدح میں بزبان ہندی ایک شعر موزون کر کے بھیجدیا سلطان نے وہ شعر فضلائے ہند اور عرب و عجم کو کہ اُسکی ملازمت میں حاضر تھے دکھلایا سب نے متفق ہو کر اُسکی تحسین کی سلطان نے اس شعر پر مباہات کر کے پندرہ قلعہ کی حکومت کا فرمان کہ ایک اُنمیں کالنجر تھا مع تحائف دیگر اُسکے صلہ میں صادر فرمایا نندا نے بھی اموال و جواہر بے نہایت اُسکے عوض سلطان کی خدمت میں ارسال کیا یہانتک کہ اس ملک سے دست بازکش ہو کر غزنین معاودت فرمائی اور سنہ ۴۱۵ھ چار سو پندرہ ہجری میں اپنے لشکر کا جائزہ لیا اس لشکر کے سوا جو اطراف ولایت میں تعینات تھا چون ہزار سوار اور تین سو ہاتھی قلمبند ہوئے اس عظمت و شوکت سے بلخ میں گیا اُن روزوں ماوراءالنہر کے باشندے علی تگین کے دست جور سے شاکی اور فریادی ہوئے **تذکرہ سلطان کی روانگی کا بلخ کی طرف** سلطان نے اسکے دفع کرنیکا آہنگ کر کے جیحون سے عبور کیا ماوراءالنہر کے سردار اسکے استقبال کو حاضر ہوئے اور اپنے حوصلہ کے موافق نذریں گذرانیں اور یوسف قدر خان جو تمام ترکستان کا شاہ تھا استقبال کو آیا اور از راہ محبت و تپاک سلطان سے ملاقات کی اور سلطان اُسکے آنے سے نہایت محظوظ ہوا اور جشن کی محفل آراستہ کر کے ایک نے دوسرے کو ہدایا اور سوغاتیں دیں اور صلح اور صفائی کے ساتھ رخصت ہوئے اور علی تگین سلطان کی فوج کشی سے خبردار ہو کر بھاگا سلطان نے لوگ اُسکے تعاقب میں بھیجے اور وہ اُسے گرفتار کر لائے سلطان نے اُسے طوق و سلاسل میں مسلسل کر کے ہندوستان کے ایک قلعہ میں محبوس کیا اور خود غزنین میں آیا اور اسی سال یعنی سنہ ۴۱۵ھ چار سو پندرہ ہجری میں وقائع نگاروں نے اُسے یہ خبر پہونچائی کہ اہل ہند کہتے ہیں کہ ارواح اجسام سے جدا ہونیکے بعد سومنات کی خدمت میں حاضر ہوتے ہیں اور وہ پھر ایک روح کو ارواح مذکورہ سے جس بدن کے لائق جانتا ہے حوالہ کرتا ہے لیکن بطریق تناسخ اور اسی طرح اعتقاد اُنکا سومنات کے حق میں یہ ہے کہ مد و جزر دریا کا اُسکی عبادت کیواسطے ہے اور براہمہ کہتے ہیں کہ جو سومنات اُن بتوں سے کہ جنھیں سلطان محمود نے توڑا ہے رنجیدہ تھا اسیلئے اُسنے اُنکی حمایت نہ کی والا جسم زدن میں جسکو چاہے ہلاک کر سکتا ہے اور علاوہ اسکے یہ بھی اُنکا عقیدہ ہے کہ سومنات بادشاہ ہے اور باقی اصنام اسکے نوکر چاکر ہیں یہ سنتے ہی سلطان محمود نے ارادہ فتح سومنات اور عزیمت قتل بت پرستان نکو ہیدہ صفات کر کے دسویں شعبان کو ساتھ لشکر خاصہ اور تیس ہزار سوار مطوعہ یعنی بوشاہ اور مواجب دلیے جو ترکستان کی ولایت سے آنکر اسکے اردوے ظفر قرین میں حاضر تھے اپنے ہمراہ لیکر سومنات کیطرف عازم ہوا اور وہ ایک شہر ہے وسیع دریائے عمان کے ساحل پر واقع ہے اور جائے عبادت براہمہ اور تمام کفار نکو ہیدہ کردار ہے اور سومنات

وہاں تھا اور اُن دنوں بندر دیو کے تحت میں ہے اور اہل فرنگ متصرف ہیں اور تواریخ میں تحریر ہوا کہ حضرت ختمی پناہ کے عہد رسالت میں ایک بڑے بت کا بھی نام سومنات تھا خانہ کعبہ سے اٹھا کر وہاں لائے اور وہ شہر اسکے نام پر بنا کیا لیکن براہمہ کے کتب متقدمین سے کہ ظہور اسلام سے کئی ہزار سال پیشتر تحریر ہوئیں مستفاد ہوتا ہے کہ ایسا نہیں ہے اور یہ بت کرشن کے عہد سے کہ چار ہزار سال کا عرصہ گذرا براہمہ کا معبود ہے اور بقول براہمہ کرشن نے وہاں غیبت کی (پوشیدہ ہوگئے)

خلاصہ یہ کہ سلطان نصف رمضان میں بلدہ ملتان میں داخل ہوا چونکہ بیابان بے آب و علف درپیش تھا حکم دیا کہ ہر شخص چند روز کا آب و علف بار کریں اور بادشاہ خود بھی علاوہ اسکے کہ مردم لشکر نے آب و علف بار کیا تھا احتیاطاً بیس ہزار شتر تھا آب و علف سے بار کر کے ملتان سے آگے بڑھا اور اُس بیابان خونخوار کو طے کر کے شہر اجمیر کے قلعہ میں پہونچا اور وہاں کا راجہ سر راہ سے ہٹ گیا تھا سپاہ سلطان حسب الحکم براسم قتل و غارت مشغول ہوئی اور چونکہ اصل عزیمت اور وجہ ہمت سومنات کا توڑنا تھا قلعہ کے لینے پر مقید نہوا مسافت کے طے میں مشغول ہوا اور درمیان میں چند قلعے دیکھے کہ مردان خنجر گذار اور آلات و ادوات پیکار سے مملو تھے لیکن قادر ذوالجلال نے ایسا رعب و ہراس اُنکے دلمیں ڈالا کہ بے حرب و ضرب شاہ کے مطیع فرمان ہو گئے اور بلا جدو کد تمام متاع اُن قلعوں کا اولیائے سلطان کے تفویض کیا اُسکے بعد نہروالہ میں کہ پٹن گجرات سے مراد ہے نزول اجلال فرمایا اور اس شہر کو خالی دیکھکر حکم دیا کہ وہاں سے بھی علف بکثرت بار کریں اہلکاران سلطانی حکم کے موافق کاربند ہوئے اور بسبیل عجلت قطع منازل و مراحل کر کے سومنات پہونچے اور دریا کے کنارہ پر ایک قلعہ سر بفلک کشیدہ دیکھا اور آب دریا اُس کی فصیل تک پہونچا تھا اور کفار بیشمار سر دیوار پر آمدہ ہو کر مسلمانوں کو دیکھتے تھے اور آواز بلند لیتے تھے کہ ہمارا معبود سومنات تمہیں یہاں لایا اور ایکبارگی تم سبکو ہلاک کریگا اور انتقام میں تمام اصنام کے جو تم نے ہندوستان میں توڑے ہیں تمہارے بھی دست و پا شکستہ کر کے مار ڈالیگا شعر روز دیگر کہ جہان پر غرور * یافت از سر چشمۂ خورشید نور * غازیان اسلام کا لشکر دارا سے سپہر احتشام کے حکم سے زیر قلعہ جا کر جنگ میں مصروف ہوا اور داد جوانمردی کی جب ہنود نے جلادت اور شجاعت انکی مشاہدہ کی لاچار تیر اندازوں کے خوف سے قلعہ کی دیوار پر سے اُترے اور بتخانوں میں کہ اُنکا راستہ قلعہ کے اندر سے تھا جا کر سومنات سے طالب امداد ہوئے مسلمان فرصت وقت پا کر سیڑھیاں قلعہ کی دیوار پر لگا کر چڑھ گئے اور بشاشت سے غلغلۂ تکبیر کا بلند کیا ہنود نے دوبارہ اتفاق کر کے جنگ آغاز کی اور اُس روز جب سے بادشاہ خورشید اس حصار فیروزہ فام پر چڑھ آیا تھا اور جبتک عروس چہرۂ کواکب نے شبستان آسمان پر جلوہ گری کی دونوں طرف سے تنور جنگ گرم رہا جب ظلمت لیل رویت اشتباہ سے مانع ہوئی عساکر اسلام نے مراجعت کی دوسرے روز فوج اسلام مسلح مکمل ہو کر معرکۂ قتال میں بکمال اطمینان حملہ آور ہوئی اور نوک سنان اور پیکان جانستان کی زد سے ہنود کو دیوار بارہ سے آوارہ کیا اور بطریق روز گذشتہ زینے رکھکر اطراف و جوانب سے قلعہ پر ہجوم لائے

**بیان راجایان سومنات کی جنگ کا**

ہنود صدمہ سپاہ اسلام سے بیتاب ہوئے اور فوج سومنات کو بغل میں لیکر گریان اور بریان وداع و دار و گیر اور مار مار کا شور کر کے بکثرت تمام جنگ میں گھس پڑے لیکن جسقدر جہد کرتے تھے قتل ہوتے تھے تیسرے روز افواج ہند جو قلعہ بتخانہ کے اطراف و جوانب میں تھی وہ ہر طرف سے بقدر کمک آئی اور جنگ پر آمادہ ہو کر صفیں آراستہ کیں اور سلطان محمود ایک جماعت کو محاصرہ قلعہ کیواسطے مقرر کر کے اس جماعت کے مدافعہ کیواسطے مشغول ہوا پھر فریقین نے جدو جہد لاکلام سے میدان رزم کو کین و غضب کی آگ سے ایسا شعلہ زن کیا کہ

گرمی کی مدت سے آتش کنارہ ڈھونڈھتی تھی اور شعلہ ہاے جوالہ کا دل مرہم کارزار کے حال زار پر جلتا تھا اور امراے عجم دو
اور وابتسلیم کے پے در پے ہو پہنچنے سے یہ توہم ہوتا تھا کہ ایسا ضعف لشکر اسلام مین ظاہر ہو سلطان محمود نے مضطرب ہوکر گو
مین جاکر شیخ ابوالحسن خرقانی کا خرقہ ہاتھ مین لیا اور منھ نیاز کا خاک پر رکھکر از روے اخلاص فتح و ظفر درگاہ ایزدی سے مسئلت
کی پھر اپنی فوج مین آیا اور ایکبارگی لشکر کفار پر حملہ آور ہوا عون ربانی سے لشکر کفر مین ہزیمت پڑی اور سلطان مظفر اور
منصور ہوا جب پانچ ہزار مرد مشرکون کے مقتول ہوئے رعب و ہراس اہل قلعہ پر غالب ہوا اور جنگ سے دست کش ہوئے
اور بقیۃ السیف یعنی سومنات کے برہمن اور خدمتگار کہ وہ تخمیناً چار ہزار تھے دریاے عمان کیطرف متوجہ ہوکر کشتیون پر سوار
ہوئے اور سراندیپ کے جزیرہ کا ارادہ کیا سلطان نے پیشتر اس امر کی فکر کرلی تھی اور چند کشتی پر بہادرون کو سوار کر کے سد راہ
انکا کیا تھا مجبور موجود ہوئے کشتیہاے کفار کے نہنگ طوفان کی طرح حملہ کیا اور چابکدستی سے اکثر مشرکون کو انھون نے
سیل فنا مین غرق کیا پھر سلطان محمود باطمینان تمام مع اپنی اولاد و اعیان درگاہ قلعہ مین داخل ہوا اور وہان کے تمام عمارات
کی سیر کی اور پھر قلعہ سے بتخانہ مین آیا ایک جگہ نہایت عریض اور طویل دیکھی چنانچہ چھپن ستون صنع پر اسکی چھت رکھی تھی
اور سومنات ایک بت تھا سنگ سے تراشا ہوا اور اسکا طول پانچ گز تھا دو گز زمین مین پوشیدہ اور تین گز ظاہر تھا جیسے ہی
سلطان کی نظر اس بت پر پڑی جذبہ مین آنکر ایک گرز کہ اسکے ہاتھ مین تھا اس زور سے اسکے منھ پر مارا کہ چہرہ بنا ہوا اسکا بگڑ گیا
ذکر سومنات کے توڑنیکا اسکے بعد حکم دیا کہ دو قطعہ پتھر کے اسمین سے قطع کرکے غزنین مین لیگئے اور مسجد جامع کے آستانہ
کے نیچے اور کوشک سلطنت کی چوکھٹ کے نیچے ڈلواے چنانچہ آجکے دن تک کہ چھ سو برس سے کچھ زیادہ گذرے ہین وہ سنگ غزنین
مین افتادہ ہین اور لوگ دیکھتے ہین اور دو قطعہ سومنات سے جدا کرکے مدینہ اور مکہ مین بھیجے تو شارع عام مین ڈالے جاوین اور یہ خبر بھی
صحیح اور درست ہے کہ جب سلطان نے سومنات توڑنیکا ارادہ کیا براہمہ کی ایک جماعت نے مقربان درگاہ کے ذریعہ سے عرض کیا کہ
اگر بادشاہ اس بت کو نہ توڑے اور اسے سالم چھوڑدے تو ہم اسکے برابر سونا خزانہ عامرہ مین داخل کرین ارکان دولت نے یہ بات سمع سلطانی
مین پہونچائی کہ اس بت کے توڑنے سے بت پرستی کی رسم اس ملک سے نجاویگی اور اسکے توڑنے سے کچھ نفع بھی متصور نہین اگر آپ یہ نقد
مبالغ کفار سے لیکر مستحقون اور مسلمانون کو تقسیم کرین انسب معلوم ہوتا ہے سلطان نے ارشاد کیا کہ قول تمھارا مسلمانون کے
حق مین کچھ مصلحت ہے لیکن اگر یہ کام کرونگا خلائق مجھے ابد الآباد تک محمود بت فروش کہیگی اور اگر توڑتا ہون محمود بت شکن
مشہور ہونگا بہتر یہ ہے کہ دنیا اور آخرت مین مجھے محمود بت شکن کہین نہ محمود بت فروش خدا کی قدرت کا تماشا دیکھیے کہ اسکے
حسن اعتقاد کا نتیجہ اسیوقت حاصل ہوا وہ یہ تھا کہ جسوقت سومنات کو توڑا اسکے پیٹ مین سے کہ مجوف کیا تھا اسقدر سونا و
جواہر نفیس و لآلی شاہوار برآمد ہوئے کہ قیمت اُس کی سو حصے زیادہ برہمنون کے پیشکش سے تھی اور حبیب السیر مین مسطور ہے کہ
سومنات ارباب تواریخ کے اتفاق مین ایک بت کا نام ہے کہ ہنود اسے اعظم اصنام جانتے ہین ولیکن شیخ فرید الدین عطار کے قول سے
خلاف اس بات کے مستفاد ہوتا ہے جیسا کہ فرمایا ہے بیت لشکر محمود اندر سومنات ٭ یافتند آن بت کہ نامش بود لات ٭ اور اس
بیت سے واضح ہوتا ہے کہ سومنات نام بتخانہ کا ہے اور منات نام اس بت کا جو اسمین نصب تھا لات ہے اور لکھنے والا ان اوراق کا مرقوم خامہ
تحقیق کرتا ہے کہ جو کچھ مورخین سلف رحمہم اللہ نے بیان فرمایا ہے مقرون بصواب ہے اور جو کچھ شیخ فرید الدین عطار نے ارشاد
کیا ہے وہ بھی مخالفت ساتھ اس کے نہین رکھتا ہے کسواسطے کہ یہ لفظ مرکب ہے سوم اور منات سے اور سوم ایک
بادشاہ کا نام ہے جس نے اس بت کو بنایا اور منات اس بت کا نام رکھا پس دونون لفظ کثرت استعمال سے مانند بعلبک کے ایک ہوگئے

اور مشہور ہو کر علم اس بت بلکہ اس بتخانہ اور علم اس شہر کا بھی ہوئے ہین پس اگر سومنات کو نام اس بت کا جانین یا
نات کو تنہا اس بت کا نام رکھین دونون درست ہین اور اصل معنے نات کے زبان ہندی مین بزرگ ہی اور لفظ ایسا
کہ جو ہندی لغت مین مستعمل ہوتا ہی اس قسم سے ہی کسواسطے کہ جگ بمعنی خلائق اور نات بمعنی صاحب خلائق ہی اور
بالفعل اکثر محاورات مین بطریق علم استعمال کرتے ہین اور معنی لغوی ملحوظ نہین ہی اور بتخانہ سومنات مین جب رات کو خسوف
یعنی چاند گہن یا دن کو کسوف یعنی سورج گہن واقع ہوتا تھا دو تین لاکھ سے زیادہ آدمی جمع ہوتے تھے اور دور دور ممالک سے
نذرین اُس جگہ لاتے تھے اور جمیع قریات جو حکام ہندوستان نے سومنات پر وقف کیے تھے قریب دو ہزار کے ہوتے
تھے اور ہمیشہ دو ہزار برہمن سومنات کی پرستش کرتے تھے اور شب کو سومنات کو گنگا کے تازہ پانی سے غسل دیتے تھے
باوصف اسکے کہ سومنات اور نہر گنگ مین مسافت چھ سو کوس سے زیادہ ہوگی اور ایک زنجیر طلاے خالص وسو من کی کہ گھڑیال
خواہ گھنٹے اسکے اطراف مین آویزان تھے ایک گوشہ کنبہ سے تعبیہ کی تھی اور ساعت معین پر اُسے حرکت دیتے تھے تاکہ اُسکی صدا سے برہمنون
کو عبادت کا وقت معلوم ہوئے اور پانسو ناچنے گانے والی عورتین اور تین سو مرد سازندہ اس بتخانہ مین ملازم رہتے تھے اور اُنکا
ایحتاج جاگیرات وقف کے حاصلات اور چڑھاوے سے مہیا ہوتا تھا اور اسیطرح سے تین سو آدمی زائرون یعنی تیرتھ کرنیوالونکے مونے
سر تراشی اور ریش تراشی کیواسطے معین تھے اور اکثر ہندوستان کے راجہ اپنی بیٹیان سومنات کی نذر خدمت کرکے اُس بتخانہ مین بھیجتے
تھے القصہ اسقدر جواہر نفیسہ اور نقود وافرہ اُس بتخانہ سے خزانہ سلطانی مین داخل ہوا کہ عشر عشیر اُسکا کسی بادشاہ ہندستان
کے خزانہ مین نتھا اور تاریخ زین المآثر مین مسطور ہی کہ اس بتخانہ مین جس مقام مین سومنات تھا در اصل اندھیرا تھا اور
اس مکان کی روشنی اُن جواہر کی شعاع سے تھی جو قندیلون مین اس بتخانے کے نصب تھے اور سومنات کے خزانہ سے اسقدر
چھوٹے بڑے بت سونے اور چاندی کے دستیاب ہوئے جنکا شمار نہ تھا جیسا کہ حکیم سنائی فرماتا ہی **نظم** کعبہ و سومنات چون افلاک ٭
شد ز محمود و از محمد پاک ٭ این ز کعبہ بتان برون انداخت ٭ وین ز کین سومنات را پرداخت ٭ القصہ جب سلطان محمود
سومنات کی مہم سے فارغ ہوا راجہ پرم دیو کی گوشمالی پر جو نہروالہ کا راجہ عظیم الشان تھا عنان عزیمت معطوف فرمائی
کسواسطے کہ پرم دیو نے اسوقت کہ محمود محاربت محمود قلعہ اور بتخانہ کے محاصرہ مین مشغول تھا جسارت کرکے
سومنات کی مدد کو لشکر بھیجا تھا اور لشکر اسلام کے غازی قریب دو تین ہزار اُسکی سپاہ کے معرکہ مین شربت شہادت چکھکر
روضہ رضوان مین سدھارے تھے اور فتحیابی سلطان اور شکستہ ہونے سومنات کے بعد راجہ پرم دیو بلدہ نہروالہ سے
جو مملکت گجرات کا پایہ تخت تھا بھاگ کر قلعہ کھندہہ مین متحصن ہوا تھا اور سومنات سے اُس قلعہ تک کہ خشکی کا رستہ چالیس فرسخ
ہی اور سلطان جب بدولت وسعادت اس قلعہ کے حدود مین پہونچا دیکھا کہ ایک دریا نہایت عمیق اور عظیم اُس قلعہ کے دور کو احاطہ
کیے ہی اور ظاہر اُسکی طرف محل عبور نہین ہی اور دوسے ظفر قرین کے غوطہ خورون نے سلطان کے فرمانے سے ہرچند غوطہ لگاکر
تدبیرین کین عبور کا موقع ہاتھ نہ آیا یہانتک کہ وہانکے غواصون کی جماعت ہاتھ آئی انھون نے متفق ہوکر عرض کی کہ فلان
مقام سے عبور ممکن ہی لیکن عبور کیوقت اگر پانی اسکا تموج مین آوے سب ہلاک ہونگے سلطان محمود نے قرآن شریف
سے استخارہ کے بعد عنایت ایزدی پر توکل کرکے مع امراء و سپاہ کے گھوڑے پانی مین ڈالے اور حضرت نوح علیہ
السلام کے مانند آیہ فیض ہدایہ بسم اللہ مجریہا و مرسہا ان ربی لغفور رحیم پڑھتا ہوا ساحل مراد کو پہونچا اور قلعہ کی تسخیر پہ آمادہ
ہوا پرم دیو نے اپنے نفس کی سلامتی سب امور پر بہتر اور نسبت جان کی مال و ناموس سے گذر کر بکبہ وجریدہ مجہولون کے لباس مین قلعہ سے باہر ہوکر

کسی طرف فرار کیا اُسکے بعد جوانون اور بہادرون نے داخل قلعہ ہوکر کفار مقہور کو تہ تیغ کیا۔ فرار راجہ

## پرم دیو کے بھاگنے کا اور سلطان کے تصرف مین اُسکا اموال و جواہر آنیکا

مجاہدان اسلام نے فتح کے بعد اُنکی عورتون اور لڑکون کو اسیر کیا اور راجہ کا مال و جواہر اُٹھا کر سلطان کے خزانے مین کہ ہمیشہ بل من مزید کہتا تھا سپرد کیا اور سلطان نے مظفر اور منصور ہوکر نہروالہ کیطرف نہضت فرمائی اور چونکہ اُس مملکت کو آب و ہوا اور گلستان خوب صفت اور مرغزار ہاے دلکش اور آبہاے رواں و وافر فراوان تھے ہندوستان کے دیار اور امصار سے بہتر پایا سلطان نے یہ ارادہ کیا کہ چند سال وہان مقیم ہو بلکہ پایۂ تخت اپنا بناوے اور غزنین کو سلطان مسعود کے سپرد فرماوے اور بعضے کتب تواریخ سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اُس عہد مین تہ خالص کی گنی کا بڑی وہان تھین سلطان اسکی طمع سے چاہتا تھا کہ نہروالہ کو دارالملک کرے اُسوقت مین اُن معادن کا وجود نہین ہے اور عجب نہین کہ اُسوقت مین موجود ہون اور اس زمانے مین برطرف یا غائب ہوگئے ہون اور ایسا اکثر ہوتا ہے جیسا کہ سلطان محمود کی اوائل سلطنت مین سیستان مین سونے کی کان ظاہر ہوئی اور اواخر وقت مین زلزلہ کے سبب سے غائب ہوئی علاوہ اسکے جزیرۂ سراندیب اور پیگو اور بعضے نباڈرا اور جزائر مین اسقدر طلا اور یاقوت کی معادن موجود تھین سلطان اسکی طمع سے چاہتا تھا کہ کچھ روزون کے بعد لشکر کشتیون مین سوار کرکے اُن جزیرون مین بھیجے اور اس مملکت کے اشیاے نفیسہ کو بھی اپنے حوزۂ تصرف مین لاوے لیکن اعیان سلطنت اور ارکان دولت قاہرہ نے از روے خیرخواہی کے معروض کیا کہ ہمنے خراسان کو نہایت محنت سے صفا کر کے اُس بہ جواہر نفیسہ نقوش کے فدا کیے ہین اسکو چھوڑنا اور گجرات کو دارالسلطنت بنانا مصالح ملکی سے بعید ہے آخر بات نے سلطان کی دل پر اثر کیا اور بعادت کا عازم اور خواہش ہوکر فرمایا کہ تم کسی ایسے شخص کو تجویز کر کے پسند کرو کہ ہم اُسے اس مملکت کے انتظام کے واسطے مقرر کرین اور حکومت کی مہار اُسکے قبضہ قدرت مین چھوڑین اعیان دولت نے آپس مین مشورہ کر کے عرض کی کہ جو ہین دوسری بار اس ولایت مین اتفاق عبور کا نہ پڑیگا اس ملک کے باشندونین سے کسیکو حاکم کرنا چاہیے سلطان نے سومنات کے بعضے اہلیون سے اس بارہ مین صلاح لی اُنمین سے ایک جماعت نے عرض کی کہ کوئی گروہ یہانکے اہالی سے دابشلیمون کے حسب و نسب مین نہین پہونچتا ہے اور آج اُس خاندان مین سے ایک شخص براہمہ کے لباس مین اس مقام مین ساتھ ریاضت کے مشغول ہے اگر سلطان یہ مملکت اُسکے سپرد کرے مناسب ہے اور ایک گروہ نے یہ بات تحسین نرکھی اور کہا ہو کہ دابشلیم مرتاض ایک مرد بد مزاج کہ چند مرتبہ ملک گیری کا دعویٰ کیا اور ہر بار بھائیون کے ہاتھ اسیر ہوا اور جانکی امان پاکر بتخانہ مین پناہ لیگیا ہے اور حسب ضرورت ریاضت اختیار کی ہے نہ اپنے اختیار سے بیت

سر گا و عصار از ان دور کرد است ٭ کہ از تنجیدن رسیمان کو تہ است

لیکن ایک دابشلیم اور اُسکے عزیزونمین سے ہے کہ عقل و دانش مین اپنا نظیر نہین رکھتا اور تمام براہمہ ہند کے اسکی حکمت اور صحت قول کو قبول کرتے ہین اور وہ فلان دیار کا حاکم ہے اگر سلطان از روے عنایت ایک فرمان اسکے نام صادر فرماوے وہ آنکھون سے ملازمت مین حاضر ہوگا اور ولایت کو جیسا کہ حق نگاہ رکھنے کا ہے نگاہ رکھکر باج و خراج جو کہ قبول کریگا باوجود بعد مسافت کے ہر سال بلا عذر خزانۂ عامرہ مین پہونچایا کریگا سلطان نے فرمایا کہ اگر وہ خود ملازمت مین آتا اور اس امر کی التماس کرتا البتہ عرض اُسکی معرض قبول مین پڑتی لیکن ایک مملکت ساتھ اس وسعت کے تفویض کرنا ایسے شخص کو جو بالفعل ایک ملک کا حاکم ہو اور کہتا ہے کہ ہماری ملازمت سے مشرف ہو عقل و دین اور آئین سے بعید ہے سپرد کرنا دارائی گجرات کی دابشلیم مرتاض کو اسواسطے دابشلیم مرتاض کو طلب کر کے

نہروالہ کی حکومت سانتھ اُسکے رجوع کی اور اسنے باج اور خراج اپنے ذمہ لازم کرکے عرض کی کہ فلاں والشلیم میرے اقوام سے ہے اور میرے ساتھ مقام عداوت میں رہتا ہے جب سلطان کے جانے سے خبر پاویگا بیشک یہاں فوج لاکر تنور وغا گرم کریگا اور جو کہ مجھے ابتک عزت اور تمکن حاصل نہیں ہے میں مغلوب ہونگا اگر سلطان میرے حال پر نظر عنایت مبذول فرماکر اسکا شر مجھسے دفع کرے ہر سال میں کابلستان کے خراج سے دو چند خزانہ عامرہ میں داخل کرونگا سلطان نے فرمایا دو برس کا عرصہ ہوا کہ ہم بہ نیت جہاد غزنین سے برآمد ہوئے ہیں اگر دو سال پر اور چھ مہینے کی مدت گذریگی تو بہرحال ہم اسکی مہم کو فیصل فرما دینگے یہ کہکر والشلیم کی ولایت پر فوج کشی ہوا اور چند عرصہ میں اُسے مسخر اور مفتوح کیا اور اس الشلیم کو زندہ اسیر کرکے والشلیم مرتاض کے سپرد کیا اُسنے عرض کی کہ ہمارے طریق میں بادشاہ کا قتل جائز نہیں ہے بلکہ ایسا دستور ہے کہ جسوقت ایک بادشاہ دوسرے بادشاہ پر قدرت پاوے اپنے تخت کے نیچے ایک مکان تنگ و تاریک تعمیر کرائے اور دشمن کو اس میں محبوس کرے اور ایک سوراخ اُسمیں چھوڑے اور اُسی منفذ سے آب طعام اُسے پہونچاوے اُسوقت تک کہ مدت حیات اُن دونوں حاکم غالب اور مغلوب کی انجام کو پہونچے اور جو میں ابتک ویسی ایک جگہ محفوظ موجود نہیں رکھتا بلکہ مجھے اسقدر استطاعت نہیں ہے کہ اپنے دشمن کو اس طریق سے نگاہ رکھوں اور ممکن ہے کہ جب سلطان اس حدود سے نہضت فرماوے اُسکے ہوادار اور جان نثار خروج کرکے اُسے میرے دست قبضہ سے چھین لیں امیدوار ہوں کہ ملازم درگاہ اُسے اپنے ہمراہ دارالملک غزنین میں لیجاویں جب ایک گونہ میری ملکیت ظاہر اور باہر ہوگی اسوقت ایلچی بارگاہ سلطانی میں بھیجکر اُسکی درخواست کرونگا اہالیان سرکار میری استدعا پذیرا کرکے ارسال رکھیں سلطان محمود نے یہ التماس بھی قبول و منظور فرمائی اور دو برس اور چھ مہینے کے بعد مراجعت کا نشان غزنین کی طرف بلند کیا اور جو پرم دیو اور راجہ اجمیر وغیرہم نے ایک لشکر عظیم فراہم کرکے سلطان محمود کے سرراہ تعیینہ کیا تھا اور سلطان نے جنگ و جدال میں مصلحت نہ سمجھی سندھ کے راستہ سے ملتان کی طرف متوجہ ہوا اس راستہ میں بعضے مقامات میں بے علفی سے اور بعضے محال میں آب کی نایابی سے محنت تمام و سختی اتم نے افواج سلطان کے حال پر راہ پائی اور بہت مشقت سے قطع مسافت کرکے سنہ ۴۱۷ھ چار سو سترہ ہجری میں غزنین میں پہونچا کہتے ہیں جسوقت کہ سلطان بیابان سندھ کی راہ سے ملتان جاتا تھا فرمایا کہ ایک رہبر پیدا کرو ایک ہندو یہ امر قبول کرکے مسلمانوں کا راہبر ہوا اور ایسے راستہ سے لیگیا کہ اس بادیہ میں آب نایاب تھا جب ایک شبانہ روز چلے اور پانی کا کہیں نشان نہ ملا تشنگی کے غلبہ سے عجیب حالت اُردو پر ظاہر اور قیامت کے آثار نمودار ہوئے جب سلطان نے ہندو دلیل سے پرسش حال کی جواب پایا کہ میں سومنات کے فدائیوں میں سے ہوں اور تجھے اور تیرے لشکر کو اسواسطے اس بیابان میں لایا ہوں کہ ہلاک کروں سلطان یہ کلام خصومت التیام اسکا سنتے ہی غضب میں آیا اور تیغ سیاست سے اُسے ہلاک کیا اور اسی شب لشکرگاہ سے برآمد ہوکر صحرا میں گیا اور روئے نیاز زمین عجز پر رکھکر حضرت ذوالجلال سے تضرع و زاری کی اس بلیہ سے نجات طلب کی اور جب ایک پہر رات سے گذری قبولیت کے آثار ظاہر ہوئے یعنی شمال کیطرف سے ایک روشنی نمایاں ہوئی لشکر حکم کے موافق اس مقام سے کوچ کرکے اس روشنی کے پیچھے روانہ ہوا اور صبح کیوقت ایک چشمہ کے کنارہ پہونچا اور بادشاہ کے خلوص کی برکت سے ایسے ورطہ ہلاک سے نجات پائی والشلیم مرتاض نے سومنات کی حکومت پر استقلال پایا اور چند سال کے بعد ایلچی بالتحفہ ہدایا بسیار اور مع جواہر اور خزائن بیشمار سلطان کے پاس بھیجا اور اپنے دشمن کو طلب کیا سلطان مروت کے سبب اُسکی روانگی میں متردد ہوا لیکن جو ارکان دولت والشلیم مرتاض سے شناسائی رکھتے تھے عرض گذار ہوئے کہ کافران مشرک پر رحم کرنا نہ چاہیے اور خلاف

کرتا جو کچھ سلطان نے قبول فرمایا لائق نہین ہے مبہر حال اُس جوانکو دابشلیم مرتاض کے ایلچیون کے سپرد کیا اور جب ان لوگون نے اُسے سومنات کی حدود مین پہونچایا دابشلیم مرتاض کے حکم سے زندان معہود یعنی وہ محبس کہ جسمین سے قیدی رہا ہو آراستہ کیا اور بسبب اس قاعدہ کے کہ اُنکے درمیان مشہور اور معروف ہے دابشلیم مرتاض خود اُس جوان کے استقبال کو شہر سے برآمد ہوا تو طشت اور آفتابہ خاصہ اپنا اُسکے سر پر رکھکر اپنے ہمراہ رکاب دوڑاوے اور اُس قیدخانہ مین پہونچاوے لیکن دابشلیم مرتاض اثنائے راہ مین شکار مین مشغول ہوا اور اسقدر ہر طرف دوڑا کہ آفتاب کی حرارت نے اُسپر غلبہ کیا اور اُسنے ایک درخت کے سایہ مین استراحت فرمائی اور ایک رومال سرخ اپنے منھ پر کھینچا اُسیوقت تقدیر الٰہی سے جانور شکاری سخت چنگل نے رومال رنگین کو گوشت خیال کرکے ہوا سے آتے ہی ایسا چنگل اُس رومال پر مارا کہ اثر ناخن کا دابشلیم مرتاض کی آنکھ مین پہونچا اور چشم زدن مین اندھا ہو گیا اور چونکہ اُس عہد مین اعیان ہند معیوبون کی اطاعت نکرتے تھے سپاہیون کے درمیان شور برپا ہوا اور اس اثنا مین دابشلیم دوسرا آ پہونچا اور اُسکے سوا دوسرا سلطنت کا استحقاق نرکھتا تھا سبھون نے اُسکی سلطنت پر اتفاق کیا اور وہی طشت اور آفتابہ دابشلیم مرتاض کے سر پر رکھوا کر زندان معہود تک دوڑاتے لیگئے اور دابشلیم ثانی کو بڑے تزک و حشمت سے تخت پر بٹھا کر نذرین دین توپخانون مین سلامی کی شلک ہوئی پھر نہایت تجمل و شان سے آستانہ سلطنت کاشانہ دولت مین داخل کیا تمام قلمرو کا نقد و جنس اُسکے تصرف مین آیا اور سکہ بنام جاری ہوا منادی نے ندا کی دوہائی پھر گئی میر سوز کا قول صادق آیا بیت پل مین چاہے تو گدا کو وہ کرے تخت نشین ؛؛ کچھ اچنبھا نہین اسکا کہ خدا قادر ہے ؛؛ سبحان اللہ کارخانۂ قدرت عجیب و غریب ہے نہ اعتماد سلطنت و حکومت پر نہ قیام عزت و عسرت پر طرفۃ العین یعنی پلک مارتے مین دابشلیم مرتاض نے جیسا کہ اس جوان کے بارہ مین اندیشہ کیا تھا خود نشین گرفتار ہوا مضمون من حفر بیر الاخیہ فقد وقع فیہ ظہور مین آیا اور اپنے کام مین متعجب ہو کر بجائے اشک خون اپنی آنکھ سے گراتا تھا اور اپنے حسب حال مضمون ہمفال کو زبان پر لاتا تھا فرد چشم و دل بدن خاکیم در آتش و آب ست ؛؛ بچشم بین و بدل رحم کن کہ حال خراب ست ؛؛ سچ ہے بقول مرزا رفیع عجیب نادان ہین جن کو ہے عجب تاج سلطانی ؛؛ فلک بال ہما کو دم مین سونپے ہے مگس رانی ؛؛ ارادت بیچون ایک کو تخت شاہی سے اُتار کر دوسرے کو شکم ماہی مین نگاہ رکھتی ہے اور جامع الحکایات مین یہ بھی مذکور ہے کہ سلطان محمود نے اس ولایت کے بتخانون مین سے ایک بتکدہ مین ایک بت ہوا مین معلق ایستادہ دیکھا اور اُسکے قدم کسی چیز پر قائم نہ تھے سلطان حیرت مین آیا اور اسکا بھید اس عصر کے حکما سے استفسار کیا سبنے عرض کی کہ اس بتخانون کی تمام چھت اور دیوارین سنگ مقناطیس سے بنی اور وہ بت آہن ہے اور قوت جاذبہ اطراف و جوانب اس بت کے نسبت حکم تساوی رکھتی ہے لاجرم بت درمیان ایستادہ ہو کر کسی طرف مائل نہین ہے جب سلطان کے حکم سے ایک دیوار اُسمین سے منہدم ہوئی وہ بت اوج ہوا سے سرنگون زمین پر آیا **ذکر صدور نامہ خلیفہ مشتمل بر القاب** اس سال جو سلطان نے سومنات کے سفر سے معاودت کی خلیفہ القادر باللہ عباسی نے القاب نامہ سلطان محمود کو تحریر کرکے نشان خراسان اور ہندوستان اور نیمروز اور خوارزم کا بھیجا اور اُسکے فرزندون اور بھائیون کے القاب نامہ مین مندرج کرکے سلطان کو کہف الدولہ والاسلام اور امیر مسعود کو شہاب الدولہ جمال الملۃ اور امیر محمد کو جلال الدولہ جمال الملۃ اور امیر یوسف کو عضد الدولہ مؤید الملۃ ملقب کرکے تحریر کیا کہ تو جسے ولیعہد کریگا ہم بھی اُسے قبول کرینگے اور یہ نامہ سلطان کو بلخ مین پہونچا اور اسی سال سلطان نے اُن جٹ قومون کی گوشمالی کا آہنگ کیا کہ جنکا بسنا کوہ جودی کے نیچے دریا کے کنارے سے واقع ہوئی تھی

اوران مقہوروں نے سومنات سے مراجعت کیوقت افواج سلطانی پے انواع انواع بے اعتدالیان کین اور قسم قسم کے آزار پہونچائے تھے لشکر عظیم ملتان کیطرف کھینچا اور وہان پہونچکر ایکہزار چارسو کشتی تیار کروائین اور ہرایک کشتی مین لوہے کی تین شاخین نوکدار کمال قوت اور تیزی کے ساتھ مضبوط جڑین ایک کشتی کی پیشانی پر اور دو اسکے دونون پہلو پر نصب کین اور اسکے لگانے سے یہ غرض تھی کہ جو چیز ان شاخون کے مقابل آتی ریزہ ریزہ شکست ہوتی اور یہ تمام کشتیان پانی مین ڈالین اور ہرایک کشتی مین بیس نفر مسلح باتیر و کمان و قارورۂ نفط بٹھلائے اور جٹون کے اخراج کیواسطے متوجہ ہوئے اور جٹون نے خبردار ہوکر اپنے اہل و عیال جزیرون مین بھیجدیے اور خود جریدہ مقابلہ پر آمادہ ہوئے چار ہزار کشتی اور ایک روایت مین آٹھ ہزار کشتی دریا مین ڈالین اور ہرایک کشتی مین ایک جماعت مسلح سوار کرکے مقابلہ اور مقاتلہ کو دوڑے جب طرفین کا سامنا ہوا جنگ عظیم واقع ہوئی اور جو کشتی سلطان محمود کی کشتی کے مقابل آتی تھی کشتی کی شاخ سے ٹکرا کر شکستہ اور غرق ہوتی تھی یہانتک کہ تمام جٹان غرق ہوئے اور مابقی علف تیغ ہلاک ہوئے اور سلطان کے لشکر نے انکے عیال کے سر پر جاکر سبکو اسیر اور دستگیر کیا سلطان نے مظفر و منصور ہوکر غزنین مین معاودت فرمائی اور ۴۱۸ھ چارسو اٹھارہ ہجری مین سلطان محمود نے امیر طوس ابوالحرب ارسلان کو ساتھ ابی ورد و نسا کے نامزد کیا تو ترکمانان سلجوقی کو کہ آب امویہ سے عبور کرکے اس حدود مین فساد کرتے تھے جاتے ہی استیصال کرے امیر طوس نے جنگہاے عظیم اور معرکہ ہاے شدید کے بعد عرضداشت کی کہ جب تک سلطان اپنی ذات خاص سے اسطرف رونق افروز ہوگا ترکمانونکے فساد کا تدارک ممکن نہین ہے سلطان نے بنفس نفیس خود توجہ فرمائی اور انکی جمعیت کو متفرق اور پریشان کیا اور چونکہ امرا اسکے ملک عراق پر مستولی ہوے اور وہ ملک آل بویہ کے تصرف سے برآوردہ کیا تھا آخر شہر وہانسے رے مین گئے اور خزانے اور دفینے رے کے کہ دیالمہ کے حکام نے سالہاے دراز مین جمع کیے تھے بے مشقت اور محنت انھین دستیاب ہوئے اور باطل مذہبان اور قرامطہ سے وہان بہت تھے جس شخص پر مذہب کا اختلاف ثابت ہوا گردن ماری پھر سلطان نے رے اور صفہان کی ولایت امیر مسعود کو ارزانی فرمائی اور خود غزنین کیطرف رجوع فرمائی اور تھوڑے عرصہ مین سلطان کو مرض سوء القنیہ یا سل کا بہم پہونچا ہر روز وہ مرض قوت پکڑتا تھا اور سلطان اپنے تکلف سے خلائق کی نظر مین قوی دکھائی دیتا تھا اور اس حال سے بلخ گیا اور جب بہار آئی غزنین کیطرف روانہ ہوا اور وہ مرض قوی تر ہوا غزنین مین اسی مرض سے پنجشنبہ کے دن تئیسوین ربیع الثانی ۴۲۱ھ چارسو اکیس مین لاکھ حسرت اور آرزو مینا اس کہنہ دہر سے ترسٹھ برس کے سن مین رحلت ہوا مدت اسکی سلطنت کی پینتیس ۳۵ برس تھی اسکا جنازہ رات کو کہ مینہ برستا تھا اٹھا کر قصر فیروز غزنین مین مدفون کیا اور سلطان محمود ایک مرد میانہ قد اور خوش اندام اور چیچک رو تھا اور وہ پہلا بادشاہ ہے کہ سلطان کی لفظ اپنے اوپر اطلاق کی اور یہ خبر صحیح ہے کہ سلطان محمود نے اپنی وفات سے دو روز پیشتر حکم دیا تو خزانہ کی تھیلیان اشرفی اور روپیوں اور انواع جواہر نفیسہ اور اصناف نفائس کہ اپنی مدۃ الحیات مین جمع کیا تھا اپنے محل سرا کے صحن مین حاضر کرکے مکان کو رشک گلستان ارم کیا اور سلطان محمود اسے چشم حسرت سے دیکھتا تھا اور ہاے ہاے کے نعرہ مار کر رو دیا اور ایک ساعت کے بعد پھر خزانہ مین واپس بھیجا اور ایسے وقت مین کہ پیمانہ عمر آب بقا سے لبریز ہوچکا تھا اور زندگی سے یاس تھی اسمین سے کسیکو مستفیض اور بہرہ مند نہ کیا اور ایسی ہی وجوہ سے خلائق اس شاہ والانژاد کو ساتھ بخل کے نسبت دیتی ہے پھر دوسرے روز سلطان محفہ مین سوار ہوکر میدان کی سیر کو گیا اور اپنے حکم سے تمام ممالیک خاصہ اسپان تازی و استران بردعی و فیلان کوہ شکوہ و شتران قوی ہیکل اور سواے اسکے سلطان کی نظر ثانی کیواسطے لیگئے انھین بھی مشاہدہ کرکے متامل ہوا اور نوحہ گرون کے اندازہ چیخین مار کر رو دیا اور گریہ کنان اپنے قصر کیطرف معاود ہوا

اور ابو الحسن علی بن حسن میمندی سے منقول ہے کہ ایک روز سلطان محمود نے ابو طاہر سامانی سے پوچھا کہ آل سامان نے
جواہر قیمتی سے کسقدر جمع کیا تھا جواب دیا کہ امیر نوح سامانی کے عہد میں سات رطل جواہر نفیسہ خزانے میں تھا سلطان محمود نے
منھ خاک پر رکھکر فرمایا الحمد للہ کہ حق سبحانہ تعالی نے میرے تئین جواہر نفیسہ خاصہ سو رطل سے زیادہ ارزانی رکھا اور یہ بھی منقول
ہے کہ سلطان کے آخر عمر میں یہ خبر پہونچی کہ نیشاپور میں ایک مرد نہایت مالدار ہے سلطان نے اسکے حضار کا حکم صادر فرمایا جب وہ
حاضر ہوا سلطان نے اس سے خطاب کیا کہ اے شخص میں نے سنا ہے کہ تو ملاحدہ اور قرامطہ سے ہے اس مرد نے جواب دیا کہ اے شاہ
با انصاف دعاگو ملحد اور قرمطی نہیں غلام میں عیب یہ ہے کہ مال کثرت سے رکھتا ہے جو کچھ ہے مجھسے سرکار لے اور مجھے بدنام نکرے
سلطان محمود نے تمام مال اُس سے لیکر اور ایک نشانی اُسکے حسن عقیدت کے بارہ میں تحریر کرکے اسکے سپرد کی اور طبقات
ناصری سے مفہوم اور معلوم ہوا کہ سلطان محمود حدیث العلماء ورثۃ الانبیاء کے بارہ میں متردد تھا اور قیامت کے ہونے اور ناصر الدین
سبکتگین کے منتسب ہونے میں ایک شک رکھتا تھا ایک شب کو خلوت میں کسی مقام سے آتا تھا اور فراش شمعدان طلائی میں
شمع روشن کیے ہوئے آگے جاتا تھا اور ایک طالب علم مدرسہ میں اپنا سبق یاد کرتا تھا اور تاریکی کے سبب سے محتاج مطالعہ
عبارت کتاب ہوتا تھا چراغ بقال کی روشنی میں جاتا تھا سلطان کا دل اس طالب علم کی ناداری پر کڑھا وہ شمعدان
اُسی کو مرحمت فرمایا اور اسی شب حضرت مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ اُسے فرماتے ہیں یا ابن ناصر الدین
سبکتگین اعزک اللہ فی الدارین کما اعززت ورثتی اس حدیث سے تینوں مشکلیں اسکی حل ہوئیں کہتے ہیں کہ سلطان کے
فوت سے دوسرے سال غزنین میں ایک سیل عظیم واقع ہوئی اُسکے سبب اُس شہر کی بہت عمارات خراب و مسمار اور خلائق
بیشمار ہلاک ہوئی اور جو بند کہ عمرو بن لیث صفار نے اپنے عہد سلطنت میں باندھا تھا اس سیل سے بقدر خراب ہوا کہ نشان
اسکا ظاہر نرہا اور اہل بصیرت اس واقعہ کو وقوع اس شاہ عادل کے آثار فوت سے جانتے تھے کسواسطے کہ اس بادشاہ میں عدل
اس مرتبہ تھا کہ ایک روز ایک شخص فریادی آیا اور سلطان محمود نے اُس سے ملتفت ہوکر احوال پوچھا اُسنے عرض کی قصہ کا
میرا ایسی نہیں کہ سر دربار مجلس میں عرض کروں سلطان نے اُسے تخلیہ میں طلب کرکے استفسار فرمایا اُسنے عرض کی
کہ بادشاہ کا بھانجا ایک مدت مدید سے میرے گھر میں آتا ہے اور مجھے ضرب ہائے تازیانہ سے مکان سے نکالتا ہے اور میری جورو کے
ساتھ صبح تک رہتا ہے اور میں نے اس مدت میں تمام اعیان دولت سے استغاثہ کیا لیکن کسیکو یہ حوصلہ اور یارا نہیں کہ جو عرض
او نہیں مین پہونچاوے کسواسطے کہ سب اُسکا ملاحظہ کرتے ہیں اور کسیکو اسقدر حق سبحانہ تعالی کا ہراس و ترس نہیں کہ فقیر عاجز کی
خاطر فاتر کا ملاحظہ کرکے دادرسی کا درپے ہو جب میں سب سے ناامید اور مایوس ہوا آپکی درگاہ میں رجوع کرکے فرصت کا منتظر
تھا آج یہ دولت میسر ہوئی حق سبحانہ تعالی نے اپنے افضال سے تجھے بادشاہ کیا احوال رعایا اور زیر دستوں کا تجھسے پوچھیگا
اگر فریاد کو پہونچیگا فہو المراد والا صبر کرونگا تو منتقم حقیقی اپنے عدل و قہر سے انتقام تجھ عاجز کا ظالم سے لیویگا سلطان
محمود یہ کلام بصداقت انجام سنکر متاثر ہوا اور اشک گرم آنکھوں میں بھر لایا اور رحم دلی سے فرمایا کہ مسکین تو کسواسطے اب سے
پیشتر میرے پاس نہ آیا اُسنے عرض کی کہ اے شاہ عدالت پناہ ایک مدت سے میں ہر روز انتظار کھینچتا تھا آج بہزار مشقت دربانوں
اور چوبداروں کی نظر بچا کر حضور کی خدمت میں پہونچا اور نہیں تو ہم ایسے فقیروں کی کیا مجال کہ بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض حال
اپنا کریں سلطان محمود نے کہا کہ اب جو تو نے اپنی سرگذشت مجھے سنائی دوسرے کو اس امر سے واقف نکرنا یعنی کبھی نہ کہنا کہ میں نے
احوال اپنا بادشاہ کی خدمت میں عرض کیا ہے اپنے مکان میں جاکر مطمئن بیٹھ اور جسوقت وہ ظالم اپنی عادت کے موافق آوے اور مجھے

نکالے فوراً میرے پاس آنکر مجھے خبردار کرنا اُسنے گذارش کی کہ اے سلطان مجھے پھر ایسا وقت کہاں میسر ہوگا کہ بہ ذریعہ مقدار
پھر اپنے تئین بارگاہ عرش اشتباہ میں پہونچا کر دیدار فائز الانوار سے مشرف ہو سلطان نے بانوئکہ طلب کے اُس مرد کو اپنی چھلا یا
اور یہ حکم قطعی دیا کہ جسوقت یہ آوے خبردار مانع ہونا بلا توقف جہاں میں ہوں آنے دینا اور علاوہ اسکے بادشاہ نے اُس مرد سے
آہستہ فرمایا کہ اگر ایسا وقت ہو کہ یہ یعنی دربان وغیرہ تجھسے کہیں کہ بادشاہ استراحت میں ہے یا دوسرا بہانہ کرکے روکیں تو فلاں
مقام سے آنکر آہستہ آواز دینا کہ اپنے مقصد کو پہونچیگا غرض وہ شخص مطمئن ہو کر اپنے مکان پر گیا اور اُس شب بلکہ دوسری شب وہ
اُسکے گھر میں نگیا تیسری شبکو بادشاہ کا بھانجا آدھی رات کو بعادت معہود اُسکے مکان میں آیا اور اُسے گھر سے نکالکر بفراغت
اپنے کام بد انجام میں مشغول ہوا وہ شخص بسرعت تمام افتان وخیزان بارگاہ سلطانی میں گیا دربانوں نے روکا اور بولے کہ اسوقت بادشاہ
حرم سرا میں ہے کسیکا وہاں گذر نہیں اور اگر دیوانخانہ میں رونق افروز ہوتا تو تجھکو کوئی مانع ہوتا لاچار وہ مرد اُس مقام میں کہ سلطان
محمود نے اُسے کہا تھا گیا اور آہستہ آواز دی کہ اے سلطان کیا کرتا ہے سلطان محمود نے فوراً جواب دیا کہ اے فقیر ٹھہر میں آیا یکبارگی برآمد ہوکر اُس
شخص کے ہمراہ روانہ ہوا جب اُسکے مکان میں پہونچا اپنے بھانجے کو اُسکی زوجہ کے ساتھ ایک فرش پر مست بادہ نوم پایا اور شمع کو اُن دونوں
کے حال زشت پر روتے و جلتے اور پروانہ کو سر دھنتے دیکھا سلطان نے شمع گل کی اور خنجر نکالکر اسکا سرتن سے جدا کیا اُسکے بعد
فرمایا اے مرد ایک جرعہ آب اگر ممکن ہو بسبیل استعجال لا تو میں نوش کروں اُسنے فوراً کوزہ آب حاضر کیا سلطان محمود آب نوش کرکے اُٹھا
اور کہا اے فقیر جا اب بفراغت تمام استراحت کر اُس مرد نے پانوں سلطان کے دامن میں مارا اور کہا کہ تجھے اس خدا کی سوگند ہے کہ جسنے تجھے
دولت اور حشمت کرامت فرمائی مجھے سچ بتا کہ شمع کے بجھانے کا کیا سبب تھا اور پھر پانی طلب کرنے اور پینے کی کیا وجہ تھی اور
تونے کیا کیا جو مجھسے کہتا ہے جا فراغت سے خواب کر سلطان نے فرمایا اے مظلوم میں نے شر ظالم کا تجھسے دفع کیا اور اب بھانجہ کا سر تن
جدا کرنے لیے جاتا ہوں اور شمع کے بجھانیکا یہ باعث تھا کہ اُسکے دیکھنے سے صلہ رحمی کی محبت مانع نہ آوے اور پانی
طلب کرنیکی یہ وجہ تھی کہ جسوقت تونے حال اپنا مجھسے کہا میں نے خدا سے عہد کیا تھا کہ جب تک اُس ظالم کا شر اس مظلوم سے دفع
نکروں آب و طعام زبان پر نرکھوں چنانچہ اس تین شبانہ روز میں ہر وقت منتظر تھا اب جو میں نے شر اُسکا تجھسے دفع کیا تشنگی کے
غلبہ کے سبب سے اِن تین روز سے میں پیاسا تھا جرعہ آب طلب کرکے نوش کیا الغرض عقلائے نیکاندیش پر مخفی اور پوشیدہ نہوگا کہ
اگرچہ سلاطین نامدار سے حکایات عدالت شعار بکثرت تمام منقول ہیں لیکن ایسی حکایت آج تک کسی سے منقول نہیں ہے واللہ اعلم
العباد اور تواریخ بناکتی میں مرقوم ہے کہ جب سلطان محمود خراسان کی طرف متوجہ ہوا چاہا کہ شیخ ابوالحسن خرقانی کی زیارت
کروں لیکن اس ارادہ کے بعد یہ بھی اُسکے دل میں گذرا کہ میں نے اپنے مکان سے اُنکی زیارت کا عزم نہیں کیا اس سال میں خراسان کے
مصالح کا آہنگ کرکے آیا ہوں بطفیل اس کام کے دوستان خدا کی زیارت کرنی شرط ادب سے بعید ہے اس سال خراسان
معاودت کرکے ہندوستان گیا اور وہاں سے پلٹ کر غزنین آیا اور شیخ کی زیارت کا احرام باندھکر خرقان گیا جب خرقان میں
پہونچا کسی کو شیخ کے حضور بھیجکر پیغام دیا کہ سلطان آپکی زیارت کو غزنین سے خرقان میں آیا ہے اگر آپ خانقاہ سے اُسکے دیکھنے
کو بارگاہ میں آئیں مراحم ذاتی سے دور نہوگا اور ایلچی کو یہ بھی فہمائش کی کہ اگر شیخ اہل حرمت انکار کرے یہ آیہ کریمہ اسکے سامنے
پڑھنا یا ایہا الذین امنوا اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم رسول نے وہ پیغام کہ سلطان نے زبانی کہا تھا ادا کیا اور جب انکار
کیا یہ آیت پڑھی شیخ نے فرمایا تو مجھے اس تکلیف سے معذور رکھ اور محمود سے کہ کہ میں اطیعوا اللہ میں ایسا مستغرق اور ڈوبا ہوں کہ
اطیعوا الرسول سے خجالت لیجاتا ہوں و رساتھ اولی الامر منکم کے کہاں مشغول ہوں ایلچی نے سلطان محمود سے ظاہر کیا سلطان نے یہ کلام سنتے ہی

کی اور اپنے مصاحبوں سے کہا اُٹھو کہ یہ وہ مرد نہیں ہے کہ میں نے گمان کیا تھا پھر اپنی پوشاک ایاز کو پہنائی اور دس کنیزوں کو جامۂ غلامان
پہنا کر خود بجائے ایاز ایستادہ ہوا اور امتحاناً شیخ کے صومعہ کیطرف متوجہ ہوا جب صومعہ کے دروازہ سے اندر آئے اور شیخ کو سلام
کیا شیخ نے جواب دیا لیکن تعظیم کیواسطے قیام نہ کیا پھر سلطان محمود کو بنظر غور دیکھا اور ایاز کی طرف کچھ التفات نہ کی محمود نے کہا
اے شیخ تو سلطان کی تعظیم و تکریم کیواسطے نہ اٹھا کیا یہ سب جال ہے شیخ نے کہا تمام جال ہے لیکن مرغ اسکا نہیں ہے اور کہ تجھے آگے کیا گیا ہے
سلطان محمود بیٹھا اور کہا مجھسے کچھ بات کیجیے فرمایا نامحرموں کو باہر کر سلطان نے لونڈیوں کو اشارہ کیا وہ صومعہ کے باہر نکل گئیں
سلطان نے کہا مجھے بایزید بسطامی کے اقوال سے کوئی بات سنایئے شیخ نے فرمایا بایزید نے یوں کہا ہے کہ جس شخص نے مجھے دیکھا رقم شقاوت سے
امین ہوا سلطان محمود نے کہا پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا مرتبہ بایزید سے زیادہ ہے پس ابوجہل اور ابولہب آنحضرت کے دیدار
فائز الانوار سے مستفیض ہوئے تھے کس واسطے اہل شقاوت سے ہیں شیخ نے فرمایا محمود ادب نگاہ رکھ اور تصرف اپنی ولایت میں کر
مصطفیٰ کو کسی نے سوائے چار یاروں اور بعضے صحابہ کے نہ دیکھا اور دلیل یہ ہے قول خدا عزوجل ہے وتراہم ینظرون الیک وہم لا یبصرون
سلطان محمود کو یہ بات پسند آئی اور کہا مجھے نصیحت کیجیے فرمایا چار چیز اختیار کر اول پرہیزگاری دوسرے نماز جماعت تیسرے سخاوت
چوتھے شفقت خلق پر پھر سلطان نے التماس دعا کی فرمایا میں نماز پنجگانہ میں دعا کرتا ہوں اللھم اغفر للمومنین والمومنات کہا یہ
دعا سے عام ہے خاص کیجیے فرمایا عاقبت محمود ہو پھر سلطان نے اشرفیوں کا بدرہ روبرو رکھا شیخ نے جو کی روٹی سلطان کے روبرو
رکھی اور فرمایا اسے تناول کر سلطان محمود نے اسمیں سے ایک لقمہ منہ میں لیکر چبایا اسکے حلق میں پھنسنے لگا شیخ نے کہا کہ یہ روٹی
تیرے گلے میں پھنستی ہے کہا ہاں شیخ نے فرمایا تیرا بدرہ زر بھی اسیطور ہمارے حلق میں پھنستا ہے اٹھا لے کس واسطے کہ میں نے اسے طلاق دی
ہے سلطان نے فرمایا مجھے کوئی اپنی نشانی یادگار عنایت فرمایئے شیخ نے اپنا پیراہن کہ مراد خرقہ سے ہے عنایت کیا سلطان محمود جب رخصت
ہوا شیخ تعظیماً ایستادہ ہوا سلطان نے کہا اول آپ نے میرے آنے پر التفات نہ فرمائی اور اب تعظیم کیواسطے آپنے کیوں تکلیف کی شیخ نے
فرمایا اول تو رعونت بادشاہی اور نخوت امتحان میں آیا تھا اب تو انکسار درویشی میں جاتا ہے پھر سلطان چلا گیا جس وقت سومنات
پر تاخت کی اور جب دابشلیم اور پرم دیو کی جنگ میں اُسے شکست کا خوف ہوا سلطان مضطرب ہوکر ایک گوشہ میں گیا
اور منہ خاک پر رکھکر اس پیراہن کو ہاتھ میں لیکر درگاہ الٰہی میں عرض کی الٰہی اس صاحب خرقہ کی آبرو کے طفیل مجھے
کفار پر ظفریاب کر اور جسقدر یہاں سے غنیمت دستیاب ہوگی درویشوں پر تقسیم کرونگا دفعتہً اس طرف ایک ابر یعنی گرج اور
ظلمت پیدا ہوئی کہ کفار کو تاریکی سے دوست و دشمن کی تمیز نہ رہی آپسمیں خونریزی کرکے متفرق ہوئے لشکر اسلام نے
ظفر پائی اور اسی شب کو سلطان نے خواب میں دیکھا کہ شیخ فرماتے تھے کہ اے محمود تو نے میرے خرقہ کی آبرو کچھ نہ کی اگر تو دعائے
اسلام تمام کفار کیواسطے کرتا اجابت ہوتی اور جامع الحکایات میں وارد ہے کہ سلطان جب شیخ کے پاس آیا کہا اگرچہ جہات خراسان کی
کثرت تھی لیکن میں غزنین سے بعزم زیارت اس جناب کے آیا ہوں شیخ نے فرمایا اے محمود اگر تو نے غزنین سے میرا احرام باندھا کیا
عجب کہ لوگ خانہ خدا سے احرام باندھیں اور تیرے پاس آویں یہ حالات سلطان کہ شیخ ابوالحسن خرقانی اسکے حق میں الیافوا ء
اور روضۃ الصفا میں مسطور ہے کہ ایک روز سلطان محمود اپنے محل میں بیٹھا تھا اور دریچہ سے چپ و راست نظر کرتا تھا ناگاہ اسکی
نگاہ ایک بے سروپا پر پڑی کہ تین مرغ لیے ایستادہ ہے جب سلطان کو اسنے اپنی طرف ملتفت اور متوجہ دیکھا ایک اشارہ
کیا سلطان نے اغماض سے اپنے دل میں کہا یہ اشارہ اسنے کیوں کیا پھر ایک ساعت کے بعد دوبارہ سلطان نے نگاہ اس کی
طرف کی اسنے پھر اشارہ کیا سلطان نے اُسے اپنے روبرو بلا کر استفسار کیا کہ یہ جانور کیسے ہیں اور تو نے اشارہ کیا تھا اسنے عرض کی

کہ میں ایک مرد قمار باز ہوں اور آج میں سلطان کو غائبانہ شریک کرکے جوا کھیلا تھا جو مرغ میری جیت میں آئے تھے یہ حصہ آپکا موجود ہے سلطان نے حکم دیکر وہ مرغ منگوا لیے دوسرے روز قمار باز (یعنی جوا باز ۱۲) دو مرغ اور لایا سلطان اُسسے بھی لیکر متفکر ہوا کہ آیا یہ کس مکر میں ہے تیسرے روز پھر تین مرغ لایا چوتھے روز وہ مرد ذی ہوش بیک بینی و دو گوش سلطان کے مقابل ایستادہ ہوا اور تہیدستی سے محزون اور ملول ہوکر سر جھکا لیا سلطان نے جب اُسے اس حالت میں دیکھا فرمایا آج ہمارے شریک کو حادثہ عظیم بلکہ غم کا پہاڑ ٹوٹا ہے کہ آثار ملال کے اسکے چہرہ حال سے ظاہر ہیں پھر اسے اپنے پاس بلاکر استفسار حال کیا اُسنے عرض کی کہ آج غلام نے سلطان کی شرکت میں ہزار دینار زر سرخ ہارے ہیں اور میرے ہم پیشہ نے جیتے ہیں سلطان نے متبسم ہوکر پانسو دینار اُسے دلوا دیے اور فرمایا کہ آیندہ جبتک میں حاضر ہوں میری شرکت میں جوا نہ کھیلنا اور حبیب السیر میں مرقوم ہے اول وہ شخص کہ جسنے سلطان محمود کی وزارت کی ابو العباس فضل بن احمد اسفراینی تھا اور اوائل میں وہ فائق کی کتابت میں جو امراے سلاطین سامانی کے سلک میں انتظام رکھتا تھا مصروف تھا جب فائق کا آفتاب اقبال سرحد زوال میں پہونچا اسنے تئیں امیر ناصر الدین سبکتگین کی ملازمت میں پہونچا کر مسند وزارت پر بیٹھا اور امیر ناصر الدین سبکتگین کی وفات کے بعد سلطان محمود نے بھی اُسی منصب پر مقرر رکھا جو ابو العباس کا جمال حال حلیہ فضل و تبحر لغت عرب سے عاری تھا مناشیر اور فرامین اور احکام سلطان جو عربی میں تحریر کرتے تھے فارسی لکھنے کا حکم دیا (مناشیر جمع منشور یعنی فرمان ۱۲) لیکن خواجہ بزرگوار یعنی خواجہ احمد میمندی نے پھر عربی کیا اور ابو العباس فضل امور مملکت کے انتظام اور سپاہ و رعیت کے سرانجام مہام میں ید بیضا دکھلاتا تھا یعنی نظیر اپنا نہ رکھتا تھا جب دس برس اسکی وزارت سے گذرے آخر کو اُسکے طالع نے اوج اقبال سے حضیض وبال کیطرف انتقال کیا یعنی وہ وزارت سے معزول ہوا اور بعض مورخوں نے اسکے عزل کا سبب یون لکھا ہے کہ سلطان محمود غلامان خورشید عذار کے فراہمی کا نہایت شوق رکھتا تھا اور ابو العباس فضل اس بارہ میں بمقتضاے الناس علی دین ملوکہم عمل کرتا تھا ایکمرتبہ بعضے ولایات ترکستان سے خبر ایک غلام پری پیکر حور وش کی سنی اپنے معتمدون میں سے ایک شخص کو اُسطرف روانہ کیا کہ اس غلام کو خرید کرکے عورات کے لباس میں پہونچاوے سلطان نے کیفیت واقعہ کی ایک غماز اور نمام سے سنکر وزیر یعنی ابو العباس کے پاس آدمی بھیجا اور غلام کو طلب کیا ۔ ابو العباس فضل نے انکار کیا سلطان محمود کسی بہانہ سے بدون اطلاع اور اچانک اسکے مکان میں تشریف لیگیا فضل لوازم ایثار اور نیاز میں مشغول ہوا اور اسی اثنا میں وہ غلام مہر لقا مشتری سیما اُسکے روبرو آیا بادشاہ غضبناک ہوا اور وزیر کی ضبطی کا حکم جاری کیا ناگاہ اسی حال میں رایات ظفر آیات ہندوستان کی طرف حرکت میں آئے اور بعض امراے بدسگال نے اخذ مال کی طمع میں ابو العباس فضل کو اسطرح سے شکنجہ کیا کہ اُسکے صدمہ سے ہلاک ہوا اسکے بعد خواجہ بزرگوار احمد بن حسن میمندی منصب وزارت پر منصوب ہوا اور احمد بن حسن میمندی سلطان محمود کا برادر رضاعی یعنی دودھ شریک بھائی اور ہم سبق اور اسکا باپ حسن میمندی امیر ناصر الدین سبکتگین کے عہد سلطنت میں قصبہ بست کی تحصیل میں قیام کرتا تھا لیکن بسبب ایک خیانت کے کہ اُسکی طرف منسوب کی امیر ناصر الدین سبکتگین کے فرمانے سے مصلوب ہوا اور جو کہ بین الناس مشہور و معروف ہے کہ حسن میمندی سلطان محمود کے سلک وزرا میں منسلک تھا یہ غلط اور محض خطا ہے اور احمد بن حسن کہ جو خوشنویسی اور جودت فہم اور فضل میں انصاف رکھتا تھا ابتدا میں داروغہ دیوان انشا اور رسالت کیا اور خدمات التفات سلطانی سے درجہ بدرجہ ترقی دیتی تھی یہانتک کہ منصب استیفاے ممالک پر پہونچ کر شغل جائزہ لشکر و مکاشل امر مذکورہ کے ہوا اور چند عرصہ کے بعد ضبط اموال بلاد خراسان بھی ساتھ اشغال سابقہ کے انضمام پایا اور وہ جناب اس مہام کے عہدہ سے جیسا کہ چاہیے باہر آیا جب مشرب مذہب سلطانی نے ابو العباس اسفراینی کی نسبت سمت تکدر قبول کیا زمام وزارت نے من حیث الاستقلال

بہ قصیدہ انسی کا تالیف ہے **نظم** تا شاہ خورجہ بمین سفر سومنات کردہ ، کردار خویش را علم معجزات کردہ ، دیوان اس کا مشہور نہین ہے اور یہ رباعی شش جہت مین از اربع عناصر کیطرح معروف ہے **رباعی** از شرب مدام و لاف مشرب تو بہ ، و ز عشق بتان سیم عنغب تو بہ ، در دل ہوس شراب و برلب تو بہ ، زین تو بہ نادرست یا رب تو بہ **فرخی** بھی عنصری کا شاگرد تھا منقول ہے کہ اسکا باپ امیر خلف والی سیستان کا غلام تھا فرخی نے زمینداران سیستان مین سے ایک زمیندار کی خدمت اختیار کی تھی ہر سال دو سو پیمانہ گیہون اور سو درم بطور تنخواہ کے پاتا تھا اسکے بعد ایک عورت موالی بنی خلف سے خواستگاری کر کے اپنے نکاح مین لایا اور خرچ اسکا زیادہ ہوا یہ حال زمیندار کو سنا کر درخواست کی کہ مجھے تین سو پیمانہ اور ڈیڑھ سو درم ملنا چاہیے دہقان نے کہا تو اس سے بھی زیادہ لینے کا سزاوار ہے لیکن مجھے مقدرت اس سے زیادہ نہین ہے فرخی مایوس ہو کر سلطان محمود کے بھتیجے ابوالمظفر غزنوی کے پاس گیا اور یہ قصیدہ عرض گذرانا خلعت اور نقود وافر پایا **نظم** تا پرند نیلگون بر روی پوشد مرغزار ، پرنیان ہفت رنگ اندر سر آرد کوہسار ، خاک را چون ناف آہو مشک زاید بے قیاس ، بید را چون پر طوطی برگ روید بیشمار ، پھر سلطان محمود کے شرف ملازمت سے مشرف ہو کر مدارج عالیہ پر ترقی کی چنانچہ بیس غلام زرین کمر اسکی سواری کے جلو مین چلتے تھے **دقیقی** شعرائے مالقدم سے ہے اور سلطان محمود کے عہد مین سے ابتدا شاہنامہ کی کی اور ہزار بیت یا کم و بیش کہین پھر فردوسی نے اُسے انجام کو پہونچایا اور اسکے اشعار مین یہ قطعہ تحریر ہوا ہے **قطعہ** من انچہ و برانم خوار گشتم عزیز از ماندن ایمن شو و خوار ، چو آب اندر شمر بسیار ماند ، عفونت گیرد از آرام بسیار

**تذکرہ جلال الدین جمال الملۃ محمد بن سلطان محمود غزنوی کی سلطنت کا** جب سلطان محمود کا دست اختیار امور دنیوی کے تصرف سے کوتاہ ہوا اسکا بیٹا امیر محمد گورگان مین اور امیر مسعود صفاہان مین تھا پھر امیر علی بن ارسلان جو سلطان محمود کا خویش تھا امیر محمد کو غزنین مین طلب کر کے سلطان مرحوم کے حسب وصیت تاج شاہی اُسکے زیب سر کر کے تخت سلطنت پر متمکن کیا اور اُسنے سپہ سالاری کا منصب اپنے عم امیر یوسف سبکتگین اور وزارت کا منصب خواجہ ابوسہل احمد ابن الحسن ہمدانی کو ارزانی فرمایا اور خزانہ کا دروازہ کھول کر وضیع و شریف کو بہرہ مند کیا اور اسکے عہد مین ارزانی اور رفاہیت پیدا ہوئی رعیت اور سپاہی آسودہ ہوئے لیکن قلوب خلائق امیر مسعود کی بادشاہی پر نہایت راغب تھے سلطان محمود کی وفات کے بعد کہ ایک مہینے اور بیس روز کا عرصہ منقضی ہوا تھا ابوالنجم امیر ایاز بن اتق غلامون سے متفق ہو کر اور علی دایہ کو اپنا شریک کر کے روز روشن مین زبردستی طویلہ مین آئے اور خاصہ گھوڑون پر سوار ہو کر بست کیطرف روانہ ہوئے امیر محمد اسکی روانگی سے خبردار ہوا تو سوندرائے ہندو کو جو امرائے معتبر سے تھا مع افواج کثیرہ ہنود کے اس جماعت کے تعاقب مین بھیجا اور یہ اسکے قریب پہونچے تو جنگ شروع ہوگئی اور سوندرائے مع ہندون کی جماعت کثیر کے مارا گیا اور غلام بھی بہت قتل ہوئے اور جو لوگ انمین سے زندہ رہے انکے سر امیر محمد کی درگاہ مین ارسال کیے اور ابوالنجم امیر ایاز اور علی دایہ بسبیل استعجال اسطرح سے اتفاق کے ساتھ جاتے تھے یہانتک کہ نیشاپور مین جا کر امیر مسعود کی خدمت مین پہونچے کہتے ہین امیر مسعود نے ہمدان مین اپنے باپ کے رحلت کی خبر پائی اور عراق عجم مین نواب اور عمال کارگذار مقرر کر کے خراسان کی طرف روانہ ہوا اور اپنے بھائی کو نامہ اس عبارت سے تحریر کیا کہ مجھے اس ولایت کی کہ باپ نے تجھے عنایت فرمائی تھی طمع نہین بلکہ بلاد جبال اور طبرستان اور عراق کہ مین نے بزور شمشیر آبدار لیے ہین کافی ہین مگر لازم کہ نام میرا خطبہ مین تو مقدم کرے منقول ہے کہ امیر مسعود اور امیر محمد ایک روز دونون متولد ہوئے تھے اور امیر مسعود اس سے چند ساعت پیشتر پیدا ہوا تھا اسی وجہ سے امیر محمد دل سے اسکی اطاعت نکرتا تھا اور انکے درمیان ہمیشہ مخالفت اور مخاصمت واقع تھی القصہ امیر محمد نے اپنے بھائی کے مکتوب کا جواب سخت لکھا اور آلات حرب سامان جنگ مہیا کرنے لگا ہر چند جماعت دولتخواہ نے سعی کی کہ دونون بھائیون مین صلح واقع ہو وے کارگر نہوئی آخر امیر محمد لشکر جرار اور حشم غفیر لیکر غزنین سے برآمد ہو کر

راہی ہوا اور غرہ رمضان سنہ ۴۳۱ھ چار سو اکیس ہجری میں موضع تکیاباد کہ حقیقت میں نکبت آباد تھا وارد ہوا اور ماہ صیام تمام اسی مقام میں
بسر لیگیا اور عید کے دن بے سبب کلاہ اُسکے فرق سے جدا ہوئی لوگ اس کو شگون بد سمجھے اور شوال کی تیسری شب کو امیر علی
خویشاوند اور امیر یوسف سبکتگین اور امیر حسن میکال نے ساتھ ایک جماعت کے اتفاق کر کے مخالفت کا علم بلند کیا اور امیر مسعود
کی خواہش سے امیر محمد کا سراپردہ گرداگرد محاصرہ کر کے گرفتار کر لائے اور قلعہ بخ میں کہ ایک دم قندھار سے قلعہ خلج کہتے ہیں
لیجا کر قید کیا اور تمام لشکر اور خزاین امیر مسعود کے استقبال کیواسطے ہرات کیطرف روانہ ہوئے اور امیر مسعود ہرات سے بلخ میں گیا اور
امیر حسن کو بسبب اس بہار گے کہ بکمشورہ سے عود کر کے خلعت خلیفہ مصر پہنایا تھا دار پر کھینچا کسواسطے کہ امیر مسعود کے سمع مبارک میں پہونچا تھا
کہ حسن ایک روز کچہری میں کہتا تھا کہ جسوقت امیر مسعود بادشاہ ہوگا مجھے دار پر کھینچیگا اسیطرح امیر علی خویشاوند کفران نعمت کی پاداش میں
قتل ہوا اور امیر یوسف سبکتگین کو قید کیا اور قیدخانے میں مرگیا اور امیر محمد اسکے حکم سے قلعہ مذکور میں نابینا ہوا امیر محمد کی مدت سلطنت
پانچ مہینے سے بھی کم تھی نو برس قید رہا اور امیر مسعود کے قتل ہونے کے بعد ایکسال او فرمانروا رہا اور پھر مودود بن مسعود کے حکم سے قتل ہوا

## ذکر سلطنت شہاب الدین جمال الملۃ سلطان مسعود بن سلطان محمود غزنوی کا

سلطان مسعود نہایت سخی اور شجاع تھا کہ اسکو رستم ثانی کہتے تھے اور تیر اسکا برگستوان آہنی سے گذر کر فیل کے بدن میں در آتا تھا اور گرز اسکا گرز
اسقدر وزنی تھا کہ کوئی اُسے ایک ہاتھ سے نہ اُٹھا سکتا اور جو کہ امیر مسعود اپنے باپ کو مخاطبات میں سخت جواب دیتا تھا لہذا اُسکے ہمیشہ
اپنی نظروں میں خوار اور ذلیل رکھتا تھا اور امیر محمد کی عزت و تکریم میں جہد بلیغ فرماتا تھا یہانتک کہ خلیفہ عباسی سے التماس کی کہ امیر محمد کا
نام سلطان مسعود پر مقدم لکھیں اور طبقات ناصری میں مذکور ہے کہ خواجہ ابونصر مشکانی کہتا ہے کہ جب یہ فرمان سلطان محمود کی بارگاہ میں پڑھا
گیا تمام امرا اور ملوک رنجیدہ خاطر ہوئے اور جب سلطان مسعود اس مجلس سے برآمد ہوا ابو نصر کہتا ہے کہ میں بھی اس صحبت سے
اسکے بعد میں رخصت ہوا اور سلطان مسعود سے میں نے عرض کی کہ آپ کے لقب تاخیر ہونے سے میرا دل اور تمام امرا کا دل نہایت محزون
اور مغموم ہوا سلطان مسعود نے فرمایا اسکا کچھ اندیشہ نکر السیف اصدق و انبأ من الکتب جو میں پلٹا میں سلطان نے مجھے
طلب کیا اور فرمایا کہ تو سلطان مسعود کے پیچھے کیوں گیا تھا اور کیا ہمزبانی ہوئی تھی میں نے ماجرا بے کم و کاست اظہار کیا سلطان محمود
نے فرمایا میں بھی جانتا ہوں کہ سلطان مسعود کو ہر ایک امر میں امیر محمد پر ترجیح اور فوقیت ہے اور میرے بعد سلطنت سلطان مسعود
کو پہونچیگی لیکن یہ تمام امور اسواسطے کرتا ہوں کہ امیر محمد بیچارہ کی میرے عہد میں کچھ حرمت اور توقیر بڑھے ابو نصر کہتا ہے اس
معاملہ میں دو چیز سے مجھے تعجب ہوا اول تو مسعود کے جواب سے کہ مجھے علم و فضل کی وجہ سے جواب معقول و یا دوسرے
سلطان محمود کے ضبط اور ہوشیاری سے کہ مخبروں نے یہ خبر فوراً معروض کی سلطان مسعود نے سال جلوس میں احمد بن حسن میمندی کو کہ
سلطان محمود کے حکم سے قلعہ کالنجر میں جو قلعہ سرحد ہندوستان سے ہے محبوس تھا رہا کر کے دوبارہ منصب وزارت پر سرفراز کیا اور امیر احمد
بن نیالتگین خازن کو جرمانہ کر کے زرکثیر اس سے لیا اسکے بعد اُسے ہندوستان کا سپہ سالار کر کے لاہور روانہ کیا اور محمد الدولہ دیلمی کو
جو سلطان محمود کے حکم سے ایک قلعہ سے ہندمیں مقید تھا اپنے پاس طلب کیا خطبہ پڑھنا سلطان مسعود کا بلاد کیچ
اور مکران میں سنہ ۴۳۱ھ چار سو اکیس ہجری میں سلطان مسعود بلخ سے غزنین میں آیا اور لشکر کیچ اور مکران میں بھیجکر اس ولایت میں
خطبہ اور سکہ اپنے نام مروج کیا اور وہاں کی کیفیت یہ تھی کہ والی ولایت کا قضائے الٰہی سے فوت ہوا تھا اُسکے دو بیٹے تھے
ایک ابو العساکر دوسرا عیسیٰ اور عیسیٰ باپ کی ولایت پر متصرف ہوا اور ابو العساکر کو بالکل بیدخل کیا اور ابو العساکر اپنے
بھائی کے مقابلہ سے عاجز ہوا اور سلطان مسعود کی بارگاہ میں عرضداشت کی کہ اگر بادشاہ لشکر بھیجکر ایسا کرے کہ ولایت کیچ و

کہ اگر اس فقیر کے تصرف مین آوے تینا بھی یکے دو تنخواہون کی سلک مین منسلک ہو کر اس ولایت کا سکہ اور خطبہ سلطانی ان کے نام جاری کرون سلطان مسعود نے اسکی التماس پذیرا کی اور لشکر جرار اسکے ہمراہ کیا اور افسرون سے فرمایا اگر عیسے نظام اصلاح مین آوے اور وہ ولایت کو برادرانہ تقسیم کرے فہوالمراد ورنہ الا تم اس سے چھینکر ابوالعساکر کے سپرد کرنا اور جب ابوالعساکر لشکر ہمراہ لیکر سلطان کا یہ زار ہو کر اس حدود مین پہونچا عیسے برگشتہ بخت روشنائی کی تقالب مین گرفتار ہوا اور صلح و صلاح سے انکار کیا آخر کو بہت نوبت پہونچی کہ اکثر لوگ اسکی رفاقت سے جدا ہو کر ابوالعساکر سے ملے اور وہ باوجود اس حال کے لیے مخذول ہون اور سفر ہونکو لیکر معرکہ مین آیا اور بہ قدر لڑا کہ مارا گیا ابوالعساکر ملک موروثی پر متصرف ہوا خطبہ و سکہ اس ولایت کا سلطان مسعود کے نام جاری کیا اور اسی برس سلطان مسعود نے سواد ہی ولایت رے اور ہمدان اور سائر بلاد جبل کی اپنے فراش کو جسکا نام تاش تھا ارزانی فرمائی اور تھوڑے عرصے مین اس ولایت کو ان نواب اور عمال اور امرا سے جنکو سلطان محمود نے خراسان کی مراجعت کے وقت مقرر کیا تھا اخراج کرکے خود قابض اور متصرف ہوا اور حسب الحکم سلطان مسعود علاء الدولہ کو کہ علم استقلال بلند کیے ہوئے تھا شکست دیکر اسکے عاملون کو برخاست کیا **بیان ترکمان سلجوقی کے تسلط کا** سلطان مسعود نے اس سال غزنین سے صفاہان اور رے کی عزیمت کی جب ہرات مین پہونچا وہان شہر والے ترکمانان سلجوقی سے نالشی ہوئے سلطان نے عبدالرئیس بن عبدالعزیز کو مع لشکر کثیر انکی تعیین کیا اور وہ لشکر ترکمانون پر پہونچکر چند مرتبہ جنگ مین مصروف ہوا اور سلطان اس معرکہ کے بدون تصفیہ کے غزنین کی طرف معاودت فرمائی اور سنہ ۴۲۳ چارسو تئیس ہجری مین التونتاش سپہ سالار سلطان مسعود کے حسب الحکم خوارزم سے علی تگین کے دفع کیواسطے کہ سمرقند اور بخارا پر غلبہ پایا تھا مع لشکر اس طرف سے ماوراء النہر کی طرف متوجہ ہوا دارالسلطنت غزنین سے بھی پندرہ ہزار سوار جرار التونتاش کی کمک کیواسطے تعیین فرمائے اور وہ جماعت حدود بلخ مین اس سے جا ملے التونتاش آب آمویہ سے عبور کرکے اول بخارا کی تسخیر کے بعد سمرقند روانہ ہوا اور علی تگین بعزم رزم و کین شہر سے برآمد ہوکر ایک مقام مین وارد ہوا کہ ایک سمت اسکے دریائے زخار اور درخت بسیار واقع تھے اور ایک طرف اسکے ایک پہاڑ کہ رفعت اور عظمت مین چرخ دوار سے مقابلہ کرتا تھا حائل تھا جب آتش جنگ نے اشتعال پایا ایک جماعت مردمان علی تگین سے کمین مین سے التونتاش کی فوج کے پس پشت تاخت لائے اور خلق بیشمار کو تیغ آبدار سے ہلاک کیا اور زخم کاری التونتاش کے جسم پر پہونچا اتفاقاً وہ زخم اس مقام مین پہونچا کہ پیشتر اس سے قلعہ ہند کے مفتوح کرنے کے وقت سلطان محمود کے حضور منجنیق کا پتھر اس جگہ لگا تھا التونتاش نے کیفیت حال کی غازیون سے اسقدر پوشیدہ رکھی اور پائے ثبات اسقدر معرکہ مین جمایا کہ بہت سپاہ علی تگین کے لشکر سے قتل ہوئی اور بقیۃ السیف دشت ادبار مین آوارہ ہوئی اور جب شب نے پردہ ظلمانی تمام جہان پر چھوڑا التونتاش نے افسران سپاہ کو طلب کرکے اپنے زخم کی حکایت اظہار کی اور کہا رشتہ حیات میرا کٹ چکا ہے اس زخم سے نجات ممکن نہین اب تم تدبیر اپنے کام کی کرو افسرون نے اسی شب کو ایک قاصد علی تگین کے پاس بھیجکر مصالحہ کیا کہ بخارا سلطان مسعود کے قبض و تصرف مین رہے اور سمرقند اور اسکے اطراف پر علی تگین قابض اور متصرف ہو دوسرے روز علی تگین سمرقند کی طرف کوچ کر گیا اور التونتاش خراسان کی سمت راہی ہوا دوسرے دن وفات پائی وکلا اور وزرا اسکی وفات مخفی رکھکر خوارزم مین گئے اور سلطان مسعود نے جب یہ خبر سنی خوارزم کی حکومت التونتاش کے فرزند کو جو ہارون نام رکھتا تھا عنایت فرمائی

**تذکرہ خواجہ حمیدہ صفات احمد بن حسن میمندی کی وفات کا** ۔ اور اسی برس خواجہ حمیدہ صفات احمد بن حسن میمندی نے عالم فانی سے عالم بقا کی طرف انتقال کیا سلطان مسعود نے ابو نصر احمد بن محمد بن عبدالصمد کو جو صاحب دیوان ہارون بن التونتاش تھا خوارزم سے طلب کرکے منصب وزارت پر سرفراز کیا اور سنہ ۴۲۴ چارسو چوبیس ہجری مین سلطان مسعود نے

ہندوستان کا آہنگ کیا اور قلعہ سرستی پر جو درۂ کشمیر میں واقع ہے جا کر محاصرہ کیا اور چونکہ اس سال حصن حصین کے
باشندون پہ غالب ہوا اور ایلچی سلطان مسعود کی خدمت میں بھیجکر یہ پیغام دیا کہ بالفعل ہم اسقدر روپیہ پیشکش کرتے ہین اور ہر سال بھی مبالغ بسیار
خزانہ عامرہ میں داخل کرینگے سلطان چاہتا تھا اس طریق سے صلح کرے ایک جماعت تجار اسلام نے کہ درمیان قلعہ کے محبس ستم
مین مقید تھی سلطان کو عرضداشت کی کہ ہم حسب تقدیر اس ملک مین گراس حصار مین کفار کے ہاتھ گرفتار ہوئے ہین اور جو کچھ
مال و منال سے ہمارے پاس تھا ہمسے چھینکر الف کیطرح نقطۂ وہم و دنیا رسے عاری کیا اب خوف یہ ہو کہ سلطان کی مراجعت کے بعد ہمین
نقد حیات سے بھی محروم اور ناکام کرین چونکہ مردم قلعہ کے پاس آذوقہ اور مجال مقاومت سلطانی کی بس ہے زیادہ تر ہمین یقین کہ تھوڑے سے
عرصہ مین مسخر ہوگا سلطان نے اس بات سے مطلع ہو کر فسخ صلح کی اور محاصرہ کے لوازم مین کوشش فرمائی یہانتک کہ خندق کو نیشکر سے کہ اُس اطراف مین
افراط سے تھی پاٹکر بلند کیا اور اُسپر سے قلعہ مین داخل ہوئے اور تمام کفار کو تیغ کے گھاٹ اتار کر اُنکے زن و فرزند کو اسیر کیا اور ۴۲۶ھ اسباب و سامان
غارتگر کے اور جو کچھ تجار سے لیا تھا وہ غارت سب اُنکے حوالہ کی اور یہ نیکنامی ابدالدہر صفحۂ عالم مین ثبت رہی ذلک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء
اور اس سال اکثر ربع مسکون مین باران رحمت نہ برسا اور ایک قحط عظیم برپا ہوا اور قحط کے بعد وبار عام عالمگیر ہوئی چنانچہ اکثر اقلیمون مین
سرایت کی اور ایک مہینے کے عرصہ مین چالیس ہزار آدمی صفاہان مین ہلاک ہوئے اور اکثر بلاد ہندوستان کے قریون مین اس قدر
آدمی باقی نہ بچے کہ کشت اور زراعت اور انواع حرفہ مین قیام کرین اور اطراف بغداد اور موصل اور ولایت جرجان مین مرض جدری یعنی
چیچک کی بیماری اسقدر شائع ہوئی تھی کہ کوئی مکان ایسا نہ تھا کہ جہان چیچک کے سبب دو یا تین آدمی ضایع نہوئے ہون اور ۴۲۷ھ چارسو ستائیس ہجری
مین قصبہ صوبہ آمل مین سارہی کیا باشندے وہانکے یکجا ہو کر جدال قتال پر مستعد ہوئے جب لشکر غزنین نے فتح و فیروزی خصاص پایا اباکالنجار
امیر طبرستان نے ایلچی بھیجکر خطبہ سلطان مسعود کے نام قبول کیا اور اُسنے اپنے فرزند کو بھی اور بھتیجے شیر یہ بن سرخاب کو گرگان بھیجا امیر
مسعود وہان سے غزنین کیطرف متوجہ ہوا جب قطع مسافت کے ابد نیشاپور مین داخل ہوا وہانکی رعایا ترکمانان سلجوقی کے دست جور
جفنگ سے تنگ آکر فریادی ہوئی سلطان مسعود نے بکتغدی اور حسن بن علی میکال کو لشکر گران سے بطور تاخت اُنکے تدارک کو بھیجا جب
لشکر موضع شپید اتفاق مین پہونچا ایلچی ترکمانونکا یہ پیغام لایا کہ ہم بندہ اور مطیع درگاہ عرش اشتباہ ہین بشرطیکہ سلطان
ہمارے واسطے چراگاہ مین تعین فرمادے تاکہ ہم نہ کسی سے سروکار رکھین اور نہ کسیکو ہماری ذات سے ایذا پہونچے بکتغدی نے ایلچیون سے
درشتی کرکے یہ جواب دیا کہ ہمارے اور تمہارے درمیان شمشیر کے سوا صلح نہین مگر اسوقت کہ تم شاہ کی اطاعت کرو اور افعال بد سے
باز آؤ اور اپنا آدمی سلطان مسعود کے حضور مین بھیجکر نوشتہ ہمارے نام لاؤ تو ہم تمہاری تنبیہ تادیب سے دستکش ہون ترکمانون نے جب
یہ مضمون ایلچیونکی زبانی سُنا فوج سلطانی کے مقابل آئے اور جنگ عظیم اور حرب شدید کی لیکن شکست کھا کر پسپا ہوگئے بکتغدی نے انکا تعاقب کیا اور
سلجوقیون کے اہل و عیال اسیر کیے اور غنیمت بہت ہاتھ آئی اور مراجعت کیوقت بکتغدی کی جمعیت لوٹ مین متفرق ہوئی تھی ترکمانون نے
فرصت غنیمت جانی پہاڑون کے درونسے برآمد ہوئے اور بکتغدی کے لشکر پر ایکبارگی تاخت لائے دو شبانروز تک جنگ قائم
رہی بکتغدی نے حسن بن علی میکال سے کہا موقع کھڑے ہونیکا نہین حسن نے اسکے کہنے پر عمل نہ کیا اور پایۂ ثبات میدان کین مین
قائم کر کے جنگ مین قیام کیا آخرالامر ترکمانونکے پنجۂ ظلم مین گرفتار ہوا **بیان لشکر سلطان مسعود کی شکست کا ترکمانان
سلجوقی کے مقابلہ سے۔** بکتغدی بھی بھاگ کر سلطان مسعود کے پاس نیشاپور مین آیا سلطان مسعود غمگین ہوا اور ۴۲۸ھ
چارسو چھبیس ہجری مین غزنین کیطرف متوجہ ہوا اسقدر ان اس سال کے ہندوستان سے خبر احمد نیالتگین کے طغیان کی پہونچی امیر مسعود نے ناتھ
کو جو ہندو دہکے سردارون مین سے تھا اسکی تنبیہ کیواسطے بھیجا دونون نے مقابل ہو کر آتش جنگ مشتعل کی اور ناتھ مارا گیا اور لشکر سلطانی متفرق ہوا جب یہ

خبر سلطان مسعود کو پہونچی تو لک بن حسین کو کہ امیر الامراء سے مہنود تھا روانہ کیا اُسنے جاتے ہی تنور وغا گرم کیا اور ابن نیالتگین
کو شکست فاش ہوئی اور وہ بدحواس و پریشان ہو کر منصورہ و ٹھٹھہ و سند کیطرف مفرور ہوا تو لک نے تعاقب کیا اور اسکے
ہمراہیوں میں سے جو ہاتھ آیا اُسکی ناک و کان کاٹے اور ابن نیالتگین نہایت اضطراب سے چاہتا تھا کہ آب سند عبور کرے ناگاہ
سیل عظیم آیا اور اُسنے غرق کیا اور جب ہندوں نے اسکی نعش کنارے پھینکی سر اُسکا کاٹکر تو لک کے روبرو لائے تولک نے اُسے سلطان مسعود کے
پاس غزنین روانہ کیا اور ۴۲۷ھ چار سو ستائیس ہجری میں ایک قصر نیا غزنین میں تعمیر ہوا تخت زرین مرصع اس محل میں رکھا اور تاج زرین بھی
بوزن ستر من اُس تخت کے اوپر طلائی زنجیر سے لٹکایا سلطان مسعود نے اس تخت پر اجلاس کر کے بار عام دیا اور اسی سال بیٹے امیر مودود
کو طبل و علم دیکر بلخ کیطرف بھیجا اور خود قلعہ ہانسی کی فتح کو کہ صاحب طبقات ناصری کی روایت سے پایہ تخت سوالک ہے ہندوستان کی طرف فوج کشی
ہوا اور وہ قلعہ نہایت مضبوط اور سنگین ہے ہنود نے ایسا خیال کیا تھا کہ کسی شخص کو سلاطین اسلام سے میسر نہ ہوگا **بیان قلعہ ہانسی
کے مفتوح ہونیکا** واضح ہو کہ جب سلطان مسعود اُس مقام میں پہونچا مساعی جمیل کر کے وہ قلعہ چھ دن کے عرصہ میں فتح کیا اور غنیمت وافر ہاتھ
آئی متعمد اُسکے سپرد فرمائی پھر وہاں سے قلعہ سونپت کیطرف روانہ ہوا اُس قلعہ کا حاکم دیپال ہری تھا وہ سلطان کی خبر آمد سنکر جنگلمین بھاگ گیا
**تذکرہ قلعہ سونپت کے فتح ہونیکا** - لشکر اسلام نے اس قلعہ کو بھی فتح کیا اور دہانکے بتخانوں کو توڑ کر غنائم وافر اور اموال متکاثر
اپنے قبضہ میں لائے اور دیپال ہری کا پتہ لگا کر اُسکی جستجو میں سرگرم ہوئے اور وہ بھی انکے آنیکی خبر سنکر تنہا بھاگ گیا اور غازیان
اسلام نے اُسکے تمام لشکر کو قتیل اور اسیر کیا اور وہانسے درہ رام میں توجہ کی اور رام نے خبر پاکر دیپال ہری کے مال میں سے بہت
پیشکش بھیجے اور یہ پیغام دیا کہ میں پیری اور ضعیفی کے سبب سے سلطان کی خدمت میں حاضر نہیں ہو سکتا سلطان مسعود نے اسکا عذر
قبول کیا اور اُسکے تعرض سے ہاتھ کھینچا اور سونپت میں ایک کو امراے کبار سے مقرر کر کے اُسکے اطراف کی تمام بلاد ضبط فرمائے اور
غزنین کیطرف معاودت کی اور جب لاہور میں پہونچا اپنے فرزند ابو المجید مجدود کو وہاں کا حاکم کر کے طبل و علم عطا فرمایا اور ایاز خاص کو اُسکا اتابک کیا
پھر غزنین میں روانہ ہوا ۴۲۸ھ چار سو اٹھائیس ہجری میں ترکمانوں کے فساد کے تدارک کیواسطے بلخ گیا اور ترکمان یہ خبر سنتے ہی ولایت بلخ
چھوڑ کر بھاگ گیا وہانکے لوگوں نے عرض کی کہ طغرل بیگ نے رایات ظفر قرین کے غیبت میں چند مرتبہ آب سے عبور کر کے مسلمانوں کے قتل
اور غارت پر ہاتھ دراز کیا ہے سلطان نے فرمایا میں اس مستان میں اُسے دفع کرتا ہوں اور بہتر ہے کہ فصل بہار میں سلجوقیوں کے اخراج میں
مشغول ہونگا اسوقت امرا اور فوج نے فریاد یون کیطرح شور و غل مچا کر عرض کی کہ دو برس کے عرصہ سے سلجوقی خراسان سے بہت مال جبراً
لیتے ہیں اور وہانکے باشندوں کو اپنے دست تعدی سے ایسا شکستہ دل کیا ہے کہ انکی حکومت پر دل کھا رہے اول اس جماعت کا تدارک واجب ہے اُسکے
بعد سر انجام اور مہام کا پیش نہاد ہمت عالی چاہیے کرنا امرا کبار شعرا نے اندنوں میں یہ قطعہ سلک نظم میں کھینچکر سلطان کے ملاحظہ میں
گذرانا **قطعہ** مخالفان تو بودند مور دار شدند ✿ بر آر از سر موران مار گشتہ دمار ✿ مدہ زمانہ مر اورا زمان بیش ✿ کہ اژدہا شود
از روزگار یابد مار ✿ جو سلطان مسعود کا طالع نا مسعود حدود نحوس میں پہونچا تھا اُن باتوں پر مطلق التفات نہ فرمائی اور اس ولایت
کے لینے کا طامع ہوا اور پل باندھکر آب جیحون سے عبور کیا اور اُس سبب سے کہ ماوراء النہر کے کسی سردار نے اُسکا مقابلہ نہ کیا بدلجمعی
و اطمینان تمام اُس ممالک پر متصرف ہوا لیکن اُس مستانین ماوراء النہر میں برف و باران شدت سے برسا اور اسی سے نہایت مشقت
غزنیوں کے شامل حال ہوئی اور اسی حال پر اختلال میں جغر بیگ برادر داؤد سلجوقی نے جدال و قتال کے خیال میں بخش سے بلخ کیطرف رجوع کی خواجہ
احمد بن عبد الصمد وزیر نے بلخ سے عرضی بھیجی کہ داؤد سلجوقی نے جمعیت کثیر سے بلخ کا آہنگ کیا ہے اور میں اسقدر جمعیت اور آلات حرب نہیں
رکھتا کہ اُسکا مقابلہ کر سکوں سلطان مسعود طبل کوچ بجا کر بلخ کے سمت متوجہ ہوا طغرل بیگ نے صحت بادشاہ کی غیبت میں غزنین میں تاخت لایا

[illegible] سلطان مسعود [illegible] ماوراء النہر [illegible] ۱۲۱ -

اور سلطان کے گھوڑے اور اونٹ غارت کرکے غزنیوں کی نہایت بے ناموسی کی سلطان جب بلخ کی نواح میں پہونچا داؤد انحراف کرکے مرو کیطرف روانہ ہوا سلطان مسعود بلخ میں پہونچتے ہی اپنے بیٹے مودود کے اتفاق سے چغر بیگ داؤد کے تعاقب میں گورگان گیا اور وہانکے چند رئیس علی تقدری کے دست جور سے عاجز ہوکر سلطان مسعود کی خدمت میں حاضر ہوکر شاکی ہوئے اور یہ علی عیار اور سنگدل اور راہزنوں میں سے تھا اور اس نواح میں بہت دست درازی کرتا تھا سلطان مسعود نے اُسے اطاعت میں بلایا اُسنے قبول نہ کیا اور اسی طریق پر ایذائے نفس اور قتل خلق میں مشغول ہوا اور اس نواح کے ایک قلعہ میں اپنے اہل عیال لیجاکر قلعہ بند ہوا سلطان مسعود نے اُسکی سرکوبی کیواسطے فوج تعین فرمائی اسنے جاتے ہی اُس قلعہ کو فتح اور علی کو دستگیر کیا اور سلطان مسعود کے پاس حاضر لائے سلطان نے اُسے دار پر کھینچا جب ترکمانوں نے سلطان مسعود کی خبر حرکت مرو کیطرف سنی ایلچی بھیجکر پیغام دیا کہ ہم بندے مطیع ہیں اگر سلطان ہمارے حال پر نظر رحم مبذول فرما کر ایک مقام چراگاہ مقرر فرماوے تو ہم اپنے اہل و عیال اور چارپاؤں کو ایکجا وہاں مقیم رہوں اور ہم سب اپنی ذات سے آنکہ سرکار کی ملازمت میں حاضر ہوکر خدمت میں مشغول ہونگے مراحم سلطانی سے یہ امر بعید ہوگا سلطان مسعود نے ملتمس اُنکی قبول فرمائی کسی کو بیغو کے پاس کہ اُس جماعت کا سردار تھا بھیجکر حکم دیا کہ تو جاکر اُس سے سند کمال اس شرط کی لے کہ میں بعد تحریر اس وثیقہ کے عمل ناشائستہ کا مرتکب ہونگا پھر حد چراخوار اُنکے واسطے معین کی پھر سلطان مسعود عہد و پیمان اُنسے لیکر وہانسے ہرات کیطرف متوجہ ہوا اور اسی راہ میں ایک جماعت ترکمانوں نے سلطان مسعود کے لشکر پر تاخت کی اور چند مرد قتل کرکے تھوڑا اسباب لوٹ لیگئے سلطان مسعود نے ایک جماعت اُنکے تعاقب میں روانہ کی تو سب باغیوں کو تہ تیغ کرکے اُنکے اہل عیال کو اسیر کیا اور اُنکے سر سلطان مسعود کے پاس لائے سلطان مسعود نے وہ تمام سر گدھوں پر لادکر بیغو کے پاس بھیجے اور یہ پیغام دیا کہ جو شخص نقض عہد کرے سزا وار اسکا ہو بیغو نے معذرت کے بعد جواب دیا کہ مجھے اس امر کی خبر نہ تھی اور اس جماعت کی نسبت جو میں چاہتا تھا ہو چکا سلطان مسعود ہرات سے نیشاپور اور وہانسے طوس گیا اور طوس کے قریب ایک جماعت ترکمانوں نے مقابلہ کی اور جنگ کرکے انمیں کے اکثر مقتول ہوئے اسوقت یہ بھی خبر پہونچی کہ باورد کے باشندوں نے اپنا حصار ترکمانوں کو دیا ہے سلطان مسعود نے اس قلعہ کو فتح کرکے اُنکے آدمیوں کو قتل کیا اور پھر نیشاپور میں معاودت کرکے اس سال کا جاڑا وہاں کاٹا جب موسم بہار آیا سنہ ۴۳۰ چار سو تیس ہجری میں طغرل بیگ سلجوقی کے تدارک کیواسطے باورد گیا طغرل بیگ سلطان کی آمد سے خبردار ہوکر ترن اور یارد میں بھاگا سلطان مسعود مہنہ کے رستہ سے نسا کیطرف واپس آیا رعایا مہنہ کی جو خراج کے دینے میں پہلوتہی کرتی تھی اُسے گرفتار کرکے قتل کیا اور ایک قوم کے ہاتھ قطع کرکے اُنکا قلعہ ویران کیا اور وہانسے عنان عزیمت دندانقان کیطرف معطوف فرمائی اور جب وہاں پہونچا آٹھویں رمضان سنہ ۴۳۱ چار سو اکتیس ہجری میں ترکمانوں نے اطراف اور جوانب سے ہجوم لاکر راہیں غزنین کیطرف کی مسدود کیں سلطان مسعود نے لاچار ہوکر صفوف جنگ آراستہ کیں اور جنگ پر آمادہ ہوا ترکمانان بھی اپنی فوج آراستہ کرکے مقابل ہوئے اور جنگ عظیم برپا کی اسکے بیچ میں اکثر سالار لشکر غزنین نے سلطان کے جادۂ اطاعت سے قدم باہر رکھا اور دشمن سے جاملے سلطان نے شجاعت اور تہور کو کام فرمایا بنفس نفیس خود میدان قتال میں آیا اور چند ترکمانوں کے سرداروں میں سے ضرب شمشیر و نیزہ اپنے سے گرائے اور ایسی کارزار کی کہ کسی بادشاہ نے نہ کی تھی ناگاہ ایک جماعت لشکر غزنین سے کہ سلطان کی اطاعت میں تھی اُنھوں نے بھی بیوفائی کی اور معرکہ قتال میں پشت دیکر غزنین کیطرف مفرور ہوئی اور جب کوئی شخص سلطان مسعود کے پاس نہ رہا بقوت مردانگی اُس معرکہ سے باہر آیا اور کسی کو یہ قدرت اور حوصلہ نہ تھا کہ اسکا تعاقب کرتا جب مرو میں داخل ہوا چند شخص لشکر لوٹ کر اُس سے جاملے اور وہانسے غور کی راہ سے غزنین میں آیا اور اُن افسروں کو جو بلا جنگ معرکہ سے پیٹھ دکھا کر بھاگے تھے مثل علی دایہ حاجب شیبانی و بکتغدی حاجب کو گرفتار کرکے جرمانہ کیا اور ہندوستان کے قلعوں میں بھیجکر قید فرمایا اور اکثر اسی عرصہ میں اُنکی مجلس میں ہلاک ہوئے اور امیر مسعود نے تراکمہ سلجوقی کے دفع میں عاجز ہوکر چاہا کہ لشکر کو ہند لیجاتے تا ایک قوت بہم پہونچا کر ترکمانوں کے سر پر تنبیہ لاوے

اور انکے افعال ناشائستہ کی سزا دیوے پھر دوبارہ شاہزادہ مودود کو بلخ کی امارت دیکر خواجہ محمد بن عبد الصمد وزیر کو اسکے ہمراہ کرکے اسطرف بھیجا اور ارتگین حاجب کو انکی حاجبی کیواسطے معین کیا اور چار ہزار مرد اسکے بھی ہمراہ کیے اور شاہزادہ امیر مجدود کو جو لاہور سے آیا تھا حکم دیا کہ دو ہزار مرد مقاتل لیکر ملتان کی طرف جاوے اور اس حدود کے انتظام میں مشغول ہوا اور شہزادہ امیر ایزدیار کو کوہ پایہ غزنین کی سمت بھیجا کہ وہانکے افاغنہ کو جو عاصی تھے نگاہ رکھے تو وہ ولایت انکی مضرت سے محفوظ رہے اور سلطان مسعود سلطان محمود کے تمام خزانہ جو قلعوں میں تھے غزنین میں لایا اور شتروں پر لادکر لاہور کیطرف روانہ ہوا اور اثناء راہ سے کسیکو اپنے بھائی محمد مکحول کو قلعہ سے لانے کو بھیجا اور جب مسافر خانہ ماریکلہ میں پہونچے ساتھ ایک پُل کے آب جہلم میں کہ اس زمانے میں ساتھ آبادی کے شہرت رکھتا تھا بعض غلامان معتبر شتران خزانہ سے دو چار ہوکر سب غارت کیا اس اثنا میں امیر محمد وہاں پہونچا اور جب غلاموں نے جانا کہ اس قسم کا ظلم پیش نجاوے گا مگر یہ کہ امیر دوسرا ہو بالضرورت امیر محمد کے پاس گئے اور اُسے ساتھ بادشاہی کے قبول کیا اور ہجوم کرکے امیر مسعود کے سر پر گئے اور امیر مسعود اس رباط میں قلعہ بند ہوا اور بتوجہ کے خرد و کلان وطن کی جدائی اور سفر ہند سے دلگیر تھے امیر مسعود کو رباط ماریکلہ کے اندر سے کہ آب سندھ کے قریب ہو گرفتار کرکے سلطان محمد کے روبرو لیگئے سلطان محمد نے امیر مسعود سے کہا کہ میں تیرے قتل کا ارادہ نہیں رکھتا اپنے واسطے کوئی جگہ اختیار کر کہ معہ حرم اور اپنی اولاد کے وہاں بود و باش کرے سلطان مسعود نے قلعہ گیری کو پسند کیا کہتے ہیں اس حصار کی طرف روانگی کیوقت مصارف ضروری سے محتاج ہوا ایلچی سلطان محمد کے روبرو بھیجکر کچھ خرچ طلب کیا سلطان محمد نے پانسو درم اسکے واسطے بھیجے سلطان مسعود نہایت متالم اور متاثر ہوا اور اشک حسرت اپنے رخسارہ پر جاری کیے اور کہا سبحان اللہ کل کے روز اس وقت میں لاکھ تین ہزار شتر خزانہ کا تھا اور آج ایسے حال میں گرفتار ہوں پھر اپنے مقربوں سے ہزار دینار قرض لیکر اس شخص کو جو پانسو درم لایا تھا عنایت فرمائے اور معہ زر مرسلہ اسکو واپس کیا اور سلطان محمد نے کہ آنکھوں کی نور بصر سے بے نصیب تھی سلطنت اپنے نور نظر احمد کو جو ساتھ خبط دماغ کے شہرت رکھتا تھا تفویض کی اور خود ساتھ ایک پیٹی کے قانع ہوا اور احمد نے باتفاق سلیمان بن یوسف سبکتگین اور پسر علی خویش باوند کے اور اپنے باپ کے بے مشورہ قلعہ گیری میں جاکر سنہ ۴۳۳ چار سو تینتیس ہجری میں مسعود کو تیغ بیدریغ سے قتل کیا اور بعضے کہتے ہیں ایک چاہ عمیق میں زندہ گرا کر خاک سے پٹوا دیا اور بعض مورخین کہتے ہیں کہ احمد نے اپنے باپ کو اسپر آمادہ کرکے آدمی بھیجکر مسعود کو قتل کیا واللہ اعلم بحقیقۃ الحال مدت سلطنت شہاب الدولہ مسعود کی بروایت صحیح نو برس اور نو مہینے تھی اور بروایت دیگر اسکی سلطنت نے بارہ سال کا عرصہ کھینچا اور یہ بادشاہ شجاع اور کریم الاخلاق تھا سخاوت بافراط رکھتا تھا اور علما و فضلا کے ساتھ مجالست کرتا اور انپر تازہ انواع احسان و انعام مبذول فرماتا ایک جماعت کثیر نے فضلا سے اسکے نام کتابیں لکھیں از انجملہ استاد ابوریحان خوارزمی منجم اپنے وقت کا علامہ تھا اور فن ریاضیات میں اپنا نظیر نرکھتا تھا قانون مسعودی اور علم ریاضی میں اسکے نام نامی پر تحریر کیں اور ایک فیل نقرہ اسکے صلہ میں پایا اور قاضی ابو محمد ناصحی نے بھی کتاب مسعودی فقہ مذہب ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ میں اس شاہ افضل پناہ کے نام تالیف کی اور روضۃ الصفا میں مسطور ہے کہ شہاب الدولہ مسعود خیرات بہت مستحقوں کو تقسیم کرتا تھا چنانچہ اسنے ماہ رمضان میں ایکدفعہ لاکھ درم مستحقوں کو پہونچائے اور اوائل سلطنت میں اسکے اسقدر مدرسے اور مسجدیں تعمیر ہوئیں کہ زبان انکی تعداد کے بیان سے عاجز اور قاصر ہے۔

**ذکر سلطنت ابو الفتح قطب الملۃ شہاب الدولہ امیر مودود بن امیر مسعود بن محمود غزنوی کا**

جب امیر مسعود تیغ بیدریغ سے قتل ہوا امیر محمد مکحول نے جزع فزع بہت کی اور ان لوگوں کو جنہوں نے اسکے قتل کی کوشش کی تھی سرزنش اور ملامت کی اور مودود بن امیر مسعود کو کہ بلخ میں اقامت رکھتا تھا اس مضمون سے تعزیت نامہ لکھا ترجمہ اسکا یہ ہے کہ فلان فلان اشخاص نے تیرے باپ کے قصاص میں امیر مسعود کو قتل کیا اور دوسروں کو اس بارہ میں اختیار نہ تھا مودود نے اسکے جواب میں تحریر کیا کہ حق سبحانہ تعالی امیر کی عمر کو دراز کرے

کر کے سلامت رکھیو اور اُسکے فرزند دیوانہ احمد کو ایسی عقل کرامت فرمائیے کہ بسبب اُسکے معاش کر سکے اور جو وہ ایک امر عظیم کا مرتکب ہوا یعنی خون اپنے چچا کا بہایا جو ایسا بادشاہ تھا کہ امیر المومنین نے اُسے سید الملوک السلاطین کا لقب دیا تھا انتقام حقیقی جلد اُسکے اس عمل ناشائستہ کی پاداش نصیب کریگا اور خط بھیجنے کے بعد ہی چاہتا تھا کہ انتقام کے لیے مارکلہ کی طرف جاوے لیکن ابو نصر احمد بن عبد الصمد وزیر نے اس عزیمت سے اُسے باز رکھا اور غزنین میں لیگیا غزنین کے تمام باشندے اُسکے استقبال کو آئے اور اسکے شریک ہوئے پس سنہ ۴۳۲ چار سو بتیس ہجری میں غزنین سے برآمد ہوا اور محمد مکحول نے نامی نام پسر کو کہ اپنے کو سپہ سالار پشاور اور ملتان کا کرکے خود آپ سندھ کے کنارہ سے استقبال مودود کیواسطے چلا اور دشت دینور میں چچا اور بھتیجے کے درمیان نائرہ قتال مشتعل ہوا عاقبت الامر نسیم فتح و ظفر افواج مودود کے پرچم پر چلنے لگی محمد مع اپنے فرزندوں نامی و شنگین بلخی اور امیر علی خویشاوند و سلیمان بن یوسف کے جو فتنہ و فساد کے بانی تھے تمام اسیر و دستگیر ہوئے اور مودود کے غلاموں نے بہ نیت انتقام عبد الرحیم بن محمد کے سب کو قتل کیا اور سبب اُسکی نجات کا یہ تھا کہ جس وقت مسعود کو قید کیا اُسکے بھتیجے عبد الرحیم اور عبد الرحمن اُسکے دیکھنے کو گئے عبد الرحمن نے از روے تمسخر دست بے ادبی دراز کرکے کلاہ قبہ امیر مسعود کے سر سے اُتارا اور عبد الرحیم نے اُسکے ہاتھ سے چھین کر اپنے عم بزرگوار کے زیب سر کیا اور اپنے برادر بے ادب کو سرزنش کرکے دشنام دی اور اس خبر کو مضمون من عمل صالحا فلنفسہ و من اساء فعلیہا واقع میں آیا القصہ مودود جب قاتلان پدر کے انتقام سے فارغ ہوا اُس موضع میں کہ اسکو صورت فتح منہ دکھلائی تھی ایک قریہ اور ایک رباط یعنی مسافر خانہ تیار کرکے اُسکا نام فتح آباد رکھا اور تابوت اپنے باپ اور بھائیوں کا قلعہ کبری سے غزنین میں روانہ کیا اور خود بھی غزنین کیطرف متوجہ ہوا اور ابو نصر احمد کو منصب وزارت پر مقرر رکھا اور سنہ ۴۳۳ چار سو تینتیس ہجری میں اسے معزول کرکے خواجہ طاہر بن محمد مستوفی کو وزارت پر بحال کیا اور ابو نصر محمد بن احمد کو کہ ایک اُسکے امرا سے تھا ہندوستان میں بھیجا تو اُس نے نامی ولد محمد مکحول بن سلطان محمود سے محاربہ کرکے قتل کیا بعد اُسکے کچھ اندیشہ سوا سے بھائی مجدود بن مسعود کے نہ رہا کہ باپ کے قضیہ کے بعد ملتان سے لاہور گیا اور ایاز خاص کی اعانت سے آب سندھ سے ہانسی اور تھانیسر تک جیسا کہ سنا اور ہی ضبط کرکے استقلال تمام بہم پہونچایا پھر اُسی سال ایک لشکر جرار اُسکے دفع کیواسطے رخصت فرمایا اور مجدود اس امر سے خبردار ہوا مع افواج کثیر بلدہ ہانسی سے کہ اس مقام میں واسطے تسخیر دار الاسلام دہلی کے توطن اختیار کرکے کمین فرصت کا جویا تھا استقبال فرمایا اور قبل اُسکے کہ لشکر مودود قلعہ لاہور پر منتصر ہوتے اپنے تئیں چھٹی تاریخ ذی الحجہ کو اُس مقام میں پہونچایا اور قریب تھا کہ اُس کے شکوہ و صلابت کے خوف سے مودود کی فوج میں سنگ تفرقہ پڑے اور اکثر امراے غزنین اُسکی ملازمت میں مشرف ہوں ناگاہ عید قربان کی صبح کو مجدود اپنی خوابگاہ میں مردہ ملا اور کیفیت اُسکی ہرگز دریافت نہوئی اور ایاز نے بھی چند روز میں قضا پائی ممالکت ہندوستان کی بقدر کہ ساتھ اُسکے تعلق رکھتی تھی بلا جنگ و جدل سلطان مودود کے متعلق ہوکے تصرف میں آئی اور ماوراء النہر کے بادشاہوں نے ابھی اُسکی اطاعت اختیار کی لیکن سلجوقی بوجہ اسکے کہ مودود چغر بیگ سلجوقی کی دختر اپنے عقد نکاح میں لایا تھا اسیطرح مقام نزاع میں تھے اور سنہ ۴۳۵ چار سو پینتیس ہجری میں راجہ دہلی اور دوسرے راجاؤں نے اتفاق کرکے بلدہ ہانسی و تھانیسر مع سائر مضافات حکام غزنویہ کے تصرف سے بر آوردہ کرکے قلعہ نگرکوٹ کیطرف توجہ کی اور اُسے بھی چار مہینے محاصرہ کیا جب مدد لاہور سے نہ پہونچی مفتوح اور مسخر کرکے منصرف ہوئے اور قلعہ نگرکوٹ میں پھر برسم قدیم بت نصب کرکے از سر نو بت پرستی کی رسمیں اُس حدود میں رواج دیں اور شرح اس قضیہ کی یوں ہے کہ راجہ دہلی نے جب آثار ضعف اور ادبار سلطنت غزنویہ میں مشاہدہ کیے ایک براہمن ملعون کی رہبری اور وسوسہ سے اپنے امراے ارکان دولت کو حاضر کرکے کہا کہ آج شب کو بت نگرکوٹ نے میرے خواب میں آکر کہا میں نے اس مدت تک غزنین میں اسواسطے توقف کیا کہ بنیاد دولت غزنویہ کو متزلزل اور ویران کروں اب جو مقصد حاصل

ہوا چاہتا ہوں کہ اپنے مرکز اصلی میں مراجعت کروں میں نے فتح و نصرت تمھیں امداد فرمائی چاہیے کہ بقدر ولایت جو تمھارے قبضۂ تصرف سے
برآوردہ ہوئی ہے اپنے تصرف میں لاؤ اور مجھے اسجگہ حاضر جانو کفار نے اُس دن کو نقل کیا ہے وزہاے عباد کے تصور کر کے جشن کیے
اور نہایت محظوظ ہوئے اور راے دہلی نے اپنے سنگ تراشان معتمد سے مخفی اور پوشیدہ فرمایا کہ ایک سنگ بہم پہونچا کر مشابہ صورت اُس بت
کے ایک شکل تیار کرو سنگ تراشوں نے فوراً کمر خدمت چست کر کے ہندوؤں کے واسطے ایک معبود اُس بت کی شبیہ مہیا کیا اور راے دہلی
نے راجہاے اطراف سے متفق ہو کر قلعہ ہانسی اور تھانیسر کو فتح کیا اور نگرکوٹ کیطرف متوجہ ہوا اور باہر قلعہ کے خیمہ اور خرگاہ بلند
کیا جب پردہ شب مانع اور حائل رویت ابصار ہوا اور خلق بادۂ نوم سے غافل و رست ہوئی راے دہلی نے اُس معبود کو جو مخلوق اور معبود
سنگ تراشان سحر آفرین تھا برہمن راہنمون کو دیا تو اُسے اس باغ میں کہ اس نواح میں واقع تھا موضع لائق اور مقام سزاوار میں نصب
کرے برہمن اس معبود مصنوع بستوہ رکو جو اُٹھا کر اُس باغ میں لیگیا اور جاے مناسب بہم پہونچا کر اُس مقام میں منصوب کیا اور علی الصباح
جب نگار خاوری نے سر دریچۂ قصر زمردی سے باہر نکالا باغبانان نے سر خواب غفلت سے اُٹھایا اور عادت قدیم کے موافق باغ میں متوجہ
ہوئے اور جو اُس بت کی صورت اکثر اوقات دیکھی تھی اور خوب شناسا تھے فریاد برلائے اور جوش خروش کے بعد ذوق و شوق میں
آکر اُسکے پہونچے اور آپکی آپس میں مبارکباد کہنے لگے اور یہ خبر جا بجا منتشر ہوئی اور لشکرگاہ میں شور عظیم اور غوغاے شدید برپا ہوا
اور راے دہلی اپنے فرزندوں اور عزیزوں اور بزرگوں کو اپنے ہمراہ لیکر نہایت شوکت و تجمل سے پیادہ پا برہنہ سر معبود مصنوع کی تعظیم
کیواسطے باغ کو روانہ ہوا اور رسم مرجید بجا لا کر سر اُسکے قدم پر رکھا اور شکریہ قدوم اُسکا بجا لا کر باہر آیا اور یہ فرمایا جو یہ مہاراج ایک مدت
میں غزنین سے مسافت بعید طے کر کے یہان رونق افروز ہوئے ہیں صعوبت سفر اور کوفت راہ سے آجکے دن بستر خواب پر استراحت
فرماوینگے کل بار عام ہوگا عامۂ کفار نے قبول کیا اور اپنے حال کے لائق نذریں اور صدقات اپنے اوپر معین اور لازم کیے دوسرے
روز اُس بت کی خدمت میں پہونچکے اسقدر جواہر اور اقمشہ اُسکے پاؤن پر گرایا کہ محمود کی روح پر فتوح ہزار تاسف کی طرف روانہ ہوئی اور وہ
برہمن اُس بت سنگین کے پاس ایستادہ ہوا اور جو شخص اُسکی زیارت کو آتا تھا اُس سے کہتا تھا کہ دیوتا نے حکم عام کیا ہے کہ قلعہ نگرکوٹ کو جو میرا مسکن
ہے جلد مسخر اور مفتوح کرو سپاہ ہندوستان سے خلاص اعتقاد قلعہ کی تسخیر میں ساعی اور لوازم محاصرہ میں مشغول ہوئی اور مسلمان جو اُس قلعہ کی
محافظت میں مصروف تھے پہلے ہی سے عزم شہادت کا اپنی نسبت قرار دیکر برج اور بارہ کو مستحکم کیا اور ہر چند امراے غزنیہ کے پاس جو لاہور
میں تھے ایلچی بھیجکر کمک طلب کی چونکہ انکے درمیان میں نفاق بہم پہونچا تھا اور ایک دوسرے کی خصومت میں پڑا تھا محصورون کی فریاد کو نہ پہونچے
محصورون نے ناچار ہو کر کفار سے جان و عرض و ناموس کی امان چاہی اور قلعہ اُنکے سپرد کیا اور لاہور کی طرف راہی ہوئے اور اپنے ابناے
جنس سے جا ملے اور راے دہلی نے بتخانہ کی جو سلطان محمود نے مسمار کیا تھا مرمت کی اور بت کو اپنے مقام پر نصب کیا اور جب یہ خبر بلاد ہندوستان
میں مشہور ہوئی کفار مسرور اور مبتہج ہوئے اور ایام سابق سے بھی زیادہ خلق نگرکوٹ کے تیرتھ اور زیارت کو دوڑے اور بت پرستی کا بازار
گرم کیا اور ہند کے کفار کا یہ قاعدہ ہے کہ امور معظم اور کار دشوار میں اُس بت سے مشورہ کرتے ہیں اگر اجازت ہوتی ہے تو اُس کام کو آغاز کر کے
بخوبی کوشش کرتے ہیں نہیں تو اُس کام سے دست کش ہوتے ہیں اور یہ امر اس زمانے میں بعضے مردم اس دیار میں جو دعوی ایمان
اسلام کا کرتے ہیں اثر کر گیا ہے یعنی اس جماعت مشہور سے لوازم مشورت بجا لاتے ہیں ورنہ تقدیر جنس اس بتخانہ میں تصدق
بھیجتے ہیں اور اسی عرصہ میں ممالکات پنجاب وغیرہ میں وہ راجہ جو شیران لشکر اسلام کے خوف سے لومڑی کیطرح جنگلوں اور پہاڑوں
میں دم دبا کر چھپے تھے مخلوق جمعی خاطر جمعی سے سر اٹھایا اور تین راجہ زبردست نے دس ہزار سوار اور پیادہ بیشمار لیکر لاہور کا محاصرہ کیا اور امراے اسلام
جو مودود بن مسعود کی اطاعت سے دست کش تھے اور کوچہ بندی کر کے چند سال نہینے سے اپنی جاگیرات اور مناصب کیواسطے ایک دوسرے سے جنگ

وجدل رکھتے تھے کفار کی جمعیت اور جرأت سے واقف ہوکر خصومت چھوڑ مقام موافقت میں آئے اور مودود بن امیر مسعود کی
اطاعت کے بارہ میں عہد اور پیمان بجالائے پھر بہیئت اجتماعی افواج مسلح اور مکمل ہمراہ لیکر شہر سے برآمد ہوئے راجگان جب کیفیت
حال سے واقف ہوئے بلا جنگ بھاگ گئے اور ۴۳۴ھ چار سو چونتیس ہجری میں مودود نے ارتگین حاجب کو طخارستان کی طرف روانہ
کیا ارتگین جب وہاں پہونچا خبر پائی کہ داؤد ترکمان کا بیٹا ارض میں آیا ہے لشکر کثیر سے اسپر چڑھائی کی اور جب اسکے قریب پہونچا
پسر داؤد ترکمان لشکر اپنے مقام پہ چھوڑ کر اور چند اشخاص اپنے ہمراہ لیکر بھاگ گیا ارتگین نے وہاں پہونچتے ہی بہت مرد اہل
نبرد اسکے لشکر کے قتل کیے اور بلخ میں آکر قبضہ کیا اور خطبہ امیر مودود کے نام پڑھا چند عرصہ کے بعد ترکمانان اس سے لڑنے کو بلخ
کے قریب آئے ارتگین نے امیر مودود سے مدد چاہی جب التماس اسکی معرض قبول میں آئی مع فوج بجز کابل کے رستے سے غزنین
میں آیا اور امیر مودود نے ۴۳۵ھ چار سو پینتیس ہجری میں بعضے لوگوں کے اغوا اور تفہیم کے سبب بوعلی کوتوال غزنین سے کشیدہ ہوکر اسکو
محبوس کیا اور آخر کو جب بیگناہی اسکی ثابت اور متحقق ہوئی قید سے رہائی بخشی اور پھر منصب بلوائی ممالک اور کوتوالی غزنین پر بحال کیا اور دوہری
بن معتز کو کہ وہ قدیم الایام سے درگاہ عرش اشتباہ ضریح مبارک حضرت امام علی الرضا علیہ السلام میں تھا اور بس عرصہ میں دیوان ہوا تھا
اسے بھی قید کیا ہوا تھا کہ وہ محبس میں فوت ہوا اور ارتگین سے کچھ فعل زشت امیر مودود کو ناگوار خاطر ہوئے لہذا اپنے روبرو اسکی
گردن ماری اور اسی سال ترکمانان ملک غزنویہ کی طمع میں بست کی اطراف میں آئے اور سلطان مودود نے لشکر بھیجا جو لڑکر
شکست کھا کر بھاگ آئے اور ۴۳۶ھ چار سو چھتیس ہجری میں خواجہ طاہر وزیر باتدبیر نے بھی فات پائی اور خواجہ ابوالفتح عبدالرزاق بن
احمد بن حسن میمندی صدر وزارت پر متمکن ہوا اور اسی سال طغرل حاجب کو بست کیطرف روانہ کیا اسنے سیستان میں جا کر ابوالفضل کے
بھائی اور زنگی ابوالمنصور کو قید کیا اور اپنے ہمراہ غزنین میں لایا اور ۴۳۷ھ چار سو سینتیس ہجری میں ترکمانان سلجوقی جمعیت کرکے غزنین کیطرف متوجہ
ہوئے جب بست سے گذر کے امیر کے مسافرخانہ کو غارت کیا طغرل مع لشکر غزنین مقابل ہوکر جنگ میں مصروف ہوا جنگ شدید کے بعد
ترکمانوں نے ہزیمت پائی اور انمیں سے اکثر مقتول ہوئے اور اس فتح کے بعد طغرل گرم سیر فتہ بہار میں گیا اور اس ولایت کے
ترکمانوں کو کہ سرخ کلاہ مشہور ہیں قتل کیا اور انمیں سے بہت سے اسیر کرکے غزنین میں لایا اور ۴۳۸ھ چار سو اڑتیس ہجری میں امیر مودود
نے طغرل کو پھر مع لشکر انبوہ بست کی سمت بھیجا اور جب وہ تکیناباد میں پہونچا سلطان کے جادہ اطاعت سے قدم باہر رکھا اور عاصی ہوا
اور جب یہ خبر امیر مودود کے گوش زد ہوئی آدمی اسکی استمالت یعنی اپنی طرف مائل کرنے اور طلب کرنے کو بھیجے طغرل نے
جواب دیا کہ ایک جماعت جو امیر کی ملازمت میں ہے مجھسے دشمنی رکھتی ہے میں دربار حضور میں حاضر نہیں ہو سکتا اسلیے امیر مودود نے
علی بن خادم ربیع کو دس ہزار سوار سے اسکے دفع کیواسطے بھیجا جب وہ اس حوالی میں پہونچا طغرل چند آدمیوں سے بھاگا اور علی
نے اسکے لشکر میں گھسکر مال لوٹا اور انمیں سے چند کس غزنین میں گرفتار کرلایا اور اسی سال امیر مودود نے حاجب بزرگ بائتگین کو غور کی
طرف روانہ کیا جب غور کے قریب پہونچا ولد بیچے غوری کو ہمراہ لیکر حصار ابوعلی میں گیا اور اس قلعہ کو فتح کر کے ابوعلی کو جو غور کے
معتبر سرداروں سے تھا دستگیر کیا اور یہ ایک قلعہ تھا کہ سات سو برس امیر حاجب سے پیشتر کسی سے تسخیر قبضہ نہ پایا تھا ولد بیچے غوری اور
ابوعلی کو زنجیر میں مسلسل کرکے غزنین میں لایا اور سلطان نے ان دونوں کی گردن ماری اور اسی سال امیر حاجب بائتگین کو بہرام
نیال کے تدارک کو جو ترکمانوں کا سالار تھا روانہ کیا اور بست کے اطراف میں طرفین سے لڑکر خوب لڑے آخر کو ترکمان بھاگ گئے
اور ۴۳۹ھ چار سو انتالیس ہجری میں امیر قصدار نے حد سے گذر کر سلطان کی نافرمانی پر کمر باندھی امیر بائتگین اسپر تاخت لایا قصدار
بھی حرب میں مشغول ہوا آخر کو بھاگ گیا پھر چند عرصہ کے بعد حلقہ اطاعت اپنے کان میں ڈالکر خراج سلطانی قبول کیا اور امیر حاجب مراجعت کرکے غزنین

میں آیا اور سنہ ۴۴۰ھ چار سو چالیس ہجری میں مودود نے اپنے دونوں بڑے بیٹوں کو یعنی ابوالقاسم محمود اور منصور کو ایک ایک خلعت اور طبل و علم دیا ابوالقاسم محمود کو لاہور میں اور منصور کو پرشور کی طرف روانہ کیا اور ابو علی کوتوال غزنین کو تو چیار کرکے ہندوستان بھیجا تو وہاں کے سرکشوں کو گوشمالی دیکر راہ راست پر لاوے ابو علی پہلے پیشاور میں گیا جب قلعہ ماہیلہ کا آہنگ کیا اس نام حاکم اس قلعہ کا کہ باغی ہوا تھا جزیرہ بھاگا اور ابو علی نے ہجری یک جو ہنود کا سردار تھا اور سلطان محمود کے عہد میں خدمتیں کرکے عمر گذرانی تھی بعضے امور کے سبب سے بھاگ کر ہندوستان آیا تھا اور کوہپائے کشمیر میں بسر کرتا تھا ایلچی بھیجکر استمالت بہت کی اور اپنے روبرو طلب کیا اور عہد و پیمان اور قول و قرار کے بعد غزنین بھیجا امیر مودود بھی مقام افغانستان میں آیا اور اسے تسلی فرمائی اور اسی عرصہ میں کہ ابو علی کوتوال سند میں تھا اسکے دشمنوں نے ازروے حسد بُری خبریں امیر مودود کے خاطرنشان کی تھیں لہذا جب ابو علی کوتوال مع اموال بسیار غزنین میں آیا امیر مودود نے حکم اسکے قید کا دیکر میرک بن حسین کے سپرد کیا چار روز کے بعد دشمنوں نے اسے قید میں ہلاک کیا اور جو امیر مودود کی بے مرضی مصدر اس فعل کے ہو گئے تھے اس خون کے اخفا کے لیے امیر مودود کو ہر روز سفر کی ترغیب و تحریص کرتے تھے تو اور چیزوں میں مشغول ہونے سے چند مدت یہ عمل پوشیدہ رہے آخر الامر امیر نے سفر کابل اختیار کیا اور چاہا کہ وہاں سے خراسان جاؤں اور وہ ممالک ترکوں کے تصرف سے برآوردہ کروں جب سیحاوند اور لہوکردہ کی نواح میں پہنچا قلعہ سیالکوٹ پر گیا تاکہ جو خزانہ وہاں ہے اٹھالاؤں اتفاقاً امیر مودود اس قلعہ میں قولنج کی بیماری میں مبتلا ہوا اور روز بروز مرض نے زور اور قوت پکڑی تھا ناچار عبدالرزاق وزیر کو سیستان کی طرف جو سلجوقیوں کے تصرف میں آیا تھا بھیجا اور خود محفہ میں و رنگا ہے ہاتھی پر سوار ہو کر غزنین کی طرف مراجعت فرمائی جب غزنین میں پہنچا میرک وکیل کو عین مرض میں تکلیف دی کہ ابو علی کو قید خانہ سے رہا کرکے حاضر کرو میرک وکیل نے حیلے پیش کرکے ایک ہفتہ کی مہلت طلب کی ابھی ایک ہفتہ نہ گذرا تھا کہ امیر مودود نے چوبیسویں رجب سنہ ۴۴۱ھ ہجری کو عالم فانی سے انتقال کیا مدت اسکی سلطنت کی نو برس تھی کہتے ہیں اس سال ما وراءالنہر اور بادیہ کے تمام ملوک امیر مودود سے متعہد ہوئے تھے کہ اسکی لشکر سے مدد کرکے ترکان سلجوقی کا ہاتھ بلاد خراسان سے کوتاہ کریں چونکہ طالع انکا قوی تھا یہ کام کیا **ذکر سلطنت ابو جعفر مسعود بن مودود بن مسعود بن محمود غزنوی کا** جب مودود نے رخت بعزم سفر آخرت باندھا علی بن ربیع خادم جو داعیہ بادشاہی کا رکھتا تھا مسعود بن مودود کو کہ طفل چار سالہ تھا تخت غزنین پر بٹھایا چونکہ بائتگین حاجب کہ امراے عہد سلطان محمود غزنوی سے تھا اس امر میں شریک نہوا اسکے اور علی بن ربیع کے درمیان جنگ کی نوبت آئی غزنین کے تمام باشندے مسلح ہو کر بائتگین کے مکان پر آئے اور سلطان مسعود کے تمام فرزندوں میں سے ابوالحسن علی شہر میں تھا علی بن ربیع چاہتا تھا کہ اسے دفع کرے وہ اسوقت بھاگ کر بائتگین کے پاس گیا اور بائتگین نے ارکان دولت کے اتفاق سے مسعود بن مودود کو بعد صرف اسکے کہ پانچ چھ روز بادشاہی کی تھی خلع کیا اور اسکے چچا ابوالحسن علی بن مسعود کو تخت نشین کیا **ذکر سلطنت ابوالحسن علی بن مسعود بن محمود غزنوی کا** جمعہ کے دن غرہ شعبان سنہ ۴۴۱ھ چار سو اکتالیس ہجری میں سلطان ابوالحسن علی بن مسعود نے تخت سلطنت پر اجلاس کیا اور مودود کی زوجہ جو چقر بیگ کی دختر تھی اپنے عقد نکاح میں لایا اور علی بن ربیع خوفزدہ ہو کر میرک وکیل کے اتفاق سے زر و جواہر جسقدر اٹھا سکا لیکر ایک جماعت امرا اور غلاموں کے اتفاق سے پیشاور کی طرف بھاگا اور اس خطہ کو ملتان اور سندھ تک اپنے قبضہ میں لایا افغانوں کو جو ظلم و جور سے خرابی کرتے تھے بضرب شمشیر مطیع و فرمان بردار کیا اور سلطان ابوالحسن علی نے اپنے بھائیوں کو جنکا مردان شاہ اور ایزد شاہ نام تھا قلعہ نای سے دارالامان غزنین میں طلب کرکے معزز اور مکرم کیا اور بعد خروج عبدالرشید کا درمیان میں تھا خزانہ کا دروازہ کھولکر بہت مال آدمیوں کو عنایت کیا لیکن مفید نہوا اور عبدالرشید نے اسی سال کے آخر میں غزنین میں پہونچکر اُسے منہزم کیا اور خود مالک تاج و تخت ہو کر عزت میں بسر لیگیا ابوالحسن علی بن مسعود کی مدت سلطنت نے دو برس درازی قبول کی **ذکر زین الملة سلطان عبدالرشید کی سلطنت کا** سلطان عبدالرشید بروایت صحیح سلطان محمود غزنوی کا بیٹا ہے

اور مودود کے حکم سے وہ اس قلعہ میں جو بست اور اسفراین کے درمیان واقع ہے محبوس تھا عبد الرزاق بن احمد بن حسن میمندی
اثنائے راہ میں مودود کے فوت کی خبر سنکر سیستان کی فتح عزیمت کی اور قلعہ تکیا آباد میں آکر چند روز مقام کیا اور خواجہ
ابوالفضل اور رشید بن التونتاش حاجب و نوشتگین حاجب کے اتفاق سے آخر سنہ ۴۴۴ھ چار سو چوالیس ہجری میں عبد الرشید کو کہ سلطان
مودود نے بھی اپنی حین حیات میں اسکی سلطنت کی وصیت کی تھی قید سے رہائی بخشی اور بادشاہ بنایا اور کوچ بر کوچ غزنین کیطرف
روانہ ہوا سلطان ابوالحسن علی بن مسعود اس کے خوف سے بھاگ گیا اور سلطان عبد الرشید بفراغ خاطر و اطمینان تمام اپنے آبا و اجداد
کے تخت پر متمکن ہو کر امور ملکی اور مالی میں مشغول ہوا اور سلطان ابوالحسن علی کو دستیاب کر کے قلعہ وندی میں قید کیا اور علی بن ربیع کو
جو ہندوستان میں تھا اور تسلط تمام پیدا کیا تھا انواع تدبیرات سے اپنے روبرو بلایا اور نوشتگین حاجب کرخی کو ہندوستان کا امیر الامرا
کیا اور امرا سے عالیشان اور سپاہ نمایاں اُسکے ہمراہ کر کے بلدہ لاہور کی حکومت پر بھیجا اور اُسنے اس جا وہین قلعہ نگر کوٹ کو کہ جسپر
کفار سابق قرنون سے متصرف ہو گئے تھے پانچ چھ روز کے عرصہ میں انکے قبضہ سے برآوردہ کیا اور طغرل حاجب کہ جو سلطان مودود
کا سالا تھا اور بہن اسکی سلطان مودود کے سلک ازدواج میں انتظام رکھتی تھی سیستان بھیجا طغرل نے سیستان کو مسخر کر کے جمعیت تمام
بہم پہنچائی اور سلطنت کی طمع میں غزنین کیطرف متوجہ ہوا عبد الرشید اسکا ارادہ سمجھکر غزنین میں تحصن ہوا طغرل نے شہر کو مسخر کر کے
عبد الرشید کو مع دیگر اولاد سلطان محمود کے کہ نو شخص تھے سب کو تیغ بیدریغ سے قتل کیا اور دختر مسعود کو اپنے حبالۂ نکاح میں لا کر طغرل
کافر نعمت مشہور ہوا اور نوشتگین کرخی جو عبد الرشید کے حسب الحکم لاہور سے برآمد ہو کر پشاور کے اطراف میں پہونچا تھا نامہ مشتمل محبت و دوستی
تحریر کیا لیکن نوشتگین کرخی طیش میں آیا اس کو رنکس کافر نعمت کے مکتوب کا جواب بغلظت تمام لکھا اور دختر مسعود کو مخفی ایک مکتوب
بھیجکر اسے طغرل کے قتل پر ترغیب کی اور اسی طرح بعضے امرائے غزنویہ کو جو پروردۂ نعمت خاندان محمودی تھے مکاتبات تحریر
کیے اور انکو اعمال قبیحہ طغرل سے اغماض کرنے میں نہایت تنبیہ اور سرزنش کی اس سبب سے سب کی رگ حمیت و غیرت حرکت
میں آئی اور طغرل کے قتل پر اتفاق کیا اور روز نوروز سلطانی کہ سلطان محمود نے تخت پر اجلاس کر کے بار عام کیا تھا اسنے
جرأت کا قدم آگے بڑھایا اور اس کافر نعمت صاحب کش کو کہ چالیس روز سلطنت کی تھی قتل کیا نوشتگین کرخی اس حادثہ سے چند روز
کے بعد غزنین میں پہونچا اشراف و اعیان کو جمع کر کے امیر ناصر الدین سبکتگین کی اولاد کی تلاش کی اُنمیں سے تین شخص قلعہ میں
زندہ تھے انکا نام فرخ زاد اور ابراہیم اور شجاع تھا انمین سے قرعہ اختیار سلطنت کا فرخ زاد کے نام پڑا اُسے بلوا کر ہاتھوں ہاتھ
تخت سلطنت پر بٹھایا اور اُسکا حلقۂ بیعت اپنے کان میں ڈالا عبد الرشید کی مدت سلطنت برس دن تھی اور طبقات ناصری میں
وارد ہے کہ طغرل کافر نعمت سے پوچھا کہ کس واسطے تو نے ملک و سلطنت کی طمع کی بولا جس وقت کہ سلطان عبد الرشید نے مجھے سیستان بھیجنے
لگے اور ہاتھ میرے ہاتھ پر رکھکر عہد کرنے لگے اُسوقت ایسا خوف اُنپر غالب ہوا کہ ہاتھ اُنکا کانپنے لگا میں سمجھا کہ یہ جہانداری
کے لائق نہیں ہے پھر مجھے ملک و سلطنت کی طمع نے غلبہ کیا اور اس راہ میں سعی کر کے اپنی مراد کو پہونچا ۔ مصرع ۔ سلطنت گر ہمہ یک
لحظہ بود مغتنم است ۔ مدت سلطنت عبد الرشید کی برس روز سے بھی کم تھی ۔ **ذکر جمال الدولہ فرخ زاد بن سلطان مسعود**
کا جب سلطان فرخ زاد نے تاج شاہی زیب سر فرمایا تدبیر مملکت کی زمام نوشتگین کرخی کے قبضہ اہتمام میں سپرد کی اسی
عرصہ میں داؤد سلجوقی انقلاب دولت غزنویہ سے آگاہی پا کر غزنین پر تاخت لایا نوشتگین کرخی باستقلال تمام اسکے
محاربہ کے آہنگ میں غزنین سے برآمد ہوا اور بعد تلاقی کے فریقین دست شمشیر و نیزہ دراز ہو کر ہلاکی ایک دوسرے
کی کرنے لگے اور طلوع صبح سے غروب آفتاب تک دونوں قوم کے بہادروں نے کارزار میں اشتعال کیا ایک دوسرے کے نیست و نابود

یہ مکتوبات ایک کو دیکر کہا کہ سلطان ملکشاہ اکثر اوقات صید و شکار میں مشغول رہتا ہے فرصت کا وقت نگاہ رکھیو تاکہ شکارگاہ میں تجھے اُسکے پاس لیجاوین اور غرض سلطان ابراہیم کی اس تعلیم سے یہ تھی کہ وہ مکتوبات ایسے مقام میں ملکشاہ کے ہاتھ آوین کہ امراء اُسکے ہمراہ ہوں اتفاقاً اُن دنوں میں سلطان ملکشاہ نے قصبہ اسفراین میں نزول کیا تھا اور ایک روز شکار کیواسطے برآمد ہوا اثنائے شکار میں جاسوس فطان جبکہ گاہ اُسے پکڑکر سلطان ملکشاہ کے روبرو لیگئے جب سلطان ملکشاہ نے پوچھا باتین پریشان کہنے لگا سلطان نے فرمایا اُسے چند تازیانہ مارو تو راست راست اقرار کرے جب اُنھوں نے شاہ کے حکم کے موافق عمل کیا بولا مین سلطان ابراہیم غزنوی کا پیک ہوں مجھے اس اردو مین بھیجکر چند مکتوب بے بین جب مکتوبات اُس سے لیکر سلطان ملکشاہ نے اُسکے مضمون پر اطلاع پائی اس مضمون کا اظہار مناسب نہ دیکھا اور عنان عزیمت اس ارادہ سے معطوف فرماکر اپنے دارالسلطنت کیطرف مراجعت کی آخرالامر بعد جستجو کے بعد ظاہر ہوا کہ یہ حیلہ تدبیرات سلطان ابراہیم سے تھا اور سلطان ملکشاہ سے منقول ہے کہ حقیقت حال کے دریافت ہونیکے بعد فرماتا تھا ہرچند سلطان ابراہیم شاہ نے یہ مکر و حیلہ اسواسطے کیا تھا کہ طاقت مقابلہ کی نرکھتا تھا اور یقین جانتا تھا کہ اگر جنگ کی مہم واقع ہوگی مین مغلوب مطلق ہونگا لیکن جو مین اُسکے مکر و تزویر سے اس عزیمت سے باز رہا گویا وہ مجھپر غالب آیا جب ابراہیم بن مسعود کا دل سلجوقیہ کیطرف سے مطمئن ہوا لشکر ہندوستان کی سمت روانہ کیا اور اُس دیار کے بعضے مقام جو اسوقت تک فتح نہوئے تھے مسخر اور مفتوح کیے اور سنہ ۴۷۲ چار سو بہتر ہجری مین سلطان ابراہیم نے خود ہند کیطرف نہضت فرمائی اور قلعہ اجودھن کو جو اسوقت پٹن شیخ فرید شکر گنج کے مشہور ہے اور لاہور سے اس قلعہ تک سو کوس کی مسافت ہے محاصرہ کرکے مفتوح کیا اور اس فتح کے بعد وہ سے قلعہ روپر جسے وہاں کہتے تھے متوجہ ہوا اور وہ قلعہ پہاڑ کے قلعہ پر واقع ہے کہ ایک سمت دریا اور دوسری طرف جنگل حائل ہے کہ درختان خاردار و غیرہ سے آفتاب کی شعاع کا وہین گذر نہین ہوسکتا اور اُسکے اکثر اشجار پر زہر دار سانپ ہوتا سکن تھا اور اس حصار کے نیچے کوڑے ہونے اور جنگ کرنیکی جگہ نہ تھی سلطان ابراہیم نے بہمت تمام اس قلعہ کی تسخیر مین مصروف تھی اور لشکر کو آراستہ کرکے جنگ کی بنیاد ڈالی اور تائیدات ربانی اور قوت سپاہ اسلام سے اُسے بھی تھوڑے عرصہ مین فتح کیا پھر وہانسے عنان عزیمت دوسرے شہر کیطرف جو اس سے قریب تھا اور دارہ نام رکھتا تھا معطوف فرمائی وہانکے باشندے خراسانیون کی نسل سے تھے کہ افراسیاب نے اُنکی سرکشی سے بتنگ آکر مع زن و فرزند ولایت خراسان سے ہندوستان کی جانب نکالدیا تھا اور آدمی اس شہر کے تمام اُس جماعت سے تھے اور بیگانہ سے پیوند و وصلت نہین کرتے تھے اور اصنام کی پرستش اور دائمی فسق پر سشیفتہ تھے اور وہ شہر نہایت آباد اور معمور تھا اور ایک حوض اس شہر مین تھا کہ قطر اُسکا نصف فرسنگ اور قعر اُسکا گہرائی کی کثرت سے دریافت نہوتا تھا اور ہرچند تمام سال آدمی اور چوپائے اُسکے پانی سے پانی پیتے تھے ہرگز تفاوت محسوس نہوتا تھا اور جنگل کی کثرت سے جو اُس قلعہ اور شہر کے گرداگرد واقع تھا آمد و شد کا رستہ دکھائی نہین دیتا تھا اور لوگ ہند بسبب اسکے کہ غلبہ اس جماعت پر جملہ محالات سے جانتے تھے اُنسے متعرض اور مزاحم نہین ہوتے تھے اور سلطان ابراہیم کو اس سفر مین راہ سے دشوار بہت پیش آئین جب اُس جنگل مین پہونچا کئی ہزار پیادہ تبردار اُن درختونکے قطع کرنیکے واسطے پیشتر روانہ کیے تھے تاکہ اُن درختونکو قطع کرکے راہ کشادہ کرین اور لشکر کے لوگ اُسمین بفراغت تمام گذر کرتے تھے خلاصہ یہ ہے کہ اسطریق سے اُس شہر کے حدود مین پہونچے موسم برشکال ہند آیا اسکے سبب سے تین مہینے تک کفار کے مستقر مین توقف کیا اور بباعث کثرت بارش بہت محنت اور مشقت کھینچی اور بعد مرور موسم برسات نہایت شوکت و شان سے اُس شہر کے کنارہ گیا پہلے ایلچی بھیجکر دعوت اسلام کی جب اُنھون نے قبول نکیا کا زار مین مصروف ہوا جبراً و قہراً اس قلعہ کو مفتوح کیا اور ایک لاکھ ہندی قید کرکے غزنین لیگیا اور غنائم کو اسپر قیاس کر سکتے ہین اور منقول ہے کہ ایک روز سلطان ابراہیم غزنین کیطرف جاتا تھا ایک حمال یعنی بوجھ اُٹھانے والے کو دیکھا کہ بھاری پتھر سر پر رکھے ہوئے عمارت سلطانی کیواسطے لیجاتا ہے

اور اس بوجھے سے رنج اور مشقت نہایت کھینچتا ہے سلطان کو اسکے حال زار پر رحم آیا فرمایا کہ یہ پتھر پھینکدے اُس بیچارہ نے پھینکدیا اور وہ پتھر بیدان میں پڑا رہا جب گھوڑے وہان پہونچتے تھے پتھر کے سنگ راہ ہونے سے دوڑ نہیں آزار کھینچتے تھے یعنی ٹھوکر کھاتے تھے ایکدن ایک مقرب نے سلطان ابراہیم کو عرضداشت کی کہ اگر حکم ہو وہ پتھر میدان سے اٹھا ڈالا جائے کہ یہ مصلحت سے خالی نہیں بادشاہ نے عرضداشت کے ناصیہ پر دستخط کیا کہ ہمنے سابق میں حکم اس پتھر کے گرا دینے کا دیا تھا اگر اب حکم اسکے اٹھا دینے کا نافذ ہو خلقت میری بے ثباتی قول پر گمان کریگی اور یہ امر بادشاہان صاحب اقتدار کو لائق و سزاوار نہیں منقول ہے کہ وہ پتھر اسی طور سے بہرام شاہ کے آخر دور تک پڑا رہا اور سلطان ابراہیم کے لفظ کی تعظیم کیو اسطے کوئی اُسے نہ اٹھاتا تھا اور سلطان ابراہیم کے چھتیس فرزند اور چالیس دختر تھین بیٹیان سادات عظام اور علما سے عالی مقام کو دین وفات اسکی ایک روایت مین سنہ ۴۸۱ھ چار سو اکاسی ہجری مین ہوئی پس ایام دولت اسکے اکتیس سال ہوئے اور ایک روایت ۴۹۲ھ پر مدت اسکے سلطنت کی بیالیس برس تھی وزارت اسکی اوائل ایام مین ساتھ ابو سہیل خجندی اور خواجہ مسعود رحجی کے تعلق رکھتی تھی اور عہد اواخر مین عبد المجید احمد بن عبد الصمد نے وزارت کا نشان بلند کیا اور اسی کی مدح مین ابو الفرج نے قصیدہ کہا کہ مطلع اسکا یہ ہے شعر ترتیب فضل و قاعدہ جود و رسم داد ٭ عبد المجید احمد عبد الصمد نہاد ٭ استاد ابو الفرج سلطان ابراہیم کا معاصر تھا سیستانی الاصل ہے اور بعض غزنوی بھی کہتے ہین اور عنصری اُسکا شاگرد ہے اور عہد دولت ابو علی سیمجوری مین کہ وہ امراے سامانیہ سے تھا فروغ پایا اور مداح اس خاندان کا رہا اور وہ ایک مرد نہایت محتشم اور صاحب جاہ تھا اور آل سیمجور سے اُسکو انعام و اکرام بیقیاس حاصل ہوتا تھا علم شعر مین نہایت ماہر اور صاحب فن تھا جیسا کہ ایک نسخہ بیچ اسکے رکھتا ہے اور اکابر رسائل مین اشعار استاد ابو الفرج کے استشہاد کے واسطے لاتے ہین اور یہ قطعہ اسی کا ہے قطعہ عنقاے مغرب است درین دور خرمی ٭ خاص از براے محنت و غم زاد آدمی ٭ ہر چند گرد عالم صورت برآمدم ٭ گفتم آدم ہر بیچارہ آدمی ٭ ہر کس بقدر خویش گرفتار محنت است ٭ کس را نداده اند برات مسلمی ٭ ذکر سلطنت علاء الدولہ مسعود بن ابراہیم بن مسعود غزنوی کا۔ سلطان مسعود اخلاق حسنہ اور سخاوت وافر مین اتصاف رکھتا تھا اور عدل انصاف مین کوشش کرتا اور اعراض قطعی جو کہ ظہور مین آکے تھے دفع کیے جاگیرین اور تعلقہ کہ سلطان ابراہیم نے ملوک اور امرا کو عنایت فرائے تھے بحال رکھے خواہر سلطان سنجر سلجوقی مسمے مہد عراق کو اپنے عقد نکاح مین لایا اور اسکے عہد مین حاجب طغاتگین مقطع لاہور ہندوستان کی سپہ سالاری پر فائز ہوا اور آب گنگ سے عبور کر کے ایسے مقام مین پہونچا کہ سلطان محمود کے سوا کوئی شخص لشکر اسلام وہان نہ پہونچا تھا تاخت و تاراج کر کے سالمًا غانمًا لاہور کیطرف معاودت کی اسکے بعد سلطان مسعود نے سولہ برس بے تشویش خوش خوش گذرانکر آخر سنہ ۵۰۸ھ پانسو آٹھ ہجری مین عالم فانی سے دار البقا کیطرف راہی ہوا اور تاریخ گزیدہ مین تحریر ہے کہ مسعود کی وفات کے بعد اسکا بیٹا کمال الدولہ شیرزاد تخت سلطنت پر متمکن ہوا اور ایک برس سلطنت کر کے سنہ ۵۰۹ھ پانسو نو ہجری مین ہاتھ سے اپنے بھائی ارسلان کے مارا گیا لیکن اور مورخون نے مسعود کے ذکر کے بعد سلطان ارسلان شاہ کا مذکور کیا ہے۔ ذکر ایالت سلطان الدولہ ارسلان شاہ بن مسعود بن ابراہیم غزنوی کا۔ جب ارسلان شاہ غزنین کا بادشاہ ہوا اپنے بھائیون کو گرفتار کر کے محبوس کیا مگر بہرام شاہ بھاگ کر سلطان سنجر کے پاس پہونچا اُس وقت سلطان سنجر اپنے بھائی محمد سلطان بن ملکشاہ کیطرف سے خراسان کا فرمانروا تھا ہر چند ارسلان شاہ نے بہرام شاہ کے بارہ مین خط لکھا اور الحاح کی اُسنے قبول نہ کیا بلکہ بہرام کی مدد کے واسطے خود علم توجہ غزنین کیطرف بلند کیا ارسلان شاہ نے یہ خبر سنکر اپنا ایلچی سلطان محمد کے روبرو بھیجکر اُسکے بھائی سلطان سنجر سے شکایت کر کے التماس کی کہ اُسے اس ارادہ سے باز رکھے سلطان محمد مقام صلاح مین ہوا لیکن مفید نہ پڑا ارسلان شاہ جب سلطان سنجر کیطرف سے ناامید ہوا

اپنی ماں مہد عراق کو جو سلطان سنجر کی بہن تھی مع دولاکھ دینار اور تحف بسیار سلطان سنجر کے نزدیک بھیجکر طالب مصالحہ ہوا چونکہ مہد عراق اسکے ظلم اور بھائیوں کے قتل ہونے سے انواع عقوبت میں گرفتار اور نہایت رنجیدہ تھی سلطان سنجر کو راستہ میں پہونچا تھا باتیں وحشت انگیز پہونچائیں اور غزنین کی روانگی کے باب میں بجد ہوا سلطان ارسلان اپنی والدہ کیطرف سے دلجمعی خاطر جمع کرکے تہیۂ جنگ میں مشغول ہوا تیس ہزار سوار اور پیادہ جرار ہتیار اور ایک سو ساٹھ زنجیر فیل لیکر غزنین سے ایک فرسنگ پر بادشاہ خراسانکے مقابلہ میں صفوف حرب آراستہ کیں اور دونوں طرف سے لڑائی گھمسان ہوئی اور سپاہ کثرت سے کام آئی ابوالفضل ملک سیستان کے آثار جلادت سے کہ ہمراہ ملک سنجر تھا غزنوی منہزم ہوئے ارسلان شاہ تاب مقاومت کی نہ لایا ہندوستانکی طرف روانہ ہوا اور سلطان سنجر غزنین میں داخل ہوا چالیس روز اس شہر میں توقف کیا اور وہ ولایت بہرام شاہ کو ارزانی رکھی پھر عنان توجہ اپنی ولایت کی سمت معطوف فرمائی ارسلان شاہ نے جب سلطان سنجر کی خبر معاودت سنی لشکر ہندوستان جمع کرکے غزنین کی طرف متوجہ ہوا اور بہرام شاہ عدم استعداد کے سبب تاب مقاومت نہ لایا اور قلعہ بامیان میں متحصن ہوا اور آخر کو سلطان سنجر کی تقویت اور مدد کو غزنین میں آیا اور ارسلان شاہ پہاڑ افغانوں کے درمیان میں بھاگا سلطان سنجر کے لشکر نے تعاقب کرکے گرفتار کیا اور بہرام شاہ کی سپردگی میں چھوڑا اسنے اسے قتل کیا اور حکومت میں مستقل ہوا مدت اسکی سلطنت کی تین سال تھی اور ستائیس برس کی عمر رکھتا تھا اور طبقات ناصری میں مسطور ہے کہ سلطان ارسلان کے عہد میں حوادث عظیم واقع ہوئے جیسا کہ آسمان سے آگ اور صاعقہ آئے اور اسکے سبب سے اکثر مکانات اور بازار جلنے لگے

**ذکر معز الدولہ بہرام شاہ بن مسعود بن ابراہیم کا**

وہ بادشاہ ذی شوکت اور صاحب حشمت تھا اور علما و فضلا کے ساتھ بیٹھتا اور انکی صحبت دوست رکھتا اور ہر شخص پر بقدر علم و فضل رعایت کرتا اسواسطے اس زمانے کے فضلا نے باسم شریف اسکے کتب تالیف فرمائی ہیں اور تصنیفات میں مشغول ہوئے ہیں چنانچہ شیخ نظامی گنجوی نے مخزن الاسرار اسکے نام سے لکھی اور سید حسین غزنوی نے اسکے روز جلوس یعنی سریر سلطنت پر جلوہ گر ہونیکے دن ایک قصیدہ اسکی مدح میں انشا کرکے سلطان سنجر کے حضور پڑھا تھا اور مطلع اسکا یہ ہے مطلع منادی برآمد ز ہفت آسمان ٭ کہ بہرام شاہ است شاہ جہان ٭ اور کتاب کلیلہ و دمنہ اسکے عہد میں عربی سے فارسی میں ترجمہ ہوا اسکے نام سے بھی کہتے ہیں کہ شطرنج اور کلیلہ دمنہ کو بادشاہ ہند نے نوشیروان عادل کیواسطے بھیجی بزرجمہر نے بمشقت تمام اس کتاب کو زبان پہلوی کی عبارت فرس قدیم میں ترجمہ کی اور شطرنج میں فکر بہت کرکے اسکے کھیلنے کا طریق دریافت کیا اور ساتھ ایلچی کے کہ اسکو لایا تھا کھیلا پہلی مرتبہ قائم کیا اور دوسری بار مات کیا اور مقابل اسکے نرد استخراج کرکے رائے ہندوستانکے پاس ارسال کی اس دیار کے اہل فکر اور دانشمند اسکے دریافت سے عاجز ہوئے اور آخر کو اسی سفیر سے کہ لایا تھا چالیں اسکی یاد کیں اور اہل ہند کا شطرنج کے استخراج سے اشارہ وہ ہے کہ خیر و شر انسان سے ہے اور امور عالم سعی و کوشش سے حاصل ہوتے ہیں اور امور میں قضا و قدر اور اجرام علوی کو دخل نہیں مثل ازدیاد مال و جاہ و کسب علوم اور مثل اسکے اور بزرجمہر نے اسکے مقابل نرد استنباط کی ایما یہ ہے کہ سعی کو جہانکے کارخانہ میں چندان دخل نہیں ہے اور اکثر سامان قضا و قدر کے متعلق ہے اگر تدبیر تقدیر کے موافق ہے درست آتا ہے الا طاس نرد مثل فلک اور کعبتین مثل انجم کے جو نقش کہ ساتھ خامۂ قدرت کے کعبتین میں منقش ہے موافق اسکے کھیلنا واجب ہے اور کھیلنا عقل و تدبیر سے عبارت ہے اور ہارون رشید کے عہد میں کتاب کلیلہ و دمنہ کو ابن المقفع نے زبان پہلوی سے عربی زبان میں ترجمہ کیا اور عہد سلطان بہرام شاہ میں عربی سے اس زمانے کی فارسی متعارفہ میں بنام اسکے تالیف کی اور اسکے بعد ملا حسین واعظ کاشفی نے سلطان حسین مرزا کے عصر میں اس فارسی مغلق کو بعبارت فارسی سلیس کرکے اشعار عربی موقوف کیئے اور اسکا نام انوار سہیلی رکھا اور سلطان بہرام شاہ نے اپنے عہد دولت میں چند مرتبہ ہندوستان کیطرف متوجہ ہوکر متمردوں اور مجرموں کو گوشمالی دی اور اول مرتبہ جو ہندوستان میں

داخل ہوا محمد باہلیم کو کہ سلطان ارسلان شاہ کی طرف سے سپہ سالار لشکر لاہور تھا اور اعمال ناشایستہ کا مصدر ہو کر
علم مخالفت بلند کیا تھا ستائیسوین رمضان ۵۱۲ھ پانسو بارہ مین گرفتار کر کے قید کیا پھر اُسکو معاف کر کے قید سے
سے رہائی بخشی اور بدستور سابق ہندستان کا سپہ سالار کیا اور خود غزنین کی طرف مراجعت کی محمد باہلیم نے
سلطان کی غیبت مین قلعہ ناگور کو جو ولایت سوالک مین واقع ہے مفتوح کر کے اپنے اہل و عیال و سلب سامان کو وہان
چھوڑا اور عرب و عجم اور افغان اور خلج کا لشکر خوب بہم پہونچا کر تیغ اسلام سے بہت کفار سرکش نیست و نابود کیے اور اس
سبب سے بادۂ غرور اور نخوت سے اُس کے دماغ مین نشاء کبر دوبالا ہوا داعیہ سلطنت اور ملک گیری کا کیا اور بہرام شاہ نے
یہ خبر سنی دوسری مرتبہ ہند مین آیا اور وہ کافر نعمت بے نام و نشان یعنی محمد باہلیم مع دس فرزند کے سب مسند امارت پر متمکن
تھے بقصد مقابلہ و مقاتلہ بہرام شاہ کے استقبال کو دوڑا اور حوالی ملتان مین دونو کا تقارب ہوا اور ایسی جنگ کہ فلک
پیر خمیدہ پشت نے مثل اسکے کمتر مشاہدہ کیا ہوگا وقوع مین آئی اور اثر کفران نعمت کا ظاہر ہوا صرصر ہمیت محمد باہلیم
کے پرچم رایت پر چلی وقت گریز مع دو فرزندان اور اتباع زمین دلدل پر گر کے ایسا غائب ہوا کہ اثر اسکے مرکوب سے
پیدا نہوا اسوقت سالار حسین بن ابراہیم علوی کو سپہ سالار اس حدود کا کر کے غزنین کیطرف معاودت فرمائی اور اسکے
اواخر سلطنت مین قطب الدین محمد غوری سوری کہ داماد اُسکا تھا غزنین مین بہرام شاہ کے حکم سے مقتول ہوا اور سیف الدین
سوری اپنے بھائی کے انتقام خون مین غزنین کیطرف متوجہ ہوا اور بہرام شاہ مقابلہ کی طاقت نرکھتا تھا غزنین سے کرمان
گیا اور یہ کرمان نہ کرمان مشہور ہے بلکہ کرمان ایک شہر تھا درمیان غزنین اور ہند کے اور بسبب اسکے کہ اس ولایت کی نواح مین
بہت پہاڑ تھے وہان سوارون کا گذر نہایت دشوار تھا افغانون کے ساتھ اس ولایت پر متصرف ہوکر وہان قیام کیا اور سیف الدین
غزنین مین داخل ہوکر متصرف ہوا اور غزنویون پر اعتماد کر کے وہان بود و باش اختیار کی اور اپنے بھائی علاء الدین کو مع تمامی امراے
قدیم غور کیطرف بھیجا باوصف اسکے سیف الدین سوری اہالی غزنین سے ہمیشہ سلوک کرتا تھا اور غوریون کو یہ مجال نتھی کہ اُن پر
تعدی کرین غزنوی ہمیشہ خواہان بہرام شاہ کے تھے اور سیف الدین سوری سے ظاہرا دوستی کرتے تھے اور بہرام شاہ سے پوشیدہ
ابواب مراسلات مفتوح رکھتے تھے یہانتک کہ فصل سرما کی پہونچی اور غور کے راستے برف کی شدت سے بند ہوئے اور لوگون کو
دوا دوش کی طاقت نہ رہی بہرام شاہ ناگاہ مع لشکر افغانان و خلج و مردم صحرانشین حوالی غزنین مین پہونچا اور اُسوقت کہ فاصلہ
دو فرسنگ سے زیادہ نہ رہا سیف الدین سوری نے خبر پائی ساتھ غزنویون کے جو اخلاص اور دوستی کا دم بھرتے تھے در باب
جنگ اور روانگی غور کیطرف مشورہ کیا غزنویون نے نفاق کو اپنا شعار کر کے جو کہ حق مشورہ کا ہے بجا نہ پہونچایا اور واسطے
جنگ کے ترغیب اور تحریص کی سیف الدین سوری نے موافق المستشار موتمن کے اُنکو مشورہ مین امین جانا مع فوج
غزنویہ اور کچھ مردم غور سے شہر سے روانہ ہوا اور بہرام شاہ کے مقابلہ مین صف آراستہ کی ابھی لوازم حرب ظہور مین نہ پہونچے تھے
کہ غزنویون نے سیف الدین سوری کو پکڑ کے خوش طبعانہ بہرام شاہ کے سپرد کیا بہرام شاہ نے فرمایا تو سیف الدین سوری
کا منہ سیاہ کر کے گاو ضعیف و ناتوان پر کہ ساتھ ہزار تشویش کے ایک قدم اُٹھاتی تھی سوار کر کے تمام شہر مین تشہیر کیا
اور لڑکے بلکہ بوڑھے سفید ریش غزنین کے اسکے پیچھے فریاد کرتے تھے اور دشنام دیتے تھے اور تمسخر کرتے تھے اور تشہیر کے
بعد بہ ترین عذاب سے قتل کیا اور اسکا سر تن سے جدا کر کے عراق مین سلطان سنجر کے پاس بھیجا اور سید مجد الدین کو جو وزیر
سیف الدین سوری کا تھا اُسے بھی دار پر کھینچا اور جب یہ خبر وحشت اثر علاء الدین کے سمع مبارک مین پہونچی آتش غضب کا دھوان اُسکے

کانون سینہ سے برآمد ہوا اور اپنے بھائی کے انتقام کے عزم میں مع لشکر ستیزہ گر غزنین کی سمت متوجہ ہوا لیکن اسکے پہونچنے سے پیشتر دوست تصفا نے بہرام شاہ کے طومار حیات کو لپیٹا اور اسکے بیٹے خسرو شاہ کو محنت سنجر وزہ دنیا میں گرفتار کیا اور بروایت مشہور جب خبر توجہ سلطان علاء الدین بہرام شاہ کو مسموع ہوئی اپنے لشکر کو جمع کر کے غزنین سے بعزم رزم باہر آیا اور ایلچی علاء الدین کے پاس بھیجکر پیغام دیا کہ صلاح میری یہی ہے کہ ارادہ بیجا کل سے کہ تو نے کیا ہے نادم ہو کر پلٹ جا کہ میں کئی ہزار پہلوان شیر افگن و فیلان آہنین تن تیرے استیصال کیواسطے مہیا رکھتا ہوں میرے مقابلہ سے پرہیز کر اور ہاتھ دامن ستیز میں مت ڈال نہیں تو کیا رنگی خاندان سلاطین غوریہ کا سندرسل ہو معدوم ہوئے سلطان علاء الدین نے کہا یہ کام کہ بہرام شاہ سے سرزد ہوا ہے علامت زوال دولت غزنویہ کا ہے کسواسطے کہ بادشاہان ممالک یکدیگر پر لشکر کھینچتے ہیں اور آپسمین قدرت پاکر نفوس نفیسہ کو ستائل کرتے ہیں لیکن نہ ساتھ اس رسوائی اور فضیحت کے اور یقین ہے کہ زمانہ واسطے مکافات اور عبرت انتقام تجھسے کھینچیگا اور مجھے تجھپر ظفر بخشیگا بہرام شاہ نے ہاتھیوں پر نازان ہوکے کہ اگر وہ فیل رکھتا ہے اول میرا اللہ کفیل ہے دوسرے خرفیل رکھتا ہوں کہا اسپاہ سلطان علاء الدین میں دو آدمی تھے انھیں خرفیل کہتے تھے اور یہ دونوں شخص غوریوں سے شجاعت اور توانائی میں فیل آسمان شکوہ کو خانہ کنار انبساط میں شہ مات کرتے تھے اور دست خویش ایستادہ رکھتے تھے اور جب ایلچی رخصت ہوا اور وہ باتیں کسی شخص نے بہرام شاہ سے گذارش کیں اگرچہ بحسب ظاہر متغیر نہ ہوا لیکن باطن میں متاثر ہوا اور رعب سپاہ اسکے ضمیر پر مستولی ہوا القصہ جب دونوں سپاہ ستیزہ گر حرب میں مشغول ہوئیں اور آوازہ چاچاپ شمشیر و شلفاش تیر کا گوش فلک کینہ کوش میں پہونچا خرفیل خرد و کلان مثل فیل مست معرکہ میں آئے خرفیل بزرگ نے خنجر سے فیل نامی کا شکم پھاڑا اور فیل اس پر حملہ آور ہوا دونوں مرے اور خرفیل کوچک نے دوسرے فیل کو مار ڈالا اور خود تند شکم اسکے سے سلامت باہر آیا الغرض جب جسم ہاتھیوں کے اس معرکہ میں مثل گاؤ اور گاؤمیش کے بیفائدہ اور بے منفعت ہوئے علاء الدین اور اہل غور ہیئت اجتماعی کیا کہ بہرام شاہ پر حملہ آور ہوئے اور غزنویوں کو ضرب دست سے پسپا کیا اور جو دولت شاہ بن بہرام شاہ سپہ سالار لشکر دلیر اور شجاع اور مردانہ تھا اس معرکہ جانستان میں جان خازن بہشت کے سپرد کی بہرام شاہ مجروح ہو کر ہند کی طرف بھاگا اور اسی عرصہ میں غم و غصہ فرزند وغیرہ سے بیمار ہوا اور سرا سے فانی سے ریاض جاودانی کیطرف انتقال کیا اور وفات اسکی بروایت اصح ۵۴۷ پانسو سینتالیس ہجری میں واقع ہوئی اور مدت اسکے سلطنت کی پینتیس برس تھی اور ایک شاعر ہم عصر بہرام شاہ شیخ سنائی ہے اور وہ شیخ ابو المجید مجدود بن آدم الغزنوی تھا اور نفحات میں مسطور ہے کہ شیخ سنائی کی توبہ کا سبب یہ تھا کہ زمستان میں سلطان محمود واسطے تسخیر بعضے دیار کے غزنین سے باہر گیا تھا سلطان محمود کی مدح میں ایک قصیدہ سلک نظم میں کھینچکر متوجہ اسکے اردو کا ہوا تا کہ معرض عرض میں پہونچا دے درمیان راہ کے ایک گلخن کے دروازہ پر پہونچا کہ ایک مجذوب جسکو لای خوار کہتے تھے اپنے ساقی سے کہتا تھا قدح پر کن بکوری محمود ساقی نے کہا محمود ایک بادشاہ مسلمان ہے اور ساتھ امر جہاد کے مشغول لای خوار نے کہا محمود ایک مرد کم بہت ناخوش ہے جو کچھ اسکے تحت حکومت میں آتا ہے اسے ضبط نہیں کر سکتا ہے اور چاہتا ہے کہ ملک اور لیوے اور دو قدح کھینچا پھر کہا ایک قدح اور پر کر بکوری سنائی شاعر ساقی نے کہا سنائی ایک شاعر فاضل اور لطیف طبع ہے لای خوار نے کہا اگر وہ لطف طبع سے بہرہ ور ہوتا ایسے کام میں اشتغال کرتا کہ اسکے کام آتا کیوں چند لغو باتیں کاغذ میں لکھ لایا ہے کہ کچھ اسکے کام نہیں آویگا اور نہیں جانتا ہے کہ اسکو کسواسطے پیدا کیا ہے سنائی یہ کلام سنتے ہی متغیر ہوا اشراب غفلت سے ہوشیار ہوا اور ساتھ سلوک کے مشغول ہوا اور حدیقہ الحقیقہ میں پوشیدہ نہ رہے کہ شیخ سنائی بہرام شاہ کا معاصر تھا اور وہ کتاب ۵۲۵ پانسو پچیس ہجری میں

اس شاہ عالیجاہ کے نام نظم کی اور جب سلطان محمود غزنوی نے ۴۲۱ھ چارسو اکتالیس ہجری میں وفات پائی ملاحظان دو تاریخ سے اذکیا کے نزدیک سمت وضوح پاتا ہے کہ صحت حکایت مجذوب لائی خوار کی عہد سلطان محمود میں نہایت بعید ہے اور ظاہر ایہ امر سلطان مسعود کے عہد میں واقع ہوا اور کاتبوں نے غلطی سے سلطان محمود کا نام لکھا ہے واللہ اعلم عنداللہ وفات شیخ سنائی کی صاحب تاریخ گزیدہ کے عقیدہ میں سلطان بہرام شاہ کے عہد میں واقع ہوئی اور بقول بعضے فضلا ۵۲۵ھ پانسو پچیس ہجری میں کہ تاریخ اتمام حدیقہ ہے اس افعہ کا اتفاق پڑا۔ **ذکر سلطنت ظہیر الدولہ خسرو شاہ بن بہرام شاہ کا** - روایت صحیح سے واضح ہوتا ہے کہ جب بہرام شاہ غزنوی نے غزنین میں وفات پائی اور خسرو شاہ امرا کے اتفاق سے مسند حکومت پر جلوہ گر ہوا انھیں دنوں میں خبر علاء الدین غوری کے قریب پہونچنے کی متواتر پہونچی خسرو شاہ مع اہل و عیال ہندوستان کی طرف گیا اور شہر لاہور میں مقیم ہوا اور علاء الدین غوری نے غزنین میں جاتے ہی حکم دیا کہ غزنوی کی تخریب اور غارت اور قتل میں مضائقہ نہ کرو اسواسطے اسکی فوج نے سات روز آدمیوں کے قتل کرنے اور لوٹنے اور جلانے میں اس شہر کے اصلا تقصیر نہ کی اور علاء الدین سوری کے سمع میں پہونچا کہ سیف الدین سوری کی تشہیر کے وقت عورتین غزنویہ کوچہ بازار میں باواز دف و دائرہ سوری کی ہجو گاتی تھیں اور تمسخر کرتی تھیں علاء الدین نے بہت عورتین غزنویہ کو قتل کیا اور کسی پر رحم نہ کیا اسوقت غور کی طرف متوجہ ہوا اور راہ میں جس جگہ ایک عمارت کہ اولاد سبکتگین سے منسوب تھی سب کو ڈھا دیا اور جلا دی اسکا صلہ ملا کہ ساتھ لقب علاء الدین جہان سوز کے ملقب ہوا اور واسطے انتقام سید مجد الدین کے کہ نائب سیف الدین سوری کا تھا فرمایا کہ ایک جماعت سادات غزنویہ کی توبرہ خاک سے پر کر کے انکی گردن میں لٹکایا اور فیروزہ کوہ میں لیجا کر سب کی گردن ماری اور وہ خاک کہ اُن توبرون میں تھی اُنکے خون سے تر کر کے فیروزہ کوہ کے بروج میں صرف کی اور بعد مراجعت سلطان علاء الدین سوری خسرو شاہ نے بطمع پایۂ تخت غزنین اور چشمداشت امداد سلطان سنجر لاہور سے مع سپاہ آراستہ اُس طرف نہضت فرمائی لیکن انھیں دنوں ترکمانان غز سلطان سنجر کو پکڑ کر متوجہ غزنین ہوئے خسرو شاہ طاقت مقابلہ کی نہ لایا پھر لاہور کیطرف گیا ترکمانان غز دس برس غزنین پر متصرف رہے اسکے بعد غوریوں نے ترکان غز سے چھین لیا اور اُنسے عندالفرصہ امرائے خسرو شاہ نے غزنین کو پھر چھین لیا اور بعض کتب سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جب خسرو شاہ تنزل بسبب علاء الدین غوری سے ہندوستان میں بھاگا علاء الدین غوری جہانسوز نے گرم سیر و قندھار اور تکیناباد کو مسخر کیا اور سلطان غیاث الدین محمد کے سپرد کر کے غور گیا اور جب خسرو شاہ ہند سے مع سپاہ موفورہ غزنین کی طرف متوجہ ہوا علاء الدین جہانسوز چاہتا تھا کہ اس طریق سے مصالحہ کرے کہ خسرو شاہ شہر اور قلعہ تکیناباد کو اُسکے قبضہ میں واگذاشت کرے فقط غزنین پر قناعت کرے خسرو شاہ نے قبول نہ کیا علاء الدین غوری جہانسوز نے یہ رباعی لکھکر اُسکے پاس بھیجی۔ رباعی۔ اول پدرت نہاد کین را بنیاد ؛ تاخلق جہان جملہ بیداد افتاد ؛ ہان تا ندہی زہر بیک تکیناباد ؛ سرتا سر ملک آل محمود بباد ؛ خسرو شاہ امداد سلطان سنجر سے قوی پشت تھا سلئے اس صلح کے التفات نہ کی قضائے الٰہی چند روز میں زبونی طالع سلطان سنجر کی واضح ہوئی اور علاء الدین غوری جہانسوز کے خوف سے مجدد لاہور کی طرف بھاگا اور علاء الدین غوری جہانسوز غزنین کو لیکر غور گیا خسرو شاہ بلدۂ لاہور میں ۵۵۵ھ پانسو پچپن ہجری میں فوت ہوا مدت اسکے حکومت کی سات برس تھی - **ذکر سلطنت خاتم الملوک خسرو ملک بن خسرو شاہ غزنوی کا** - جب خسرو شاہ بلدۂ لاہور میں اس سرائے پر فتور سے دار السرور کیطرف خرامان ہوا اسکا بیٹا خسرو ملک اُس کا قائم مقام ہوا لاہور کی دار السلطنت کو عدل و داد کی زینت سے آراستہ کیا اور جسقدر ولایت ہندوستان سے کہ سلطان ابراہیم

اور سلطان بہرام شاہ کے قبضہ تصرف میں کچھی کا حفظ اپنے تخت و ضبط میں لایا لیکن سلطان شہاب الدین محمد غوری نے اختیار غزنین پر کہ دارالملک اس خاندان عظیم الشان کا تھا اکتفا نہ کیا طمع ہندوستان کی بھی کی اور پشاور اور افغانستان اور ملتان اور سندھ کو مسخر کیا اور ۵۷۶ھ پانسو چھہتر ہجری میں لاہور گیا جو کہ خسرو ملک تاب اسکے مجادلہ کی نہ رکھتا تھا متحصن ہوا اور سلطان شہاب الدین محمد غوری آگر روبرو تسلط کے ملک شاہ کے بیٹے کو کہ طفل خردسال تھا مع ایک فیل نامی گرفتار کر کے پلٹ گیا اور ۵۸۰ھ پانسو اسی ہجری میں دوبارہ لاہور میں آیا خسرو ملک جب پھر قلعہ بند ہوا سلطان شہاب الدین محمد غوری نے اطراف و جوانب سے اس بلدہ کو تاخت و تاراج کر کے قلعہ سیالکوٹ تعمیر کیا اور اپنے ایک معتمد کے سپرد کر کے غزنین گیا اور خسرو ملک نے اسکی غیبت میں کھکروں کے اتفاق سے قلعہ سیالکوٹ کو جاکر محاصرہ کیا اور کچھ مفید نہ ہوا آخرش پلٹ آیا سلطان شہاب الدین محمد غوری نے عزم بالجزم بلدۂ لاہور کی تسخیر کا کیا اور ۵۸۲ھ پانسو بیاسی ہجری میں اول بحسب ظاہر خسرو ملک سے اظہار محبت کی اور ملکشاہ بن خسرو ملک کو سامان شاہی جو کچھ مناسب تھا درست کر کے مردم معتبر کے ہمراہ باپ کی ملاقات کو لاہور کی طرف روانہ کیا اور حکم دیا کہ اسے ہمیشہ مے نوشی کی ترغیب کریں اور باعث ہوں کہ آہستگی جاوے اور اثنائے راہ میں چند جا مقام کریں جب خبر بہجت اثر قرۃ العین کے آنے کی خسرو ملک کو پہونچی نہایت محظوظ اور مسرور ہوا اور سلطان شہاب الدین کی دوستی پر اعتماد کر کے عیش و طرب میں مشغول ہوا بیت دران تخت و ملک از خلل غم بود ؛ کہ تدبیر شاہ از شبان کم بود ؛ ابھی ملکشاہ رستہ میں تھا کہ سلطان شہاب الدین محمد غوری دوسری راہ سے بیس ہزار سوار دو اسپہ و سہ اسپہ سے جریدہ اور سبک غزنین سے تاخت کر کے دریائے لاہور کے کنارہ آیا اور صبح کو جب خسرو ملک خواب غفلت سے بیدار ہوا ساحل دریا کو لشکر دشمن سے آباد دیکھا ناچار با عجز و نیاز امان کے کھولی اور خدمت میں اسکے حاضر ہوا اور بلدۂ لاہور بے خرخشا اور جنگ اس حیلہ سے سلطان شہاب الدین محمد غوری کے قبضہ میں آیا سلطنت نے خانوادۂ غزنویہ سے ساتھ غوریہ کے انتقال کیا مدت سلطنت خسرو ملک کی اٹھائیس برس تھی

**مقالہ دوسرا ذکر سلاطین دہلی میں** ۔ جب سر رشتہ سخن کا ساتھ اسکے ملا مناسب سمجھا کہ احوال ہند اور احداث ہونا شہر دہلی کا بطریق اختصار بیان کرے اور اسکے بعد حکام غور کو مجملاً تحریر کر کے بر سر مقصود کہ ذکر بادشاہان دہلی ہے رجوع کرے اور بر خاطر خورشید مآثر سبھوں کے ظاہر اور باہر ہو کہ حکمائے ہند نے جیسا کہ مقدمہ میں گذرا باعتبار ادوار افلاک اور کواکب جہان کو چار حصہ پر تقسیم کیا ہے ست جگ ترتیا جگ دواپر جگ کلجگ اور مدت کلجگ سے زمانہ بعثت حضرت خواجہ کائنات محمد مصطفے صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم تک تین ہزار اور سات سو اور چند برس گذرے تھے اور ہر جگ کیواسطے تاثیر اور خواص علیحدہ قرار دیے ہیں اور کہتے ہیں جب مدت کلجگ کی تمام ہووے پھر زمانہ ست جگ کا آتا ہے اور تمام جگ اسی طریق سے گردش میں رہتے ہیں اور قیامت عبارت ہے انتہائے ہر جگ سے اور ہرگز جگ فانی نہیں مانتے ہیں اور بعضے براہمہ کا یہ قول ہے کہ جہان فانی ہوگا اور جگ منتہی ہونگے لیکن حجت قوی اسپر نہیں رکھتے ہیں اور عقیدہ براہمہ کا وہ ہے کہ ہر ایک جگ میں ایک پیغمبر یا ایک دانشمند یا ایک مجتہد نے ایک ایک کتاب لکھی اور باوجود اس قدر مدت گذرنے کے اب بھی وہ کتابیں موجود ہیں اسیطرح سے کفار چین و خطا و ختن و کفار زہ کہتے ہیں کہ طوفان نوح علیہ السلام ہمارے ملکت میں نہیں پہونچا بلکہ اصل طوفان نوح کا اعتقاد نہیں رکھتے ہیں اسواسطے کسی طرح کی آفت انکی کتابوں کو نہ پہونچی اور اکثر نسخے موجود ہیں دوسرا اعتقاد انکا وہ ہے کہ ابتدائے آفرینش سے کہ ست جگ اول ہے اس زمانے تک کہ کلجگ کا عہد ہے بنی نوع انسان ہوئے ہیں اور عالم قدیم ہے اور ہرگز دنیا آدمی سے خالی نہ تھی اور نہ ہوگی اور بعضے حادثہ آدم کیواسطے ست جگ اول زمانہ تعین کرتے ہیں اور بابا آدم اور ماما حوا کا ہر جگ میں اوضاع مختلف سے ظہور ہوا ہے لیکن دونوں میں آدمی بلند قد اور

عظیم الجثہ اور کثیر العمر ہوئے ہیں اور بعضے ادوار میں عکس اسکے اور سطور سے شجاع اور جوب بھی اسی نہج سے مختلف العوارض
ہوتے ہیں اور کہتے ہیں ذات برہمن اور کھتری کی قدیم الایام سے تھی اور دوسرے طوائف بہت ہیں کہ اواخر دواپرجگ سوم
اور اوائل کلجگ چہارم میں ظاہر آئے چنانچہ طوائف راجپوت قدیم نہیں ہیں اور اواخر عہد دواپر جگ میں پیدا ہوئے ہیں اور اوائل
مدت کلجگ میں کثیر ہوئے اور شرح اس بات کی یہ ہے کہ ہر ایک ان جگوں میں راجہ ہائے بزرگ کہ حساب انکا خدا جانتا ہے ممالک ہند میں
بادشاہی کر گئے ہیں اور انکے قصوں کا کچھ حصہ مہابھارت میں ہے جو کہ کتاب معتبر اہل ہند کی ہے اور اکبرشاہ کے زمانے میں فارسی ترجمہ کرکے
تحریر ہوئی اسمیں لکھا ہے کہ چار راجایان بزرگ سے کہ آخر عہد دواپر جگ میں ہوئے ہیں جرجودھن کھتری ہے اور پایہ تخت اسکا بلدہ ہستناپور
تھا جو حوالی دہلی میں ہے اور کشن جو ہنود کا پیغمبر ہے اور مسکن اور مولد اسکا بلدہ متھرا ہے اسکو اسکا معاصر بتلاتے ہیں اور جرجودھن پانچ بھتیجے رکھتا تھا
جو مشہور بہ پنج پنڈو ان میں آثار رشد اور شجاعت چہرہ انکے سے مشاہدہ کرکے درپے بربادی انکے کے ہوا جب کسی وجہ سے دفع انکا میسر
نہوا ایک روز مجلس قمار ترتیب دیکر ساتھ انکے بازی کی اور جو کچھ کہ جائداد منقولہ رکھتے تھے جیت لی یہانتک کہ ریاست اور
علاقہ کی نوبت آئی ہر ایک ان پنج بھیوں نے جو پرگنہ کہ رکھتے تھے اندرپت سونپت پانی پت تلپت باگپت وہ بھی اپنے چچا سے قمار
میں ہارے آخر کو جب کچھ باقی نرہا شرطیہ مقرر ہوئی کہ جو شخص ہارے جلاے وطن ہوکر بارہ برس ممالک غربت میں ظاہر ہوکر مسافرت کرے
اس طرح کہ ہر شخص اسے جانیں اور پہچانیں اور ایک سال اسطرح مملکت بیگانہ میں پوشیدہ رہے کہ کوئی شخص اسکے احوال پر مطلع ہووے اور جو
اس سال میں ایک شخص بھی واقف ہووے پھر از سر نو بارہ برس ظاہرا مسافرت کرے اور ایک سال مخفی رہے جب اس نہج سے شرط عمل میں آوے اپنے
ملک میں پلٹ آوے اتفاقًا وہ بازی بھی بھتیجوں نے چچا سے ہاری اور اقرار کے موافق پانچوں بھائیوں نے سفر اختیار کیا اور اسکے ممالک
محروسہ سے نکل گئے اور ملک دکن میں جو جرجودھن کے تصرف میں نہ تھا جاکر بارہ برس اطراف سیر کرتے رہے اور جرجودھن انکے احوال
پر اطلاع رکھتا تھا اور ایک سال کے بعد تغیر وضع یعنی بھیس بدلکر اسطرح سے کہ کوئی انھیں نہ پہچانے ولایت بایمن میں جو پرگنات
دکن سے ہے اور اسوقت ساتھ ابراہیم شاہ عادل کے تعلق رکھتا ہے گئے اور وہاں اسطرح سے بسر کی کہ جرجودھن نے ہر چند تجسس کی
انسے آگاہی نہ پائی اسکے بعد پانچوں بھائیوں نے شرط کے بموجب وطن اصلی کیطرف توجہ کی اور قدم چچا کی ولایت میں رکھا جرجودھن اس
امر سے خبر پاکر رنجیدہ ہوا اسواسطے کہ غرض اصلی اسکی انکا اخراج اور دفع تھا پیغام دیا کہ ملک میرے سے نکلجاؤ یا منتظر قتل کے رہو
پانچوں بھائی اپنی کشن پیغمبر کے پاس پناہ لیگئے کہ اس عرصہ میں وہ متھرا میں تھا کشن نے جرجودھن سے سفارش کی کہ انھیں اپنے
ملازموں کی سلک میں منتظم کرکے ایک حصہ بلاد سے مقرر کرے جرجودھن نے التماس کشن کی قبول نہ کی اور چچا بھتیجوں کے درمیان
میں آتش نزاع مشتعل ہوئی اور طرفین نے لشکر کشی کرکے جنگ کی جرجودھن مارا گیا اور پانچوں پنڈے ہندوستان کی سلطنت
عظیم پر متمکن اور مستقل ہوئے اور جب یہ مرگئے انکے بیٹوں اور پوتوں اور نواسوں نے کئی قرن بادشاہی کی یہانتک کہ حکومت اس
دیار کی زمانہ کلجگ میں انکے غلاموں اور نوکروں کو منتقل ہوکر طوائف الملوکی ہوئی اور رفتہ رفتہ انسے بکرماجیت کھتری بادشاہ
اجین کیطرف انتقال کی اور اسنے بہت ملوک طوائف کے دفع کیے اور اکثر ممالک کو جو جرجودھن کے تصرف میں تھے برآوردہ کرکے اپنے
قبضہ میں لایا اور دکن کو بھی مسخر کیا اور آخر کو سالباہن کہ ایک برہمن کا بیٹا تھا اور بائیس برس کی عمر رکھتا تھا اسنے قصبہ پٹن سے
خروج کرکے وہ ولایت بکرماجیت کے تصرف سے برلایا اور بکرماجیت نے خود اسکے دفع کیواسطے نہضت کی اور آب گنگ سے عبور
کیا اور سالباہن سے ہم مصاف ہوکر مارا گیا اور سالباہن چاہتا تھا کہ آب نربدہ سے عبور کرکے ولایت بکرماجیت تسخیر کرے ناگاہ ہاتھی
گھوڑے اور آدمی بہت پانی میں غرق ہوئے اور سالباہن عبور سے پشیمان ہوا اور اجین کی حکومت بکرماجیت کے فرزند کو ارزانی رکھی دکن

کی بادشاہی پر قانع ہوا اور اہل ہند کی مراد تمھود سے ہی بکرماجیت کے جلوس سے تاریخ لکھتے ہیں اور اس عرصہ میں کہ حضرت رسالت پناہ محمد
مصطفے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مکہ سے مدینہ کی طرف ہجرت فرمائی چھ سو اکیس سال اس تاریخ بکرماجیت سے گذر چکے تھے کہتے ہیں
بکرماجیت کے بعد مدت دراز تک سلطنت اُسکے خاندان میں رہی آخر راجپوتوں نے کہ عبارت کھتری کی لونڈیوں کے فرزندوں سے ہے
بادشاہی وارثان ملک کے ہاتھ سے برآوردہ کرلی اور ہر ایک مملکت پر متصرف ہوئے کسواسطے کہ جمیع شاہان کھتری عہد قدیم میں بلکہ اس
سے بھی پیشتر لونڈیاں رکھتے تھے اور رسم و دستور اہالی ہند کا ہے کہ انکو لونڈیوں سے کام لیکر انکو مطلق العنان کرتے ہیں وہ ہر ایک
ایک معشوق بہم پہونچا کر لڑکے جنتی تھیں اور وہ کمال عزت سے پرورش کرتی تھیں اور چونکہ تحت سری خانہ زادوں میں ہوتی ہے آپ کو
راجاؤں کے فرزندوں سے جانتے تھے اور لفظ راجپوت دلالت اس معنی پر رکھتی ہے اور عہد اولاد بکرماجیت میں بہت سے راجپوت ساتھ دولت و
امارت کے پہونچے اور لیتے اپنا حصہ کو کہ عبارت فرزندان کنیزان اور امراء اور سائر الناس کھتری سے ہے تربیت کرتے تھے یہانتک کہ
گروہ راجپوتوں کا شمار سے گذر گیا اور لشکر بادشاہان کھتری کا اکثر راجپوتوں سے ہوا اور پیچھے طوائف ملوک ہو کر سلطان محمود کے عہد میں فراغت
سے زندگی کرتے تھے اور سلطان محمود اور اولاد اسکی جیسا کہ مذکور ہوا بتدریج و مرور راجگان لاہور اور دوسرے راجاؤں اس حدود
کو مستاصل کر کے سرہند اور تھانیسر اور قلعہ ہانسی پر متصرف ہوئے اور اندیشہ میں فتح راجہ اجمیر اور دہلی غیرہم کے تھے کہ ناگاہ انکی دولت
نے زوال قبول کیا اور وہ دولت سلطان شہاب الدین غوری اور اُسکے متعلقوں کے نصیب ہوئی انھوں نے بہت سے راجاؤں کو
مستاصل کیا اور جو کچھ اُنسے باقی رہے دیگر بادشاہان دہلی و گجرات و مندو نے اس جماعت کی بربادی میں تقصیر کی جب نوبت بادشاہی
ساتھ اولاد امیر تیمور صاحب قران گورکان کے پہونچی خود اکبر بادشاہ نے انکو بیخ و بن سے اوکھاڑا اور محتاج نوکری اور کشت و زراعت
کا کیا اور ملوک عہد بکرماجیت میں سے جنکا ذکر ہوا ہے اس زمانہ تک کہ سلطنت جہانگیر بادشاہ کی پہونچی ہے کوئی خاندان نرہا سوا اس ایک
رانا راجپوت کے کہ ظہور اسلام سے پہلے بھی دولت اس خاندان میں تھی اور ابتک باقی ہے لیکن اسوقت میں نورالدین محمد جہانگیر بادشاہ
کے لشکر نے اس دیار میں پہونچکر اس خاندان کے اکھاڑنے میں سعی موفور اور جہد بلیغ رکھی اور دہلی شہر ہے جدید سے ہے۔

**ذکر شہر دہلی کی بنا کا** – مشہور ہے کہ ۳۰۷ تین سو سات ہجری میں داد یتہ راجپوت نے کہ طائفہ توران سے ہے اسکو قصبہ اندرپت
کے پہلو میں بنا کیا اور چونکہ زمین سبتہ نرم اور سست تھی کہ میخ بمشکل وہاں مضبوط ٹھنچتی تھی اسلیے اسکا نام دہلی رکھ گیا اور داد یتہ کے
بعد آٹھ نفر نے جماعت توران سے وہاں نشان حکومت کو بلند کیا تھا جو مہراج اودھن [illegible] مدت [illegible]
سال تک ہیں اور بعد زوال دولت توران دہلی کی حکومت طائفہ چوہان میں جو عمدہ راجپوتوں سے ہیں انتقال کی اور انمین چھ شخص نے
اس بلدہ میں نشان فرمانروائی کا بلند کیا مانکدیو دیو راج راول دیو جاہر دیو سہر تو پتھورا ہے راجہ پتھورا معرکہ سلطان شہاب الدین
میں مقتول ہوا اور آخر شہر ۵۸۸ پانسو اٹھاسی ہجری میں دہلی انکے تصرف سے نکلکر قبضہ دیوان ملوک غور میں آئی مورخین سخندان نے تحقیق
احوال ملوک غور میں ایسا غور کیا ہے کہ جس اوقات میں فریدون عالم سر فرازی میں تھا کہ تازی پر غالب ہوا ضحاک سے دو
بھائی ایک سوری دوسرا سام اسکے ملازم رہے اور ایک مدت کے بعد فریدون سے منہزم ہوئے اور ساتھ جمعیت اتباع اپنے کے نہاوند کیطرف
بھاگ گئے اور اسمقام کو محکم کیا سوری قبیلہ کا سردار ہوا اور سام اسکا سپہ سالار ہوا سوری نے اپنی دختر سام کے فرزند شجاع نام کو دی
اور جب سام مر گیا شجاع حشمت و حیثیت چچا کی خدمت میں رہنے لگا حاسدوں نے باتیں ناخوش سوری کے گوش زد کر کے اُسکے
مزاج کو منحرف کیا یہانتک کہ سوری نے چاہا کہ شجاع سے بیٹی کی طلاق لیکر شجاع کو جلاوطن کرے دختر نے اپنے شوہر کو خبر کی شجاع نے
شکوہ سوری سے اصطبل میں جاکر دس راس اسپ [illegible] اور چند قطار شتر بار بردار کے اور زر نقد و نقود و جواہر اور طلا و نقرہ اٹھا کر بتعجیل کوہستان غور میں

پہونچایا اور وہاں مقام کرکے کما زومیندیش اس سبب سے اُس محل کا نام زومیندیش مشہور رہا اور اس مقام میں بہت سے مضبوط قلعے بنائے
اور ایک مدت انکی اشتی سے سپاہ فریدون سے سامنا کیا اور آخر کو خراج اپنی گردن پر رکھکر امان پائی اور ذریت ضحاک کی اس ولایت
میں بڑھتی ایک دوسرے کے بعد سردار قبیلہ ہوتا تھا تا بوقت اسلام شنسب کی نوبت پہونچی اور وہ حضرت امیر المومنین اسد اللہ
الغالب علی ابن ابیطالب علیہ السلام کے عہد میں تھا اور بدست مبارک آنحضرت کے ایمان لایا اور فرمان حکومت غور کا بخط
مبارک شاہ ولایت پناہ کے پایا اور اُسکے نسب کا یوں ذکر کیا ہے کہ شنسب بن حرنیق بن ماہنیق بن کیسی بن ہزن بن حسین
بن بہرام بن حجش بن حسن بن ابراہیم بن سعد بن اسد بن شداد بن ضحاک اور وہ بسطام بن ہشام بن نجبان بن افریدون بن سام بن سفید اسپ
بن ضحاک بن شہران بن سند بن سیامک اور وہ سام بن نرشاش بن ضحاک بادشاہ سو وضع ہزار اسی جہت سے یہ وہ طبقہ ساتھ
شنسبی کے منسوب ہوا اور بنی امیہ کے عہد میں تمام ممالک اسلام میں بر سر منابر اہل بیت کو ناسزا کہتے تھے مگر غور والے مرتکب اس امر
شنیع کے نہوئے اور فولاد شنسبی ابو مسلم مروزی کے خروج کے وقت انکی مدد کو گیا اور اعدا سے اہل بیت کے قتل میں کسطرح تقصیر
کی اور جمی بن نہادن بن درمنش بن ونشان بن پرویز بن شنسب بعہد ہارون رشید کا تھا اور سوری بن محمد فرزند اوسکا جو امیر جمی
کا صفاریہ کے زمانے میں تھا او محمد بن سوری سلطان محمود غزنوی کا معاصر تھا جو کہ محمد بن سوری شاہ کی اطاعت نہیں
کرتا تھا سلطان نے بہت لشکر کھینچکر زندہ گرفتار کیا اور حکومت مندیش کی اسکے فرزند ابوعلی کے تفویض فرمائی اور جو ابوعلی بن محمد بن
سوری نے سلطان سلطان کے اظہار بندگی نہ کیا عباس بن شیث بن محمد ابوعلی کے برادرزادہ نے بسبب تعصب کے حکومت پائی اور
اسکی شومی ظلم کے سبب سے سات برس غور میں پانی نہ برسا اور آدمی و جانور کسی کے بچہ پیدا نہوا آخر کو سلطان ابراہیم سے حرب کرکے اسیر
ہوا اور محمد بن عباس اسکا قائم مقام ہوا اور سلطان کا حلقہ اطاعت اپنے کان میں ڈالا اور قطب الدین حسن بن محمد عباس جو سلاطین
غوریہ سے ہے ایک قلعہ کے محاصرے کے وقت ایک تیر اُسکی آنکھ میں لگا اسکے صدمہ سے جان بحق ہوا اور اسکا بیٹا سام سلاطین غزنویہ کے تسلط
سے ہند کیطرف بھاگ گیا اور تجارت میں مشغول ہوا اور آخر میں حب وطن غالب ہوئی مع اہل و عیال دریا کی راہ سے غور کیطرف
متوجہ ہوا ناگاہ باد مخالف نہایت شدت سے چلی اور کشتی کے شکستہ ہونے سے تمام اہل کشتی ڈوب گئے مگر عزالدین حسین بن
سام نے بمقتضائے الغریق یتشبث بکل حشیش بہم جان سے ہاتھ ایک تختہ کے ٹکڑے پر مارا درمیان آب حال یہ کہ ایک شیر درندہ
اس کشتی میں تھا وہ بھی اسکا مصاحب و ردیف ہوا وہ بھی اس تختہ کا گوشہ اپنے پنجہ تصرف میں لایا اور رفیق شفیق اسکا ہوا مصرع
خوش ست آنکہ ارگی رواکہ چہرہ سیہ نباشد بعد تین شبانہ روز کے گرداب دریا سے ... ہزار خرابی جان کنی کے
ساحل مراد سے دوچار ہوئے شیر کنارے کو دیکھ کر چلا گیا حسین اُسکے خوف سے رہا ہوا اور ... ایک شہر کہ اسے نظر آیا وہاں گیا
بطور مسافر ... ایک کالنا میں سو رہا ایک جماعت کوتوالی رونہ پھرتی ہوئی آئی اور خفتہ بخت کو سمجھے کہ چور ہے پکڑ کر قید کیا حسین
نے سات برس کال زندان ستم میں سختی و کدورت کا اٹھایا اسکے بعد حاکم شہر کو ایک عارضہ ہوا تب قیدیوں کی رہائی کا حکم دیا
حسین نے بھی نجات پائی غزنین کیطرف متوجہ ہوا اثنائے راہ میں ایک گروہ رہزنوں کا کہ ہمیشہ غزنین کے اطراف میں رہزنی کرتے
تھے اُسے ملاقی ہوا انھوں نے حسین کو جوان وجیہ اور گران ڈیل اور زبردست پایا ہتھیار اور گھوڑا دیکر اپنے پاس رکھا کچھ دنوں میں انکی
صبح کو کچھ لوگ سلطان ابراہیم غزنوی کے ملازم کہ مدت مدید سے اس جماعت کی تلاش میں سرگردان تھے ان پر ظفریاب
ہوئے اور سب کو دستگیر کرکے سلطان کے روبرو لیگئے سلطان نے از راہ غضب انکے قتل کا حکم فرمایا اُس وقت جلاد حسین
کے گردن پر غلط دیگر آنکھوں پر پٹی باندھنے لگا حسین نے آہ سرد دل پر درد سے کھینچی اور آسمان کیطرف منہ کرکے کہا الٰہی میں

خوب جانتا ہون کہ غلطی تو تجھسے نہین ہوسکتی اور میدان تیری کبریائی کا ظلم اور جور کے خار و خاشاک سے منزہ اور مبرا ہے کیا سبب کہ مین بیگناہ قتل ہوتا ہون یہ شنکر جلاد نے کہا تو کیونکر بیگناہ ہے حال آنکہ مدت مدید اور عرصہ دراز تک رہزنی کی اور بادشاہ سے مخالفت اختیار کی حسین نے جواب دیا کہ مین کل شب کو انسے ملحق ہوا ہون اور ماجرا اپنا مفصل بیان کیا جلاد کو اسپر رحم آیا اور اسکے قتل سے دست کش ہوا اور اپنے سردار کے وسیلہ سے سلطان سے گذارش کی سلطان نے حسین کو طلب کرکے حال پوچھا اسنے اپنی سرگذشت راست راست عرض کی بادشاہ نے نظر ترحم اسکے حال پر اختلال پر مبذول فرمائی اور آثار نجابت اسکے ناصیہ سے ہویدا دیکھے اسکی تربیت اور پرورش مین کوشش کی اور اپنے مقربونکے جرگہ مین منتظم کیا اور تھوڑے عرصہ مین امیر حاجب کرکے ایک لڑکی اپنے عزیزون مین سے اسکے حبالہ نکاح مین دی اور روز بروز درجہ زیادہ ہوتا جاتا تھا یہانتک کہ سریر سلطنت پر سلطان مسعود بن ابراہیم غزنوی متمکن ہوا اور حسین اسکے منظور نظر ہوا اور غور کی حکومت پر سرفراز ہوا اور دکن از رنج شکایت کہ در طریق طلب برا جستے نرسید آنکہ نرجستے نکشید۔ اور بعضے یون بھی کہتے ہین کہ اعزالدین حسین فرزند ہے سلطان قطب الدین حسین کا ہے اور بہر تقدیر اعزالدین حسین کے اس ضعیفہ سے جو خاندان غزنویہ سے تھی سات پسر فرخندہ اختر پیدا ہوئے ایک انمین سے ملک فخر الدین مسعود ملک بامیان ہے دوسرا قطب الدین محمد داماد بہرام شاہ تیسرا شجاع الدین علی کہ عین شباب مین اس جہان فانی کو پدرود کرگیا چوتھا ناصر الدین محمد کہ ولایت زمین داور رکھتا تھا اور وہ ایک ولایت ہے اطراف غور زمین اور علاقہ قندھار سے رکھتی ہے پانچوان سیف الدین سوری چھٹا بہاء الدین سام ساتوان علاء الدین حسین اور یہ اعزالدین حسین سلطان سنجر اور سلاطین غزنویہ دونون کی اطاعت کرتا تھا اور جب وہ مرگیا اسکی اولاد سبعہ کی جنھین ہفت اختر کہتے تھے متفرق ساتھ دو فرقہ کے ہوگئی ایک ملوک بامیان کہ جنھین ملوک طخارستان اور ملوک ہیاطلہ کہتے ہین اور انکی تفصیل کتب مبسوطہ مین مذکور ہے دوسرے ملوک غور و غزنین کہ اول انکا قطب الدین محمد ہے اور ساتھ ملک الجبال کے شہرت رکھتا ہے اور بہرام شاہ غزنوی کا داماد ہے جسنے فیروزہ کوہ کو تعمیر کرکے دار الملک بنایا اور شکارگاہ کیواسطے قریب دو فرسنگ کے دو طرف سے دیوار کھنچی اور جابجا قصر ملوکانہ تعمیر کئے اور روش سلاطین بزرگ کی اختیار کی اور غزنین کے تسخیر کی فکر کی بہرام شاہ اس ارادہ سے مطلع ہوا اسواسطے اسے غور سے غزنین میں طلب کرکے محبوس کیا اور بعد چند روز کے زہر دیکر مسموم کیا اور یہ اول عداوت درمیان غوریہ اور غزنویہ کے واقع ہوئی اور سلطان سیف الدین سوری اس خاندان سے اول وہ شخص ہے کہ جسنے لفظ سلطان اپنے اوپر اطلاق کی اور بھائی کے ہمراہ غزنین مین تھا اپنے بھائی کے واقعہ سے غمناک ہوکر وہانسے بھاگ کر فیروزہ کوہ کو گیا اور بقصد انتقام لشکر جمع کرکے غزنین کیطرف متوجہ ہوا بہرام شاہ طاقت مقاومت کی نہ لایا ہند کی سمت مفرور ہوا اور سلطان سیف الدین غزنین مین تخت محمودی پر بیٹھا اور اہل غزنین پر اعتماد کرکے اپنے بھائی بہاء الدین سام کو مع خیل و حشم غور و فیروزہ کوہ مین بھیجا جب برف ریزی کا زمانہ آگیا اور راستے غور کے برف کی کثرت سے بند ہوئے یعنی راستے ایسے بند ہوئے کہ مدد کو غزنین پہونچنا محال ہوگیا قطعہ

درآمد زمستان و شد تیرہ ماہ ٭ گرفتند ہر یک بہ کنجے پناہ ٭ دے آمد بدیوانگی تا بہار ٭ گسست آب زنجیر در جویبار ٭ بہ قعر زمین رفت ماران فرود ٭ حصاری شدہ ماہیان زیر رود ٭ بر آنکس کہ باد مخالف وزید ٭ مثل گرچہ کوہ است در موخزید ٭ برہنہ تنان را ز سر ہوش گم ٭ فرو رفتہ تا زانو در رون شکم ٭ بہرام شاہ حسب درخواست مردم غزنین ہند سے اپنے دار الملک کی طرف متوجہ ہوا اور جیسا کہ مذکور ہوا اس ملک کو غوریہ کے ہاتھ سے انتزاع کیا اور سیف الدین سوری اور سید مجد الدین اسکے وزیر کو برسوائی تمام قتل کیا اور وہ عداوت جو اس وقت تک مخفی تھین آشکار ہوئین بہاء الدین سام بن اعزالدین حسین جو سلطان غیاث الدین محمد و شہاب الدین محمد کا والد ہے اسے بقصد

انتقام لشکر جمع کیا تھا اس درمیان میں بمرض چیچک گرفتار ہوکر مرگیا پھر علاءالدین حسین جہانسوز نے کہ وہ بھی بیٹا عزالدین حسین بن
کا ہے اور اسی کی جہت سے سلاطین غور بلند آوازہ ہوئے اپنے بھائی کے انتقام کیواسطے غزنین کی طرف گیا اور اس مقام کو جلا کر خاک سیاہ
کیا سوائے قبر سلطان محمود اور سلطان مسعود اور سلطان ابراہیم شاہ کے جمیع قبور آل سبکتگین کو کھود کر آگ انکی ہڈیوں میں ڈالی
پھر سلطنت غزنین سے بعض محال خراسان میں پہونچا جب غور کیطرف مراجعت کی اپنے بھتیجوں غیاث الدین محمد اور معزالدین محمد بن
بہاءالدین سام کو بایالت سنجہ تعین کیا چونکہ انکی طبیعت میں سخاوت اور شجاعت مرکوز تھی اس ولایت کا حاصل انکے صرف کو کفایت
نکرتا تھا اسقدر آدمیوں پر رعایت کی کہ اطراف و جوانب سے سپاہ کثیر اور جم غفیر انکے پاس فراہم ہوئی اور نام انکا بلند ہوا
ایک جمعیت اہل حسد نے اس امر کو بوجہ نالائق علاءالدین حسین کے سمع مبارک میں پہونچایا اور وہ متوہم ہوا دونوں کو
جرجستان کے قلعہ میں قید کیا اور نہایت غرور سے سلطان سنجر سے مخالفت کی اور جو کچھ اسکا باپ ہر سال بھیجتا تھا اسکے
بھیجنے میں اغماض کیا بلکہ بلخ اور ہرات کو اپنے تصرف میں لایا آخر کو سلطان سنجر کے معرکہ میں اسیر ہوا اور چند مدت اسکے
اردو میں سرگردان رہا آخر سلطان سنجر نے ترحم کر کے پھر مملکت غور اسے عنایت فرمائی لیکن ۵۵۱ھ پانچسو اکاون ہجری میں مرگیا
اور ملک سیف الدین محمد بن علاءالدین حسین باپ کے بعد بادشاہ ہوا اور اپنے چچیرے بھائیوں سلطان غیاث الدین محمد سام
اور سلطان معزالدین محمد بن بہاءالدین سام کو قلعہ جرجستان سے رہا کر کے سنجہ کی حکومت پر بحال کیا اور بعد ایک سال و چند روز بجنگ
غزان کیواسطے گیا اور لڑائی کے دن اپنے ایک آدمی کے ہاتھ سے مارا گیا غیاث الدین محمد سام بعد چچیرے بھائی کے سلطنت فیروزہ
کوہ پر حاکم ہوا اور اپنے بھائی شہاب الدین کو جو فی الحقیقت بادشاہ تھا سپہ سالار کیا اور تھوڑے عرصہ میں خراسان اور ہندوستان کو
اپنے تصرف میں لایا اور اس مملکت میں خطبہ اپنے نام پڑھایا اگرچہ سکہ پر اپنا نام جاری کیا اور ۵۹۹ھ پانسو ننانوے ہجری میں وفات پائی

## ذکر سلطنت بادشاہ جم جاہ سلطان معزالدین بن بہاءالدین محمد سام بادشاہ دہلی الملقب بہ شہاب الدین غوری

جب سلطان عالیمقام غیاث الدین محمد سام سلطنت غور کا بادشاہ ہوا برادر اعیانی اپنے
معزالدین محمد کو کہ ساتھ شہاب الدین کے شہرت رکھتا تھا تکیناباد میں کہ بلاد گرمسیر سے ہے چھوڑا اور وہ ہمیشہ تکیناباد سے
غزنین پر کہ پھر اولاد سبکتگین کے تصرف میں آیا تھا فوج کشی کرتا تھا اور اس بلاد کو زحمت دیتا تھا یہاں تک کہ شہور
۵۶۷ھ پانسو سرسٹھ ہجری میں سلطان غیاث الدین محمد نے سبقت فرماکر غزنین کو تصرف اور اسے خسرو ملک سے لیکر وہ
کیا اور اسے بھی سلطان معزالدین محمد کے سپرد کیا اور وہ اپنے بھائی کے حکم کے موافق ۵۷۲ھ پانسو بہتر ہجری میں لشکر
ملتان کیطرف لیگیا اور اسکو مسخر کیا اور وہاں سے اوچہ میں گیا راجہ اس بلدہ کا قلعہ بند ہوا اور سلطان شہاب الدین اس قلعہ
کے دور میں خیمہ و خرگاہ ایستادہ کر کے لوازم محاصرہ میں مشغول ہوا اور جو جانتا تھا کہ راجہ کا جنگ سے مغلوب اور مسخر
کرنا دشوار ہے ایلچی راجہ کی رانی کے پاس جو شوہر پر مسلط تھی بھیجا اور اسے یہ فریب دیکر وعدہ کیا کہ جو تیری سعی سے یہ شہر
مفتوح ہووے تجھے اپنے عقد میں لاکر ملکہ جہان بناؤنگا رانی جو کہ حشمت و شوکت سلطان سے ہراسان تھی اور یقین جانتی تھی
کہ غلبہ اسکی طرف سے ہوگا جواب دیا کہ مجھے لیاقت اس امر کی نہیں رہی ہے لیکن ایک دختر بلند اختر کمال حسن و لطافت میں
اپنا نظیر نہیں رکھتی اگر سلطان قبول فرماوے اور اپنے عقد نکاح میں لاوے اور شہر لینے کے بعد میرے مال و اسباب خاصہ
کی طمع نکرے تو میں راجہ کو ایسا خواب مرگ میں سلاؤں کہ قیامت تک نہ چونکے سلطان شہاب الدین نے قبول کیا اس عورت
ناپاک نے چند روز میں اپنے شوہر کو ہلاک کر کے شہر کو سپرد کیا ؎ اگر زن نکو بودی ورا ے زن :: زنان را اگر زن نام بودے نہ زن نہ

سلطان شہاب الدین نے ایفاے وعدہ کرکے راجہ کی بیٹی کو شرف اسلام سے مشرف کیا اسکے بعد حسب شریعت غرّاے محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم سلک ازدواج میں لایا اور دونوں کو غزنین بھیجا تا کہ آداب روزہ اور نماز کے یاد کریں اور کلام مجید پڑھیں رانی نے اسی عرصہ میں وفات پائی سلطان رانی کے عمل بد سے متنفر ہوا اعتماد نہ کر کے دختر کو بھی نہ جمال جان بخش سے کامیاب کیا یہانتک کہ دو برس کے بعد غم وغصہ کھانے سے اسکا بھی انتقال ہوا سلطان نے ناچہ اور ملتان کو علی کرماج کے حوالہ کرکے غزنین کیطرف معاودت فرمائی اور ۵۷۴ھ پانسو چوہتر ہجری میں پھر ناچہ اور ملتان میں آیا اور ریگستان کے رستہ سے گجرات کی عزیمت کی اور راے بھیم دیو جو برم دیو کی نسل سے تھا اور حکومت اس ولایت کی رکھتا تھا اسکے مقابل آنکر مقابلہ اور مقاتلہ میں مشغول ہوا اور جنگ عظیم ومعرکہ شدید کے بعد لشکر اسلام نے شکست کھائی بہت سے مسلمان شہید ہوئے اور سلطان نہایت مشقت سے غزنین گیا اور ۵۷۵ھ پانسو پچہتر ہجری میں پشاور کی طرف کہ کتب سلف میں ساتھ بکرام اور پرشور پرسور کے مشہور ہے لشکر لیجا کر اس ناحیت کو تسخیر کیا اور دوسرے سال لاہور کی طرف روانہ ہوا اور خسرو ملک جو دہلی کے راجہ اور دیگر راجگان اور افغانان کی مخالفت سے بادشاہی میں استقلال نہ رکھتا تھا تاب ستیز اور آویز کی نہ لاکر قلعہ میں متحصن ہوا اور رسل ورسائل کے بعد خسرو ملک نے اپنے چھوٹے بیٹے کو جو نہایت خردسال اور موسوم بہ ملک شاہ تھا مع ایک زنجیر فیل کہ اس سے بہتر اسکی سرکار میں نہ تھا اس کے پاس بھیجا سلطان معزالدین محمد نے بمضمون الصلح خیر عمل کرکے مراجعت کی اور دوسرے برس دیول کیطرف کہ ولایت سندھ سے ہے لشکر لیگیا تمام بلاد سواحل بحر کو اپنے ضبط میں لایا اور سالماً غانماً بازگشت کی اور ۵۸۰ھ پانسو اسی ہجری میں دوسرے بار لاہور میں آیا خسرو ملک پھر متحصن ہوا اور سلطان معزالدین محمد نے لاہور کی نواح کو غارت وتاراج کیا اور قلعہ سیالکوٹ کو جو درمیان آب راوی اور آب چناب کے ہے بنا کیا اور حسین خرمیل کو وہاں کا حاکم کیا اور استعداد قلعہ داری دیکر مراجعت کی اور خسرو ملک نے فرصت پاکر گکھران اور دوسرے قبائل کفار کے اتفاق سے حصار سیالکوٹ کو محاصرہ کیا اور ایک مدت مدید وہاں بسر لیگیا بغیر اسکی فتح کے معاودت کی اور سلطان معزالدین محمد اس سبب سے طیش میں آیا اس مرتبہ لشکر جرار وخونخوار لیکر ۵۸۲ھ پانسو بیاسی ہجری میں پھر لاہور میں آیا خسرو ملک نے تحصن ڈھونڈھا اور چند روز تلاش کرکے آخرالامر از رو عجز سلطان شہاب الدین کی ملاقات کیواسطے دوڑا اور اسے غزنین لایا سلطان شہاب الدین نے لاہور کو علی کرماج کے جو حاکم ملتان تھا سپرد کیا اور خود غزنین کی طرف رجوع کی اور خسرو ملک اور اسکے بیٹے ملکشاہ اور اقربا واعزہ کو کوہ فیروزہ میں اپنے بھائی سلطان غیاث الدین محمد کے پاس بھیجا سلطان غیاث الدین محمد نے انھیں قلعہ غرجستان میں محبوس کیا اور حادثہ خوارزم شاہ کا ملاحظہ کرکے سب کو قتل کیا اس سلسلہ سے ایک اثر باقی نہ چھوڑا اور ۵۸۷ھ پانسو ستاسی ہجری میں غزنین سے ہندوستان کی عزیمت کی اور قلعہ تبہندہ کو کہ اس زمانہ میں بقبضہ راجگان عظیم الشان تھا راے اجمیر کے تصرف سے بر لایا اور ملک ضیاء الدین تولکی کو مع ایکہزار اور دو سو سوار کہ ہر ایک برگزیدہ اور انتخاب تھا اس قلعہ میں چھوڑ کر مراجعت کیا چاہتا تھا کہ ناگاہ خبر پہونچی کہ پتھورا والی اجمیر اپنے بھائی کھانڈے راے والی دہلی سے اتفاق کرکے مع چند راجہاے راجپوت اور دو لاکھ سوار اور تین ہزار فیل جنگی ہمراہ لیکر بقصد انتزاع واسترداد قلعہ تبہندہ بسبیل استعجال متوجہ ہے سلطان شہاب الدین نے فسخ عزیمت مراجعت کرکے اسکے مقابلہ کو پیش قدمی کی اور موضع تراین جو آب سرستی کے ساحل پر جو تھانیسر سے سات کوس ہے اور اب بنام تراوڑی کے شہرت رکھتا ہے اور دہلی سے چالیس کوس کی مسافت ہے مقابلہ ومقاتلہ واقع ہوا میمنہ اور میسرہ سلطان شہاب الدین کی متفرق ہوئی اور قلب میں بھی چندان فوج نہ رہی اسوقت ایک نے مقربان سے عرض کی کہ امراے میمنہ و میسرہ نے جو خانان

عالیشان کے نعمت پروردہ تھے پاے ثبات زمین کین سے متزلزل کرکے راہ فرار ناپی اور امراے افغان و خلج کہ مقدمۃ الجیش
تھے اور ہمیشہ لاف مروی و مردانگی مارتے تھے معرکہ مین اُنکا نشان پیدا نہین اگر عجالۃ الوقت عنان مراجعت لاہور کی طرف
معطوف فرماوین مناسب دکھلائی دیتا ہی سلطان کو یہ بات موافق طبع نہ آئی شمشیر میان سے لی اور لشکر قلب کے اتفاق
سے سپاہ دشمن پر حملہ کرکے حرب و ضرب آغاز کی ابیات بران تن کہ زد خنجر سخت کوش ۞ برآمد سرش پاے کوبان دوش ۞
بہر سو کہ شمشیر او کار کرد ۞ یکے را دو کرد و دو را چار کرد ۞ چنانچہ ہر دوست و دشمن اُسکی میدان داری اور خنجر گذاری پر آفرین
کرکے مراسم تحسین بجا لایا ناگاہ کھنڈے راے سپہ سالار دہلی کی نظر سلطان پر پڑی فیل کوہ تمثیل کہ جسپر سوار تھا سلطان کی
طرف دوڑایا سلطان بلا توقف نیزہ ہاتھ مین لیکر اُسکی طرف متوجہ ہوا اور ایسی ضرب اُسکے دہن مین ماری کہ کئی دانت اُس کے
شکست ہوکر گر پڑے کھنڈے راے نے بھی کمال تہور اور جلادت کرکے ہاتھی پر سے ایسا زخم سلطان کے بازو پر پہونچایا کہ قریب
تھا کہ خانہ زین سے جدا ہو ناگاہ ایک خلجی بچہ پیادہ بجانب پشت سلطان کے گھوڑے پر سوار ہوا اور سلطان کو اپنے زیر بغل کرکے
رزمگاہ سے نکالکر لشکر اعدا مین کہ اُنھون نے بھاگکر بیس کوس پر دم لیا تھا بخیر و عافیت پہونچایا اور شور و واویلا کہ شکست لشکر
اسلام اور سلطان کے گم ہونے کا لشکر والون مین برپا تھا ساکن ہوا اور سلطان شہاب الدین ممالک ہند مردم معتمد کے سپرد کرکے غور کیطرف
روانہ ہوا اور افغانون سے اُسوقت مصلحتاً کچھ نہ کہا اور امراے غور و خلج و خراسان کو معاتب و مواخذ کیا اور توبڑے بھرا جو اُنکی گردن
مین لٹکائے اور شہر مین تشہیر کیا اور حکم دیا کہ جو شخص جو کچھ توبڑہ مین ہے نہ کھاے اسکا سر تن سے جدا کر دیا روان نے جان کے خوف
سے جو نوش جان کیے اور سلامتی کو بہترین امور سمجھے اور زین المآثر کے طرز کلام سے ایسا واضح ہوتا ہی کہ جب سلطان شہاب الدین
زخم کھایا اور ضعف اُسپر غالب ہوا گھوڑے سے گرا لبسبب عدم معرفت اُسکے کسی نے نجانا کہ کون شخص ہی اُسکی طرف کوئی متوجہ نہوا
اور شب نے پردۂ ظلماتی جہان پر ڈالا اور جبکہ ایک پہر رات سے گذرا ایک جماعت غلامان ترک سے سلطان کے در پے
تفحص ہوئی اور معرکہ مین آنکر درمیان مقتولون کے ڈھونڈھنے لگے سلطان نے آواز اپنے غلامون کی پہچانکر انھین اپنے حال سے
مطلع کیا غلامون نے اُسکی سلامتی پر شکریہ ادا کیا اور اُسے باری باری کاندھے پر چڑھا کر تمام شب قطع مسافت مین مصروف
رہے علی الصباح اپنے ہمراہیون سے جا ملے اور بادشاہ کو محفہ مین سوار کیا اور اُسی حال مین راے پتھورا آیا اور قلعہ تبرہندہ کو کہ
ضیاء الدین تولکی دبان تھا ایک سال اور ایک مہینے محاصرہ کیا آخر کو صلح سے لیا پھر اپنے بھائی سلطان شہاب الدین سے رخصت
لیکر غزنین کیطرف خراسان گیا اور بقصد انتقام خواب و خور اپنے اوپر حرام کیا اور تھوڑے عرصہ مین سپاہ جرار خونخوار بہم پہونچا
دوسرے برس ایک لاکھ اور سات ہزار ترک و تاجیک اور افغان کہ انمین اکثر کلاہ مکلل بجواہر سر پر اور جوشن
مکلل بسیم و زر زیب بر رکھتے تھے غزنین سے آئے اور بغیر اسکے کہ اعیان درگاہ سلطان سے مشورہ کرین ہندوستان کی
طرف روانہ ہوئے حسب رایات نصرت آیات بلدہ پشاور مین پہونچا ایک پیران غور سے جو گستاخ تھا سر عجز زمین انکسار پر
رکھکر التماس کی کہ کچھ معلوم نہین ہوتا ہی کہ سلطان کہان جاتا ہی اور ارادہ کیا ہی سلطان شہاب الدین نے فرمایا کہ اے شخص
یقین جان کہ جسوقت سے مین نے ہند کے راجاؤن سے شکست کھائی ہی اپنی ہمخوابہ کے ساتھ عیش و عشرت کے
فرش پر استراحت نہ کی اور پوشاک کہ پہنے ہوون نہ بدلی یہ سال مین نے حزن و ملال مین بسر کیا ہی اور امراے غور و خلج و
خراسان باوجود قدیم الخدمتی کے مجھے معرکہ اعدا مین چھوڑکر مفرور ہوئے مین نے اُنکے دربار مین آنے کی ممانعت قدغن کی
سلام کا تو کیا ذکر آج تک اُنکا منھ نہ دیکھا اب لطف ایزدی پر اعتماد کرکے بقصد انتقام ہند کیطرف متوجہ ہوا ہون اور امراے قدیم جو عہد سے

اس عہد تک پروردہ نعمت اس خاندان کے ہین اُسنے چشمداشت خدمت کی نہین رکھتا پیر غوری اس حکایت کے سنتے ہی مین
خدمت کو بوسہ دیکر عرض گذار ہوا فتح و ظفر ہمراہ رکاب ملازمان شاہ ہو جیو انشاءاللہ تعالی ابکی مرتبہ تیرے اوراے جان نثار ایسی
جانسپاری اور میدان داری کرینگے کہ تلافی اور تدارک فرو گذاشت سابق ہو جاوے اور نام نیک صحائف روزگار پر ثبت رہے لیکن امیدوار
ہون کہ سلطان رقم عفو اُنکے جرائم پر کھینچکر مجرے کا حکم نافذ فرماوے اور الطاف خسروانہ و عنایات شاہانہ نوازش کرے تو اپنے کیے
ہوئے سے نادم ہون اور سیئات اپنے ساتھ حسنات کے مبدل کرین سلطان کو تقریر دلپذیر پیر کی پسند آئی تمام امراکو اپنے دربار
مین بلایا اور جشن عظیم کرکے ہر ایک کو اُنمین سے علی قدر مراتب اور تفاوت مدارج خلعت اور تنکہ کرا اور خنجر مرصع سے سرفراز کیا
اور انکی خجالت دفع کرکے جہاد کے بارہ مین بہت سفارش اور تاکید فرمائی دوسرے دن اس موضع سے کوچ کرکے اعلام نصرت نشان
ملتان کی طرف روانہ کیے اور اُس حدود کے امراکو جنھون نے سلطان کی غیبت مین دولتخواہی کی تھی اور سپہ سالار صوبۂ لاہور سے
سلوک پسندیدہ و خاطر خواہ کرکے جو اس طرف کے راجاؤن کو شر سے مانع ہوئے تھے پایہ اُنکی دولت کا بھی بلند کیا اور دلونکی
کشش مین کوئی دقیقہ باقی نہ رکھا اور جب سراپردہ سلطان لاہور مین برپا ہوتے قوام الملک رکن الدین حمزہ کو جو اعیان
ملک اور مشاہیر دولت سے تھا برسم رسالت اجمیر کیطرف بھیجکر اسلام اور اطاعت کے بارہ مین ترغیب تحریص کی پتھورانے جواب
سخت دیا اور ہندوستان کے تمام راجاؤن سے اعانت چاہی اور روایت صحیح سے واضح ہوتا ہے کہ اُس نے تین لاکھ سوار
راجپوت اور افغان وغیرہم سلطان کے مقابلہ کو بھیجے تھے سلطان نے بھی لشکر اسلام لیکر شیر غران کیطرح قدم جرأت
کا اُنکی طرف بڑھایا اور سنہ پانسو اٹھاسی ہجری مین پھر لشکر کفر و اسلام کا مقابلہ ہوا اور دونون لشکر نے آب سرستی
کے کنارے ڈیرہ کیا راجہا سے راجپوت کہ ڈیڑھ سو تھے سب نے شجاعت کا قشقہ اپنی پیشانی پر کھینچکر اپنے قاعدہ و روش
سے قسمین غلیظ اور شدید کھائین اور رقم ہزیمت کی صفحۂ خاطر سے محو کی اور یہ عہد کیا کہ جب تک دشمن کو دفع نہ کرین
کارزار سے دست بردار نہون اور جو کہ جنگ سابق مین شریک ہوئے تھے نہایت نخوت اور غرور سے نامۂ تہدید و تخویف
تحریر کیا مضمون اُسکا یہ تھا کہ شدت و حدت جاری سپاہ بیکران کی تجھے معلوم ہو گی کہ تواتر و توالی روز بروز لشکر اقصا سے
بلاد ہندوستان سے پہونچتا ہے اگر تو رحم اپنی ذات پر نہین کرتا بارے اس جماعت نامراد پر جو ہمراہ رکھتا ہے رحم کر اور
اپنے آنے سے خجل ہو کر علم مراجعت بلند کر کہ ہمین اپنے دیوتا اور بتون کی سوگند ہے کہ ہم تمھارا پیچھا نکرینگے اور کسی طرح کا
تعرض اور مزاحمت نہ پہونچاوینگے اور جو یہ امر تمھین منظور نہین تو ہمارا سامنا کرو کہ فیلان صف شکن تین ہزار سے
زیادہ ہین اور پیادہ توپچی اور تیرانداز کہ حساب سے افزون ہین مع لشکر کہ درمیان وہم کے نسماوے کل تمھارے آگے دو تیا
لادینگے اور حریف کو عرصۂ گیرودار مین قبل ات کرینگے سلطان شہاب الدین نے اُسکے درجواب ترقیم فرمایا کہ جو کچھ پیغام
دیا نہایت مروت اور شفقت ہے لیکن سب کو معلوم ہے کہ لشکر کشی مین اس دیار کے مجھے اختیار نہین ہے اپنے بھائی کے حکم سے
اس حدود مین آیا ہون اور ساتھ مشقت اور محنت کے قرین ہوا ہون اسقدر مجھے مہلت اور فرصت دو کہ کسی مرد سخندان
اور دانشمند کو اپنے بھائی کے پاس بھیجکر کیفیت تمھاری جمعیت اور غلبہ کی عرض کرون اور رخصت حاصل کرکے تمسے صلح
کرون کہ سرہند اور پنجاب اور ملتان ہمارے قبض و تصرف مین رہے اور باقی ممالک ہندوستان پر تم قابض ہو کفار کے
سردارون نے جب اس جواب سے لشکر اسلام کی زبونی کا سراغ پایا خواب غفلت مین سوئے اور سلطان شہاب الدین اُسی شب کو مہیا
جدال و قتال ہوا اور بعد طلوع صبح کہ راجپوت بہ تقاضاے حاجت اور منھ ہاتھ دھونے کو دائرہ سے باہر گئے تھے

صفوف حرب آراستہ کرکے کمال مردانگی و شوکت سے میدان میں آیا کفار ہر چند سراسیمہ ہوئے لیکن جو کہ موجود تھے ہر نوع فراہم ہوئے اور دانت پر دانت رکھ کر بقدر حال آلات حرب ترتیب دیکر مقابلہ کو دوڑے سلطان نے جو اہل ہند کی بہادری اور جوانمردی مشاہدہ کی تھی اپنے لشکر کے چار غول کیے کہ اپنی اپنی باری جنگ کریں یعنی جس وقت فیلان جنگی اور سواران ہندی حملہ آور ہوں الحرب خدعۃ کے موافق پشت ہزیمت انھیں دکھا کر پائے ثبات متزلزل کریں اور جب وہ فرار کا گمان کرکے تعاقب کریں پلٹ کر تیغ یمانی سے سر افشانی اور تیر سندان گذار سے اُن نابکاروں کے بدنوں کو بار سر سے سبک کریں الغرض پہر دن چڑھے سے نماز عصر کے وقت تک طرفین سے تنور حرب گرم رہا اسوقت شہاب الدین نے خود توکل کا زیب سر اور زرہ مصابرت کے جسم پر ڈالی اور بارہ ہزار سوار نے شمشیر ہائے بران کفار کے قتل کیواسطے میان سے لیں اور سنانہائے جانستان گھوڑوں کی کنوتیوں پر راست کیں اور شیر غران کیطرح نعرۂ تکبیر بلند کرکے حملہ آور ہوئے اور خاک معرکہ کو دلیروں کے خون سے رنگین کرکے طرفۃ العین میں صفوف اعدا میں تزلزل ڈالا اس درمیان میں خر فیل اور دوسرے اور نے یکبارگی چاروں طرف سے حملہ کرکے سپاہ ہند کو منہزم کیا کھانڈے راے حاکم دہلی اور بہت سے راجہ جنگ مغلوبہ میں مارے گئے اور پتھورا حدود سرستی میں گرفتار ہوا اور سلطان کے حکم سے قتل ہوا غنائم کثیر غازیوں کے ہاتھ آئی قلعہ سرستی اور ہانسی اور سمانہ اور کہرام وغیرہ مفتوح ہوگئے اسوقت سلطان شہاب الدین نے اجمیر کیطرف عنان توجہ معطوف فرمائی اس حدود کو بھی اپنے قبضۂ اقتدار میں لایا اور ہندی بہت سے اسیر کرکے انکے قتل نہیں کیا اور صلاح وقت دیکھ کر باج و خراج کی گفتگو درمیان میں لایا اور اجمیر کو پسر پتھورا کے تفویض کرکے دہلی کیطرف روانہ ہوا جب وہاں کا راجہ از راہ عجز و زاری حاضر ہوا اور ہر قسم کے تحفہ اور ہدیہ بھیجے سلطان نے ظاہر دہلی سے کوچ کیا اور ملک قطب الدین کو جو غلام اور برگزیدہ اسکا تھا قصبۂ کہرام میں کہ سرکوب دہلی ہے چھوڑا اور کوہ پایہ سوالک کہ ہندوستان کے شمال میں واقع ہے غارت و تاراج کرکے غزنین کی طرف مراجعت کی اور ملک قطب الدین ایبک اسی سال قلعہ میرٹھ اور دہلی کو فتح کرکے پتھورا اور کھانڈے راے کے عزیزوں کے تصرف سے بر لایا اور سنہ ۵۸۹ھ پانسو نواسی ہجری میں قلعہ کول کو بھی مسخر کیا اور دہلی کو دارالملک کرکے وہاں سکونت کی اور اسکے اطراف و اکناف پر انتظام وافی کرکے اسلام کے طریق ظاہر کیے سلطان شہاب الدین غزنین سے بعزیمت ہندوستان کی اور بلدۂ قنوج کی طرف متوجہ ہوا اور راے جے چند جو قنوج اور بنارس کا والی تھا اور تین سو کئی فیل کوہ پیکر رکھتا تھا اسنے سبقت کی اور قصبۂ چندوار اور اٹاوہ کی نواح میں آیا اور ملک قطب الدین ایبک سے کہ مقدمۃ الجیش تھا محاربہ کرکے شکست پائی اور مال و اقبال کو بھی برباد کیا سلطان حصار آسنی میں کہ راے جے چند کا مخزن تھا داخل ہوا اور غنیمت بہت ہاتھ آئی پھر وہاں سے بنارس گیا اور قریب ایکہزار بتخانہ میں مومنوں کا مسکن کیا اسکے بعد قلعہ کول کی سیر کیواسطے توجہ فرمائی اور بعدہ اس ممالک ہند کو بھی بدستور سابق ملک قطب الدین ایبک کے سپرد کرکے منظفر و منصور غزنین کیطرف روانہ ہوا اور انہی دنوں میں پتھورا کے عزیزوں میں سے ایک شخص کہ ہیمراج نام رکھتا تھا پسر پتھورا پر خروج کرکے اجمیر اسکے قبضہ سے بر لایا اور ملک قطب الدین ایبک سے بھی مقام مخالفت میں آیا چنانچہ سنہ ۵۹۱ھ پانسو اکانوے ہجری میں اسطرف لشکر لیگیا اور ہیمراج نے بھی لشکر کثیر فراہم کیا اور باہم مصاف ہوکر مارا گیا اجمیر اس مرتبہ مسلمانوں کے زیر حکومت ہوا اور انھیں دنوں میں ملک قطب الدین ایبک لشکر نہروالہ گجرات کی طرف لیگیا انتقام سلطان کا راے بھیم دیو سے جو وہاں کا والی تھا لیا اور غنائم وافر اسسے دستیاب ہوئی اور فرمان کے موافق غزنین کی طرف جاکر دہلی کو مراجعت کی اور سنہ ۵۹۲ھ پانسو بانوے ہجری میں سلطان شہاب الدین دوبارہ سفر ہند کی ہوس سے غزنین سے روانہ ہوکر قلعہ تھنگر کو کہ اسوقت ساتھ بیانہ کے شہرت رکھتا تھا فتح کیا اور وہاں کی

سرداری بہاء الدین طغرل کو عنایت فرمائی اور واسطے تسخیر قلعہ گوالیار کے مامور کرکے خود دار الملک غزنین کیطرف معاودت کی
اور بعد فتح گوالیار کے ملک قطب الدین ایبک سے حوالی اجمیر کے راجپوتون سے جنگ واقع ہوئی شکست فاش نے اُسے منھ
دکھایا اور ۵۹۳ھ پانسو ترانوے ہجری مین ملک قطب الدین ایبک نے نہروالہ گجرات کو مفتوح کیا اور صلح سے قلعہ کالپی اور
کالنجر اور بداؤن ۵۹۹ھ پانسو ننانوے ہجری مین سر ہوا اور سلطان شہاب الدین محمد طوس و سرخس مین تھا کہ خبر وفات اُسکے
بڑے بھائی سلطان غیاث الدین محمد کی کہ متمکن بہ تخت شاہی تھا پہونچی وہان سے بادغیس کیطرف متوجہ ہوا اور اُس مقام
مین شرائط عزا بجا لایا اور ممالک خراسان کو اس سال ساتھ آل سام کے اس طور سے تقسیم کیا کہ تخت فیروزکوہ اور غور اپنے چچیرے
بھائی ملک ضیاء الدین کو دیا جو سلطان غیاث الدین محمد کا داماد تھا اور بست و فراہ اور اسفزاین سلطان محمود بن غیاث الدین محمد
کو ارزانی فرمایا اور حکومت ہرات اور اُسکے توابع کی اپنے خواہرزادہ ناصر الدین محمد کو مسلم رکھی اور بہ نفس نفیس بادغیس سے پلٹ
کر غزنین مین آیا اور اپنے بھائی کی وصیت کے بموجب تاج جہانداری اپنے زیب سر کرکے تخت بلند پایہ پر متمکن ہوا اور اُن
روزون خبر شہادت محمد خیر بیگ حاکم مرو کی سنکر باستعداد تمام سنہ ۶۰۰ھ چھ سو ہجری مین خوارزم کے عزم تسخیر مین گیا خوارزم شاہ
تاب مقاومت نہ لایا قلعہ خوارزم مین متحصن ہوا جب سلطان خوارزم مین پہونچا اُس نہر کے کنارہ جو جیحون سے شرقی خوارزم
اور خلیج کے طرف کھودی ہے فروکش ہوا اور بعد چند روز کے لڑائیان واقع ہوئین کئی امراے غور شہادت کو پہونچے
اس درمیان مین خبر پہونچی کہ قرابیگ سپہ سالار گورخان بادشاہ خطا اور سلطان عثمان بادشاہ سمرقند خوارزم شاہ کی کمک کو
آتے ہین یہ خبر سنتے ہی ایسا خوف سلطان پر مستولی ہوا کہ احمال و اثقال زیادتی کو آگ دیکر خراسان کی طرف راہی ہوا خوارزم شاہ
نے پیچھا کیا سلطان شہاب الدین محمد پلٹ کر حرب مین مشغول ہوا اور شکست کھا کر خزانہ اور ہاتھی گھوڑے دشمن کے قبضہ مین چھوڑ کر
بھاگا کہ ناگاہ لشکر قرابیگ خطائی اور سلطان عثمان سد راہ ہوے سلطان بہزار مشقت اندخود مین پہونچا اور دونون لشکر کے درمیان
محاربہ عظیم واقع ہوا سلطان نے اس جنگ مین داد مردی و مردانگی دی باوصف اس کے کہ سو سوار ہمراہ اُسکے رہے تھے
حرب مین مشغول رہا جب تاب مقاومت نرہی قلعہ اندخود مین متحصن ہوا آخر کو سلطان عثمان کے ذریعہ سے صلح کی اور
قلعہ دیگر بحال پریشان عازم مراجعت ہوا جس وقت کہ سلطان خوارزم شاہ کے میدان سے بھاگا ایبک ناپاک جو اُسکے
مقربون سے تھا معرکہ سے باہر جا کر گمان لے گیا کہ سلطان کو آسیب پہونچا اسواسطے سلطنت سندھ اور اُس نواح کو اپنا مرکوز
خاطر کرکے بہ تعجیل تمام ملتان کی طرف متوجہ ہوا اور وقت پہونچنے کے امیر داد حسن کے ساتھ مکر کا شیوہ شروع کرکے یہ بات کہی کہ سلطان
کا فرمان صادر ہوا ہے کہ مجھے تمسے کچھ خلوت مین کہنا ہے اور ہماری احوال جو کچھ تازہ حادث ہوا ہے درمیان مین لانا ہے امیر داد حسن
بے تامل اُسکے محل مین داخل ہوا ایبک ناپاک نے اُسی خلوت مین بالا کر ادھر اُدھر کا تذکرہ کیا اسی درمیان مین ایک
غلام ترکی کو کہ اُسکے مار ڈالنے کا اقرار کیا تھا اشارہ کیا اُسنے بے ملاحظہ خنجر غدر میان ظلم سے نکالکر امیر داد حسن کا سر فور گردن نازنین
سے جدا کیا اور شہر مین یہ شہرت دی کہ مین سلطان کے حکم سے اس فعل کا مرتکب ہوا ہون اور فرمان جعلی تحریر کرکے شہر
قبۃ الاسلام ملتان پر بے مشقت و منازعت متصرف ہوا اور سردار کھکران کو جو وغیرہ نے شرکہ نام رکھتا تھا سلطان کے قتل ہونے
کا یقین کرکے داعیہ سلطنت کیا اور تسخیر حصار لاہور پیش نہاد ہمت کرکے مابین آب جہلم اور سودرہ کے آتش فساد مشتعل کی اور سلطان
جب قلعہ اندخود سے غزنین مین پہونچا اُسکا غلام ایلدگز قلعہ مین راہ ندیکر جنگ پر آمادہ ہوا جو کہ سلطان کو تاب مقاومت
نہ تھی راہ ملتان کی آگے پکڑی اور ایبک ناپاک نے جب سلطان کے جادۂ اطاعت سے قدم باہر رکھا سلطان نے

اُس سے جنگ کر کے گرفتار کیا اور ساتھ لشکر سرحد ہائے ہند کے غزنین کیطرف متوجہ ہوا اور اکابر غزنین کی سفارش سے
ایلدگز کی خطا معاف فرمائی اور غزنین میں آیا اور انھیں دنوں میں خوارزم شاہ کا بھی ایلچی آیا اور درمیان انکے صلح واقع
ہوئی پھر بقصد جہاد کفار کھکران ہند کی طرف خروج کرتا ہوا جو قطب الدین ایبک بھی دہلی سے خدمت میں پہونچا کھکران کو
مالش دی اور لاہور میں جا کر قطب الدین ایبک کو دہلی کی طرف رخصت فرمائی اور جن دنوں میں کہ سلطان شہاب الدین
بلدۂ لاہور میں اقامت رکھتا تھا کھکران نے کہ ولایت اُنکی آب نیلاب کے کنارہ سے امن کوہ سوالک تک ہے مسلمانوں کی ایذا
اور اہانت پر کمر باندھی تھی کہ جس مسلمان کو پاتے تھے ساتھ اقسام شکنجہ کے آزار پہونچاتے تھے خصوصاً اُن مسلمانوں کو جو سلطان کی
طرف سے بلدہ پیشاور اور اُس نواح میں رہتے تھے بہ ہمیشہ محنت اور تشویش کے باعث پنجاب کیطرف فراغت سے آمد و شد نکر سکتے تھے کھکران
کا کچھ دین اور ملت نہ تھا اور ایسے بیحیا تھے کہ جس وقت اُنکے یہاں بیٹی پیدا ہوتی تھی اپنے دروازہ پر لڑکی کو لیکر فریاد کرتے تھے کہ آیا
کوئی شخص ہے کہ اس دختر کو اپنی زوجیت میں قبول کرے اگر کوئی شخص قبول کرتا تھا اُسے دیتے تھے و الا اُسی ساعت اُس لڑکی کو
تیغ ظلم سے ہلاک کرتے تھے اور اُنکے درمیان ایک عورت چند شوہر رکھتی تھی جو شوہر کہ اُس عورت کے پاس آتا تھا اپنا نشان
دروازہ پر چھوڑ جاتا تھا کہ اگر دوسرا شوہر آوے وہ نشانی دیکھکر پلٹ جاوے اور وہ جماعت اس وضع پر رہتی تھی کہ مسلمانوں کی عقوبت
ثواب جانتی تھی یہانتک کہ آخر ایام سلطان شہاب الدین میں ایک مسلمان انکے دست ظلم میں گرفتار ہوا اور طرح وضع ارباب اسلام کی
کسی تقریب سے بیان کی اس طائفہ کے سردار کو مسلمانوں کا شعار پسند آیا اور محظوظ ہو کر کہا اگر میں سلطان شہاب الدین کی
خدمت میں جا کر حلقۂ اسلام گردن میں ڈالوں میرے ساتھ وہ کیا سلوک کرے مرد مسلمان نے کہا میں ذمہ دار ہوں کہ رعایت
شاہانہ کر کے پھر حکومت اس کوہستان کی تجھے عنایت فرما دے چنانچہ اس مسلمان نے عریضہ مشتمل اس ماجرے کا ساتھ عرضداشت
رئیس کھکران کے سلطان شہاب الدین کے حضور میں ارسال کیا سلطان نے بلا توقف خلعت فاخرہ اور کمر بند مرصع اُس رئیس
کیواسطے ارسال فرمایا من بعد وہ سلطان کی خدمت میں حاضر ہوا اور عنایات خسروانہ سے سرفراز ہو کر شرف اسلام سے مشرف
ہوا اور دربار سے فرامین حکومت اُس کوہستان کی لیکر آیا اور اکثر کھکروں کو مسلمان کیا اگرچہ انہین کے نادر لوگ جو دور دشت
کے باشندے تھے ساتھ شرف اسلام کے فائز ہوئے اور اسیحال کفار تیراہیہ کو کہ کوہستان غزنین اور پنجاب کے درمیان رہتے تھے
اور قتل ارباب اسلام کو موجب دخول جنت جانتے تھے بعضوں کو بہ لطف و خلق اور بعضوں کو بقہر و سیاست دین محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وصحابہ
وسلم میں درلایا اور قریب تین چار لاکھ کفار زنار دار کو اس یورش میں جنیو توڑ کر اُنکی گردن میں طوق ایمان ڈالا اور ابتک کہ تاریخ ہجری
ایک ہزار اٹھارہ ہے دونوں قوم دین اسلام پر ثابت قدم ہیں تغیر نے اُنکے عقائد میں راہ نہ پائی اس کے بعد کہ خاطر اشرف
شہاب الدین نے فتنہ ہند سے فراغت پائی سولھوین رجب سنہ چھ سو دو ہجری میں بلدۂ لاہور سے غزنین کیطرف متوجہ
ہوا اور فرمان باسم بہاء الدین سام والی بامیان کے صادر پایا کہ خاطر ہمایون بدولت جہاد کفار ترکستان کی طرف متوجہ
ہوئی ہے لازم کہ بہ فور وصول فرمان اُس حدود میں لشکر کو فراہم کر کے ساحل آب جیحون پر نزول کرے اور پل تیار رکھے تا
سپاہ اسلام عبور کے وقت آزار نہ کھینچے اور جب سلطان دوسری شعبان سنہ مذکور کو آب نیلاب کے کنارہ پر پہونچا چنانچہ
اس منزل میں کہ دمیک کے نام سے اشتہار رکھتی تھی اور ہوا فتنا اُترا چند روز میں بیس نفر کفار کھکران کہ اکثر اُنکے عزیز و اقارب
اور فرزند سلطان شہاب الدین محمد کی جنگ میں مارے گئے تھے ہم عہد اور ہم سوگند سلطان شہاب الدین کے قتل میں
ہوئے تھے اور تدبیر میں کر کے قابو ڈھونڈھتے تھے کہ ایک وقت کہ فراش سلطان پردہ اتارنے لگے خرگاہ خاص سلطا لدین اور

سفینج اور مسکن اسکا ملاحظہ خاطر مین لائے اور تیسرے ماہ مذکور کو ایک گکھڑون مین سے پیشقدمی کرکے سلطان کے دربانون کو
چھری مار کر بھاگا جب غوغا ہوا تمام آدمی اور خدمتگار سلطان کے پاس جمع ہوئے اسوقت اس جماعت نے فرصت پاکر ایک شقہ سراپردہ
کا چھری سے کاٹا اور مع چھری و خنجر ہائے برہنہ کے خیمہ سلطانی مین داخل ہوئے اسوقت تین غلام ترک خدمتگذار کہ حاضر
تھے کمال حیرت سے مثل چوب خشک بیحس و حرکت ہوئے اور گکھڑون نے خاطر جمعی سے حالت نوم مین اُس شاہ عالیجاہ کے
بائیس چھریان مار کر درجۂ شہادت مین فائز کیا قطعہ شہادت ملک بحر و بر معز الدین * کز ابتدائے جہان مثل او نیامد یک *
سوم ز غرۂ شعبان بسال شش صد و دو * فتاد در رہ غزنین بمنزل دمیک * سلطنت اسکی ابتدائے حکومت غزنین سے آخر عمر تک
بتیس سال اور چند مہینے تھی اس سے ایک بیٹی رہی کہتے ہین وزیر اسکا خواجہ مؤید الملک بن خواجہ محمد سجستانی تھا بعضے گکھڑان غدار کو
گرفتار کرکے بسیاست غیر مکرر یعنی انواع عقوبت سے قتل کیا اور امرا اور افواج سپاہ کو متفق کرکے تابوت ہمراہ لیا اور خزانہ کی محافظت
مین کہ چار ہزار اونٹ پر لدا تھا اُنسے قسم اور سوگند لی اور غلام سلطان شہید کے چاہتے تھے کہ خزانہ تاراج کرین تہدید اور تخویف
سے انھین بھی مانع ہوا اور جنازہ اُس شاہ عالیجاہ کا اُٹھا کر بحشمت و شوکت تمام غزنین کیطرف لیگیا لیکن خاطر خواجہ مؤید الملک
اور امرائے ترک کی واسطے سلطنت غیاث الدین محمود کے تھی اور امرائے غور کہ سر مین خیال سلطنت بہاء الدین سام کا رکھتے تھے اس
سبب سے جب حوالی فرساور مین پہونچے بین الفریقین مخالفت تمام ظہور مین آئی خواجہ مؤید الملک اس راستہ سے کہ کرمان بہت
نزدیک تھا جانا چاہتا تھا اسواسطے کہ تاج الدین ایلدگز کہ ایک غلامان سلطان شہاب الدین سے تھا اور سلطان غیاث الدین سے
نہایت اخلاص اور ارتباط رکھتا تھا اسمقام مین تھا اور امرائے غور ارادہ رکھتے تھے کہ ایسی راہ سے چلین کہ بامیان سے بہت نزدیک
ہووے تا خزانہ بہاء الدین سام کو داخل کرین اور اس مقدمہ مین قریب تھا کہ تلوار آپس مین چلے اور کام ضائع ہو خواجہ مؤید الملک
نے امرائے غور کے روبرو جا کر ملائمت بہت کی اور ساتھ دلائل و براہین کے خاطر نشان کی کہ مناسب یہ ہے کہ شنیوران اور کرمان کے
راستہ سے غزنین کیطرف متوجہ ہونا چاہیے غرضکہ قبائل افغانان اور کفار تیراہیہ سے زحمت بہت کھینچکر جب کرمان کی نواح مین پہنچے
تاج الدین ایلدگز محفہ سلطان کے استقبال کیواسطے برآمد ہوا جو ہین اسکی نظر محفہ پر پڑی گھوڑے سے اُترکر زمین ادب کو بوسہ
دیا اور اسکے بعد پردہ محفہ کا اُٹھایا جب کالبد سلطان پر نظر پڑی اپنی دستار سر سے اور پیراہن تن سے پھاڑ کر گریہ و زاری
آغاز کی اور ماتم تازہ کیا القصہ تاریخ بائیسوین شہر شعبان محفہ سلطان شہاب الدین کا غزنین مین پہونچایا اور اُس حظیرہ مین
کہ جو اپنی دختر کیواسطے تیار کیا تھا مدفون کیا کہتے ہین کہ غزنین مین خزانہ بہت زر اور نقرہ اور جواہر سے کہ جس سے باقی ساز ازانجملہ
پانسو من الماس جواہر نفیسہ سے اُسکے جواہرخانہ مین موجود تھا اور دوسرے نقود اور اموال کو اسی سے قیاس کر سکتے ہین تین دفعہ سفر
ہندوستان کیا تھا دو مرتبہ شکست پائی بعد کامیاب ہوا بادشاہ عادل اور خداترس اور مشفق خلائق تھا اور علما اور صلحا کی عزت و تکریم کرتا تھا

## ذکر رواج دہندۂ بخشش لک سلطان قطب الدین ایبک مشہور بہ لک بخش

سلطان قطب الدین ایبک اخلاق حمیدہ اور اوصاف پسندیدہ مین موصوف تھا روش تہور اور دلیری اور شیوۂ جہانداری خوب جانتا تھا
اور لوازم لشکرکشی و دشمن کشی مین جیسا کہ چاہیے قیام اور اقدام کرتا تھا اور صغرسنی مین اُس جناب کو ایک تاجر ترکستان سے نیشاپور لیگیا اور قاضی
فخر الدین ابن عبد العزیز کوفی کے ہاتھ جو فرزندان امام اعظم ابوحنیفہ سے تھا بیچا چونکہ دست قدرت نے بقلم عنایت رقم
سعادت کی اُسکے ناصیۂ احوال پر کھینچی تھی اولاد قاضی کی صحبت مین مکتب مین جاکر تھوڑے عرصہ مین قرآن پڑھا اور خط
سواد بسم پہونچایا اور آداب و کمالات کی تحصیل مین نہایت کوشش کی اور قاضی کے فوت ہونے کے بعد ایک سوداگر نے

اُسے قاضی کے فرزندوں نے بقیمت گران خرید کیا اور بطریق تحفہ سلطان معز الدین ملقب بہ شہاب الدین غوری کے پاس
لایا سلطان نے اُسے اُن تاجروں سے بقیمت افزون خرید کیا چونکہ اُسکی انگشت خنصر شکستہ تھی اسواسطے اُسے ایبک کہتے تھے
اور خدمت سلطان میں از روے شعور و اخلاص مصروف رہتا تھا حتے کہ چند عرصہ میں قرب و اختصاص تمام حاصل کیا لکھا ہے کہ
ایک شب کو سلطان معز الدین ایک بزم آراستہ کرکے ساتھ مقربین خاص کے صحبت رکھتا تھا اور اُس بزم میں تمام ندیموں
اور مخصوصوں کو اپنے انعام کثیر سے سرفراز فرمایا سلطان قطب الدین ایبک کو بھی بمزید انعام اختصاص بخشا جب مجلس نے انصرام
و اختتام پایا سلطان قطب الدین ایبک نے جو کچھ انعام پایا تھا سب فراشوں اور اہل خدمت کو قسمت کیا صبح کو جب یہ خبر
سلطان کو پہونچی یہ حرکت اُسکی پسند آئی چنانچہ اُسے مرتبۂ امارت میں پہونچایا اور ساتھ خدمت حضوری کے تخت کے آگے سرفراز
ہوا اور ہمیشہ مرتبہ اُسکا ترقی پر تھا یہانتک کہ ساتھ شغل امیر آخوری کے ممتاز ہوا اور جن روزوں میں سلاطین غور اور غزنین اور
بامیان سلطان شاہ خوارزمی کے دفع کیواسطے خراسان کی طرف لشکر کش ہوئے سلطان قطب الدین ایبک بہرہ رود واسطے طلب علف کے
صحرا جاتا تھا ناگاہ بحدود آب مرو یعنی آب مرغاب پر افواج سلطان شاہ سے مقابلہ ہوا قطب الدین ایبک نے داد جوانمردی و بہادری
کی دی چونکہ جمعیت کم تھی فوج غنیم میں گرفتار ہوا اور وہ اُسے سلطان شاہ کے روبرو لیگئے سلطان شاہ نے اُسے پنجرۂ آہنی
میں قید کیا جب کہ درمیان سلطان غور اور سلطان شاہ کے جنگ واقع ہوئی سلطان شاہ منہزم ہوا سلطان قطب الدین
ایبک کو سلطان معز الدین کے ملازم مع تختہ بند آہن شتر پر بٹھا کر سلطان کی ملازمت میں لائے سلطان نے اُسے باعزاز تمام خلعت
ہائے فاخرہ اور انعامات مرحمت فرمایا اُسکے بعد سلطان نے سنہ ۵۸۸ھ پانسو اٹھاسی ہجری میں راے پتھورا دہلی سے انتقام لیا کہرام
اور سمانہ اور دیگر ممالک پر اُسے مقرر کرکے ہندوستان کا سپہ سالار کیا سلطان قطب الدین ایبک نے جیسا کہ چاہیے اُس
منصب جلیل کا اہتمام اور انتظام کیا اور اُس نواح کا بخوبی تمام ضبط کیا اور قلعہ میرٹھ کو اپنے قبضۂ تصرف میں لایا اور دہلی کیطرف
لشکر کشی کرکے محاصرہ کیا اور جب بنیاد جنگ کی قائم کی تو راجپوتوں نے اطراف و جوانب سے آنکر صفوف آراستہ کیں چنانچہ
سپاہ طرفین کی بہت قتل ہوئی اور خون سرکے جداول میں ندی کیطرح جاری ہوا راجپوتوں نے منہزم ہوکر شہر میں دم لیا جب کام
اُنپر تنگ ہوا اپنی جان اور ناموس کی امان چاہی اور شہر سلطان قطب الدین ایبک کے تفویض کیا اور ماہ رمضان ۵۸۹ھ
پانسو نواسی ہجری میں جیتوان جو راے پتھورا کے متعلقوں سے تھا مع لشکر کثیر بقصد تسخیر قلعہ ہانسی کے قریب آیا حاکم وہاں کا
نصرت الدین سالار متحصن ہوا اور یہ خبر دہلی میں پہونچی سلطان قطب الدین ایبک بہ تعجیل تمام اُسکی طرف متوجہ ہوا جیتوان
بھاگ کر نہروالہ گجرات کیطرف راہی ہوا سلطان قطب الدین ایبک نے سنہ ۵۹۰ھ پانسو نوے ہجری میں دریا عبور کرکے قلعہ
کول کو بزور شمشیر لیا اور ایک ہزار گھوڑے راہوار اور غنائم بیشمار دستیاب ہوئے اور اُن دنوں میں جب خبر توجہ سلطان معز الدین
بقصد تسخیر قنوج و بنارس شائع ہوئی سلطان قطب الدین ایبک کول سے پیشوائی کیواسطے گیا اور ملاقات کے بعد
سو گھوڑے تازی اور ایک زنجیر فیل طلائی اور ایک زنجیر فیل نقرہ سے مغرق پیشکش کیا اور پچاس ہزار سوار کا جائزہ
دیکر خلعت فاخرہ سے سرفراز ہوا اور سلطان کے حکم کے موافق لشکر طلیعہ ہوکر اُسکی سواری کے آگے روان ہوا اور افواج راے
بنارس کو جو سد راہ ہوئی سب کو اُٹھا دیا آخر کو جیچند راے بنارس خود قطب الدین ایبک کے مقابلہ کو میدان میں آیا اور عین
گرمی اور ہنگامہ کارزار میں ایک تیر جانستان جیچند راے کے حدقۂ چشم میں در آیا فیل کے حوضہ سے خاک مذلت پر گرا مرغ روح
اُسکا قفس تن سے پرواز کر گیا اور لشکر راجپوتوں کا متفرق ہوا کسی شخص کو اُسکے قتل ہونیکی اطلاع نہ تھی آخرالامر اُس علامت سے

کر داخت اسکے ضعف پیری کے سبب سنبھا سے طلائی سے مستحکم کیے تھے لاش اسکی مقتولونکے درمیان سے اٹھا لیگئے اسکے بعد
سلطان شہاب الدین مع افواج بزرگ پیچھے سے آنکر بنارس مین داخل ہوا اور اُس دیار کو تا بلاد بنگالہ پے سپر کیا اور تخمیناً ایکہزار
بت توڑے اور چار ہزار اونٹ نفائس اور جواہر اور زر و اقمشہ وغیرہ سے لادے اور قلعہ کول حسام الدین اوغلبک کے سپرد
کر کے مظفر و منصور غزنین کیطرف مراجعت فرمائی کہتے ہین جب فیلان بنارس بروز بار عام سلطان کی نظر تحسین اثر مین گذرانے
تمام ہاتھیون نے فیلبانون کے اشارہ سے سلطان کو سلام کیا مگر فیل سفید کو ہر چند فیلبان نے سعی کی اُسنے سلام پر اقدام نہ کیا
اور بمقدار شرارت و شوخی کی کہ نزدیک تھا فیلبان کو ہلاک کرے سلطان نے فیل سفید کے سوا سب ہاتھی سلطان قطب الدین
ایبک کو ارزانی رکھے اسکے بعد چند منزل غزنین کیطرف روانہ ہوا فیل سفید کو بھی ساتھ فرمان فرزندی کے قطب الدین ایبک
کیواسطے ارسال فرمایا اور قطب الدین ایبک کے آخر ایام حیات تک وہ فیل زندہ تھا اسکے فوت کے بعد تیسرے دن فیل سفید بھی گیا
چنانچہ اسوقت سے زمانہ تحریر اس تاریخ جہان آرا کے کوئی سلاطین دہلی فیل سفید نہ رکھتا تھا اور حکام اطراف سے بھی نہ سنا گیا کہ
ایک فیل سفید رکھتا ہو لیکن اس مدت مین کہ میرے بخت مسعود نے یاوری کی ملازم دارا سے جمجاہ ابراہیم عادلشاہ ہوا دارالسلطنت
بیجاپور مین تجار ثقہ صادق القول سے مین نے سنا کہ سرکار بادشاہ جزیرہ پیگو مین ہمیشہ دو ہاتھی سفید رہتے ہین اور جبتک
وہ زندہ ہین ہر چند مردم بادشاہی وغیرہ جنگلون مین تیسرا تلاش کرتے ہین ہر گز فیل سفید نہین نظر آتی رہتا ہے اور جب کہ ان
دو فیل سے کوئی مرتا ہے تو قادر بیچون کے حکم سے فیل سفید پیدا ہوتا ہے اُسوقت یہ تحصیل تمام لوگ بادشاہی جنگل مین آنکر ساتھ
اُس حیلہ کے کہ جانتے ہین فیل کو گرفتار کر کے شہر مین لاتے ہین القصہ سلطان قطب الدین ایبک نے بعد مراجعت سلطان
شہاب الدین کے غزنین مین چند روز حصار ہانسی مین مقام کیا اور اس صوبہ سے خاطر جمع کر کے دہلی کیطرف روانہ ہوا تھا سے
راہ مین خبر پہونچی کہ ہیمراج راجپوت نے کوہستان سے خروج کر کے کولا راے پتھورا سے جنگ کر کے اُسے اجمیر سے رنتھمبور کیطرف
مفرور کیا اور جہتر راے نے بھی اپنا لشکر دہلی کے انتزاع و استرداد کیواسطے روانہ کیا بلکہ حوالی دہلی مین پہونچکر تاخت و تاراج مین مشغول ہوا
سلطان قطب الدین عزیمت ملوکانہ اُسکے تدارک اور تلافی مین مصروف رکھکر بیس ہزار سوار اپنے لشکر سے جدا کر کے بسبیل تعجیل جہتر راے
کیطرف متوجہ ہوا جہتر راے سلطان قطب الدین ایبک کے آنیکی خبر پاکر تاب مقاومت اپنے مین مفقود دیکھکر اجمیر کیطرف راہی ہوا سلطان
قطب الدین ایبک نے اسکا تعاقب اجمیر تک کیا اور ہیمراج راجہ اجمیر نے باہر آنکر صفین آراستہ کین اور سلطان قطب الدین ایبک سے مقابلہ
کر کے مقتول ہوا اجمیر از سر نو مسلمانون کے قبضہ مین آیا اس مرتبہ حکام اسلام کا تعین ہوا اور ۵۹۱ھ پانسو اکانوے ہجری مین لشکر
نہروالہ گجرات کی طرف لیگیا اور جیتسی ان سپہ سالار بھیم دیو راے نہروالہ کا جو تھا نہروالہ کے قریب مقیم تھا سلطان قطب الدین
ایبک کی تاخت سے مضطرب ہو کر مفرور ہوا سلطان نے پیچھا کیا اور وہ ایک فوج کثیر سے بھاگا جاتا تھا ایک ایسے لشکر
سلطانی سے کچھ سوار لیکر پڑا اور اُسکو قتل کیا اور سب سامان لے لیا بھیم دیو بھی یہ خبر سنتے ہی اپنی ولایت کی سمت بھاگا
اور سلطان قطب الدین ایبک اس ممالک سے غنائم بیشمار لایا پھر وہانسے قلعہ ہانسی مین گیا اور اُسے تعمیر کیا بعد کوہرام کو فتح
کر کے دہلی مین آیا اس درمیان مین قوام الملک رکن الدین حمزہ جو جاگیردار حوالی رنتھمبور تھا اُسنے عرضی بھیجی کہ راجہ پتھورا
کا بھائی کہ کوہستان مین بھاگا ہوا تھا قلعہ مذکور پر فوج کش ہوا اور پتھورا کے بیٹے کو محاصرہ مین لیا چنانچہ سلطان قطب الدین
ایبک کا مطیع اور فرمانبردار تھا بعجلت تمام اُسکی مدد کو گیا راجہ اجمیر کا بھائی یہ خبر سنتے ہی کسی طرف مفرور ہو گیا اور
کولہ نے اموال وافر اور تین خربزہ طلائی پیشکش کیے سلطان قطب الدین ایبک نے وہ اپنے عادت کی موافق [illegible]

جو بنام قطب الدین ایبک تحریر ہوئی اس سلطان کامگار کے واقعات مفصل ضمن تحریر ہیں اس سے واضح ہوتا ہے کہ جب
ولایت اجمیر دوسری مرتبہ مفتوح ہوئی اور نہروالہ اور رنتھنبور کی فتح وقوع میں آئی دہلی کیطرف مراجعت کی اور مکتوب بہ تفصیل
خبر فتوحات غزنین میں روانہ کیا سلطان معز الدین نے فرمان اسکے طلب میں صادر فرمایا سلطان قطب الدین ایبک احرام
خدمت باندھکر غزنین کی طرف روانہ ہوا چنانچہ بعد طے مسافت سلطان کی پابوسی میں معزز ہوا اور اعزاز و اکرام بہت پایا من بعد
غزنین میں بیمار ہوا سلطان کی عین توجہ اور طبیب روشن رائے کے معالجہ کی برکت سے کہ جالینوس عصر تھا شفا پائی اور بعد صحت
ہندوستان کی طرف رخصت حاصل کی جب کرمان میں پہونچا دختر سلطان تاج الدین کو بحسب الحکم سلطان معز الدین کے عقد نکاح میں لایا
پھر جب دہلی میں داخل ہوا بطرز اہل اسلام باتکلف تمام آئین بندی کر کے جشن کیے اور اسی سال یعنی ۵۹۲ھ پانسو بانوے ہجری
میں مسجد جامع کہ قبل اسکے مدت سے دہلی میں بنا کی تھی انجام کو پہونچی بعد ازان بقصد تسخیر قلعہ تھنگر یعنی بیانہ کے لشکر فراہم کر کے
روانہ ہوا چاہتا تھا کہ ناگاہ سلطان کے آنے کی خبر ہندوستان میں شائع ہوئی سلطان قطب الدین ایبک نے ہانسی تک استقبال کر کے
ملازمت کی اسپ تازی اور خلعت خاص سے سرفراز ہوا اور اسکے ہمراہ رکاب قلعہ تھنگر یعنی بیانہ پر جا کر مفتوح و مسخر کیا سلطان
معز الدین نے حکومت اس قلعہ کی اپنے ایک غلام ترک بہاء الدین طغرل کے تفویض فرمائی پھر سلطان قطب الدین ایبک گوالیار کیطرف
روانہ ہوا اور وہانکے راجہ سلکمن رائے نے باج و خراج قبول کر کے مبالغ خطیر پیشکش بھیجے اس فتوح کے بعد سلطان نے غزنین کیطرف
معاودت کی اور سلطان قطب الدین ایبک دہلی میں مقیم ہوا فی الجملہ اسی سنوات میں خبر پہونچی کہ راجہائے نہران یعنی راجپوتان
راجہ نہروالہ سے موافقت کر کے چاہتے ہیں کہ اجمیر مسلمانوں کے تصرف سے برآوردہ کریں سلطان قطب الدین ایبک کہ ابھی
لشکر نہروالہ میں نہ پہونچا تھا اُن راجاؤں کی حرب میں مشغول ہوا لیکن اسکا گھوڑا زخم کاری اٹھا کر گر پڑا لشکر اسلام کا دل شکستہ ہوا
اور سلطان قطب الدین ایبک کو بہ جبر تعقل دوسرے گھوڑے پر سوار کر کے اجمیر میں لیگئے اور راجپوت اس فتح سے خوشحال ہوئے جب
لشکر نہروالہ ملک کو پہونچا اور اجمیر کے اطراف میں جا کر تین کوس پر فروکش ہوا اور چند مہینے متواتر جنگ میں مشغول رہا یہ خبر سلطان
معز الدین کو پہونچی چنانچہ حسب الحکم اسکے امرائے کبار مثل اسلام خان و اسد الدین و ارسلان خلج و نصیر الدین حسین و عز الدین
موید و شرف الدین محمد مع لشکر کثیر و جم غفیر غزنین سے لیکر ہندوستان کیطرف متوجہ ہوئے اور سرداروں نے بھی تیغ انتقام نیام سے
کھینچی کفار نے توقف مناسب نجانا اپنے مقاموں میں راہی ہوئے اور سلطان قطب الدین ایبک نے بہ نیت تنبیہ ہو کر رائے
گجرات کی گوشمالی مقدم سمجھکر صفر کی پندرھوین تاریخ ۵۹۳ھ پانسو ترانوے ہجری میں اجمیر سے نہروالہ کیطرف نہضت فرمائی جب پالی
اور نڈول کے حدود میں پہونچا دونون قلعہ تصرف میں لایا اسوقت یہ خبر پہونچی کہ والن و دارابسی راجپوت راجہ نہروالہ سے
اتفاق کر کے قلعہ ابوگڈھ کے قریب جو بلدہ سروہی کے مضافات سے ہے بیٹھے ہیں اور چاہتے ہیں کہ گجرات کی روانگی سے مانع
ہو کر ہنگامہ کارزار برپا کریں سلطان قطب الدین ایبک انکی جنگ کو متوجہ ہوا چنانچہ اُن دونون برادرون میں قتال ہو کر رستم
کے مانند سپہداری کر کے راجپوتون کو شکست فاش دی اور پچاس ہزار ہندو اس لڑائی میں تہ تیغ کر کے شکست سابقہ کا عوض لیا
اور ہندی قریب بیس ہزار اہل اسلام کے ہاتھ آئے اور عساکر ظفر مآثر غنائم بیحد سے توانگر و مالامال ہوئے سلطان قطب الدین ایبک
جب قتل و قمع کفار راجپوت سے فارغ ہوا ولایت معمورۂ گجرات میں داخل ہوا اور انکے سرکشون کو زیر و زبر کیا غرضکہ اس مرتبہ نہروالہ
تصرف میں لا کر ایک امرائے کبار کے تفویض کیا اور اجمیر کے راستہ سے دہلی کیطرف مراجعت کی اور جواہرات و ہدایائے قیمتی اور چند
کنیز و غلام خوبصورت سلطان کیواسطے غزنین میں بھیجے اور ملوک و خوانین کو انواع لطف و احسان سے سرفراز کر کے انکے مناصب بڑھا دیے

اور جود و کرم کا ہاتھ کھولکر فقرا اور مساکین دہلی کو احتیاج کی مصیبت سے نجات بخشی اور ۵۹۹ھ پانسو ننانوے ہجری میں
سلطان قطب الدین ایبک نے کالنجر کی طرف روانہ ہوا اور جہاد کا ہمت پر چست باندھکر کالنجر کی طرف روانہ ہوا وہاں کا راجہ بھی صفوف حرب آراستہ کر
میدان میں آیا اور طرفۃ العین میں بھاگ کر قلعہ میں متحصن ہوا اور اپنی جرأت و جسارت سے نادم ہوا اور سطرح سے بزرگان
اسلاف اُسکے سلطان محمود کی اطاعت کرتے تھے اُسنے بھی سلطان قطب الدین ایبک کی فرمانبرداری بیلئے اور لازم پکڑی
دوسرے یہ کہ آمادہ ترسیل اسب و فیل و جواہر اور اموال میں تھا قضائے الٰہی سے مرگیا بعدہ اُسکے وکیل جدہ دیو نے اُس ستیمہ کے
بھروسے سے جو اس قلعہ پر ہو سر مخالفت اُٹھا کر اعلام جہاد لیا اور محاربہ بلند کیے قضارا جو وقت او بار تھا اور بخت و سعادت نے اُس سے منہ
پھیر الاجرم وہ چشمہ چند روز میں خشک ہوا اہالی قلعہ نے لاچار ہو کر امان چاہی اور قلعہ سے برآمد ہوئے او قلعہ مع ساز و سلاح و زر و جواہر
سلطان قطب الدین ایبک کے ملازمونکو سپرد کیا اور وہاں بھی پچاس ہزار کنیز و غلام قید اسیری میں مبتلا ہو کر شرف اسلام سے مشرف
ہوئے اور سلطان وہانسے شہر مہوبہ میں جو پایہ تخت بلدہ کالپی تھا روانہ ہوا اور اُسے بھی اپنے زیر نگین کیا اور اُسی راستہ سے بداون کیطرف
متوجہ ہو کر اُسے بھی اپنے تصرف میں لایا من بعد محمد بختیار خلجی بہار سے اُنکی ملازمت کو پہنچا انواع جواہر و اقسام نقود پیشکش گذرانا
سلطان قطب الدین ایبک اسکے بعد دہلی میں آیا اور جو سلطان معز الدین قضیہ خوارزم کے بعد ہندوستان میں آیا سلطان قطب الدین
ایبک اور سلطان شمس الدین التمش جو اُسکے غلام تھے طائفہ کھکران سے مردانہ لڑے اور اس طائفہ کی مغلوبیت کے بعد سلطان قطب الدین
ایبک رخصت کے موافق دہلی میں آیا اور سلطان معز الدین غزنین کے راستہ میں شہد شہادت نوش کر کے جنت کیطرف راہی ہوا
پھر اُسکے بھتیجے سلطان محمود بن سلطان غیاث الدین نے تخت غور پر جلوس کیا اور سلطان قطب الدین ایبک کیواسطے کہ
اسوقت تک ملک قطب الدین کہتے تھے چتر اور جلوس شاہی اور خطاب سلطانی اور خط آزادی روانہ ہند کیا بسمع اسکے سلطان قطب الدین
ایبک برسم استقبال لاہور میں گیا جو کچھ سلطان محمود بن سلطان غیاث الدین محمد نے بھیجا تھا اُسکے وصول سے معزز اور مباہی ہوا
اور سہ شنبہ کے دن اٹھارھویں ماہ ذیقعدہ ۶۰۲ھ چھسو دو ہجری میں تخت لاہور پر اجلاس فرمایا پھر چند عرصہ کے بعد دہلی میں آیا اور
تاج الدین یلدوز جیسا کہ چاہیے پنجاب کے درپئے تسخیر ہو کر غزنین سے لاہور کیطرف کوچ بر کوچ روانہ ہوا اور وہاں کے حاکم کو
زیر کر کے متصرف ہوا سلطان قطب الدین جب اس معاملہ سے آگاہ ہوا مع لشکر دہلی پنجاب کیطرف متوجہ ہوا اور ۶۰۳ھ چھسو
تین ہجری میں درمیان فریقین کے آتش حرب افروختہ ہوئی طرفین نے لوازم شجاعت ظہور میں پہنچائے عاقبت الامر یلدوز
منہزم ہو کر کرمان اور شیوران کی طرف بھاگا اور بہار کوہ میں در آیا اور سلطان قطب الدین ایبک نے غزنین کے تخت
پر جلوہ گر ہو کر داد عیش دی اور مے نوشی پر کمر باندھی مردم غزنین اسکی غفلت سے آگاہ ہوئے اور پوشیدہ سلطان
یلدوز کے پاس ایلچی بھیجکر طلب کیا تاج الدین یلدوز اس دن کا امیدوار تھا مع لشکر جرار تاخت کر کے غزنین پہنچا اور مستقر قتال ہوا
سلطان قطب الدین ایبک حقیقت حال سے مطلع ہوا اور اپنا رہنا مناسب نہ جانکر سورج سنگ کی راہ سے لاہور کیطرف
گیا بیت چو سلطان سر انداز باشد ز مے ؛؛ فتد بیخ از سر بش تاج کے ؛؛ سلطان قطب الدین ایبک غزنین سے بسبب سے کہ وہ غدغہ
بہت تاج الدین یلدوز کیطرف سے رکھتا تھا لاہور میں استقامت فرمائی اور عدل و داد و سخاوت میں اوقات بسر کی
خلائق کو مہد امن و امان میں نگاہ رکھا کہ ناگاہ ۶۰۷ھ چھسو سات ہجری میں چوگان بازی کیوقت لاہور میں گھوڑے
سے گرا اور زین کا کوہہ اُسکے سینہ پر اس زور سے لگا کہ جان بر نہوا مدت اسکے دولت کی فتح دہلی سے آخر عمر تک بیس برس
اور چند مہینے تھی از انجملہ چار برس بادشاہی میں گذرے اسکی سخاوت و جوانمردی اور شجاعت ہندوستان میں ضرب المثل ہے کہ

لاکھوں روپیہ انعام فرماتا تھا اور مستحقوں کو زیادہ اس سے جو حوصلہ میں سمائے عطا کرتا تھا اس سبب سے لقب اسکا لک بخش ہو (اور اتبک اہل ہند اسکی جود وسخاوت پر مدح کرنے میں کل قطب الدین کہتے ہیں کل اور کال بکاف عربی مفتوح مع الالف اور بدون الالف زمانہ کو کہتے ہیں یعنی قطب الدین زمانہ اور بہاء الدین کا ایک فضلائے عصر سے تھا اسکی مدح میں کہتا ہے

قطعہ

بخشش لک تو درجہان آوردہ ⁂ کان را لکت تو کار بجان آوردہ ⁂ از رشک کف تو خون گرفتہ دل کان ⁂ وز لعل بہانہ درمیان آوردہ ⁂

جو سلطان قطب الدین ایبک کے سوا اور چار نفر غلامان امرائے سلطان معز الدین سام سے مملکت ہندوستان میں تخت سلطنت پر متمکن ہوئے تھے ذکر انکا اس مقام پر مناسب ہے لکھا

## ذکر سلطان تاج الدین یلدوز کا

ارباب اخبار بیان کرتے ہیں کہ سلطان معز الدین محمد سام غلامان ترک کے خریدتے اور انکی تربیت کرنے میں نہایت شفقت رکھتا تھا سو اسطے کہ اُسکے ایک دختر کے سوا کوئی فرزند نصیب نہ تھا ایکبار ایک مصاحب گستاخ نے عرض کی کہ کیا خوب ہوتا جو آفریدگار عالم سلطان زمن کو پسران سعادت نشان کرامت فرماتا تو بعد حصول اتفاق ناگزیر صاحب تاج وتخت ہوتے سلطان نے اُسکے درجواب ارشاد کیا کہ بادشاہ ہونکے فرزند گنتی کے چند ہوتے ہیں میرے کئی ہزار فرزند ہیں میرے انتقال کے بعد ممالک میرے نام پر رکھینگے چنانچہ ایسا ہی ہوا جیسا سلطان نے اپنی زبان فیض ترجمان سے فرمایا تھا ایک سلطان معز الدین کے غلاموں سے کہ ملک تاج الدین نگین ہوا وہ تاج الدین یلدوز ہے سلطان شہاب الدین نے اسے صغر سن میں خرید کیا تھا جو کہ صاحب اخلاق پسندیدہ و اوصاف حمیدہ تھا اور حلیہ جمال باکمال سے بھی آراستہ تھا سلطان نے اُسے قرب خدمت میں اختصاص دیکر مرتبہ اُسکا بزرگ کیا اور اپنی عنایات بیغایات سے تمام بندوں پر ممتاز فرمایا اور جب مرتبہ امارت میں پہونچایا کرمان اور شنوران اُسکی وجہ جاگیر میں مرفوع القلم کیا جس وقت سلطان نے لشکر ہندوستان کران میں نزول اجلال اور حلول اقبال فرمایا ملک تاج الدین یلدوز نے تمام امرا کی ضیافت کی اور اکثر ارکان وقبا وخلعت دیئے اور علاوہ اُسکے تمام لشکر وحشم کو ہر شخص کی لیاقت اور عزت کے موافق انعام فرمایا اور اُسکی دو بیٹیاں تھیں ایک بیٹی سلطان کے حکم سے سلطان قطب الدین ایبک کے حبالہ نکاح میں تھی اور دوسری بیٹی ملک ناصر الدین قباچہ کے عقد نکاح میں منعقد کی تھی اور نیز سلطان تاج الدین یلدوز کے دو فرزند تھے ایک معلم کے سپرد کیا تھا معلم نے بقضائے تادیب دُرّا اُٹھا کر اُسکے سر پر مارا جو کہ اُس طفل کی اجل آ پہونچی تھی اسی ضرب سے آناً فاناً میں وفات پائی مضمون اذا جاء اجلہم لا یستاخرون ساعۃ ولا یستقدمون کا واقع ہوا جب یہ خبر حیرت اثر سلطان تاج الدین یلدوز کو پہونچی معلم کو خرچ دیکر رخصت کیا اور فرمایا کہ جبتک لڑکے کی ماں کو خبر ہو بچے آپ اپنا اخفا پوشیدہ ہو کر سفر اختیار کریں بس یہ حکایت ایک دلیل واضح ہے اُسکی حسن سیرت پر شرح کی حاجت نہیں تھی الغرض سلطان معز الدین آخر ایام سلطنت میں جب کران میں آیا ملک تاج الدین یلدوز کو کسوت خاص سے مخصوص کیا اور اُسے سیاہ کا نشان عنایت فرمایا اور اسکے دلمیں یہ تھا کہ سلطان کے مرنیکے بعد سلطنت ولایت غزنین یعنی بلوچستان[1] اُسے ہو جب سلطان نے وفات پائی ملوک اور امراے ترک کی یہ مرضی تھی کہ سلطان محمود بن سلطان غیاث الدین محمد سام کو گرم سیر کی حد سے طلب کر کے تخت عجم پر جلوس فرماویں یہ امر قلمبند کر کے سلطان محمود کو عرضداشت کی سلطان محمود نے اُسکے درجواب لکھا کہ مجھے اپنے باپ کا تخت فیروزہ کوہ بہت بہتر ہے سلطان تاج الدین یلدوز کو خلعت بھیجکر اور خط آزادی دیکر غزنین کا تخت عنایت فرمایا چنانچہ اس فرمان کے موافق ملک تاج الدین یلدوز نے تخت غزنین پر اجلاس کیا اور اس ممالک کو اپنے قبضہ میں لا کر حکومت میں مشغول ہوا من بعد لاہور کے تسخیر کا آہنگ کر کے لشکر کشی بجانب ہندوستان کی اور سلطان قطب الدین ایبک سے حدود پنجاب میں حرب وضرب کر کے

منہزم ہوا اور غزنین سلطان قطب الدین ایبک کے تصرف میں آیا اور چند عرصہ کے بعد جیسا کہ مذکور ہوا پھر سلطنت تاج الدین
یلدوز کیطرف عود کیا اور ایک بار سلطان محمود کی کمک کیواسطے ہرات پر لشکر بھیجکر وہان کے بادشاہ اعز الدین حسین خرمیل پر غالب
ہوا اور ایکمرتبہ سیستان کیطرف لشکر لیگیا اور سیستان کو بھی محاصرہ کرکے سیستان کے بادشاہ سے صلح کی اور معاودت کیوقت اثناے
راہ میں ملک نصیر الدین حسین میر شکار نے مخالفت کرکے محاربہ کیا اور شکست کھائی اور چند مدت کے بعد جب غزنین خوارزم شاہ کے
تصرف میں آیا اور تاج الدین یلدوز کرمان اور شیوران میں داخل ہوا اور اس ملک پر قناعت نکرکے تمامی ہندوستان لینے کی عزیمت
کی اور فوج کشی کرکے سلطان شمس الدین التمش سے حدود ترائن میں مصاف کیا اور گرفتار ہوا اور قید میں مرگیا اسکی حکومت
کی مدت نو برس ہے ناصر الدین قباچہ کا احوال انتقال حکام سندھ میں تحریر ہوا ہے اختیار الدین محمد خلجی کے واقعات انتقال سلاطین
بنگالہ میں مفصل مسطور ہونگے ذکر بہاء الدین طغرل کا یہ بھی بندگان کبار اور امراے نامدار سلطان معز الدین محمد سام سے تھا
اوصاف حمیدہ و اخلاق پسندیدہ سے وہ بھی ممتاز تھا کہتے ہیں جب سلطان معز الدین محمد بن سام نے قلعہ تھنگر کو فتح کیا اور بہاء الدین
طغرل کے تفویض فرماکر قلعہ گوالیار کیطرف متوجہ ہوا اور دیکھا کہ فتح اسکی بجبر و قہر مشکل ہے پھر اپنے دلمیں ارادہ کیا کہ اول ایک مدت
اس قلعہ کو محاصرہ کرکے اہل حصار پر کام تنگ کرے اور فتح کرے اگرچہ گوالیار نے سلطان کے اندیشہ پر آگاہی پائی ملازمت میں حاضر
ہوا اور پیشکش وافر گذران کر سلطان کو اس ارادہ سے باز رکھا و لیکن طغرل نے سلطان کے غزنین کی روانگی کے بعد ولایت بیانہ میں ایک
قلعہ بناکرکے وہان سکونت اختیار کی اور ہمیشہ گوالیار کیطرف سوار ہوکر اس نواح میں تاخت کرتا تھا اور سبب تاخت کا یہ تھا کہ سلطان نے گوالیار
سے مراجعت کیوقت ملک بہاء الدین طغرل سے فرمایا تھا کہ جب یہ قلعہ مفتوح ہوگا اسکی حکومت تجھے مقرر ہوگی اور جب ان سواریوں اور
تاخت و تاراج سے کوئی نتیجہ اور فائدہ حاصل نہوا لاعلاج ہوکر گوالیار سے دو فرسنگ پر ایک قلعہ محکم بنا فرمایا اور اپنی جمعیت سے ہمیشہ وہان
استقامت کرکے تاخت اور محصورون کے عاجز کرنے میں کوشش کرتا تھا یہانتک کہ مدت ایک سال منقضی ہوئی اہل قلعہ عاجز ہو
پھر ایلچی مع تحف و ہدایا سلطان قطب الدین ایبک کے پاس بھیجکر قلعہ اسکے تفویض کیا اسیج امر درمیان سلطان قطب الدین
ایبک اور ملک بہاء الدین طغرل کے باعث عداوت ہوا قریب تھا کہ طرفین سے فوجکشی ظہور میں آوے اور آتش جدال و
قتال مشتعل ہو اتنے میں ہادم اللذات یعنی ملک الموت دو اسپہ ملک بہاء الدین طغرل کے سر پر تاخت لایا بیچ تخریبات بیت
وستان ایسے معمار عظیم نے تصفیہ پایا قلعہ سلطان کوٹ ملک بہاء الدین طغرل کے آثار اور علامات سے ہے ذکر آرام شاہ بن
قطب الدین ایبک ارباب خبرت اور اصحاب فطنت نے گوہر سخن کو یون سلک بیان میں کھینچا ہے کہ آرام شاہ نے سلطان
قطب الدین ایبک کے واقعہ ناگزیر کے بعد امراے دہلی کے اتفاق سے تخت سلطنت پر قدم رکھا لیکن اسکی عدم قابلیت سے ابھی
ایکسال نہ گذرا تھا کہ ناصر الدین قباچہ سندھ کیطرف سے ملتان اور اوچہ و بھکر و سیوستان پر متصرف ہوا اور حکام خلجی نے بنگالہ
میں دم استقلال مارا اور بعض رعایا نے بھی سرحدون میں فتنہ و فساد کی آگ روشن کی اسواسطے امیر علی اسمعیل اور امیر
داؤد دیلمی اور ایک جماعت امرا اپنے اتفاق سے سر منصہ ہوئی اور ایلچی پاس ملک شمس الدین التمش کے جو بندہ اور داماد
اور متبنی سلطان قطب الدین ایبک اور بداؤن کا حاکم تھا بھیجکر سلطنت کے اجلاس کی استدعا کی وہ اپنی جمعیت کو
لیکر دہلی میں آکر فالفور متصرف ہوا آرام شاہ نے جب امیر علی اسمعیل اور ملک شمس الدین التمش کی توجہ سے آگاہی پائی شہر سے
نکل گیا اور دہلی کے اطراف میں جاکر اپنے باپ کے امرا اور سپاہ کو طلب کیا اور انکی تسلی کرکے جمعیت بہم پہنچائی اور دہلی آیا ملک شمس الدین
التمش دہلی کے صحرا سے ظاہر پر صف آرا ہوا اور حرب میں مشغول ہوکر آرام شاہ کو منہزم کیا پھر استقلال تمام سے مسند سلطنت کا زینت افزا ہوا

آرام شاہ کی مدت سلطنت ایک سال بھی نہ پہونچی تھی **ذکر خان سکندر نشان سلطان شمس الدین التمش انار اللہ برہانہ و برد مرقدہ کا** - کتاب طبقات ناصری سالقہ اسکے ناطق ہو کہ سلطان شمس الدین التمش بزرگ زادگان ترکان فراختائی سے ہو اور اسکا باپ قبیلہ البری سے ہو سا تھ ایلم خان کے شہرت رکھتا تھا اور خیل و حشم اور تابعین کی کثرت سے تمام عصر میں مشہور و معروف تھا اور بھائی اسکے اور بقولے بھتیجے اسکے حسن کیاست اور خوبی فراست پر اسکے حسد و رشک لیگئے بزبان حال مضمون آیہ کریمہ قالو ابانا مالک لاتامنا علی یوسف و انا لہ لناصحون ارسلہ معنا غدا یرتع و یلعب گوش پدر میں پہونچایا اور حضرت یوسف کے مانند اسے گلۂ اسپان کی سیر اور جانوران شکاری کے بہانہ سے پدر کے حجرۂ عطوفت سے جدا کیا اور اسکی خردسالی پر رحم نہ کھایا شیوۂ بیوفائی کا اختیار کر کے ایک تاجر کے ہاتھ بیچا سوداگر اُسے بخارا میں لیگیا اور صدر جہان بخاری کے ایک عزیز کے ہاتھ فروخت کیا اور چند مدت اُسکے مکان میں انواع پرورش اور اقسام تربیت پائی من بعد حسب تقدیر حاجی بخاری نام ایک سوداگر نے اُسے خرید کیا اور اُسنے حاجی جمال الدین چست قبا کے ہاتھ بیچا اور حاجی جمال الدین اُسے غزنین میں لیگیا چونکہ ان دنوں میں کوئی ترک بچہ اس سے زیادہ حسین اور عقیل غزنین میں نہ پہونچا تھا اسکا تذکرہ سلطان معز الدین محمد سام کی خدمت میں عرض کیا سلطان نے اسکی قیمت مشخص کرنیکا حکم دیا ایک غلام اور ایک نام اُسکے ہمراہ تھا چنانچہ ہر ایک کے لیے ہزار دینار رکنی قیمت تجویز کی سلطان نے فرمایا تم ایکہزار دینار رکنی پر دونوں کو خرید و مالک اسکار اضی نہو اسلطان نے حکم دیا کہ اب کوئی شخص انھیں نہ خریدے حاجی جمال الدین سال بھر غزنین میں رہا کوئی انکا خریدار نہوا دونوں غلام ہمراہ لیکر بخارا گیا اور پھر غلاموں کو ساتھ لیے غزنین میں آیا برس روز اقامت کی لیکن خرید انکی حکم سلطانی کی وجہ سے آدمیوں پر دشوار تھی یہانتک کہ سلطان قطب الدین ایبک راجہ نہروالہ کی شکست کے بعد ملک نصیر الدین خرمیل کے ساتھ غزنین میں آیا اور احوال التمش کا سنکر سلطان سے اُسکے خریدنے کی اجازت چاہی سلطان نے فرمایا کہ چونکہ ہمنے منع کیا ہو کہ کوئی انھیں نہ خریدے لہذا اُنکی خرید و فروخت غزنین میں و جہیں ہو بہانہ ملی میں لیجا کر بیچے غرضکہ جبوقت سلطان قطب الدین ایبک غزنین سے معاودت کی نظام الدین وزیر کو بعضے مہمات کیواسطے وہان چھوڑا اور حکم دیا کہ حاجی جمال الدین چست قبا کو ہمراہ لادے جب وہ لایا سلطان قطب الدین ایبک نے دونوں ترک بچہ یعنی التمش اور ایبک کو ایک لاکھ جیتل کو خریدا ایبک کا طغاج نام رکھکر تبرہندہ کا امیر کیا چنانچہ وہ سلطان تاج الدین یلدوز کی جنگ میں کہ سلطان قطب الدین ایبک کے ساتھ واقع ہوئی تھی مارا گیا اور التمش کو کہ دوسرا نام رکھتا تھا ساتھ التمش کے موسوم کیا اور اپنا فرزند بنایا اور اپنے قرب سے مخصوص کر کے میر شکار کیا اور گوالیار مفتوح ہونیکے بعد حکومت وہاں کی اُسے عنایت فرمائی اسکے بعد برن اور نواح اسکی جاگیر پاکر بداؤن کی حکومت پر فائز ہوا جب سلطان معز الدین محمد سام فتنہ کوکران کی تسکین کیواسطے ہندمیں آیا اور سلطان معز الدین کے حسب الحکم سلطان قطب الدین ایبک بھی اپنا لشکر لیکر پنجاب گیا التمش بداؤن کی فوج سے سلطان قطب الدین ایبک کی خدمت میں حاضر ہوا اور چونکہ شیوۂ دلاوری و مردانگی میں سرآمد روزگار تھا آتش کارزار کے شتعال کیوقت مسلح اور مکمل ہو کر حرب پر آمادہ ہوا اور گھوڑا پانی میں ڈالکر کوکران سے لڑا اور انھیں شکستہ یکبارہ تہ ارمرد مقابل اُنکی طرف کے قتل کیے سلطان معز الدین جو انمردی اور کارپردازی اسکی مشاہدہ کر کے نہایت محظوظ ہوا تشریف خسروانہ اور انعام شاہانہ سے اُسے مخلع اور ممتاز فرمایا اور سلطان قطب الدین ایبک سے اُسکی پرورش اور تربیت کے بارہ میں سفارش کی اور خط آزادی لکھوا کر اُسے بند غلامی سے آزاد کروایا پھر التمش رفتہ رفتہ مرتبہ امیر الامرائی کے درجہ کو پہونچا اور سلطان قطب الدین ایبک کی تین بیٹیاں تھیں ایک کو التمش کے عقد نکاح میں لایا اور دو بیٹیاں ایبک کی فوت کے بعد دوسری ناصر الدین قباچہ کے سلک ازدواج میں تھیں

جب سلطان قطب الدین ایبک نے لاہور مین انتقال کیا التمش امیر علی اسمعیل سپہ سالار اور امیر داود دیلمی اور دیگر اعیان مملکت کی استدعا سے باجمعیت و لشکر بداؤن دہلی مین آیا اور اُسپر متصرف ہوا اور لقب اپنا سلطان شمس الدین رکھا اور سنہ ۶۰۷ چھ سو سات ہجری مین تخت سلطنت پر متمکن ہو کر اکثر ملوک اور امرائے قطبی کو مرہون احسان و رعایات کرکے مطیع کیا لیکن جاندار ان کے سردار یعنی خاصہ خیل نے تمرد و نزک کیا بعضے امرائے معزی اور قطبی سے موافقت کرکے اطراف دہلی مین جمعیت کی اور ترکونکی فوج خونخوار لیکر موقف کارزار مین آیا سلطان شمس الدین اسکے مقابل آکر جنگ مین مشغول ہوا چونکہ اسکا چراغ دولت نور تائید الہی سے روشنی قبول کیے ہوئے تھا فوج مخالف سے آقسنقر اور فرخ شاہ جو سردار نامی ترکونسے تھے مارے گئے اور تیر جاندار انکے کل بعضے امرا سے بھاگا اور مدت قلیل مین وہ سب علف تیغ اسلام ہوئے میدان انکی سلطنت کا اہل فتنہ کے خس و خاشاک سے پاک ہو گیا ہیبت ہیبا و تیر و قبل کی تیغ تنکیخت پر کہ فگندند مقبلان ہست سخت ۔ اس عرصہ مین قصبہ جالور کا حاکم اڈی بیہ نام رکھتا تھا باغی ہوکر ادائے مال واجب مین سستی کرنے لگا شمس الدین التمش اُسطرف لشکر کش ہوا اور اڈی بیہ کو مطیع کرکے اور پیشکش لیکر بازگشت کی اسکے بعد سلطان تاج الدین یلدوز نے جو غزنین کا شاہ تھا شاہی مراتب چھتر اسکے پاس بھیجا شمس الدین التمش نے حاکم غزنین کی عزت کا لحاظ کرکے قبول کیا لیکن چند عرصہ کے بعد جب سلطان تاج الدین یلدوز لشکر خوارزم سے منہزم ہو کر کرمان اور شنوران گیا ملک ہندوستان کی طمع کرکے سنہ ۶۱۲ چھ سو بارہ ہجری مین پہلے ولایت پنجاب اور تھانیسر پر متصرف ہوا اور ایلچی شمس الدین التمش کے پاس واسطے ایسے امور کے جو عزت سلطنت کو ضائع کرین روانہ کیا سلطان شمس الدین التمش طیش مین آیا اور لشکر کثیر اپنے ہمراہ لیکر فوج کش ہوا ترائین کے حدود مین فریقین سے جنگ عظیم معرکہ شدید واقع ہوا سلطان تاج الدین یلدوز بھاگ گیا اور اکثر سردار اسیر ہوئے تائید الہی سے فتح و نصرت سلطان شمس الدین التمش کے قرین حال ہوئی اور ناگاہ تاج الدین یلدوز بھی گرفتار ہوا اُسے مقید کرکے دہلی مین لایا اور بداؤن مین بھیجکر قید کیا یہانتک کہ قید خانہ مین اجل طبعی یا زہر سے ہلاک ہوا اور سنہ ۶۱۴ چھ سو چودہ ہجری مین سلطان شمس الدین التمش اور ملک ناصر الدین قباچہ سے کہ یہ بھی سلطان قطب الدین ایبک کا داماد تھا انقطاع لاہور اور حوالی منصورہ پر آب چناب کے ساحل پر جنگ واقع ہوئی وہان بھی سلطان شمس الدین التمش فتحیاب ہوا اور سنہ ۶۱۵ چھ سو پندرہ ہجری مین سلطان ناصر الدین قباچہ سے اور ملوک خلج سے جو غزنین کے اطراف مین رہتے تھے اور مضافات سندھ پر تاخت لاتے تھے جنگ واقع ہوئی ناصر الدین قباچہ غالب آیا اور خلجی سلطان شمس الدین التمش کے پاس پناہ لائے سلطان نے ناصر الدین قباچہ پر حملہ کیا اور ہر چہ ضرب کے بعد اُسے بھی شکست دی جب وہ اپنی مملکت کے اطراف مین بھاگا تو سلطان دہلی مین آیا اور سنہ ۶۱۸ چھ سو اٹھارہ ہجری مین سلطان جلال الدین خوارزم شاہ چنگیز خان سے منہزم ہو کر لاہور مین آیا سلطان شمس الدین التمش لشکر کثیر سے مقابل گیا سلطان جلال الدین تاب مقاومت نہ لایا سندھ اور سیوستان کی طرف بھاگا پھر اُسکو ناصر الدین قباچہ کے ساتھ مناقشہ اور ٹھٹھہ مین واقع ہوا اُسوقت وہانسے براہ کیچ اور مکران ہو کر بھاگ گیا اور تاریخ نظام الدین احمد بخشی اور بعض کتب تواریخ سے ایسا ظاہر ہوتا ہے کہ سلطان جلال الدین ہندوستان مین ناصر الدین قباچہ کے غرق ہونے کے بعد آیا تھا ظاہرا یہ روایت صحت نہین رکھتی چنانچہ آیندہ معلوم ہوگا اور سنہ ۶۲۲ چھ سو بائیس ہجری مین سلطان شمس الدین التمش نے لشکر لکھنوتی اور بہار کیطرف کھینچا اور سلطان غیاث الدین خلجی کو جسکا ذکر علیحدہ آویگا اور جسنے تسلط تمام پیدا کیا تھا حلقۂ اطاعت مین لایا اور سکہ و خطبہ اپنے نام جاری کیا اور اڑتیس زنجیر فیل اور اسی ہزار تنگہ نقرہ اُس سے لیے اور اپنے بڑے بیٹے کو سلطان ناصر الدین خطاب دیکر ولایت لکھنوتی کہ ممالک بنگالہ سے ہے اُسے سپرد کیا اور چتر و دورباش دیکر بلدہ اودھ مین اُسے چھوڑا اور خود دار الملک دہلی کی سمت مراجعت فرمائی سلطان ناصر الدین نے غیاث الدین خلجی سے جنگ کرکے اُسے قتل کیا اور غنیمت وافر وہان سے دستیاب کرکے اکثر وہان کے شناسا دہلی کو سامان انعام اور

تحفہ کے یاد کیا اور روایت صحیح یہ ہے کہ سلطان شمس الدین التمش نے ناصر الدین قباچہ پر فوج کشی کی اور وہ حصار اوچہ کو محکم کر کے
قلعہ بھکر کیطرف بھاگا اور سلطان شمس الدین نے نظام الملک وزیر جنگ کو ناصر الدین قباچہ کے تعاقب کیواسطے تعین کیا اور خود اوچہ
کے محاصرہ میں مشغول ہوا اور دو مہینے بیس روز کی مدت میں فتح کر کے حوزۂ تصرف میں لایا جب قلعہ اوچہ کے مفتوح ہونیکی خبر
ناصر الدین قباچہ کو پہونچی اپنے فرزند علاء الدین بہرام شاہ کو سلطان کی خدمت میں بھیجکر صلح کا طالب ہوا اہنوز کلام صلح ناتمام تھا کہ یہ خبر
پہونچی کہ سلطان ناصر الدین قباچہ جو ہراسان ہوکر بقصد گریز کشتی میں سوار ہوا تھا سطوت اجل کے طوفان سے دریا میں غرق ہوا پھر ٦٢٣ سنہ
چھ سو تئیس ہجری میں رنتھنبور پر لشکر کشی کر کے اس قلعہ کو بھی مفتوح کیا اور ٦٢٤ چھ سو چوبیس ہجری میں لعزمین قلعہ مندو لشکر کشی ہوا اور اس
قلعہ کو بھی مع جملہ سوالک اپنے قبض و دخل میں لایا امیر روحانی کہ اس عہد کے افاضل سے تھا چنگیز خان کے حادثہ میں بخارا سے دہلی
آیا تھا اور ان فتوحات کی تہنیت میں اشعار بہت کہے تھے انہیں سے یہ ابیات ہیں **نظم** خبر باہل سما برد جبرئیل امین ﴿ ز فتحنامۂ سلطان
عہد شمس الدین ﴿ کہ ای ملائکۂ قدس آسمانہا را ﴿ بدین بشارت بندید کلہ و آئین ﴿ کہ از بلاد سوالک شہنشۂ اسلام ﴿ کشاد بار دگر
قلعۂ سپہر آئین ﴿ شہ مجاہد و غازی کہ دست تیغش را ﴿ رہان حیدر کرار میکند تحسین ﴿ اور ٦٢٦ سنہ چھ سو چھبیس ہجری میں عرب کے
ایلچی خلافت کا لباس سلطان شمس الدین کیواسطے لائے سلطان بھی شرط اطاعت و آداب جیسا کہ چاہیے بجا لایا اور عباسیوں کا
لباس پہنکر بہت خوش ہوا اکثر امرا کو خلعتوں سے مخلع فرمایا اور شہر کو آئین بندکر کے قبے لگائے اور نقارہ خوشی کا بجایا پھر اسی سال
خبر وفات شاہزادہ سلطان ناصر الدین لکھنوتی کے حاکم کی پہونچی سلطان شمس الدین التمش نہایت غمگین ہوا اور شرائط تعزیت بجا لایا اور
نام اسکا اپنے چھوٹے فرزند پر چھوڑ کر اس سے موانست پکڑی اور ٦٢٧ سنہ چھ سو ستائیس ہجری میں لشکر لکھنوتی کیطرف روانہ کر کے جو فتنہ
کہ سلطان ناصر الدین کی وفات کے بعد قائم ہوا تھا دفع کر کے تسکین دی اور لکھنوتی عزت الملک ملک علاء الدین خانی کے سپرد
کیا اور خود دار السلطنت دہلی میں معاودت فرمائی اور ٦٢٩ سنہ چھ سو انتیس ہجری میں گوالیار کیطرف عزیمت کی اور سبب عزیمت کا یہ تھا کہ
گوالیار مسلمانوں کے قبضہ سے نکل گیا تھا برس روز اس قلعہ کو محاصرہ کر کے متحصنوں پر کام تنگ کیا پھر دیو بل جو اس قلعہ کا والی تھا
شب کو بھاگ گیا اور قلعہ سلطان کے تصرف میں آیا اور ہندی کثرت سے ہاتھ آئی ان سب میں سے تین سو پر سیاست کی اور ملک
تاج الدین ریزہ جو ممالکت کا منشی تھا اسنے اس قلعہ کے فتح ہونیکی رباعی کہی اور ایک پتھر پر کندہ کرا کے قلعہ کے دروازہ پر نصب
کی وہ رباعی یہ ہے **رباعی** ہر قلعہ کہ سلطان سلاطین بگرفت ﴿ از عون خدا و نصرت دین بگرفت ﴿ آن قلعۂ گوالیار و آن حصن حصین
در ستائیس سنہ ثلاثین بگرفت ﴿ پھر ٦٣١ سنہ چھ سو اکتیس ہجری میں ولایت مالوہ کیطرف یورش فرمایا اور قلعہ بھلسیہ کو مسخر کر کے
شہر اجین کو بھی زیر نگین کیا اور بتخانہ مہاکال جو مثل بتخانہ سومنات کے تھا اور تین سو برس کے عرصہ میں تعمیر ہوا تھا اور قلعہ کی
طرح نہایت مستحکم اور سنگین تھا اور اسکی دیوار کی بلندی سو گز تھی اسے بیخ و بن سے کھود کر خراب و ویران کیا اور بکرماجیت کی
مورت جو اوجین کا بادشاہ تھا اور اہل ہند اب تک اسکی تاریخ لکھتے ہیں مع سنگ مہاکال اور چند مورتیں اور جو برنج یعنی کانسے سے
ڈھالیں تھیں سب اٹھا کر دہلی کی جامع مسجد کے دروازہ کے آگے زمین میں گاڑ دیں تا خلائق کی لگد کوب ہوں پھر دوسری مرتبہ ملتان
کی طرف فوج کشی کی لیکن یہ سفر نامبارک ہوا یعنی مرض الموت آبیر طاری ہوا ضعف و ناتوانی نے غلبہ کیا اعیان سلطنت عماری میں بٹھا کر
دہلی میں لائے چنانچہ شعبان کی بیسویں تاریخ ٦٣٣ سنہ چھ سو تینتیس ہجری میں عالم عقبیٰ کی طرف راہی ہوا اور ملفوظ خواجہ قطب الدین
بختیار رحمۃ اللہ علیہ کہ جامع شیخ فرید شکر گنج ہیں اسمیں تحریر ہے کہ سلطان کو ایک حوض تیار کرنیکی خواہش ہوئی اور اس حوض کیواسطے مقام
تعین کرنے کے واسطے خواجہ کی خدمت میں حاضر ہوکر استصواب کیا سلطان سوار ہوکر ہر قطعہ زمین سے گذر کرتا تھا یہاں تک کہ

اس مقام مین کہ جہان حوض شمسی واقع ہی بہہ نکلا اس زمین کو پسند فرمایا پھر شب کو سلطان نے حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو خواب مین دیکھا کہ سرور انبیا علیہ من الصلوۃ افضلہا اس سرزمین مین رخش پر ایستادہ ہین اور فرماتے ہین کہ شمس الدین کیا چاہتا ہی سلطان نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم مین حوض تعمیر کیا چاہتا ہون آپ نے ارشاد کیا اس مقام مین تیار کر چنانچہ اُسی وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے رخش نے اُس سرزمین پر ٹاپ ماری ایک چشمہ آب نے جوش مارا پھر سلطان خواب سے بیدار ہوا اور ابتک کچھ رات باقی تھی کہ سلطان خواجہ قطب الدین بختیار رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت مین حاضر ہوا اور واقعہ کو بیان کیا خواجہ قدس سرہ فرماتے ہین کہ سلطان مجھے اس سرزمین پر لیگیا اور مین نے چراغ کی روشنی سے دیکھا کہ اس مقام مین ایک چشمہ آب شان ہی یہ حکایت تھوڑے سے تغیر سے مقالۂ مشائخ مین مذکور ہی وہانسے تحریر ہوئی اور یہ جو ہے سلطان شمس الدین التمش سے مروی ہی کہ مین جسوقت بخارا مین تھا میرے صاحب نے ایک قراضہ زر مجھے انگور خرید نے کے واسطے دیکر بازار بھیجا راہ مین وہ قراضہ میرے ہاتھ سے گر پڑا اور گم ہوا مین مالک کے خوف سے رونے لگا ناگاہ ایک درویش نے اس حال سے واقف ہو کر قدرے انگور خرید کر میرے حوالہ کیئے اور تاکید مجھے فرمایا کہ خبردار جب تخت سلطنت پر تمکن ہو کر تاج شاہی زیب سر کرنا فقرا و اہل خیر سے نیکی کرنا اور اُنکے حقوق نگاہ رکھنا دوسری نقل ہی اس زمانہ مین کہ سلطان شمس الدین بغداد مین بقبل رقیب مین تھا اُسکے مالک کے مکان مین فقرا کی ایک جماعت نے مجلس سماع کی تھی اور راگ سُننے کا ذوق کہ اہل اللہ کو ہوتا ہی مشغول تھے سلطان شمس الدین التمش اس مجلس مین تمام رات اُنکی خدمت مین دست بستہ حاضر شمع کا سر گلگیر سے کاٹتا تھا اور قاضی حمید الدین ناگوری کہ اس مجلس کے عمائد سے تھا جب درویشون کو سلطان شمس الدین التمش کی خدمت پسند آئی تو لطف اکسیر ڈالی حق سبحانہ تعالی نے اُس نظر کی برکت سے اُسے درجہ سلطنت پر فائز کیا عرصہ مدید کے بعد جب سلطان شمس الدین التمش نے تخت سلطنت پر اجلاس کیا قاضی حمید الدین ناگوری ہندوستان مین آکے دہلی مین ارشاد و طالبان مشغول تھے ہمیشہ اُنکی محفل مین درویش راگ اور مزامیر سنکر حال و قال مین آتے تھے اور دو شخص علماء ظاہری نے کہ ایک کا نام ملا عماد الدین اور دوسرے کا ملا جلال الدین تھا سماع کا انکار کر کے سلطان کو آمادہ کیا کہ قاضی کو سماع سے منع کرے چنانچہ سلطان نے قاضی کو طلب کیا اور اعزاز و اکرام سے بٹھایا پھر اُن دونون ملا نے قاضی سے سوال کیا کہ سماع حلال ہی یا حرام قاضی نے کہا اہل قال پر حرام اور اہل حال پر حلال ہی اسکے بعد سلطان کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ آپکو یہ اخوب یاد ہوگا کہ ایک شب کو درویشان اہل حال راگ سنتے تھے اور آپ اپنے مالک کے حکم سے اُن اہل مجلس کی خدمت مین حاضر ہو کر شمع کا گل لیتے تھے درویشون نے ترحم سے آپ پر نظر کیمیا اثر ڈالی جسکی برکت سے آپکو یہ سلطنت نصیب ہوئی سلطان وہ بات یاد کر کے اشک اپنی آنکھون مین بھر لایا اور حالت رقت مین قاضی کو اپنے پاس بٹھا کر نوازا اور سلطان اُسکے بعد سماع سے لذت اٹھاتا اور درویشون کے نفس نفیس کا معتقد رہتا تھا اور طاعت و عبادت کا مولع تھا ہر ایک جمعہ کو جامع مسجد مین جاتا اور فرائض و نوافل کے ادا مین قیام کرتا تاکہ ملاحدہ الجانور نام کہ ملحدان دہلی کا سردار تھا اس امر سے نہایت غضب مین آیا اور ملحدون سے اتفاق کر کے آپسمین دار و مدار کیا کہ سلطان کو عین ادائے نماز مین کہ خلائق بیچ حال مین مشغول ہون قتل کرو غرض جمعہ کے روز اجماع کر کے حربہ اٹھا کر مسجد مین آئے اور تیغین کھینچکر چند اشخاص کو شہید کیا حق سبحانہ تعالی نے سلطان کو ان اشرار کے شر سے نجات بخشی اور خلقت واقف ہو کر بوار نات اور کوٹھون پر چڑھ گئی اور اُس گروہ سفاک کو زخم سنگ و تیر سے خاک ہلاک پر ڈالا اور جہان کو اُس موذی خلائق کے وجود سے خالی کیا اور سلطان کی آخر عمر مین فخر الملک عصامی وزیر بغداد کا جو تیس برس سے اس بلدہ مین وزارت کے منصب پر اشتغال رکھتا تھا اور فضائل صوری کمالات معنوی مین مشہور تھا ساتھ کسی سبب کے اسباب دنیوی سے کہ جو مایہ رنجش و ملال خاطر ارباب دولت ہوتا ہی وہانسے جدا ہو کر دہلی مین آیا سلطان اُسکا

ہونا غنیمت سمجھکر باعزاز واکرام تمام شہر میں لایا اور منصب وزارت پر منصوب فرماکر اسکے حق میں احسان خسروانہ مبذول فرمائے اور منجملہ فضلا اور اہل انشا سے نور الدین محمد عوفی بھی سلطان شمس الدین التمش کے عہد دولت میں دلی میں قیام رکھتا تھا جسنے کتاب جامع الحکایات اسکے وزیر نظام الملک محمد بن ابی سعید جنیدی کے نام سے لوح بیان میں تحریر کی سلطان شمس الدین التمش کی مدت سلطنت چھبیس برس تھی

**ذکر رکن الدین فیروزشاہ بن شمس الدین التمش کی سلطنت کا۔** متون کتب تواریخ مجز ہے کہ ۶۲۵ھ چھ سو پچیس ہجری میں سلطان شمس الدین التمش نے چتر ودور باش سلطان رکن الدین کو دیکر پرگنہ بداؤں اُسے عنایات فرمایا اُسکے بعد گوالیار فتح کرکے دارالسلطنت دہلی میں مراجعت کی پھر لاہور کی بھی سرداری اُسے دیکر صاحب حشمت وشوکت کیا اور جسوقت کہ اُسکا باپ سیوستان کے سفر سے بازگشت کرکے مرگیا وہ دہلی میں تھا سہ شنبہ کے دن ۶۳۳ھ چھ سو تینتیس ہجری میں تخت دہلی پر جلوس فرمایا اور اعیان سلطنت و ارکان مملکت لوازم نثار ومراسم ایثار بجالائے شعرا نے قطعے اور قصیدے مدح اور تہنیت میں موزوں کیے اُسکے صلہ میں شاہ نے نوازش فرمائی انہیں سے ملک تاج الدین ریزہ دبیر نے ایک قصیدہ طویل گذران کر انعام شاہانہ پایا یہ ابیات انہیں سے ہیں

نظم مبارک باد ملک جاودانی ٭ ملک را خاصہ در عہد جوانی ٭ امین الدولہ رکن الدین کہ آمد ٭ درش از یمن چون رکن یمانی ٭ لیکن

سلطان رکن الدین تخت پر اجلاس کرتے ہی عیش وطرب میں مشغول ہوا امور سلطنت سے دستکش ہوا خزانہ قطبی اور شمسی جو تھے اکثر گانے والوں اور مسخروں پر صرف کیئے مہام جہانبانی کی لگام اپنی والدہ کے ہاتھ میں جو کنیز ترکیہ تھی چھوڑی وہ اپنے مقصد دل کو پہونچی اتنی عورتیں جنہیں کہ سلطان شمس الدین کے عقد نکاح میں تھیں انکو بفضیحت تمام قتل کیا اور کنیزان ترک صاحب اعتبار شمسی کو رسوائی لاکلام پہونچائی اور سالہاسال کا رشک جو دل میں رکھتی تھی اسکا اُسنے انتقام لیا اور سلطان کے چھوٹے بیٹے کو جسکا نام قطب الدین تھا اُس بدبخت نے ناحق ہلاک کیا ان سانحوں کے وقوع سے جو ظلم صریح تھا رکن الدین فیروزشاہ سے صغیر وکبیر اور وضیع وشریف کا دل متنفر ہوا اور شاہزادہ غیاث الدین محمد نے جو اُسکا چھوٹا بھائی ولایت اودھ کا فرمانروا تھا محاصلات کا پھیرا اور خزانہ لکھنوتی کو جو دہلی میں لیے جاتے تھے چھین لیا اور ملک اعزالدین محمد سالار جو بداؤں کا صاحب صوبہ تھا اور ملک علاءالدین شیرخانی حاکم لاہور اور ملک اعزالدین کبیرخانی والی ملتان اور ملک سیف الدین کوچی ناظم ہانسی نے آپس میں مراسلات کرکے نشان مخالفت کا بلند کیا سلطان رکن الدین فیروزشاہ نے انکے دفع کیواسطے مع لشکر کثیر دہلی سے کوچ کیا اور کیلوکھری میں نازل ہوا درمیان اس حال کے نظام الملک محمد جنیدی جو وزیر مملکت تھا فیروزشاہ کے خوف وہراس سے کیلوکھری سے بھاگ کر قصبۂ کول میں گیا اور ملک اعزالدین محمد سالار سے جا ملا پھر یہ سب اتفاق کرکے لاہور میں گئے اور انکی حدود کے ملوک کے پاس پہونچکر متفق اللفظ والمعنی ہوئے اور سلطان رکن الدین اس فساد کے دفع کیواسطے انکی طرف متوجہ ہوا جب منصورپور کی حوالی میں پہونچا تمام امرا جو اُسکے ہمراہ تھے مثل تاج الدین اور ملک محمد دبیر اور بہاءالدین حسن اور ملک کریم الدین اور ضیاءالملک شیرخانی اور خواجہ رشید اور امیر فخرالدین لشکر سے جدا ہوکر دہلی میں آئے اور سلطانہ رضیہ کو جو بڑی بیٹی سلطان شمس الدین التمش کی تھی اس سے بیعت کرکے سریر سلطانی پر متمکن کیا پھر اُسنے شاہ ترکان یعنی سلطان رکن الدین کی والدہ کو گرفتار کرکے مقید کیا جب یہ خبر سلطان رکن الدین کو پہونچی دہلی کیطرف مراجعت کی جب کیلوکھری میں پہونچا سلطانہ رضیہ نے اٹھارھویں ربیع الاول ۶۳۴ھ چھ سو چونتیس ہجری میں فوج اُسکے مقابلہ کو بھیجی اور اُسے گرفتار کرکے محبوس کیا تھوڑے عرصہ میں وہ اس زندان میں مرگیا مدت اسکی سلطنت کی چھ مہینے اور اٹھائیس دن تھی۔

**بیان ملکہ دوران بلقیس جہان رضیہ سلطانہ بنت شمس الدین التمش کا۔** سلطانہ رضیہ جمیع صفات میں جو بادشاہان عالی اور کامل الرائے کو

لازم و ملزوم ہیں آراستہ و پیراستہ تھی دانشمندان صاحب نظر وکا آگاہ اسکے سوا کہ وہ عورت کی صورت میں مخلوق تھی کوئی عیب
اور برائی اسمیں بتلانے سے قرآن مجید کو باداب تمام پڑھتی تھی اور بعض علوم سے بھی کچھ بہرہ رکھتی تھی اپنے باپ کے عہد میں مہمات
ملکی میں دخل دیتی تھی اور حکمرانی کرتی تھی اور سلطان ازبس عقل و فراست و فراس سے مشاہدہ کرتا تھا بلکہ اس سال جب گوالیار کی فتح
سے بازگشت کی چند امرا کو بلا کر اسے ولیعہد کیا امرا نے عرض کی کہ شاہزادوں قابل اور رشید کے ہوتے شاہزادی کو ولیعہد کرنے میں کیا
حکمت ہے بادشاہ نے ارشاد کیا کہ میں اپنے فرزندوں کو مے نوشی اور اقسام مناہی اور لہو و لعب میں مبتلا دیکھتا ہوں انکا بازو بار سلطنت
اٹھانے کے لائق نہیں پاتا ہوں رضیہ اگرچہ عورت کی صورت ہے لیکن معنی میں مرد ہے اور حقیقت میں بیٹوں سے بہتر اور افضل ہے خلاصہ یہ کہ
سلطانہ رضیہ ۶۳۴ھ چھ سو چونتیس ہجری میں پردہ سے برآمد ہوئی اور مردوں کا لباس یعنی قبا زیب تن اور تاج شاہی زیب سر کر کے
بار عام میں تخت سلطنت پر متمکن ہوئی اور قواعد و ضوابط شمسی کو جو رکن الدین فیروزشاہ کے عہد سلطنت میں مہمل و مندرس و فروگذاشت
ہوئے تھے مروج کیا اور عدالت و سخاوت کی روش اختیار کی چونکہ نظام الملک محمد جنیدی جو وزیر مملکت تھا اور ملک علاء الدین
شیرخانی اور ملک سیف الدین کوچی اور ملک اعزالدین کبیر خانی جو اطراف سے اجتماع کر کے شہر دہلی کے باہر پہنچے تھے اور
کفران نعمت کر کے مخالف ہوئے تھے اور دیگر امراے اطراف کو نامہ و پیام کر کے مخالفت کی ترغیب دی تھی اس حال میں ملک نصیر جاگیردار اودھ
سلطانہ رضیہ کی کمک کے لئے دہلی کیطرف متوجہ ہوا جب دریاے گنگ سے عبور کیا امراے مخالف نے جنکا مذکور ہوا اسکا سدراہ ہو کر اسے
گرفتار کر کے قید کیا وہ ضعف و نقاہت کے سبب سے اس شدائد کا متحمل نہ ہوا اسی حال میں وفات پائی لیکن اسکے بعد عرصہ قلیل میں
سلطانہ رضیہ نے تدبیر کامل و راے اکمل سے امراے مقہورہ مخذول کو متفرق و پریشان کیا ہر ایک نے راہ فرار نا پائی پیچھے
سلطانہ رضیہ نے فوج کا تعاقب فرمایا ملک سیف الدین کوچی اور اسکے بھائی کو گرفتار کر کے قتل کیا اور ملک علاء الدین شیرخانی پایل کے
حدود میں مارا گیا اور سر اسکا کاٹ کر دہلی میں لائے اور ملک نظام الملک وزیر کوہ سرمور پہنچکر فوت ہوا چونکہ سلطانہ رضیہ
نے ایک قوت پیدا کی تھی اسکی مملکت نے انتظام قبول کیا پھر خواجہ مہذب غزنوی کو جو نظام الملک جنیدی کا نائب تھا منصب
وزارت پر منصوب کیا اور نظام الملک کے لقب سے ملقب فرمایا اور لشکر کی نیابت ملک سیف الدین ایبک کے تفویض کر کے
قتلغ خان خطاب دیا اور ملک اعزالدین کبیر خانی نے جو اطاعت اسکی کی تھی اسے ولایت لاہور حوالہ کی اور ممالک لکھنوتی
اور دیبل اور سندھ اور تمامی بلاد اور علاقجات ہر ایک امیر کے سپرد کئے چنانچہ اسی عرصہ میں سیف الدین ایبک نے وفات پائی
اسکی جگہ پر قطب الدین حسن کو نصب کر کے مع لشکر کثیر قلعہ رنتھنبور کو بھیجا اور جو مسلمان کہ اس قلعہ میں تھے سلطان شمس الدین التمش
کی وفات کے بعد ہندوؤں نے انھیں قلعہ بند کر کے محاصرہ کیا تھا قطب الدین حسن نے انھیں محاصرہ سے نجات بخشی اور قلعہ کے
ضبط میں مقید ہوا اور اسکی روانگی رنتھنبور کے بعد ملک اختیار الدین ایتگین امیر حاجب ہوا اور جمال الدین یاقوت حبشی نے جو
امیر آخور تھا سلطانہ رضیہ کی خدمت میں تقرب تمام پیدا کیا اور امیر الامرا ہوا اور ساتھ اس مرتبہ کے صاحب نسبت ہوا کہ سلطانہ رضیہ
کو سواری کے وقت دست زیر بغل کر کے سوار کراتا تھا اس سبب سے تمام ملک کے سردار اس سے آزردہ ہوئے انہیں سے
۶۳۷ھ چھ سو سینتیس ہجری میں ملک اعزالدین حاکم لاہور نے سر اطاعت اس سے پھیرا سلطانہ رضیہ سپاہ آراستہ کر کے اسکے سر پر
نازل ہوئی ملک اعزالدین صلاح وقت دیکھکر از روے اخلاص پیش آیا اور دولتخواہوں میں داخل ہوا سلطانہ رضیہ نے
ولایت ملتان جو ملک قراقش کے سپرد تھی اسے بھی ملک اعزالدین کے حوالہ کیا پھر وہاں سے مراجعت کی اور اسی سال جب ملک التونیہ حاکم
بٹھنڈہ نے جو بزرگان جہل کانی سے تھا اور شرح اسکی مفصل بیان ہوگی جمال الدین یاقوت حبشی کی عروج سے عاجز ہو کر لباس بغاوت کا نشان بلند کیا

اور سلطانہ رضیہ نے فوج شائستہ ہمراہ رکاب لیکر بھٹنڈہ کیطرف نہضت فرمائی اثنائے راہ میں امرائے ترک نے اُس پر خروج کیا اور
جمال الدین یاقوت حبشی امیر الامرا کو قتل کیا اور سلطانہ رضیہ کو مقید کرکے قلعہ بھٹنڈہ میں بھیجدیا اور دہلی میں جاکر معز الدین بہرام شاہ
بن شمس الدین التمش کو تخت شاہی پر بٹھایا اور تھوڑے عرصہ میں ملک التونیہ حاکم بھٹنڈہ سلطانہ رضیہ کو اپنے عقد نکاح میں لایا پھر
سلطانہ رضیہ نے ملک التونیہ سے موافق ہوکر تھوڑے عرصہ میں جماعت گھکران وجتان وتمامی زمینداران اُس نواح کو جمع کیا اور
چند امرا کو بھی اپنا متفق کرکے لشکر دہلی کیطرف روانہ کیا سلطان معز الدین بہرام شاہ نے ملک عز الدین بلبن کو جو خطاب الغخان سے
مخاطب اور داماد سلطان شمس الدین التمش تھا مع لشکر کثیر سلطانہ رضیہ کے مقابلہ کو بھیجا دونون لشکر راہ میں ملاقی ہوئے اور تنور حرب گرم کیا
سلطانہ رضیہ نے شکست فاش کھائی اور بھاگ کر بھٹنڈہ میں دم لیا اور ایک مدت کے بعد لشکر پراگندہ فراہم کرکے از سر نو سامان
حرب درست کیا اور عنان عزیمت دہلی کیطرف معطوف فرمائی سلطان بہرام شاہ نے پھر ملک اعز الدین بلبن کو لشکر گران سے
سلطانہ رضیہ کے مقابلہ اور مقاتلہ کو بھیجا چنانچہ چوتھی ربیع الاول کو سنہ ۶۳۷ چھ سو سینتیس ہجری میں فریقین کا سامنا نواح کیتھل میں
واقع ہوا پھر دوبارہ سلطانہ رضیہ کی فوج پر ہزیمت ہوئی سلطانہ رضیہ والتونیہ ہزیمت کیوقت زمینداروں کے ہاتھ گرفتار آئے
اور پچیسویں ماہ مذکور کو قتل ہوئے مدت سلطنت سلطانہ رضیہ کی تین سال اور چھ مہینے اور چھ روز تھی عارفان دور اندیش جانتے
ہیں کہ یہ صرصر ادبار کس صحرا سے اُٹھی اور گل دولت رضیہ مرضیہ کا کس طرح تند بیخ سے اُکھاڑا سچ ہے غلام حبشی کو دہلی کی امیر الامرائی
سے کیا نسبت اور مردودان حبشیں کو ایسی ملکہ تاجدار سے کیا کام مصرع این از ملک ہست از حبش نیست ذکر معز الدین بہرام شاہ
بن شمس الدین التمش کا جب سلطانہ رضیہ قلعہ بھٹنڈہ میں محبوس ہوئی بروز شنبہ اٹھائیسویں ماہ رمضان کو سنہ ۶۳۷ چھ سو سینتیس
ہجری میں سلطان معز الدین بہرام شاہ کو امرا اور ملوک نے اتفاق سے دہلی کے تخت سلطنت پر بٹھایا اور وہ سلطانہ رضیہ کے معاملے
جیسا کہ مذکور ہوا مفروغ ہوا ملک اختیار الدین ایتگین نے نظام الملک مہذب الدین وزیر مملکت کے اتفاق سے تمام امور سلطنت کی
مختاری اختیار کی اور سلطان معز الدین کی ہمشیرہ کو جو سابق میں قاضی اختیار الدین کی منکوحہ تھی اپنے عقد نکاح میں لایا اور ہمیشہ ایک ہاتھی
گجبار اپنے دروازہ پر بندھا رکھتا تھا اور اُس زمانے میں بادشاہ کے سوا دوسرا شخص ہاتھی نہ رکھتا تھا یہ امر سلطان معز الدین بہرام شاہ
کی بدگمانی کا سبب ہوا اُس نے دو نفر ترک کو جو اُسکے معتمدین میں سے تھے انہیں حکم دیا کہ اپنی متوالونکی صورت بنا کر ان دونون
شخص کو قتل کرو پھر شنبہ کے دن سنہ ۶۳۸ چھ سو اڑتیس ہجری میں قصر سفید میں دونون ترک نے شاہ کے فرمانے پر عمل کیا اور متوالون کی
شکل سے آکر مستانہ ادائیں کرنے لگے ملک اختیار الدین ایتگین جو امرا کی صف میں سلطان معز الدین بہرام شاہ کے پاس ایستادہ تھا
اُنکی طرف متوجہ ہوکر زجر اور منع میں مشغول ہوا اور وہ وقت فرصت پاکر ہاتھ خنجر جانستان پر لیگئے اور اُسکے حصار وجود کو مشبک
کرکے کشتہ ہزار سالہ کے برابر کردیا پھر نظام الملک وزیر کے قاصد جان ہوکر دو زخم اُسکے بدن پر رسید کیے اُسوقت امرا وغیرہ
نے ہجوم کیا نظام الملک نے بہزار خرابی اپنے تئین دربار سے باہر نکالا سلطان معز الدین بہرام شاہ نے لوگوں کے مغالطہ دہی کیواسطے
دونون ترکوں کو قیدخانہ میں بھیجا اور چند روز کے بعد اُنھیں رہائی بخشی اور نظام الملک وزیر چند روز تک بستر مجبوری پر افتادہ رہا
شفا پائی پھر دیوانخانہ میں آکر کار وزارت میں مصروف ہوا لیکن ملک بدرالدین سنقر رومی جو امیر حاجب ہوا تھا نظام الملک
پر تفوق ڈھونڈھتا تھا اور زخم اُسکے آڑے رکھتا تھا یہانتک کہ مزاج ملک بدرالدین سنقر کا ایک جماعت اہل فتنہ کے اغوا سے
سلطان سے منحرف ہوا چنانچہ صفر کی سترھوین تاریخ دوشنبہ کے روز صدر الملک تاج الدین کے مکان میں جو مشرف ممالک تھا گیا
اور تمام اکابر بھی وہاں جمع ہوئے اور تبدیلی سلطنت کے بارہ میں گفتگو کرنے لگے اور صدر الملک تاج الدین مشرف کو

نظام الملک مہذب الدین کے طلب کو روانہ کیا کہ وہ بھی اس مشورہ میں شریک ہو۔ داخل ہوتے ہی اسیوقت صدر الملک تاج الدین مشرف نے ایک شخص معتمد کو سلطان معز الدین بہرام شاہ کے پاس بھیجا اس امر کی اطلاع دی اور ایک شخص معتمد سلطان سے جامہ دان کے لباس میں اپنے ہمراہ نظام الملک مہذب الدین کے مکان پر لیگیا اور مجلس کے قریب ایک گوشہ میں ایستادہ کرکے آغاز کلام کیا اور نظام الملک مہذب الدین کی خدمت میں باجتماع قاضی جلال الدین کاشانی اور قاضی شمس الدین اور شیخ محمد ساوجی اور دیگر آدمیوں کے داعیہ سے جو ارادہ کیا نظام الملک مہذب الدین نے دفع الوقت کرکے اپنا آنا دوسرے وقت پر منحصر رکھا۔ صدر الملک تاج الدین نے اس حقیقت کو خادم سلطان کے ذریعہ سے جو پوشیدہ اپنے ہمراہ لیگیا تھا خدمت سلطان میں عرض کی سلطان نے اسیوقت انکے سر تاخت لایا اور انکی جمعیت کو متفرق کیا اور ملک بدر الدین سنقر رومی کو وقت کا موقع دیکھکر بداؤن کی جاگیر دیکر اسطرف روانہ کیا اور قاضی جلال الدین کاشانی کو عہدۂ قضا سے معزول فرمایا اور چند مہینے کے بعد جب ملک بدر الدین بداؤن سے درگاہ سلطان میں حاضر ہوا سلطان نے اسکی اور ملک تاج الدین موسی کی گردن ماری اور قاضی شمس الدین اور قاضی تصدیار ہرہ کو ہاتھی کے پاؤں سے روندوایا یہ سب امر سبب خوف بیم و ہراس خلائق ہوئے اور تمام لشکر اسکے فرمان سے سرتاب ہوا اور نظام الملک مہذب الدین جو انکی خون سے آزردہ تھا سلطان کی طرف سے باتیں موحش کہکر موجب زیادتی نفرت طبائع ہر خاص و عام کا ہوتا تھا اس حال میں سولھوین جمادی الآخر روز دوشنبہ کو سنہ ۶۳۹ھ چھ سو انتالیس ہجری میں افواج مغول چنگیزی نے آکر لاہور کو محاصرہ کیا اور ملک قراقش نے جو لاہور کا حاکم تھا حرکت مذبوحی کرکے جو آدمیوں سے موافقت نہ دیکھی آدھی رات کو لاہور سے کوچ کرکے دہلی کیطرف آیا اور وہ شہر چنگیزیوں کے ظلم سے خراب و برباد ہوا اور خلقت کثیر اسیر ہوئی جب یہ خبر سلطان معز الدین بہرام شاہ کو پہونچی امرا کو قصر سفید میں جمع کرکے بیعت تازہ کی اور نظام الملک مہذب الدین وزیر اور قطب الدین حسن غوری کو وکیل السلطنت کرکے مع امرائے دیگر مغلوں کے دفع شر کیواسطے لاہور کیطرف روانہ کیا جسوقت کہ لشکر آب بیاہ کے کنارے پر کہ اس عرصہ میں قصبۂ سلطان پور اسکے قریب آباد ہوا ہے پہونچا نظام الملک مہذب الدین نے کہ باطن میں سلطان سے منافق تھا امرا کو سلطان سے پھیرا اور ساتھ مکر اور فریب کے عرضداشت کی کہ ہاتھ اس جماعت منافق سے کہ ہمراہ میرے ہیں کچھ کام ظہور میں نہ آویگا اور یہ فساد دفع نہ ہوگا جبتک کہ سلطان خود اپنے نفس نفیس سے اسطرف نہضت نفرماوے یا فرمان صادر کرے کہ بندہ اور ملک قطب الدین متفق ہوکر انھیں اس درمیان سے ہٹاوین چونکہ سلطان اس سے سادگی اور خوش اعتقادگی رکھتا تھا در جواب اسکے لکھا کہ یہ جماعت واجب القتل در سیاست کیلئے قابل ہیں اپنے وقت میں بسزا پہونچیگی تم چند روز انسے مدارا کرو القصہ اس فرمان کو نظام الملک مہذب الدین نے امرائے لشکر کو دکھلایا اور عزل سلطان میں انکو متفق کیا جب سلطان اس حال سے واقف ہوا خدمت میں شیخ الاسلام خواجہ قطب الدین بختیار اوشی کے گیا اور انھیں بہ تکلیف تمام امرا کی تسلی کے واسطے بھیجا مگر وہ کسی وجہ سے راضی و مطمئن نہوئے اور شیخ دہلی میں پلٹ آئے پھر نظام الملک مہذب الدین اور تمام امرا و سلطان معز الدین بہرام شاہ کے دفع کرنیکی عزیمت کرکے دہلی میں آئے سلطان معز الدین کو محاصرہ کرکے ساڑھے تین مہینے تک ہر روز آتش جنگ کی افروختہ رکھی چونکہ باشندے شہر کے امرا سے متفق تھے روز دوشنبہ آٹھوین ماہ ذیقعدہ سنہ مذکور میں دہلی پر قبضہ کیا اور سلطان معز الدین بہرام شاہ کو دستیاب کرکے چند روز حبس میں نگاہ رکھا عاقبت الامر انھیں قتل کیا مدت انکی سلطنت کی دو برس اور ایک مہینے پندرہ دن تھی

## ذکر سلطنت سلطان علاء الدین مسعود شاہ بن سلطان رکن الدین فیروز شاہ

جب ساقی دوران کے ہاتھ سے شربت ممات معز الدین بہرام شاہ کی جان کو نصیب ہوا ملک اعز الدین بلبن بزرگ نے دہلی کے تخت پر جلوس کیا اور شہر میں منادی فرمائی لیکن امرا اور ملوک اسکی سلطنت

راضی ہوئے فوراً شاہزادہ ناصر الدین اور جلال الدین فرزندان سلطان شمس الدین التمش اور سلطان علاء الدین مسعود شاہ پسر رکن الدین فیروز شاہ کو جو قصر سفید میں محبوس تھے باہر نکالا کہتے ہیں کہ علاء الدین مسعود شاہ پسر سلطان رکن الدین فیروز شاہ کو ذیقعدہ کے مہینے ۶۳۹ھ چھ سو انتالیس ہجری میں تخت سلطنت پر اجلاس ہوا ملک قطب الدین حسن نیابت پر اور نظام الملک مہذب الدین وزارت پر سرفراز ہوئے اور ملک قراقش امیر حاجب ہوا اسی سبب نظام الملک مہذب الدین نے عروس سلطنت بے شراکت دوسرے کے اپنی آغوش میں لی امرا اور اعیان وقت کو تاب تحمل نہ رہی اور سب نے اتفاق کرکے بروز چہارشنبہ دوسری جمادی الاول ۶۴۰ھ چھ سو چالیس ہجری میں صحرائے حوض رانی میں اُسے قتل کیا بیت برخوان وہر دست از راحت مکن دراز، کالودہ کردہ اند بزہر این نوالہ را وزارت صدر الملک نجم الدین ابوبکر کے تفویض ہوئی اور غیاث الدین بلبن خورد امیر حاجب ہوا اور ناگور اور سندھ اور اجمیر کے عہدہ پر ملک عز الدین بلبن بزرگ مقرر ہوا اور بداؤن کا پرگنہ ملک تاج الدین کے سپرد ہوا اور تمام پرگنے ممالک کے فراخور حال ہر ایک امرا کے تقسیم کیے امور مملکت نے انتظام قبول کیا اور خلق نے آرام و تسکین ظاہر ہوئی اُس وقت عز الدین طغاخان کڑہ سے اپنی ولایت لکھنوتی میں آیا اور شرف الملک سنقری کو سلطان علاء الدین کی خدمت میں بھیجا سلطان نے چتر اور خلعت خاص مرصع قاضی جلال الدین کاشانی حاکم اودھ کی صحابت سے لکھنوتی کی طرف واسطے عز الدین طغاخان کے ارسال فرمایا اور اپنے دونوں چچا کو قید حبس سے رہا کیا اور اُنکی تعظیم و تکریم میں نہایت کوشش کرتا تھا چنانچہ ناصر الدین کو خطہ بہرائچ کی حکومت ارزانی رکھی اور جلال الدین کو قنوج کا حاکم کیا اور اُس سے اُس دیار میں آثار پسندیدہ ظہور میں آئے پھر ۶۴۲ھ چھ سو بیالیس ہجری میں افواج مغول (یعنی مغل ۱۲) لکھنوتی کے ملک میں آئی شاید اُس سبب سے ہو کہ تمام مغل اُس راہ سے کہ محمد بختیار خلجی تبت اور خطا کی طرف گیا تھا آئے ہونگے غرضکہ سلطان علاء الدین نے طغاخان کی امداد کیواسطے ملک قراباش تیمور خان کو جو بندگان خود سے تھا مع فوج کثیر لکھنوتی میں بھیجا جبکہ مغلوں نے ہزیمت کھا کر لکھنوتی کو چھوڑا اُس کے بعد درمیان عز الدین طغاخان اور ملک قراباش تیمور خان کے مخالفت بہم پہونچی سلطان نے لکھنوتی تیمور خان کو عنایت فرمائی اور عز الدین طغاخان دہلی میں سلطان کی خدمت میں حاضر ہوا اسی عرصہ میں یعنی ۶۴۳ھ چھ سو تینتالیس ہجری میں یہ خبر پہونچی کہ فوج مغول قندھار اور طالقان کی طرف سے سندھ کے اطراف میں آئی ہے اور قلعہ اوچہ کو محاصرہ کیا ہے سلطان نے بسبیل استعجال اپنے امرا کو فراہم کرکے قلعہ اوچہ کی طرف نہضت فرمائی جب آب بیاہ کے ساحل پر پہونچا مغول کا لشکر حصار اوچہ چھوڑ کر مفرور ہوا سلطان منصور اور مظفر ہو کر دہلی میں داخل ہوا اور شرب شراب کی زیادتی سے طریقہ انصاف اور معدلت سے انحراف قبول کیا اور روش اخذ و قتل اختیار کی اور خلل مملکت میں ظاہر ہوا اور دولتخواہوں کی نصیحت نہ سنی ملوک و امرا نے عداوت کا پٹکا کمر پر باندھا اور ایک ایلچی مخفی اُسکے چچا شاہزادہ ناصر الدین کے پاس بہرائچ میں روانہ کیا اور اُس سے تشریف لانے کی التماس کی شاہزادہ ناصر الدین بے تامل اور توقف بسرعت تمام دہلی کی طرف متوجہ ہوا اور منزل مقصود میں پہونچتے ہی تخت سلطنت پر اجلاس کیا اور مسعود شاہ محرم کی چوبیسویں ۶۴۴ھ چھ سو چوالیس کو زندان میں داخل ہوا اور زمانہ اُسکی زندگی کا آخر ہوا مدت اُسکے سلطنت کی چار برس اور ایک مہینا اور ایک دن تھی

## ذکر سلطنت سلطان عادل باذل فاضل ناصر الدین محمود بن شمس الدین التمش اوام اللہ تعالیٰ آثارہ و نور مضجعہ

کامرقوم قلم زرین رقم ہوتا ہے کہ خلف الصدق یعنی بڑا بیٹا سلطان شمس الدین التمش کا ناصر الدین نام رکھتا تھا جب اُسنے بلاد لکھنوتی میں وفات پائی اور یہ فرزند اُسکا سب فرزندوں سے چھوٹا تھا متولد ہوا سلطان نے فرط محبت سے اسکا بھی نام ناصر الدین رکھا اور اسکی تربیت میں مساعی جمیلہ مبذول فرمائی اور عہد میں سلطان علاء الدین مسعود شاہ کے جب اُسنے

ولایت بہرایچ پائی کفار سے غزوات کرکے اُس خطہ کو معمور اور آباد کیا اُسکی عدالت گستری اور رعیت پروری کا شہرہ تمام ممالک مین منتشر ہوا خاص و عام کی طبیعتین اُسکی خواہان ہوئین امرا اور اعیان دولت نے اُسکے قدوم میمنت لزوم کی درخواست کی اور قصر سفید مین اُسکے پدر کے تخت پر بٹھایا وہ بادشاہ عابد اور جری اور شجاع اور سخی تھا اکثر نفقہ خاص اپنا مصحف مجید کی کتابت سے کرکے زمانہ حیات مستعار کا بسر لیجاتا تھا اور سلطنت کا مال اپنے مصارف لابدی مین ہرگز صرف نہ کرتا تھا اور صلحا و علما کو دوست رکھتا تھا اور اہل ہنر کو نوازتا تھا روز جلوس شاعرون نے قصاید غرا سلطان کے ملاحظہ مین گذرانے صلہ اور انعام سے سرفراز ہوے قاضی منہاج السراج جرجانی نے کہ طبقات ناصری اُسکے نام لکھی اُسوقت مین ایک قصیدہ کہا تھا یہ چند بیت اُسمین ہین

نظم

آن خداوندے کہ حاتم بذل و رستم کوشش ست ٭ ناصر دنیا و دین محمود بن التمش است ٭ آن جہانداری کہ سقف چرخ از ایوان اُو ٭ در شلو منزلت گوئی کہ فیروزہ وش ست ٭ سکہ را ز القاب همیونش چہ اندازہست فخر ٭ خطبہ را ز اسم ہمایونش چہ پایہ نازش است ٭

منصب وزارت پر ملک غیاث الدین بلبن خرد کو جو بندہ اور داماد اُسکے باپ کا تھا منصوب کیا اور بخطاب خان اعظم الغخان کے سرفراز فرمایا اور چتر و دورباش دیکر تمام کام سلطنت اُسکے سپرد کرکے مدار المہام کیا اور اپنے چچیرے بھائی خان اعظم شیرخان کو خطاب خان معظم سے مخاطب فرما کر پنجاب اور ملتان کا حاکم کیا اور سپاہ مغول کے مقابل مین جو غزنین اور کابل اور قندھار اور بلخ اور ہرات کے بیچ تھی نگاہ رکھا اور حصار بھٹنیر اور بھٹنڈہ تعمیر کیا ہو شیرخان کا ہے کہتے ہین سلطان ناصر الدین نے تفویض مہمات کے وقت خان اعظم الغخان سے فرمایا کہ مین نے تجھے اپنا نایب کرکے امور سلطنت کا اختیار تیرے ہاتھ مین دیا خبردار ایسا کام نکرنا کہ درگاہ بے نیاز مین اُسکی جوابدہی سے عاجز ہو اور تو اپنے تئین خجل اور شرمسار کرے چنانچہ خان اعظم الغخان نے اُسیطرح نیابت کے قواعد اور ملک داری کے آئین کی بنیاد رکھی کہ تمام امور ملکی اُسکے قبضۂ اقتدار مین آئے اور کسیکی مجال تصرف کار سلطنت مین نرہی اور ماہ رجب سال جلوس مین سلطان ناصر الدین خان اعظم الغخان کے استصواب سے ملتان کی طرف فوج کش ہوا اور غرہ یعنی پہلی تاریخ ذیقعدہ کو آب لاہور سے عبور کرکے جب آب سودرہ کے ساحل پر پہونچا توقف کرکے خان اعظم الغخان کو لشکر کا سپہ سالار سودرہ
کیا اور کوہ جود اور آب سندھ کی طرف روانہ کیا اور خان اعظم الغخان نے کوہ جود اور تمام بلاد اُس نواح کو نہب غارت کیا اور گکھرون اور متمردون کو وہانکے جو سالگذشتہ مین مغلون کو رہبری کرکے ولایت ہند مین لائے تھے سب کو تہ تیغ کیا اور عورتون اور لڑکیون کو اُنکی اسیر کیا اور جب وہانسے پلٹ کر سلطان کی خدمت مین حاضر ہوا سلطان نے قلت علف کے سبب سے بعجلت تمام دہلی کیطرف مراجعت فرمائی کہتے ہین ایک جماعت امرا سے کہ جس سال کہ سلطان قطب الدین ایبک اور سلطان شمس الدین التمش کے عہد سلطنت سے حدود لاہور اور ملتان مین جاگیر رکھتی تھی اور اطاعت جیسی کہ لازم اور ملزوم ہے نہین کرتی تھی مغول کی فوج سے مقابلہ و مقاتلہ سے پہلوتہی کرکے نفاق کرنے لگی سلطان خان اعظم الغخان کی راے کے استصواب سے سب کو منصب وزارت سے معزول رکھکر اپنے ہمراہ دہلی لے گیا اور اُنکے فرزندون اور عزیزون اور بھتیجون کو اُس منصب پر سرفراز کیا اس سبب سے مہمات ملکی اور مالی پنجاب و ملتان نے استقامت تمام بہم پہونچائی بادشاہی اُسکی نے بھی قدرے درازی پائی اور کتب تواریخ متقدمین مین مسطور ہے کہ جب اسکندر ذوالقرنین نے اکثر ممالک روے زمین کے مسخر کیے ہندوستان کی روانگی کی خواہش کی بعضے امرا و اعیان دولت نے طریق بندگی سے پاؤن باہر رکھا اور ہر ایک نے دم استقلال سے مارا اسکندر اُنکے علاج مین عاجز رہا عاقبت الامر غور اور تامل کے بعد ایلچی روم مین اپنے وزیر اور استاد ارسطاطالیس کے پاس کہ اُسنے ضعف پیری کے سبب سے اُسکی ملازمت سے تخلف کیا تھا بھیجکر اس جماعت کے بارہ مین تدبیر صائب چاہی ارسطاطالیس نے ایلچی کی باتین گوش ارادت سے سماعت کین مگر کچھ جواب اُسکے سوا

ند یا یعنی بلا توقف اس ایلچی کو اپنے ہمراہ لیکر ایک باغ مین داخل ہوا اور باغبانون کو حکم دیا کہ اشجار بزرگ بیخ سے کھاڑو اور نہال ہائے
کوچک بجائے اُنکے بٹھاؤ جب باغبان اُسکے حکم کے موافق کاربند ہوئے ارسطاطالیس نے اپنی محلسرا کی طرف مراجعت فرمائی اور ایلچی سکندر
کے روبرو حاضر ہوا اور عرض کی کہ غلام نے وہ پیغام حکیم کو پہونچایا ہر چند مین نے سعی کی مجھے جواب ندیا نا کام مجھے رخصت کیا سکندر
سمجھا کہ حکیم نے اس شخص کو لائق جواب اور سزاوار تکلم نہ جانکر کچھ جواب نہ دیا پھر اُس سے پوچھا کہ تو نے عرض پیغام کے بعد حکیم سے
کیا مشاہدہ کیا اُسنے عرض کی جب اُسنے شاہ کا پیغام سُنا تو رگ الیناوہ ہوا اور اپنے ایک باغ ملوکانہ کیطرف متوجہ ہوا اور مجھے بھی
اپنے ہمراہ لیگیا اور باغبانون سے فرمایا کہ بڑے درختون کو جڑ سے اُکھاڑو اور پودھے کوچک اُس جگہ بٹھاؤ اور خود بھی اس کام مین مشغول
ہوا اور مجھے کچھ جواب ندیا اور اپنے مکان پر آکر مجھے رخصت کیا اسکندر نے فرمایا اُس بیچارہ نے جواب شافی کہا مگر تیری غایت
تیرے فہم مین نہین آئی پھر اسکے بعد اسکندر نے امرائے متسلط اور متغلب کو معزول کر کے اُنکے فرزندون کو اُنکے مقام پر نصب کیا
اور اس نعم سے کہ متردد تھا نجات پائی القصہ دوسری تاریخ ماہ شعبان ۶۴۵ھ چھ سو پینتالیس ہجری مین سلطان ناصر الدین نے پھر
دوآب کی طرف نہضت فرمائی اور قلعہ تبرہندہ کو نہایت کوشش سے مفتوح کیا اور اسی سال سوین ذیقعدہ کو کڑہ کی طرف عزیمت
کر کے خان اعظم الغخان کو مقدمۃ الجیش فوج کیا اور وہ جاتے ہی مواضع دلکی ملکی کو غارت کر کے خوب لڑا اور اُسکی اولاد اور اتباع کو اسیر
کر کے مع غنائم کثیر سلطان کی خدمت مین حاضر ہوا اور باتفاق دہلی مین مراجعت کی اور یہ دلکی ملکی راجہ آب جون کے اطراف کا تھا اور
سابق مین تھا نہ ہائے بادشاہی اُٹھا کر کالنجر اور کڑہ مالوہ تک تصرف مین رکھتا تھا اور چھٹی شعبان ۶۴۶ھ چھ سو چھیالیس ہجری مین
خان اعظم الغخان کو رنتھنبور اور کوہ پایہ میوات پر تعین کیا اور وہ اُس حدود کے متمردون کو گوشمالی دیکر مع غنائم بسیار درگاہ مین آیا
اور اُسکا بھائی ایبک کشلیخان اُس وقت امیر حاجب اور ایاز ریحانی وکیل السلطنۃ تھا اور اسی سال سلطان کا بھائی کہ
جلال الدین تھا اپنی جاگیر سے دہلی مین آیا اور متوہم ہو کر کوہ جینور کہ جسکا سلطان اُسکے تعاقب مین اس پہاڑ کے دامن
تک گیا اور سات آٹھ مہینے اس حدود مین استقامت فرمائی جب ظفر اسکا ذریعہ مقصود نہ ہوا لاچار دہلی مین مراجعت کی اور
اسی سال قاضی عماد الدین سنقور رنمائی کو ساتھ بعضے امور کے متہم کر کے قضا سے معزول کیا اور عماد الدین ریحانی کی سعی سے
گردن ماری اور ۶۴۷ھ چھ سو سینتالیس ہجری مین سلطان نے خان الغخان کی دختر اپنے عقد نکاح مین لی اور ۶۴۸ھ چھ سو اڑتالیس
ہجری مین لشکر ملتان کی طرف کھینچا اور آب بیاہ کے کنارہ شیر خان حاکم ملتان اور لاہور کا بیس ہزار سوار سے سلطان کے پاس آگیا اور
سلطان اس سال کی چھٹی ربیع الاول کو ملتان مین داخل ہوا اور چند روز کے بعد ملک عز الدین بلبن بزرگ صاحب صوبہ ناگور اور اوچہ کو
اُس طرف رخصت کر کے خود دہلی کی طرف مراجعت فرمائی اور ۶۵۰ھ چھ سو پچاس ہجری مین ملک عز الدین بلبن بزرگ سر اطاعت سے
پھیر کر عاصی ہوا سلطان نے فتنہ کے دفع کیواسطے ناگور کیطرف کوچ کیا اور ملک عز الدین بلبن بزرگ تاب مقاومت نلایا
اور بارگاہ سلطانی مین حاضر ہو کر امان چاہی سلطان نے ترحم ذاتی سے اُس کی خطا معاف فرمائی اور اس حدود کی حکومت بدستور
اُسپر ارزانی رکھی اور مظفر و منصور دہلی مین بازگشت کی اور اسی سال چھبیسوین ماہ شعبان کو افواج بحر امواج ہمراہ لیکر قلعہ بڑور
کیطرف روانہ ہوا اور جاہر دیو نے اس نواح مین ایک حصار جدید بنا کر کے انجام کو پہونچایا تھا پانچ ہزار سوار اور دو لاکھ پیادہ جرار
سے سلطان کے مقابل آیا اور جنگ شدید کے بعد شکست فاحش پاکر مفرور ہوا اور سلطان ناصر الدین نے قلعہ کو محاصرہ کر کے
تھوڑے دنون مین مسخر اور مفتوح کیا اور وہاں سے چندیری اور مالوہ مین جا کر امرائے صاحب اقتدار وہان مقرر کر کے پھر
دار السلطنت دہلی مین مراجعت کی اور خان اعظم الغخان سے اس سفر مین علامتین جوانمردی و آثار مردانگی کے ظہور مین آئے

اور اسکے بعد شیر خان نے جو چچیرا بھائی خان اعظم الغخان کا ہوتا تھا اور شجاعت و سخاوت اور عقل کی تیزی میں شہرۂ آفاق تھا غزنین کو مغلوں سے لیکر چند مدت وہاں خطبہ اور سکہ سلطان ناصر الدین کے نام جاری کیا اور سلطان کے حکم کے موافق مع فوج ملتان سے قلعہ اوچہ کے لینے کی عزیمت کی ملک اعز الدین بلبن بزرگ جس سے تمرد کے آثار ظاہر ہوتے تھے شیر خان کے دبدبے سے ہراسان ہوا اور لاچار ہوکر ناگور سے اوچہ میں آیا اور حرف و حکایات سے وہ قلعہ شیر خان کے سپرد کرکے سلطان کی خدمت میں گیا اور مراحم شاہانہ سے ولایت بداؤن کی جاگیر پائی سلطان نے بائیسویں شوال ۶۵۰ھ چھ سو پچاس ہجری میں لاہور کے راستہ سے اوچہ و ملتان کی طرف کوچ کیا اور اس سفر میں سنقر قتلغخان ولایت سہسوان سے اور ملک اعز الدین بلبن بزرگ بداؤن سے مع افواج آراستہ آب بیاہ کے ساحل پر سلطان کی ملازمت میں آئے اور ابتدائے ۶۵۱ھ چھ سو اکاون ہجری میں عماد الدین ریحانی جو خان اعظم الغخان کا دست گرفتہ تھا اس وقت بعض بادشاہوں سے موافقت کرکے حسد سے خان اعظم الغخان کا قاصد جان اور درپے ہلاک ہوا جب اس کام سے ناکام ہوا سلطان کو یہ عرضداشت کی کہ صلاح دولت کی اسی میں ہے کہ خان اعظم الغخان اپنی جاگیر میں کہ ہانسی ہے جاوے اور وہاں بود و باش اختیار کرے سلطان نے یہ امر قبول کیا اور خان اعظم ہانسی گیا اور عماد الدین ریحانی نے اُسکے غیبت میں فرصت پائی جو اشخاص کہ خان اعظم سے نسبت رکھتے تھے سب کو تغیر اور تبدیل کیا اور ایک کشلیخان کو کڑہ اور مانکپور کی جاگیر دیکر اُس طرف رخصت کیا اور عین الملک جنیدی کو جو دہلی میں آکر استقامت رکھتا تھا تمام ممالک کا وزیر اعظم کیا اور اعز الدین کشلوخان کو امیر حاجب کیا اور جب دہلی میں آیا دست دراز کرکے بادشاہ کے دل کو مشوش کیا اور سلطان اسی سال شوال میں دہلی سے حرکت کرکے آب بیاہ کے نواح میں گیا اور جب شیر خان ریحانی نے سندھیان متمرد سے ہزیمت کھائی تھی عماد الدین کے اغوا سے فوج کثیر بھیجکر قلعہ بھٹنڈہ اور اوچہ اور ملتان کو شیر خان کے کارندوں کے ہاتھ سے برآوردہ کرکے ارسلان خان کے حوالہ کرکے مراجعت کی اور اسی موقعہ میں جب ملک اعز الدین رضی الملک ترک نے حالت مستی میں زمینداران کیتھل اور کہرام کے ہاتھ سے شربت شہادت چکھا سلطان نے انتقام کے واسطے تشریف فرمائی اور متمردان کو سزا دی اُسکے بعد بداؤن میں گیا پھر چند روز کے بعد مرکز خلافت میں معاودت کی اُس وقت امرائے اطراف و جوانب خصوصاً کڑہ اور مانکپور اور اودھ اور بداؤن و سرہند و سنام و کہرام و لاہور سوالک ناگور نے آپس میں موافقت کرکے خان اعظم الغخان کو پیغام دیا کہ مملکت کے انتظام میں بالکل فتور واقع ہوا اور عماد الدین ریحانی نے ظلم و جور کا کوئی طریقہ نہیں چھوڑا مناسب وہ ہے کہ دار الخلافت دہلی میں جاکر بدستور سابق وہاں سے مہمات کو انجام دیجیے خان اعظم الغخان نے یہ بات قبول کی اور رہتگین کہرام کی نواح میں ایک جگہ جمع ہوئے اور عماد الدین ریحانی سلطان کو اُنکے دفع پر آمادہ کرکے اُنکے دفع کے واسطے روانہ ہوا جب ہانسی کے قریب پہونچا خان اعظم الغخان اور امرائے مذکور نے پیغام دیا کہ ہم سب آپکے غلام فرمانبردار ہیں اگر عماد الدین ریحانی ملازمت میں نہ رہے ہم سب قدمبوسی میں مشرف ہوں سلطان نے عماد الدین ریحانی کو عہدۂ وکالت سے معزول کرکے بداؤن کی جاگیر پر بھیجا پھر جمیع امرا خدمت سلطان میں حاضر ہوئے اور خلعت شاہانہ سے مخلع ہوکر سرفرازی پائی اور ملک جلال الدین خانی کہ ترکان خواجہ تاش سے تھا حکومت لاہور پر منصوب ہوا اور شیر خان بدستور سابق دیپالپور و ملتان و بھکر و بھٹنڈہ اور اُسکے مضافات پر مقرر ہوا سلطان مقتضی المرام ہوکر دہلی میں داخل ہوا اور خان اعظم الغخان کے آنے سے صغیر و کبیر دلی کے واسطے خوش وقت ہوئے اور اُنکے دلوں کے باغ میں گلہائے مراد شگفتہ ہوئے اور ۶۵۳ھ چھ سو ترپن ہجری میں سلطان کا مزاج اپنی والدہ ملکہ جہان سے جو قتلغخان کے نکاح میں تھی منحرف ہوا اور ولایت اودھ قتلغخان کی جاگیر کرکے اسطرف رخصت فرمایا اور تھوڑے عرصہ میں وہاں سے بھی تبدیل کرکے بہرائچ بھیجا قتلغخان باغی ہوا اور عماد الدین ریحانی اور

ملک اعز الدین کشلیخان حاکم سندھ اور بعضے امرائے دیگر نے اُس سے موافقت کی اور سلطان نے خان اعظم الغخان کو تتلغخان کے
سر پر اور ملک تاج الدین ترک کو عماد الدین ریحانی کے سر پر نامزد کیا اور عماد الدین جنگ کے بعد اسیر اور قتل ہوا اور تتلغخان نے
خان اعظم الغخان کے مقابلہ سے بھاگ کر جیتپور میں دم لیا خان اعظم خان نے اس ناحیہ کو غارت کر کے دہلی میں مراجعت کی اور ۶۵۵ھ چھ سو پچپن
میں جیتپور کا راجہ دیپال نام تتلغخان کی کمک کیواسطے بہت لوگ فراہم کر کے کشلیخان حاکم سندھ کے پاس گیا اور دونوں متفق ہو کر
حوالی سمانہ اور کہرام میں آکر خلل انداز ہوئے سلطان نے پھر اعز الدین الغخان اور کشلیخان حاجب کو مع افواج گران اُنکے سر پر تعیین
فرمایا جب فریقین نزدیک پہنچے دہلی سے مثل شیخ الاسلام حضرت خواجہ قطب الدین اور قاضی شمس الدین بہرائچی نے پوشیدہ خطوط
بھیجکر تتلغخان اور کشلیخان کو دہلی کے آنے اور شہر لینے کی تحریص کی اور دہلی کے باشندوں کو اُنکی بیعت پر ترغیب دی الغخان نے اُنکے
کید پر آگاہی پاکر ایک عرضداشت میں کیفیت مفصل لکھکر دہلی کیطرف روانہ کی سلطان نے اُس جماعت کو اپنی اپنی جاگیروں کی
روانگی کا حکم دیا اور بقولے سب کو قید کیا اس حال میں تتلغخان و کشلیخان بازی روزگار سے غافل ہو کر دو روز میں سو کوس کی مسافت
قطع کر کے دہلی میں آئے جب اُس جماعت کو دہلی میں نہ پایا وہ سب متفرق ہوئے کشلیخان سندھ میں جاکر خان اعظم الغخان کے
ذریعہ سے پھر وہاں کی حکومت پر قائم ہوا اور احوال تتلغخان کا معلوم نہوا کہ کہاں گیا اور اس سال کے آخر لشکر مغول کثرت سے اوچہ
اور ملتان کی نواح میں آیا سلطان نے اُنکے دفع کا آہنگ کر کے سراپردے سرخ برپا کیے چار مہینے کے بعد افواج جمع ہو کر کوچ بر کوچ روانہ
ہوئیں اور مغلونکا لشکر بلا جنگ بھاگا سلطان نے بھی مراجعت فرمائی اور پنجاب شیر خانکے تفویض کیا اور ملک جلال الدین کو لکھنوتی
کی حکومت پر سرفراز فرمایا اور ۶۵۶ھ چھ سو چھپن ہجری میں سلطان نے عنان عزیمت گڑہ مانکپور کیطرف معطوف فرمائی ارسلانخان
اور قلیج خان کہ اسطرف بغاوت کا علم بلند کرکے باوصف طلب سفر مغول میں حاضر نہوئے تھے عہد و سوگند کرکے سلطان کی خدمت
میں حاضر ہوئے ارسلانخان کو ممالک لکھنوتی اور قلیج خان کو کوہ پایہ مرحمت ہوا اور ۶۵۷ھ چھ سو ستاون ہجری میں کشلیخان برادر
خان اعظم الغخان بیانہ اور کول اور جالیسر اور گوالیار کی حکومت پر فائز ہوا اور اس سال دو زنجیر فیل اور جواہر وافر اور پارچہ متکاثر
لکھنوتی سے آیا اور اسی سال ملک اعز الدین کشلیخان فوت ہوا اور ۶۵۸ھ چھ سو اٹھاون ہجری میں خان اعظم الغخان سلطان کے حکم
کے موافق کوہ پایہ اور سوالک اور رنتھنبور کیطرف فوج کش ہوا اور راجہائے راجپوت اور میوات اور سوالک کہ اس حصہ
میں سرکشی کی بنیاد رکھکر سوار اور پیادہ کثرت سے جمع کر کے جاہائے سخت اور دشوار گذار میں وارد ہوئے تھے الغخان نے آتش قہر
غضب کی اُنکے مضاجع میں ڈالکر کوئی دقیقہ خرابی سے نچھوڑا اور اُن دروں کے توڑنے میں جہاں اُنھوں نے ملجا کا مقرر کی
تھی داخل ہوا اور تین چار مہینے اوقات اُنکی جنگ میں صرف کی جو کفار ایسے مقاموں میں چھپے تھے کہ سواران لشکر اسلام کا گذر
محال تھا اسواسطے خان اعظم الغخان نے اپنے اُردو میں منادی فرمائی کہ جو شخص مردم مخالف کو زندہ اسیر کر لاویگا دو تنگہ نقرہ انعام
پاویگا اور جو مقتول مردہ کا سر کاٹ لاویگا ایک تنگہ نقرہ پاویگا پھر تو مردمان اُردو ہر روز تین چار سو آدمی الغخانکی
بارگاہ میں زندہ اور مردہ نظر سے گذرانتے تھے اور زر انعام خزانہ سے لیکر پھر اپنے کام میں مصروف ہوتے تھے یعنی مفقودوں
کے تجسس اور گرفتاری میں روانہ ہوتے تھے راجاؤں نے جب یہ معاملہ دیکھا مجبور اور غمگین ہو کر اُن دروں و کمینگاہوں
سے برآمد ہوئے اور افواج آراستہ کر کے میدان میں شتابان ہوئے اور خان اعظم الغخان نے بھی ترتیب سپاہ پر ہمت مقرر
کر کے میمنہ اور میسرہ اور قلب اور مقدمہ آراستہ کی اور حکم جنگ دیکر صبح سے عصر کے وقت تک جنگ میں مشغول رہا اور باوصف
اسکے کہ چند امرائے ترک اس معرکہ میں شہادت پاکر زندہ جاوید ہوئے آخر نسیم فتح و ظفر خان اعظم الغخان کے نشان کے

پرچم پرچلی اور دو سو پچاس سردار کفار اور منصب داروں کے زندہ دستگیر ہوئے اور قلعہ رنتھنبور کو جو محاصرہ کیے تھے اُسے مفتوح کیا پھر ابھتا در شوکت سے دہلی میں مراجعت کی اور ایک جماعت سرداران کفرہ کو جو طوق و زنجیر میں زندہ ہمراہ رکھتا تھا سلطان کے ملاحظہ میں درلایا سلطان نے اس جماعت کے قتل کے واسطے اشارہ کیا شہر دہلی کے رستہ اور بازاروں میں ہر ایک دوسری طرح سے معرض ہلاکت میں آئے اور ماہ ربیع الاول سنہ مذکور میں ایلچی ہلاکو خان کیطرف سے حوالی دہلی میں پہونچا خان اعظم الغخان نے پچاس ہزار سوار بایراق عرب او رعجم اور ترک اور خلج اور افغان سے اور دو لاکھ پیادہ بہ تمامی سلاح اور دو ہزار فیل اور تین ہزار عرادہ آتشبازی شہر سے باہر لیجاکر ایلچی کے سر راہ پر واسطے عرض اثاثۂ سلطنت ایستادہ کیا اور آواز طبل اور دہل اور کرنا اور نفیر او ر نعرۂ پیلان اور گھوڑوں کی ہنہناہٹ اور اسلحہ بہادروں کے چمکنے سے علامتیں روز قیامت کی ظاہر ہوئیں اور گردش فلک کر ہوئے پھر خان اعظم الغخان ایک تیر کے اندازہ راہ سے افواج سے جدا ہو کر ایلچی کے استقبال کو گیا اور درمیان اُن صفوں کے گذر کر کے فیلوں اور بہادروں کا تماشا دکھاتے ہوئے قصر سفید میں ناصر الدین سلطان کے روبرو لایا اور اس روز قصر سلطنت نے تجملات بادشاہانہ زر ینہ و سمینہ سے زیب و زینت پائی تھی اور صدور و سادات اور مشایخ اور امراے نامدار اور پچیس شاہزادہ عراق اور خراسان اور ماوراء النہر کہ چنگیز خان کے عہد میں ہندوستان میں آئے تھے اور سلطان کی خدمت میں بسر لیجاتے تھے اور بہت سے راے اور راے زادے ہندوستان کے دست بستہ تخت کے گرد اگرد ایستادہ تھے اور قاضی منہاج جرجانی نے اس جشن کی تعریف میں یہ چند بیت موزوں کی تھیں

نظم

زہے جشنے کز ان اطراف چون خلد برین گشتہ ✽ خمے بزمے کز ان اکناف عدن راستین گشتہ ✽ ز فر ناصر الدین شاہ محمود بن التمش ✽ ملک نزد شہ عاخواند فلک پیشش زمین گشتہ ✽ شہنشاہے کہ در عالم ز فیض فضل ربانی ✽ سزاے چتر شاہی لائق تخت و نگین گشتہ ✽ ز ترتیب نہاد و رسم آیین نشاط او ✽ تو گفتی عرصۂ دہلی بہشت ہشتمین گشتہ ✽ مبارک باد بر اسلام این بزم شہ عالم ✽ کز ین ترتیب ہندوستان بسے خوشتر ز چین گشتہ ✽

تاریخ نظام الدین احمد میں مسطور ہے کہ ناصر الدین ہر یک سال میں دو کلام مجید لکھتا تھا اور زر ہدیہ اُسکا اپنی وجہ قوت خاص میں صرف کرتا تھا ایکمرتبہ ایسا اتفاق ہوا کہ ایک قرآن شریف جو سلطان کا لکھا ہوا تھا ایک امیر نے زر ہدیہ قیمت اُسکا زیادہ دیا جب سلطان اس معاملہ سے آگاہ ہوا اُسے خوش نہ آیا حکم کیا کہ یہ میری کتابت پوشیدہ بقیمت متعارف فروخت کرتے رہیں اور یہ بھی منقول ہے کہ سلطان کوئی لونڈی اور خادمہ منکوحہ کے سوا نہ رکھتا تھا اور وہ سلطان کے واسطے خاصہ پکاتی تھی ایک روز سلطان سے بیگم صاحبہ نے عرض کی کہ روٹی پکانے کے سبب سے میں ہمیشہ ایذا اُٹھاتی ہوں اور ہاتھ میرے اکثر جلتے ہیں اگر سلطان عالم ایک کنیز روٹی پکانیکے واسطے خرید یں عین مناسب ہے سلطان نے در جواب فرمایا کہ بیت المال حق بندگان خدا ہے مجھے نہیں پہونچتا ہے کہ اُسمیں سے درم لیکر لونڈی خرید یں صبر کر کہ حق سبحانہ تعالیٰ تجھے آخرت میں جزاے خیر دیوے

بیت

جہان خواست بیشی چشم بیدار ✽ بخواب دل نہ بند و مرد ہوشیار ✽

ایک روز کا مذکور ہے کہ ایک شخص قرآن مجید کی کتابت کی وقت سلطان کی خدمت بابرکت میں حاضر ہوا اور نظر اُسکی قرآن مجید کے ایک مقام پر پڑی کہ فیہ فیہ کر لکھا تھا اُسنے سلطان سے عرض کی ایک فیہ زیادہ ہے سلطان نے فوراً دوات و قلم طلب کر کے ایک فیہ کے دور میں حلقہ کھینچا پھر اُس شخص کی حاجت روائی اور فائز المرام کر کے اُسے خوشدلی سے رخصت کیا اور اُسکے جانے کے بعد قلمتراش لیکر اُس حلقہ کو تراشا اُس وقت ایک غلام حاضر تھا عرض کی حلقہ کھینچنے کی کیا وجہ تھی اور پھر حک کرنے کا کیا سبب تھا سلطان نے ارشاد کیا وہ محتاج آیا تھا اگر اُس دم میں کہتا غلط نہیں ہے اول عیب اسکا ظاہر ہوتا دوسرے شرمندہ ہوتا اسواسطے میں نے حلقہ کھینچا اور پھر دور کیا کہ رقم کاغذ حک کرنی بہت آسان ہے حک غبار اسکے دل سے کہ کسی لیبر بیٹھے اور یہ بھی مشہور ہے کہ سلطان ناصر الدین کا ایک مصاحب تھا محمد نام اور سلطان کی یہ عادت تھی کہ اُسے محمد کہکر پکارتا

ناگاہ ایک روز کسی مصاحب سے فرمایا کہ تاج الدین فلان کام کرے ندیم نے حکم کے موافق عمل کیا اور حکم کے فراغ کے بعد اپنے مکان پر گیا تین روز تک سلطان کی ملازمت میں نہ حاضر ہوا سلطان نے آدمی اُسکی طلب کو بھیجا جب دربار میں حاضر آیا سبب غیر حاضری کا استفسار فرمایا ندیم نے عرض کی خداوند جہان کی عمر دراز ہو مجھے حضرت ہمیشہ میرا نام محمد لیکر ارشاد فرماتے تھے اس روز خلاف عادت تاج الدین خطاب کے نے سے فدوی کو یقین ہوا کہ اس اعلی دولت کی نسبت مزاج سلطانی میں کچھ تغیر ظہور میں آیا ہے جو بیگانہ وار لقب سے بلایا ہے اس امر کے وقوع سے فدوی تین روز تک بیتاب اور بیقرار افتادہ رہا سلطان نے قسم یاد کرکے فرمایا کہ میں تیری طرف سے کچھ گرانی اپنی خاطر فیض مظاہر میں نہیں رکھتا لیکن اُسوقت میں بے وضو تھا مجھے شرم آئی کہ بے وضو اسم مبارک محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا زبان پر جاری کرون اسواسطے تجھے بلقب تاج الدین بلایا اور سنہ ۶۶۳ چھ سو ترسٹھ ہجری میں ناصر الدین مرض الموت میں مبتلا ہوا اور گیارھوین جمادی الاول سنہ ۶۶۴ چھ سو چونسٹھ ہجری میں دار دنیا سے دار البقا کی طرف انتقال کیا سلطان ناصر الدین کی مدت سلطنت بیس برس اور چند مہینے تھی

## ذکر سلطنت سلطان فردوس نشیمن سلطان غیاث الدین بلبن کا

وہ شاہ فرخندہ آثار اور بادشاہ معدلت شعار تھا اور ساتھ محامد خصائل اور محاسن شمائل کے آراستہ و پیراستہ تھا بہت طالع و بخت بادشاہی اور فرخ آمد نیکخواہی اور سلطان غیاث الدین بلبن ترکان قراخطائی کے طائفہ البری سے تھا ایک سوداگر اُسکو مغلون کے ہاتھ سے کہ اس دیار پر غلبہ پاکر اسیر کیا تھا خرید کرکے بغداد میں لایا اُسکا باپ ایک قبیلہ کا افسر تھا جس میں دس ہزار مکان آباد تھے اور بغداد میں خواجہ جمال الدین بصری نے کہ ساتھ تقوی اور دیانت کے مشاہیر وقت سے تھا سنہ ۶۳۰ چھ سو تیس میں اُسے خرید کیا اور چونکہ سلطان شمس الدین التمش بادشاہ دہلی بھی اُسی قبیلہ سے تھا بہت بڑی امید میں اسی سال دار السلطنت دہلی کیطرف روانہ ہوکر غیاث الدین بلبن کو مع اور چند غلام ترک کے سلطان شمس الدین کے ملاحظہ میں گذرانا سلطان نے انھیں بقیمت اعلی خرید کیا اور بہت قدر خواجہ جمال الدین بصری کو مورد انعام اور مصدر اکرام فرمایا کہ مقضی المرام ہوکر بغداد میں مراجعت کی سلطان شمس الدین التمش نے آثار شہامت اور مردانگی غیاث الدین بلبن سے مشاہدہ فرماکر بازدار خاص کیا اور قضاے آسمانی سے اپنے بھائی کشلیخان کو جو سلطان کی ملازمت میں نہایت اعتبار رکھتا تھا پہچانا اس تقرب سے نہایت صاحب عزت ہوکر مشاہیر درگاہ سے ہوا اور سلطان رکن الدین کے عہد مین تمام ترکان ہندوستان کو ہمراہ لیکر پنجاب کے نواح میں گیا اور بغاوت اختیار کی اور سلطان رضیہ کے عہد میں جب کوچ نے دہلی کے اطراف میں آکر جہاد کیا اور آخر درمیان انکے سنگ تفرقہ پڑا غیاث الدین بلبن اُنکے پنجہ ظلم میں گرفتار ہوکر محبوس ہوا اور حکمت الہی اس مقید ہونے میں یہ تھی کہ مصیبت زدون اور محتاجون کی قدر پہچانے اور سلطانہ رضیہ کے عہد میں زندان سے رہائی پاکر اُسکا میر شکار ہوا اور میر شکار ہونے سے یہ اشارہ تھا کہ عالم اسکا صید ہوگا اور سلطان معز الدین بہرام شاہ کے زمانہ میں عہدہ امیر آخوری پر منصوب ہوا اس سے ایما یہ تھا کہ مرکب دولت کو زیر ران کھینچے گا پھر بدر الدین سنقر رومی امیر حاجب کی دستگیری سے امیر کبیر ہوا اور پرگنہ ہانسی اور ریواڑی جاگیر پایا اور میوات کے کفار کو جو سرکش تھے اور رات دن کو دہلی پر تاخت لاکر بہت خرابیان کرتے تھے زیر کیا اس سبب سے آوازہ اسکی شجاعت اور مردانگی کا منتشر ہوا اور روز بروز دولت اُسکی ترقی میں تھی یہانتک کہ مشہور سنہ ۶۴۲ چھ سو بیالیس ہجری میں سلطان علاء الدین مسعود کے عہد میں امیر حاجب ہوا اور کار ہاے نمایان اُس سے ظہور میں آئے اور سلطان ناصر الدین محمود کے زمانے میں منصب امور مالی اور ملکی کا ساتھ اُسکے مفوض ہوا اس طور کا صاحب جاہ ہوا کہ اس سے سلطنت تک چندان فاصلہ نہ رہا اور سلطان ناصر الدین کو پادشاہی سے یہی ایک نام باقی رہا تھا اور اُسکے فوت ہونیکے بعد وہ بلا فاصلہ قصر سفید میں تخت دہلی پر متمکن ہوا اور خاص و عام اُسکی بادشاہت سے راضی اور شاکر ہوئے اور جو تواریخ میں چند شخص کو ساتھ لقب بلبن کے ذکر کیا ہے

ہوسکتا ہے کہ بلبن ایک گروہ ترکوں سے ہو واللہ اعلم عنداللہ سلطان شمس الدین التمش چالیس غلام ترکیہ دوستان ور صاحب
اعتبار رکھتا تھا انکو چہل گانی کہتے تھے سلطان شمس الدین کی فوت کے بعد سب ایک مجلس میں جمع ہو کر باہم عہد باہم سوگند
ہوئے اور مملکت ہند آپس میں تقسیم کی اور ترکوں میں خواجہ تاش مشہور ہوئے لیکن تھوڑے عرصہ کے بعد ایک دوسرے سے فروتنی اسبب
جانکر ہر ایک لاف انا ولا غیری (یعنی ہمارے سوا دوسرا نہیں) مارنے لگے اور جبکہ سلطان غیاث الدین بلبن انہیں سے بادشاہ ہوا اول تھوڑے
ترکان خواجہ تاش کو جو استقلال تمام رکھتے تھے اور اُنسے ڈرتا تھا نیست و نابود کیا یہانتک کہ اپنے چچیرے بھائی شیر خان کو جو
بندگان خواجہ تاش کے درمیان نسب مضبوطی سے بزرگتر تھا خفاع میں زہر دیکر ہلاک کیا اور تھوڑے عرصہ میں سلطنت ہند کو ضبط کیا اور
دشمنوں اور مخالفوں سے ایک کا اثر نہ چھوڑا اور بادشاہ عظیم الشان ہوا چنانچہ سلاطین عراق اور خراسان ور ماوراء النہر اس سے
طریق دوستی ناپتے تھے اور وہ دانا و صاحب وقار اور صاحب تجربہ تھا چنانچہ کار ہائے سلطنت کو سنجیدگی سے فہمیدگی سے انجام
دیتا تھا نظم چینکو متاعیست کار آگہی: بسیار ازین نقد عالم تہی: کسے سربرآرد بعالم بلند: کہ در کار عالم بود ہوشمند چنانچہ کار مملکت
کو سوائے انکا برادر مردم دانا کے نہ سپرد کرتا اور اراذل کو کاموں میں دخل نہ دیتا اور جبتک صلاح و تقوی اور دیانت کسی شخص کی مشخص
ہوتی اُسے کار کن نہ فرماتا اور نسب کی تصحیح میں بھی مبالغہ بلیغ اور تفحص کثیر کرتا اور شغل اور عمل سپرد کرنیکے بعد کسی میں نقص ذاتی اور
صفاتی کا گمان ہوتا تو فوراً معزول کرتا اور کفار سے ہرگز عہدہ اور عمل رجوع نکرتا تا کہ مبادا مسلمانوں سے بطریق تسلط پیش آویں اور
آخر ایام بادشاہی تک کہ بائیس برس کا زمانہ گذرا اختیار اراذل اور نیا سے کبھی ہمکلام ہوا اور مسخروں کو اپنے دربار میں بار نہ دیا
کہتے ہیں فخر و باقی نام ایک رئیس کہ برسوں خدمت درگاہ کی تھی اور اپنے مقربان درگاہ سے مال کثیر قبول کرنیکے ملتجی ہوا کہ اگر
بادشاہ ایک مرتبہ ساتھ اسکے ہمزبانی فرماوے مال وافر نقد و جنس پیشکش کرے جب پیام سلطان کے سمع مبارک میں پہونچا فرمایا
کہ وہ رئیس اور امیر بازاری ہے سلطان کے ہمزبان ہونے سے مہابت بادشاہی دل میں عوام کے کم ہو گی اور حشمت و عظمت میں نقصان
راہ پاویگا اور طبقات طبقات ناصری میں جو مصنفہ شیخ معین الدین بیجاپوری ہے مرقوم ہے کہ سلطان غیاث الدین کو یہی دولت
اور سعادت کافی ہے کہ بادشاہ اور بادشاہزادے جو سلاطین ماضیہ کے عہد میں ہند میں تشریف لائے تھے انکے علاوہ پندرہ
بادشاہزادے ترکستان اور ماوراء النہر اور خراسان اور عراق اور آذربائیجان اور فارس اور روم و شام سے جو سپاہ چنگیزیہ
کے ظلم سے اپنے مرکز دولت سے پراگندہ ہو کر اُسکے عہد دولت میں دہلی میں پہونچے تھے ہر ایک فرش عزت اور سرداری پر
متمکن ہو کر بنہایت ذوق و شوق سے تخت کے روبرو دست بستہ کھڑے رہتے تھے لیکن دو شاہزادہ کہ پایہ تخت پر بیٹھتے تھے
وہ دونوں خلفائے عباسی کی اولاد سے تھے اور جسوقت بادشاہزادگان ولایات اور بزرگان وقت سے اُسکے عہد دولت میں
میں آتے تھے سلطان اظہار بشاشت کر کے شکر الٰہی بجا لاتا تھا اور ہر ایک کے لیے علیحدہ محلہ مقرر کرتا تھا چنانچہ دہلی میں پندرہ محلہ آباد ہوئے
تھے جنکی تفصیل یہ ہے محلہ عباسی محلہ سنجری محلہ خوارزم شاہی محلہ دیلمی محلہ علوی محلہ اتابکی محلہ غوری محلہ چنگیزی محلہ رومی
محلہ سنقری محلہ یمنی محلہ موصلی محلہ سمرقندی محلہ کاشغری محلہ خطائی اور اس سبب سے کہ زبدہ اور نخبہ اور خلاصہ عالم
از اصحاب سیف و قلم اور سازندہ اور خوانندہ ارباب ہنر سے کہ ربع مسکون میں عدیل و نظیر نہ رکھتے تھے اسکے دربار میں جمع
ہو گئے تھے اسکی درگاہ کو درگاہ محمودی اور سنجری پر ترجیح دیتے تھے کہتے ہیں جمیع علما اور فضلا اور کملا اور مشائخ اسکے بڑے
بیٹے مشہور خان شہید کے مکان میں مجتمع ہوتے تھے اور ارباب نشاط اور اہل ساز و عشرت اور قصہ خوان اور
خوش طبع اور ظریف اور ہزال اور ضحاک اسکے دوسرے فرزند بغرا خان کی مجلس میں حاضر ہو کر بزم شاہانہ آراستہ کرتے تھے

اور سپہر کی مصقل سے زنگ غم آئینہ خاطر کے چہرہ سے دفع کرتے تھے اور بمقتضائے الناس علیٰ دین ملوکہم جمیع امرا و اعیان دولت
بھی اپنی منازل اور مساکن میں ان دونوں بھائیوں کے شیوہ مستودہ پر عمل کرتے تھے سلطان غیاث الدین بلبن آرائش لباس اور لوازم
عظمت اور شوکت اور کوکبہ بادشاہی میں مبالغہ کرتا تھا اور ہیبت تمام سے بار عام دیتا تھا چنانچہ مفسد و بدکار اسکے چہرہ کے مشاہدہ سے زہرہ
آب ہوتا تھا اور اسکی شکوہ اور عظمت اور جلال سے متمردان دور و نزدیک کے اندام پہ لرزہ پڑتا تھا اور سواری کے دن پانسو سیستانی اور
غوری اور سمرقندی اور کرد اور ترک اور عرب شمشیر ہائے برہنہ دوش پر رکھے ہوئے وضع مہیب کے ساتھ پیادہ جوش و خروش کرتے
ہوئے اسکی رکاب میں جاتے تھے اور مجلس جشن کو بھی تکلف سے آراستہ کرتا تھا اور ایام عید و نوروز کو بادشاہان عجم کے طور پر بسر
لیجاتا تھا اور ایام جشن میں صبح سے شام تک مجلس میں اجلاس کرتا تھا اور ندیمین پیشکشین خواہین اور امرا کی نظر سے گذرتی تھین مقربان
مجلس اسکے صفات پسندیدہ اور خدمات شایستہ کو معروض کہتے تھے اور فروش منقش و استعمال اوانی طلائی نقرہ اور پردہ ہائے
زربافت اور انواع فواکہ اور اطعمہ و اشربہ اور تنبول میں مبالغہ کرتا تھا اور بار ہا کہتا تھا میں نے بزرگوں سے جو سلطان شمس الدین التمش کی
مجالس میں اعتبار تمام رکھتے تھے سنا ہے کہتے تھے کہ جو بادشاہ کہ ترتیب دربار اور دبدبہ سواری میں رسمیں اور قاعدے سلطنت کی
رعایت کیے ہوئے نہ رکھے اس سے حشمت بادشاہی مشاہدہ نہیں ہوتی اور ہیبت اسکی دشمنان شاہ کے دلمیں نہیں بیٹھتی اور نقصان مملکت میں ظاہر آتا
ہے اور اسیطرح سے عدل و داد میں نہایت مبالغہ کرتا تھا اسکی عدالت کا یہ شمہ ہے کہتے ہیں ملک بقبق ابن جاندار جو ایک بزرگ سے تھا
اور چار ہزار سوار خاصہ رکھتا تھا اور ولایت بدایون اسکی جاگیر میں تھی بدمستی کی حالت میں ایک فراش کو درہ کی ضرب سے ہلاک کیا
چند مدت کے بعد سلطان غیاث الدین بلبن بداؤن میں گیا فراش کی زوجہ دربار عام میں آکر فریادی ہوئی سلطان نے بعد ثبوت
جرم کے ملک بقبق کو اس ستم رسیدہ کے روبرو اسقدر درے لگوائے کہ اسکے شوہر سے جا ملا اور لاش اسکی بداؤن کے دروازہ پر
آویزاں کی اور اسی طور سے اسکے ایک غلام صاحب اعتبار نے کہ جسکا نام ہیبت خان اور جاگیر اسکی اودھ تھی اسنے بھی ایک
شخص کو حالت مستی میں ہلاک کیا اسکی زوجہ دادخواہ ہوئی سلطان غیاث الدین بلبن نے ہیبت خان کو پانسو درے مارکر
اس عورت کو بخشا اور فرمایا یہ آجتک میرا غلام تھا اب تیرا مملوک ہوا تجھے اسکے قتل و رہائی کا اختیار ہے ہیبت خان نے ایک جماعت
کا ذریعہ کرکے بعد تضرع و زاری مبلغ ایک لاکھ روپیہ اس ضعیفہ کو دیکر اپنے تئین رہا کرایا پھر اس حادثہ کے بعد غیرت سے اپنے
مکان سے باہر نہ آیا یہانتک کہ مر گیا سلطان غیاث الدین بلبن اپنے فرزندون سے کہتا تھا کہ سلطان شمس الدین التمش فرماتا تھا کہ میں نے
دو مرتبہ سید مبارک غزنوی سے مجلس سلطان معز الدین محمد بن بہاء الدین سام میں سنا ہے کہتا تھا کہ اکثر جو کچھ بادشاہ کرتے ہیں تمام
اشراک بخدا ہے اور بخلاف سنت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے اور نجات انکی آتش دوزخ سے چار چیز میں منحصر ہے جو اہین بھی خلل
واقع ہو تو یقین ہے کہ عقوبت کا سزاوار ہو اور اسسے کوئی نہوگا اول وہ کہ بادشاہ کو لازم ہے کہ فر اور سطوت اپنے کو اپنے محل پر صرف
رکھے اور خلق کی رفاہیت اور خوف خدا کے سوا اسکے مد نظر نہ ہو دوسرے فسق و فجور علانیہ اپنے ممالک میں واقع نہونے
دے اس بارہ میں سعی بلیغ فرماوے اور فاسقون و بیباکون کو خوار اور ذلیل رکھے تیسرے یہ کہ شغل و عمل مردم دانا اور
شائستہ اور دیانت دار اور خدا ترس کے تفویض فرماوے اور مردم بداعتقاد کو اپنے ملک میں جگہ نہ دیوے جو باعث اختلال
عقیدہ خلق ہوں چوتھے یہ کہ عدالت اور داد دہی مردم اس درجہ استفسار کرے کہ ظلم و تعدی کا آثار اسکے ممالک محروسہ میں
نرہے بیت پابیداری بعدل و داد بود * نظلم شاہی چراغ دہ باد بود * پس تم میرے فرزند اور جگر گوشہ ہو تمہین چاہئے کہ اگر تم
عاجزون پر کسی نہج کا ظلم اور تعدی روا رکھو گے میں سزا اسکی تمہین دونگا اور جسوقت کہ بادشاہ سلطان غیاث الدین بلبن بر سر آب

دریا یا پل یا خلیج یا خلاب کے پہونچتا اس مقام مین توقف کرتا اور امرا اور ارکان دولت کو مقرر کرتا کہ لکڑیان ہاتھ مین لیکر اہتمام کرتے
تھے اور اول مریضون اور ضعیفون اور عورات اور اطفال اور چارپایون لاغر کو بے مزاحمت اقویا کے ہنگام خوفناک سے پار اتارتے
تھے اسکے بعد اپنے تمام دواب یعنی فیل اور اسپ اور شتر وغیرہ کو پار اتارتے تھے اور آپ ایسے مقامون مین چند روز توقف کرتا تھا
تو خلائق آسانی اور آرام سے عبور کرے سلطان غیاث الدین بلبن اپنی خانی کے زمانہ مین خوشی اور جشنون کی آراستگی اور امرا و ملوک
کی مہمانی اور قمار بازی اور زر اہل مجلس کے نثار کرنے مین رغبت تمام رکھتا تھا اور ہمیشہ اسکی مجلس مین مصاحبان شیرین سخن اور مطربان
خوش آواز حاضر رہتے تھے لیکن تخت سلطنت پر متمکن ہونیکے بعد ان اعمال کے گرد نہ پھرا اور نام شراب اور تمام مناہی کا سلطنت سے نابود کیا
اور صیام ایام بیض اور نوافل اور قیام شب اور مواظبت جماعت اور نماز اشراق اور چاشت اور تہجد مین مشغول رہتا اور ہر وقت باوضو رہتا اور
علما و صلحا کے بے حضور ہاتھ طعام مین نہ لیجاتا اور ہمیشگی خاصہ تناول کرتے وقت علما سے مسائل شرعی تحقیق کرتا اور امرا اور بزرگون کے مکانو پر
جاتا اور نماز جمعہ کے بعد مشایخ اور علما کے مکان پر مثل شیخ برہان الدین بلخی اور مولانا سراج الدین سنجری اور مولانا نجم الدین دمشقی
جاتا اور بہت سی تعظیم کرتا اور زیارت قبر بھی کرتا اور اکابر کے جنازہ پر حاضر ہوتا اور تعزیت کو جاتا اور میت کے فرزندون اور عزیزون
کو خلعت عنایت فرماتا و وظیفہ میت کا اسکے وارثون پر مقرر اور بحال رکھتا اور گریہ کرتا اور باوجود اس حشمت اور دبدبہ کے اگر سواری کیوقت
خبر پاتا کہ فلان مقام مین مجلس وعظ ہے تو اسیوقت خانہ زین سے اترکر مجلس مین شریک ہوتا اور تذکرہ سنکر روتا نظم: بگنجوری ازانجا خواست *
کر جہاندار بعدل و علم آراستہ * روز خلوت گلیم پوشیدی * بنیاز و نیاز کوشیدی * روی بر ریگ دل چو دیگ بجوش * دل سخن گستر و زبان
خاموش * چشم نابیدی و دلش بیدار * دیدہ تنہاش ابن لشب فراز * کہتے ہین کوئی خدمتگاران قدیم سے جو اسکے ہم مجلس خاص تھے اُسے
کسیوقت بیباک اور بے موزہ نہ دیکھتے اور کبھی مجلس مین قہقہہ مارکر نہ ہنستا اور کہتا تھا جسقدر رعب ہیبت وقار و تمکین بادشاہ سے
خلائق کے دلمین جمتا ہے استقرار ریاست سے نہین روئیدہ ہوتا ہے اور بادشاہ مین ہیبت کا نہونا رعایا کی سرکشی اور طغیان کا سبب
ہوتا ہے اگر بادشاہ ایسا کرے مدت تک تخت پر رہتا ہے اور جو نہین کرتا بہت عرصہ گذرے کہ نقصان اور تخلل واقع ہو اور فتنہ و
فساد ظہور مین آوے اور عدالت کے قواعد مختل اور ظلم اور تعدی کے دروازے مفتوح ہون اور باوصف ان تمام اعمال اور
افعال حسنہ کے قہر اور سیاست مین اہل طغیان کا فرد مسلمان سے ہرگز محابا نہ کرتا اور قتل کرنے اور زدوکوب اور گرفتاری مین
پئے اصلاح ملک داری مشروع خواہ غیر مشروع ہون اسمین کمی نہ کرتا جیسا کہ بہت سی اولاد شمسی کو سلطان اپنی سلطنت کی عدو
جانتا تھا مکر اور علانیہ قتل کیا اور اکثر ایسا بھی واقعہ ہوا ہے کہ ملک کی بہتری کیواسطے ایک باغی کے سبب ایک لشکر اور سارا ایک شہر کو
خاک سیاہ کیا مصرع یارا بن دارو دوآن نیز ہم * اس سبب سے کوئی شخص اسکے جادۂ اطاعت سے قدم باہر نرکھتا تھا اور ضوابط
سلطنت اور قوانین مملکت نے جو سلطان شمس الدین التمش کے فرزندون کے عہد مین مختل اور مندرس ہوگئے تھے از سر نو تازگی اور
استحکام قبول کیا اور غیاث الدین بلبن شکار دوست بہت تھا اس سبب سے اسکے عہد مین میر شکار بہت صاحب جاہ و عزت تھے اور
باوجود مصالح جہانداری کے اکثر روز شکار کو جاتا تھا اور زمستان کو غنیمت جان کر اس فصل کی آرزو کرتا تھا اور دہلی کے اطراف کی
بیس کوس تک شکار کے واسطے محافظت فرماتا تھا اور آخر شب کو لعل محل سے سوار ہوتا تھا ثلث شب گئے باہر رہتا اور ہمیشہ
شکار مین بارہ ہزار سوار اور اسیقدر پیادے تیرانداز ہمراہ رہتے تھے اور خوراک انکی سرکار سے پہونچتی تھی جب شکار روائی کی
خبر ہلاکو خان کو بغداد مین پہونچی بولا غیاث الدین بلبن بادشاہ پختہ اور صاحب تجربہ ہے بظاہر شکار کو جاتا ہے اور بباطن مین سواری کی ورزش
فرماتا ہے اور لشکر اپنا ہمراہ رکھتا ہے سلطان نے یہ بات سنکر ہلاکو خان کی فہم و کیاست کی تعریف کی اور فرمایا قاعدہ ملکداری اور

جہانداری کے وہ شخص جانتا ہے کہ جنید ملک لیے ہین کہتے ہین جب اسکی سلطنت مین استقلال کمال پہونچا چند امرا نے معروض کیا کہ قوت
و قدرت بادشاہ زمان کی بدرجہ اعلیٰ ہے ممالک گجرات اور مالوہ اور دہ بلاد ہند جو شاہ قطب الدین ایبک و سلطان
شمس الدین التمش کے عہد مین تصرف مین آئے تھے انکا چھوڑنا سزاوار نہین بادشاہ نے جواب دیا کہ اسوقت مغلونکی جماعت بلاد اسلام
پر متسلط ہوئی ہے اور اکثر ممالک ہند پر تاخت لائے ہین دہلی سے تعدت کرنا اور دیگر ولایت دور دست مین جانا شرط ہوشیاری
اور دور اندیشی سے بعید ہے بلکہ اپنا ملک سنبھالے اور امین رکھنا بہتر اور انسب ہے نہ کہ دوسرے کے ملک مین مشغول ہونا اور ولایت قدیم کو ناقص
رکھنا اور سال ستہ چھ سو چونسٹھ ہجری مین جب سلطان نے تخت پر جلوس فرمایا محمد تاتار خان ابن ارسلان خان نے جو ناصر الدین محمود کے
عہد مین اسقدر اطاعت نہ رکھتا تھا تریسٹھ فیل مع دیگر تحف و ہدایا کے لکھنوتی سے بھیجے بادشاہ نے اُسے فال نیک سمجھا اور لوگون نے حکم شاہی
کے موافق شہر آئینہ بند کیا اور جا بجا قبے آویزان کرکے شاد ہوئے اور سلطان غیاث الدین بلبن نے نہایت ذوق و شوق سے ناصری چبوترہ
پر جو بداؤن کے دروازہ کے باہر واقع ہے بارعام دیا اور امراء ملوک اور صدور و اکابر نے حاضر ہو کر نذرین و پیشکشین گذرانین خلعتہائے
شاہی اور انعام سلطانی سے سرفراز ہوئے اور اس کام سے تاتار خان کو مطیع اور فرمانبردار کرکے امرائے کبار کی سلک مین منتظم کیا کہتے
ہین کہ فرزندان سلطان شمس الدین التمش کے عہد مین میواتی کی ایک جماعت نے جنگلہائے انبوہ کے سبب بہت غارتگری و تاراج مین دراز کرکے
رہزنی اور قزاقی اختیار کی تھی اور رات کو شہر دہلی کے اندر آکر سیند لگا کر مال رعایا کا لیجاتے تھے اور حوالی شہر کے مکانات بھی قہر و غلبہ سے
غارت کرتے تھے سوداگرون کو مجال تردد نہ تھی اور بارہا حوض شمسی کے سقون اور کنیزان آبکش کو مزاحمت پہونچاتے تھے اور شہر کے لوگ
دروازے انکے خوف سے عصر کے وقت بند کرتے تھے اور کسیکو عصر کی نماز کے بعد زیارت بزرگونکے مقابر کی میسر ہوتی تھی اسواسطے سلطان نے
انکا دفع کرنا اور کامونپر مقدم رکھا چنانچہ جلوس کے آخر سال مین اسطرف عنان عزیمت معطوف فرمائی اور ایک لاکھ مردم سے بدمعاشون
کو علف تیغ خون آشام کرکے بازار سیاست گرم کیا اور جنگلون کو قطع اور صاف کرکے حکم زراعت اور کاشتکاری کا نافذ فرمایا اور
چند مقام پر تھانے بٹھائے اور سرداران بزرگ اور حکام تجربہ کار اور خداترس مقرر کرکے بسعادت و اقبال معاودت فرمائی اور دوسرے
برس بہت مفسدون اور سرکشونکے قلع قمع پر جو درمیان دوآب کے تھے اور رہزنی کرتے تھے مقرر کی اور وہ ولایت مردم زبردست کے سپرد
فرمائی تاکہ لوازم قتل بجالا کر بلا کی آگ کی ذاتونسے برلاوین اسکے بعد سلطان نے دو مرتبہ کنپیل اور پٹیالے اور بھوج پور کیطرف کہ جائے پناہ
چورون اور ستمگرون کی تھی افواج ظفر امواج ہمراہ لیکر سواری فرمائی اور ہر ایک مرتبہ کئی ہزار مفسدین کو قتیل اور انکی اولاد اور اتباع
کو اسیر کرکے ہندوستان کا راستہ جو اہل ہند کی اصطلاح مین جونپور اور بہار اور بنگالہ ہے اور رہزنون کی شومی اعمال سے مسدود ہو
گیا تھا مفتوح کیا اور کنپیل اور پٹیالے اور بھوج پور مین قلعے اور مسجدین تعمیر کروائین اور تینون قلعے افغانون کو جاگیر دیے اور قلعہ
جلالی تیار کرکے مسلمانون کے سپرد فرمایا اور دارالسلطنت مین مراجعت کی اور اسی عرصہ مین فتنہ کیتھر کی خبر حاکم بداؤن اور امروہہ
کی زبانی عرض عالی مین پہونچی سلطان نے لشکر کی آراستگی کا حکم دیا خلائق کو یہ گمان ہوا کہ کوہ پایہ کی طرف جاوینگے لیکن تک
سراپردہ سرخ برآمد نہوا تھا کہ سلطان پانچ ہزار سوار جرار سے ایلغار گیا اور ایک شب مین دریائے گنگ سے عبور کرکے ولایت
کیتھر مین آیا اور عورتون اور لڑکون کے سوا سے حکم قتل عام جاری کرکے کسی کو زندہ نہ چھوڑا اور اس ولایت کو بدمعاشون کی لوٹ
سے ایسا پاک کیا کہ بداؤن اور امروہہ اور سنبھل کے اس جماعت کی شر سے نجات پائی حتی کہ عہد جلالی تک کیتھر مین کوئی
نام ایک فسادی کا نہ سنتا تھا پھر سلطان مظفر و منصور ہو کر دہلی مین داخل ہوا اور اسکے چند روز کے بعد عنان عزیمت پایہ
جود کی طرف منعطف فرمائی اور دو برس تک وہان کے باشندون کے قلع اور استیصال مین نہایت جد و جہد ظہور مین پہونچائی

اور اسقدر گھوڑے سپاہ اسلام کے ہاتھ آئے کہ قیمت اسپ خوب کی بتیس اور چالیس تنکہ نقرہ سے زیادہ نہ ہوتی تھی جب قتل و غارت
اور تادیب اس پہاڑ کے رہنے والوں سے فارغ ہوا فتح و نصرت سے قرین ہو کر دہلی کی طرف متوجہ ہوا اور قاعدہ ایسا ہو گیا تھا
کہ جسوقت سلطان غیاث الدین بلبن کسی لشکر سے معاودت کرتا تھا صدور اور اکابر شہر کے دو تین منزل آگے پیشوائی کو جاتے
اور شہر میں قبے آئین بند کر کے شادی کرتے تھے اور جو کچھ نثار اور خیر ہوتا تھا سب نقد و جنس اطراف و لائقہ میں بھکاریوں اہل استحقاق
پر قسمت کرتے تھے اور چند روز کے بعد لاہور کی طرف کوچ کر کے وہاں کے قلعہ کو جو کہ اولاد شمسی کے عہد میں خراب گیا تھا سر نو سے تعمیر فرمایا
اور لاہور کے اطراف کو جو سپاہ مغل کے صدمہ سے ویران ہوا تھا آباد کر کے دہلی کے دار الملک میں آیا اس درمیان میں مقربوں نے
گذارش کی کہ ایک جماعت کثیر لشکریان عہد شمسی سے پیر و فرتوت ہو کر جنگ و تردد سواری سے باز رہے ہیں حالانکہ کچھ جاگیر لشکر میں
حاضر نہیں ہوتے ہیں سلطان نے فرمایا جو لوگ بسبب پیرانہ سالی کے خدمت سے معذور ہیں سپاہ گری سے معاف رکھکر تنخواہ مدد معاش
کیواسطے مقرر کرو اور زیادتی کو باز یافت کریں اس سبب سے ایک مصیبت لشکر میں ظاہر ہوئی تھوڑے مردم عزیز یعنی ذی عزت مع
تحف ملک فخر الدین کوتوال کے مکان پر گئے اور ہائے ہائے کے نعرے مارکر رونے لگے اور بولے کہ ہم نہیں جانتے تھے کہ بڑھاپے میں اس بلا کا
سامنا ہوگا اور ہم ایسے دن میں گرفتار ہونگے ورنہ ہم جوانی میں ایسے کام میں مشغول ہوتے کہ بڑھاپے میں کام آتا ملک فخر الدین کوتوال نے
انکا تحفہ نہ لیا اور کہا اگر میں تمسے رشوت لونگا میرے کلام کا اثر جاتا رہیگا پھر متأمل اور متفکر ہو کر دیوان عام میں گیا اور اپنے مقام پر مودب
کھڑا ہوا سلطان غیاث الدین نے آثار ملال اسکے چہرہ سے مشاہدہ فرماتے سبب اسکا استفسار فرمایا اسنے عرض کی میں نے سنا ہے کہ دیوان
عرض میں بوڑھوں کو برطرف کرتے ہیں میں ڈرتا ہوں کہ جو قیامت میں بھی اسیطرح ضعیف مردود ہوئے تو غلام کا کیا حال ہوگا سلطان
اسکا مقصد سمجھکر متنبہ ہوا اور اشک گہر رنگ صدف چشم سے گرانے لگا اور زار زار قطار رو کر فرمایا کہ انکی تنخواہ بدستور سابق مقرر رہیں
اور تغیر و تبدل اسمیں راہ نپاوے بیت قرب سلطان مبارک آنکس است که کند کار ستمدیدان راست ۱۲ اور چوتھے برس جلوس
میں خان معظم شیر خان خواجہ تاش نے جو سلطان غیاث الدین بلبن کا چچیرا بھائی تھا اور سلطان ناصر الدین محمود کے عہد سے اسوقت
تک حکومت لاہور و ملتان و بھتیر و سرہند و دیپالپور اور تمام جاگیرین جو مغل کے قبضہ میں نہیں رکھتا تھا وفات پائی اور بعضے کہتے
ہیں کہ سلطان نے قلعے میں اسکو زہر دیا اور بھتیر میں ایک مقبرہ عالی جو اپنے واسطے تیار کیا تھا مدفون ہوا اور سلطان غیاث الدین
بلبن نے سنام سمانہ تیمور[۱۲] خان کو کہ وہ بھی بندگان چہلگانی سے تھا حوالہ کیا اور دوسری ولایت اور امیروں کے سپرد فرمائی اور جو
مغل شیر خان کے ایام حکومت میں ہندوستان کے گرد نہ پھر سکتے تھے پھر سرحدوں میں مزاحمت پہنچانے لگے سلطان غیاث الدین
بلبن لاعلاج ہو کر اپنے بڑے بیٹے محمد سلطان کو کہ قاآن الملک اسکا خطاب تھا اور سلطان محمد خان شہید کے شہرت رکھتا تھا ولیعہد
کر کے چتر اور دور باش اور باقی لوازم شاہی عنایت فرمائے اور ملتان اور سندھ اور دیپالپور اور لاہور کو مع جمیع توابع اور مضافات
اسے مفوض فرمائے اور ایک جماعت عقلا با استعداد تمام اسکے ہمراہ کر کے ملتان کیطرف روانہ کیا اور تاریخ فیروز شاہی میں
مذکور ہے کہ بندگان شمسی کہ خاقانی اور ملکی میں ہو چکے تھے انمیں سے بعضوں نے اپنے فرزندوں کا نام محمد رکھا اور وہ اپنے آبا اور اولیا
مہربان کی تربیت کی برکت سے قابل اور صاحب حیثیت بر آئے اور ہر ایک ساتھ ایک صفت صفات حسنہ سے زمانے میں
مشہور اور معروف ہوئے اور اپنا نظیر اور عدیل نہ رکھتے تھے انمیں سے ایک ایک محمد کشلیخان تیر اندازی اور نیزہ بازی
اور شجاعت و مردانگی و صف شکنی میں اپنا مثل نہ رکھتا تھا اور بادشاہزادگان مغل اسکے حالات اپنے دل میں لاکر رعب اور ہول
اسکی حضور ہی کے تھے اور دوسرا علاء الدین محمد بن اعز الدین کشلیخان جو سلطان غیاث الدین بلبن کا بھتیجا تھا

مجلس آرائی اور بذل و احسان میں حاتم کیطرح تمام آفاق میں مشہور ہوا اور مصر و شام و روم و بغداد و عراق و خراسان و ترکستان
وغیرہ سے مردم فاضل اور شاعر اُسکی بخشش کی امید میں ہندوستان میں آتے تھے اور ہر ایک خوان احسان اُسکے سے پس خوردہ اُٹھا کر
فائز المرام ہوکر اپنے وطن کیطرف مراجعت کرتا تھا اور اُسکی گلزار سخاوت کی نسیم صبا کے روائح شہر بشہر اور ملک بملک پہونچے کہتے ہیں سلطان
غیاث الدین بلبن نے اُسکی قابلیت اور اہلیت دریافت کرکے اُسکے باپ کا منصب اُسے رجوع فرمایا اور باربک کرکے چوگان زر اور خطاب
خان اعظم کشلیخان و اقطاع کول دیکر سرفراز فرمایا اور خواجہ شمس الدین ولد خواجہ معین الدین ندیم خاص ملک قطب الدین حسن غوری نے چند اشعار
علاء الدین محمد بن عز الدین کشلیخان کی مدح میں کہکر اور نستعلیق لکھا اور منقش اور زر افشان کرکے مطربان درگاہ بلبنی کے حوالہ کئیں تاکہ جشن
نوروزی میں کہ جمیع خوانین اور ملوک حاضر ہوتے ہیں پڑھیں مطربوں نے اُسکے کہنے کے موافق عمل کرکے اس غزل کو مجلس سلطانی میں خوش الحانی
سے گایا ایک بیت انہیں سے یہ ہے بیت علاء الدین الغ قتلغ معظم ؛ بود باربک کشلیخان اعظم ؛ علاء الدین کشلیخان اس محفل میں حاضر تھا
اپنی مدح مطربوں کی زبانی سنکر پوچھا کہ اس نظم کا ناظم کون ہے عرض کی کہ خواجہ شمس الدین ہے جب اپنی منزل اور مقام میں آیا خواجہ
شمس الدین کو بلا کر تمام اسباب مجلس نوروزی جو بہ تکلف تمام زینت پذیر تھا اُسے عنایت فرمایا اور گویوں کو دس ہزار تنکہ انعام فرمائے
اور سلطان غیاث الدین بلبن کے عہد میں باربک رہا بیگاہ اور خزانہ اور اسباب تجمل کو لٹا کر متاع دنیوی سے ایک پیراہن کے سوا کچھ باقی نہ رکھا اور
محمد تاتار خان پسر ارسلان خان ہمت و شجاعت و یادامنی میں مشہور جہان ہوا اور لکھنوتی میں چند وقت خطبہ اپنے نام پڑھا اور دیگر شاہزادہ
عالم و عالمیان محمد سلطان خان شہید کہ اپنے باپ کے روبرو سلطان غیاث الدین بلبن کے اور فرزندوں سے عزیز تر تھا ساتھ مکارم
اخلاق اور محاسن اوصاف کے اتصاف رکھتا تھا اور بعہد صفات خوب جو بادشاہزادوں کو سزاوار ہیں حق سبحانہ تعالی نے اُسے
کرامت فرمائے تھے اور فضیلت اور دانش اور ہنر میں اپنا مثل اور عدیل نرکھتا تھا اور ہمیشہ اپنی مجلس ہمایوں فاضلان سعادت قرین
اور شاعران فراست آئین سے آراستہ کرکے سب کے حق میں انواع اعطاف اور اقسام الطاف مصروف رکھتا تھا اور
زمانہ اُسکے وجود فائز الجود سے بہار بہار اور چمن چمن نسیم بیلا اور زر چمپا جیب و دامن میں بھرتا امیر خسرو اور خواجہ حسن پانچ برس
ملتان میں اسکے ملازم رہے اور اسکے مصاحبین کی سلک میں انتظام رکھتے تھے اور عزت اُنکی اور ندیموں سے زیادہ تر رکھتا اور نظم
و نثر سے انکے خوش ہوتا اور ایسا مہذب اور مودب تھا کہ مجلس فرماندہی میں اگر تمام دن اور رات اجلاس کرتا تو اپنا بلند نہ کرتا
اور سوگند اسکی لفظ حقا کے سوا نہ تھی اور مجلس شراب اور اوقات غفلت و مستی میں حرف نا ملائم اُسکی زبان پر جاری نہ ہوتا بیت
ادب بزرگ کند مرد را تو شاہد طبع ؛ بحلیۂ ادب آراستہ تا بزرگ شوی ؛ اور مجلس منیف میں اُسکی شاہنامہ اور دیوان خاقانی
اور انوری اور خمسہ مولوی نظامی اور اشعار امیر خسرو پڑھتے تھے اور ارباب فہم و دانش اُنکی شعر فہمی کے مقر تھے میر خسرو
سے منقول ہے کہ میں نے جودت طبع اور دریافت معنی دقیق اور سخن شناسی اور یادداشت اشعار متقدمین اور متاخرین
میں کسی کو مثل محمد سلطان کے کم دیکھا ہے ایک بیاض رکھتا تھا کہ تخمیناً بیس ہزار بیت بسلیقۂ عالی منتخب متقدمین سے انتخاب
کرکے بخط خوب لکھے تھے امیر خسرو اور خواجہ حسن ان اشعار پسندیدہ سے محظوظ ہوے اور اسکی شعر فہمی اور ادراک بلند کے مداح
اور ثنا خوان ہوے اور اُسکی شہادت کے بعد سلطان غیاث الدین بلبن نے وہ بیاض امیر علی جامدار کو عنایت فرمائی اسکے بعد میر
خسرو کو پہونچی اور تمام صاحب طبعان نے اس بیاض کو دیکھکر اشعار منتخب اُسکے اپنی بیاضوں میں تحریر فرمائے اور شاہزادہ نوجوان
کے فوت سے تاسف کرتے تھے اور اسوقت کہ محمد سلطان ملتان میں اقامت رکھتا تھا شیخ عثمان ترمذی جو بزرگان
وقت سے تھا وارد ہوا شاہزادہ نے تواضع بافراط کرکے نذر اور ہدیہ گذرانا اور سعی بہت کی کہ ملتان میں اسکے واسطے ایک خانقاہ

تیار کرے اور قریہ وقف فرما وے شیخ نے قبول نہ کیا اور رخصت ہوکر منزل مقصود کیطرف راہی ہوا ایک اور شیخ عثمان اور شیخ صدر الدین ابن شیخ بہاء الدین زکریا شاہزادہ کی مجلس مین تشریف رکھتے تھے اشعار عربی انکے سماعت کرکے تمام درویش جو اُس مجمع مین شریک تھے وجد مین آکر رقص کرنے لگے اور شاہزادہ محمد سلطان خان شہید روبرو اُنکے دست بستہ ایستادہ ہوکر زار زار روتا تھا اور جو احیاناً کوئی شخص اسکی مجلس مین کوئی شعر شعراے متقدمین سے پڑھتا کہ شامل وعظ و نصیحت کے ہوتا مصالح دنیوی کو ترک کرکے گوش بآواز ہوکر رقت کرتا اور دلیل اسکی وفور دانش اور بینش پر یہی کافی ہے کہ جن دنون خطہ ملتان کو اپنے قدوم کی برکات سے رشک گلستان ارم کیا تھا دو مرتبہ اپنے مقربون کو مع تحف و اموال فراوان شیراز مین شیخ مصلح الدین سعدی کے پاس بھیجکر التماس قدوم میمنت لزوم کی فرمائی اور چاہا کہ ملتان مین اُنکے واسطے ایک خانقاہ تیار کرے اور قریہ وقف فرماوے جو کہ شیخ پیر اور ناتوان ہوا تھا دونون مرتبہ عذر خواہ ہوا اور ہر بار سفینہ یعنی بیاض اپنے شعرونکی غزلیات وغیرہ سے اپنے خط سے اُسکے واسطے بھیجکر امیر خسرو کی سفارش کا ضمیمہ کیا شاہزادہ محمد سلطان خان شہید ہر سال ملتان سے اپنے والد بزرگوار کی خدمت مین آتا اور تحف و ہدایہ گذرانکر چند روز کے بعد مراجعت کرتا اور اُن سنوات مین سلطان غیاث الدین بلبن نے اپنے چھوٹے فرزند بغراخان کو جو ناصر الدین خطاب رکھتا تھا سمانا اور سنام مین اُنکی جاگیر مقرر کرکے اسطرف روانہ کیا اور چند نصیحتین بھی ارشاد فرمائی تھین وہ یہ ہین کہ وہان جاتے ہی اپنے لشکر قدیم کا مواجب اضافہ کرے اور جسقدر کہ لشکر جدید درکار ہو نگاہ رکھے اور مغل کے آنے سے خبردار اور ہوشیار رہے اور امور ملکی کی پرداخت مین دانایان محرم سے مشورہ کرے اور جو کسی امر کی پرداخت مین کسی طور کا اشکال اور اضطراب ظہور مین آوے حقیقت اُسکی مجھے لکھ بھیجے اور جدا کرے پھر جو امر نافذ ہووے عمل مین لاوے اور مے نوشی سے منع کرکے فرمایا اگر آیندہ شراب خواری کریگا مین تجھے اس جاگیر سے معزول کردونگا اور دوسری جاگیر اُسکے عوض مین نہ دونگا اور میری نظر مین ہمیشہ خوار اور ذلیل رہیگا بغراخان نے اپنے والد ماجد کے نصائح کو گوش ہوش مین جگہ دیکر نیک چلنی اور راست روی کو اپنا شعار کرکے ترک مالایعنی کیا اور ایسا مقرر ہوا کہ جو مغل ہندوستان مین آوے محمد سلطان ملتان سے اور بغراخان سمانہ اور ملک بار بیگ برلاس دہلی سے تمام اتفاق کرکے آپس مین تا کہ اسوقت قصبہ سلطانپور اُسکے قریب واقع ہوا جاویں اور مغل کا شر دفع کرکے مع الخیر مراجعت کرین پھر اُسکے بعد کہ مہمات مملکت نے استقامت قبول کی اور کام حسب دلخواہ انجام ہوئے قضیہ طغرل جو غلامان ترک سلطان غیاث الدین بلبن سے تھا اور حکومت لکھنوتی رکھتا تھا واقع ہوا تفصیل احوال اُسکا یون ہے کہ سنہ چھ سو اٹھتر ہجری مین طغرل کہ سخاوت اور شجاعت اور چستی و چالاکی مین انفرادیت رکھتا تھا لکھنوتی سے واجنگر کیطرف فوج کش ہوا اور وہان کے راجہ کو ہزیمت دیکر فیل اور مال وافر لایا چونکہ سلطان ضعیفی سے ناتوان ہوگیا تھا اور اُسکے فرزند مغلون کے مقابلہ مین مشغول تھے سلطنت لکھنوتی کے خیال مین پڑا ان فیلون اور غنائم سے سلطان کے واسطے حصہ نہ بھیجا اسی عرصہ مین سلطان دہلی مین بیمار رہا اور قریب ایک مہینے کے مجلس سے برآمد نہ ہوا اور ازبسکہ ضعیف کے سبب سے اُسکی خبر فوت مملکت مین منتشر ہوئی طغرل ایک مرتبہ پوست سے برآیا اور جمعیت کثیر بہم پہنچائی اور اپنا خطاب سلطان مغیث الدین رکھکر چتر سرخ سر پر رکھکر اس ملک کا خطبہ اپنے نام پڑھوایا اور اس عرصہ مین فرامین بادشاہی مشتمل شفا و صحت مزاج اقدس پہنچے طغرل نے بحکم المشروع ملزوم اپنے کیے ہوے سے پشیمان ہوکر مخالفت مین اصرار کیا اور سلطان غیاث الدین نے اُسپر مطلع ہوکر ملک الپتگین موے دراز کو کہ خطاب امین خان رکھتا تھا اور حاکم اودھ تھا لشکر کا سپہسالار کیا اور صاحب لکھنوتی کرکے مع امراے دیگر مثل تمر خان شمسی اور ملک تاج الدین خان اور جمال الدین قندھاری کو طغرل کی سزا دہی کے واسطے روانہ کیا جب ملک امین خان مع لشکر ہمراہی اپنے سرو سے گذر کر لکھنوتی کیطرف روانہ ہوا اور طغرل کے مقابل آیا امرا اور سپاہیون نے

طغرل کی زر افشانی سے امین خان کی ترک رفاقت کرکے طغرل سے جا ملے اور اُسکی رعایت سے متمول ہو کر جان نثاری پر آمادہ ہوئے
اس سبب سے طغرل نے امین خان کو محاربہ کے بعد منہزم کیا سلطان اس خبر وحشت اثر کے سننے سے پریشان ہوا اور اپنا ہاتھ دانتوں سے
کاٹا اور امین خان کو دروازہ دولت پر لا کر پھانسی دلوائی اور ملک ترمتی ترک کو مع لشکر بسیار طغرل کے دفع کیواسطے تعین فرمایا اور طغرل اس
لشکر کو بھی شکست دیکر غنیمت وافر اپنے قبضہ میں لایا بیت بہ تیرہ بے نہال آن شیر مست ﴿ دوبارہ سپاہ عدو را شکست ﴾ سلطان
یہ خبر کلفت اثر سنکر نہایت محزون اور مغموم ہوا اور ہمت عالی اور عزم ملوکانہ سے خود چلنے پر تیار ہوا اور حکم دیا کہ بہت سی کشتیاں جون
اور گنگ میں موجود رہیں اور خود برسم شکار سنام اور سمانہ کیطرف باہر آیا ملک سراج لیسر جامدار کو سمانہ کی نیابت سپرد فرمائی اور بغرا خان
کو مع خاصہ لیا اور سمانہ سے پلٹ کر دوآبے کے درمیان آیا اور ملک فخر الدین کوتوال کو نیابتہ دہلی میں چھوڑا اور گنگ سے عبور کیا اور بسبب
اس سیاست کے کہ رکھتا تھا برسات کا بھی ملاحظہ نہ کیا ساتھ کوچ متواتر کے لکھنوتی کیطرف نہضت فرمائی چو سلطان کو کثرت باران اور
صعوبت راہ کے سبب توقف ہوا طغرل نے فرصت پاکر اپنے لشکر کو مستعد کیا اور مع مال و اسباب جمعیت لیکر جاج نگر کیطرف اس سبب سے
راہی ہوا کہ اُسے تصرف میں لا کر چند عرصہ وہاں قیام کرے اور جس دم سلطان دہلی کو معاودت فرماوے پھر لکھنوتی میں آوے
لیکن جس وقت سلطان لکھنوتی میں داخل ہوا چند روز توقف کرکے سالار حسام الدین وکیل اور بار بیگ برلاس کو جو مؤلف تاریخ فیروزشاہی
کا جد تھا لکھنوتی کے ضبط کیواسطے مقرر کرکے خود طغرل خان کے تعاقب میں جاج نگر کی سمت روانہ ہوا اور جس وقت کہ سنار گانو کے حدود میں پہنچا
بھوج راے جو وہانکا ضابطہ تھا سلطان کی خدمت میں حاضر ہو کر ہوا خواہوں کے سلک میں منتظم ہوا اور عہد اسکا کیا کہ جو طغرل دریا کیراہ سے
بھاگنے کا ارادہ کریگا میں اُسے دریا سے عبور نہ کرنے دونگا پھر سلطان بہ تعجیل تمام وہاں سے عبور کرکے جب چند منزل گیا طغرل کی خبر منقطع ہوئی
کوئی شخص اسکا پتا نہ دیتا تھا اسواسطے سلطان نے ملک بار بیگ برلاس کو فرمایا کہ تو سات ہزار سوار جرار اور منتخب ہمراہ لیکر دس بارہ کوس آگے
جاوے ہر چند ترک حکم کے موافق آگے جاتے تھے اور طغرل کی جستجو کرتے تھے مگر نشان و اثر اسکا نپاتے تھے ایکروز مقدمہ لشکر ملک محمد شیر انداز حاکم
کول اور اُسکا بھائی ملک مقدر کہ ساتھ طغرل کشی کے اشتہار پایا تھا چالیس سوار سے بطریق زبان گیری آگے جاتے تھے ناگاہ چند بقال
صحرا میں نمودار ہوئے انھیں گرفتار کرکے تحقیق راہ اور طغرل کے سراغ کیواسطے دھمکایا انھوں نے انکار کیا جب انمیں سے ایک
کی گردن ماری باقی فریاد برلائے اور بولے اگر تمھارا مقصود متاع و اسباب ہے جو کچھ ہمارے پاس ہے لیکر جان کی امان دو ملک محمد شیر انداز
نے کہا ہم طغرل کا سراغ چاہتے ہیں اسکے سوا ہمیں کچھ غرض نہیں اگر تم اس امر میں ہادی و دلیل ہو جان و مال سلامت پاؤ ورنہ جو کچھ
دیکھو گے آپسے دیکھو گے یہ سنکر بقال ہراسان ہوئے اور باتفاق بولے کہ ہم غلہ طغرل کے اُردو میں لیگئے تھے اور بالفعل ہم وہاں سے
آتے ہیں اور یہاں سے طغرل تک آدھے فرسنگ سے راہ زیادہ نہیں ہے آج مقام کیا ہے کل کوچ کرکے جاج نگر میں داخل ہوگا ملک محمد شیر انداز نے بقالوں
ساتھ دو سوار ہمراہ کرکے بار بیگ برلاس کے روبرو بھیجکر پیغام دیا کہ حقیقت حال بقالوں سے دریافت کرکے بہ تعجیل تمام تاخت کریں
مبادا طغرل کوچ کرکے ولایت جاج نگر میں کہ مملکت بیگانہ ہے داخل ہوجائے اور وہانکے آدمیوں سے اعانت کرکے جنگل میں پوشیدہ ہوئے
یہ کہکر خود مع سواران ترک ایک پشتہ بلند پر چڑھکر دیکھا کہ طغرل کی بارگاہ ایستادہ ہے اور اُسکا لشکر غفلت تمام سے آرام میں ہے اور
ہاتھی گھوڑے چرنے میں مشغول ہیں فرصت غنیمت جانکر تیزی سے طغرل کی بارگاہ کیطرف متوجہ ہوا لوگوں نے یہ گمان کیا کہ یہ بھی طغرل
کے متعلقوں میں سے ہیں جب قریب پہنچے تلواریں میان سے کھینچیں جو شخص دوچار ہوا مارا اور جوش و خروش میں آکر یہ آواز پکارا کہ دولت
سلطان غیاث الدین بلبن کی ہو طغرل اس خیال سے کہ سلطان آپہنچا سراسیمہ ہو کر طہارت خانہ سے برآمد ہوا اور ننگے گھوڑے پر سوار ہوا اور
حالت اضطراب سے اپنے بار و بنہ میں آیا اور چاہا کہ اپنے کو اُس پانی میں جو لشکر کے قریب تھا ڈالکر عبور کرلے اور پھر بالطمینان تمام جاج نگر کیطرف روانہ ہو

اتفاقاً طغرل کے غائب ہونے سے امرا اور سپاہ اسکے متفرق اور پریشان ہوئے ہر ایک ہر سمت مفرور ہوا ملک مقدر کہ طغرل کا قتل اسکے مقدر رہوا تھا شیر کی طرح طغرل کے تعاقب مین دوڑا اور آب کے کنارہ پر اس سے دوچار ہوا فوراً تیر شکاری اسکے پہلو پر مارکر وہ پشت اسپ سے زمین پر آیا یہ بھی گھوڑے سے اترکر بیک اجل کیطرح اسکے سینہ پر سوار ہوا اور سر اسکا تن نازنین سے جدا کیا چونکہ لوگ اسکی تلاش مین متردد تھے اسواسطے اسکا سر پانی کے کنارے پوشیدہ کیا اور اسکی لاش پانی مین پھینکدی اور اپنا لباس اتار کر اسکے دھونے مین مشغول ہوا اس عرصہ مین طغرل کے لوگ پہونچے اور خداوند عالم کا آوازہ بلند کرکے طغرل کو ڈھونڈھنے لگے جیسا بابا فغانی نظم کیا ہے تیر زد بر جگر + زود آمد از اسپ بسر بریدہ سر + چو شد طغرل آنجا بغفلت تلف + برآمد یکے شور از ہر طرف + شکستند یاران طغرل تمام + ہم از بے سرے جملہ گشتند رام + اس عرصہ مین ملک یار بیگ برلاس پہونچا اور ملک مقدر نے آگے بڑھکر فتح کی خوشخبری پہونچائی ملک یار بیگ برلاس نے اسکی تحسین و آفرین کی طغرل کا سر فتح نامہ کے ساتھ سلطان کی خدمت مین ارسال کیا دوسرے دن خود مع غنائم اور اسیران لشکر طغرل ملازمت مین پہونچکر فتح کا مفصل حال عرض کیا سلطان ملک محمد شیر انداز اور اسکے بھائی پر غضبناک ہوا اور فرمایا کہ تمنے خطا کی تھی میرے اقبال و دولت نے اپنا کام کیا جو خیریت شامل حال ہوئی پھر سلطان نے انھین نوازا اور ملک یار بیگ برلاس اور ملک محمد شیر انداز کو رتبہ عالی بخشا اور ملک مقدر کو طغرل کش موسوم کرکے مسند امارت پر متمکن کیا اور حکم دیا کہ آج سے اس متمرد کو طغرل الحرام کہین جیسا کہ طغرل غزنوی کو طغرل کافر نعمت کہتے ہین اسکے بعد لکھنوتی مین آکر ہنگامہ سیاست کا گرم کیا اور حکم دیا کہ دونون طرف راستہ بازار شہر مین سولیان نصب کردین اور طغرل کے اعوان و انصار جو دستگیر ہوئے تھے سبکو دار پر کھینچوایا اور انکی عورتون اور فرزندون کو جہان پاتے تھے شہر لکھنوتی مین بسیاست خیر ملکر قتل کرتے تھے اور اس زمانے تک کسی شاہ دہلی نے مردم مجرم کی عورتون کو نہ قتل کیا تھا کہتے ہین کہ قلندر کہ جسے شاہ قلندر کہتے ہین خدمت طغرل مین نہایت عزت رکھتا تھا اسکو دستیاب کے تین من طلا کہ طغرل نے آلات قلندری بنانے کیواسطے اسکو دیا تھا چھین لیا اور چو فلک بے مہر قلندر صاحب جاہ کو نہ دیکھ سکا سلطان نے اسے مع اور چند قلندرون کے قتل کیا اور پھر لشکریان طغرل کو حکم کیا کہ دہلی مین لیجاکر سیاست مین پہونچا دین اور اقلیم لکھنوتی اپنے فرزند بغرا خان کو عنایت فرمایا اور فیل اور خزانہ کے سوا جو شہ طغرل سے دستیاب ہوئی تھی اسے ارزانی کیا چتر اسکے سر پر کھینچا خطبہ اور سکہ اس ولایت کا اسکے نام کیا اور رخصت کے وقت اسے چند نصائح کین اول یہ کہ حاکم لکھنوتی کو ساتھ بادشاہ دہلی کے خواہ اپنا خواہ بیگانہ ہو جنگ اور بغاوت کرنا لائق نہین ہے اور جو بادشاہ دہلی قصد لکھنوتی کرے حاکم لکھنوتی کو لازم ہے کہ انحراف قبول کرکے جا بجائے دور دست مین جاوے اور جب شاہ دہلی مراجعت کرے پھر لکھنوتی مین داخل ہووے اور اپنا کام سنوارے دوسرے یہ کہ خراج لینے مین رعایا سے میانہ روی کو کام فرماوے نہ اسقدر لیوے کہ متمرد ستائے ہووین اور نہ اسقدر کہ عاجز اور زبون ہون اور لشکر کو اسقدر مواجب دے کہ انھین سال بسال کفایت کرے اور معیشت کے سبب سے عسرت نہ کھینچین تیسرے یہ کہ امور ملکی کے پرداخت مین بے مشورے رائے اسکے مخلص اور خیرخواہون کے ابتدا نکرے نظم نصد شمشیر زن رائے تو ہی بہ + ز صد افسر کلاہی خسروی بہ + برائے لشکرے بشکند پشت + بشمشیرے یکے تا دہ توان کشت + اور اجرائے احکام مین ہواپرستی سے پرہیز کرے اپنے نفس کے واسطے خلاف حق نکرے چوتھے یہ کہ رفاہ احوال حشم کہ لازمہ جہانداری کا ہے غافل نرہے اور دلجوئی انکے دلکی ضروریات سے شمار کرکے تغافل و سستی کو انکے مقدمہ مین کار نفرماوے اور جو کوئی تجھے انکی تحریص کرکے آمادہ کرے اسے اپنا دشمن جانکر اسکے قول کی سماعت نکرنا پانچوین وہ کہ البتہ اپنے تئین پناہ مین اس شخص کی جو کہ دنیا سے روگردان ہو کر حق کیطرف متوجہ ہوا ہو لاوے بیت حمایت از کہن دانائے درویش + ز صد سد سکندر پی توقش بیش + سلطان نے اپنے فرزند کے کان نصائح سے گرانبار کرکے رخصت فرمایا اور خود کوچ متواتر سے ہم کرتا ہوا تین مہینے مین

دہلی پہونچا ملک فخرالدین کوتوال کو جو غیبت مین اسکی کارنمایان ظہور مین پہونچائے تھے بہت سرفراز کیا اور وہ قبا کہ آپ جسم مبارک
مین پہنے تھا اُتار کر اسے دی اور ثانی اثنین اپنا کیا اور ارباب استحقاق کو بھی خوشدل کر کے علما اور درویشونکے مکانونپر گیا اور فتوح
اور نذور گذرانکر انکی تعظیم مین کوشش کی اور قیدیونکو جو مال کے مطالبہ کے سبب سے محبوس تھے رہا کیا اور زر بقایاے رعایا جو دفتر
مین تھا معاف فرمایا اسکے بعد یہ حکم نافذ کیا کہ دہلی کے بازارون مین سولیان نصب کرو اور بقیۃ السیف اسیران لشکر طغرل کو جو دہلی سے
لکھنوتی مین جاکر اُسکے شریک ہوئے تھے انکو دارون پر کھینچو جب یہ خبر شہر مین مشتہر ہوئی اہل شہر اسواسطے کہ ان مین اکثر اسیر انکے عزیز و
اقارب تھے مغموم اور محزون ہوئے اور مضطرب الحال ہوکر گریہ وزاری شروع کی قاضی لشکر کا جو پرہیزگاران زمانہ سے تھا بادشاہ کے پاس
گیا پہلے کلمات رقت آمیز سے بادشاہ کا دل موم کیطرح نرم کیا اسکے بعد جماعت گنہگاران کے بارہ مین سفارش کی اور بادشاہ نے سمع
قبول سے اصغا کر کے قلم عفو انکے جرائم پر کھینچا اور بڑا بیٹا اسکا سلطان محمد شہید خبر مراجعت پدر والا گہر سنکر با تحف و نفائس بسیار ملتان
سے دہلی مین آیا بادشاہ اسکے آنے سے نہایت محظوظ اور خوشحال ہوا انواع شفقت اور مہربانی ظہور مین پہونچائی اور تین چار مہینے
وقت بوقت آپس مین بکر صحبت اور ملاقات کو غنیمت جانتے تھے اور ایک لحظہ آپس سے جدا نہوتے تھے لیکن جب خبر تاخت و تاراج
مغل سمع مبارک مین پہونچی ناچار فراق پسر دلپذیر پر رکھکر ملتانکی طرف رخصت فرمایا اور وداع کیوقت طلب کر کے فرمایا میری تمام
عمر امور ملکی اور بادشاہی مین گذری اور مجھے اکثر تجربے حاصل ہوئے اس سے چاہتا ہون کہ مین تجھے چند نصائح کہ لازمہ جہانداری ہین
بیان کرون کہ میرے بعد بکار آوین اول یہ کہ جب تو تخت بادشاہی پر جلوس کرے امر جہانداری کو فی الحقیقت خلافت خدا سمجھکر دل
مین اندک اور سہل نہ سمجھنا اور اس امر کی عزت کہ نہایت بزرگ ہے ساتھ ارتکاب قبائح اعمال اور رذائل اوصاف کے مبدل نکرے اور مردم
رذائل اور لئام کو اس کام مین شریک اپنا نکرے فرد سفلہ طینت را رہ مدہ بساحت قرب * لئام را نتوان منصب کرامت داد
دوسرے یہ کہ قہر اور سطوت اپنے کو اپنے محل مین جلا کر اپنے اغراض نفسانی سے پرہیز کرے اور اسکے سوا کوئی کام نکرے اور خزانے اور
دفینے جو عطاے بزرگ الٰہی سے ہین مرضیات حق اور رفاہیت خلق مین صرف فرماوے اور اعدائے دین اور ظلمہ کو ہر وقت خوار
اور ذلیل رکھے تیسرے وہ کہ افعال عمال سے اور احوال ولایت و عمال اپنے سے ہر آن باخبر رہے اور تخصیص ساتھ محاسن افعال اور فضائل
اخلاق کے تحریض فرماوے چوتھے یہ کہ قضات متقی اور حکام متدین خلائق پر نصب فرماوے تا کہ رواج دین اور رونق عدل خلائق کے درمیان
ظاہر اور باہر ہووے پانچوین یہ کہ ملاہی اور مناہی لوازم حشمت اور عظمت بادشاہی کی روا نہین رکھے کوئی وقت اوقات سے مطالبہ
اور سائر لا یعنی کی اشتغال نکرے بیت لوازم حشمت را بجز صیانت کن * کہ ہزل با ہمہ کس کم کند مہابت را چھٹے یہ کہ مردم صاحب ہمت
نیک اندیش اور شائستہ تربیت کو ساتھ اکرام اور انعام کے بیشبہ نگاہداشت خاطر مین سہولت نکرے اور مردم صاحب جنس
وخردمند کی تربیت مین کسب ترقی اور رواج کار مملکت بہتری کرے اور لئیمون اور خدا ناترسون سے چشم وفا نرکھے اصلاح
ملک اور دین کے دور ہونے اور بیگانہ ہونے اس گروہ کے جانتے شعر گوہر نیکی از عقدہ مریز * آنکہ بدگوہر است از وے پرہیز بلکہ
با کسے وفا نکند * اصل بد از خطا خطا نکند * ساتوین یہ کہ ہمت وشاہی آپس مین لازم و ملزوم ہین اور عقلا و حکما نے ان دونون کو
برادران توام سے نسبت دیکر فرمایا ہے کہ ہمت ایسی بادشاہ کو چاہیے کہ بادشاہ ہمتون کا ہووے کسواسطے اگر ہمت بادشاہ کی مثل ہمت
دوسرون کے ہووے درمیان اسکے اور تمام خلقت کے کچھ فرق نہوا اور بادشاہی ساتھ بے ہمتی کے مستحکم نہووے آٹھوین یہ کہ جس
کسی کو بزرگ کرے تھوڑی لغزش مین جو اس سے صادر ہووے خاک ذلت مین نہ ڈالے اور مردم مخلص اور ہواخواہ کو بے ضرورت
مصلحت ملکی نہ آزار دے اور دوستون کو دشمن نبناوے بیت ہر سرے را کہ خود برافرازی * نتوانی زپا فگند ازسی * اور نوین

کسی کو حسب ضرورت ملک و دین کے عقوبت کرے جگہ صلح اور ملاپ کی نگاہ رکھ اور اشراف کی ایذا رسانی میں جلدی نکر کہ ختم بیحرمتی کا جلد العیاذ نہیں قبول کرنا اور ترک اسکا دشوار ہوتا ہے تو بین یہ کہ سخن چین کا سماعت نکرے اور راہ انکے آمد و شد کی بند اور مفتوح نفرمائے اسلیے کہ مطیعان حضرت اور مخلصان دولت ہراس میں ہوویں اور خللہائے عظیم امور مملکت میں ظاہر ہوویں اور جبتک تو جانے کہ یہ کام بر آمد ہونے والا ہے اسے شروع نکر کہ ناتمام چھوڑنا لائق حال شاہون کے نہو بیت تا نہ کہی جائے قدم استوار ہ پا منہ در طلب ہیچ کارے دستوین وہ کہ بے مشورہ عقلا کسی کام کی عزیمت نفرماوے اور جو مہم کہ دوسرے سے ہو سکے خود اسکی مباشرت سے اجتناب کرے اور سرجملہ امور جہانبانی کے باخبر ہونے سے نیک و بدخلق کی جانے اور معاملات میں میانہ روی کو کام فرماوے اور سیاست قہر سے تفرقہ عوام برپا ہوتا ہے اور سستی اور سہل گیری سے متمردون کو طغیان اور تمرد میں پڑتا ہے اور تمام وقت اپنی محافظت میں کہ شامل صلاح عام ہے مبالغہ کر اور درگاہ کو جاہ و شان اور پاسبانان مخلص اور معتمد سے معمور رکھ اور اپنے بھائی کے حق میں مہربان رہ اور بات کسی کی اسکے حق میں نہ سن اور اُسے اپنا بازو تصور کر اور جاگیر اسکے ساتھ اسکی مقرر رکھ پھر بادشاہ دین پناہ نے یہ تمام نصائح سودمند اپنے فرزند دلبند کے روبرو یاد فرمائیں اور امارت بادشاہی دیکر اُسے ملتان کی طرف رخصت فرمایا اور سلطان محمد خان شہید نے وہان جاتے ہی ایک جماعت کثیر مغل سے جو ہند کی سرحدون پر تھی تیغ بیدریغ سے اُسے مقتول فرمایا اور اپنی مملکت انکے تصرف سے لایا اور جب تختگاہ ایران نے بقدوم ارغون خان بن اباق خان بن ہلاکو خان کے زینت پائی تیمور خان کہ امرائے عظیم الشان چنگیزی تھا اور ہرات و قندھار و بلخ و بدخشان و غزنین و غور و بامیان وغیرہ علاقہ اس سے رکھتا تھا واسطے تاخت و تاراج اور انتقام بعضے خویشوں اور ہمقوموں اسکے سے کہ سنوات سابق میں بجنگ محمد سلطان خان شہید کے ہلاک ہوئے تھے بیس ہزار سوار مغل سے لاہور اور دیپالپور میں در آیا اور اس ملک کو تاخت و تاراج کرکے ملتان کیطرف متوجہ ہوا سلطان محمد خان نے انکے قریب پہونچنے سے آگاہی پائی چاشت کیوقت ملتان سے کوچ کرکے دوپہر کو آب لاہور کے ساحل کو جو نواح ملتان میں واقع ہے مصاف کیواسطے اختیار کیا اور تیمور خان جو دریا کے اسطرف وارد ہوا تھا عبور کرکے میمنہ اور میسرہ اور قلب و جناح آراستہ کرکے جنگ میں مشغول ہوا اور حرب شدید کے بعد چند سرداران قتل ہوئے اور تیمور خان منہزم ہوا اور امرائے ہند نے لوازم احتیاط ہاتھ سے دیکر مفرورون کا پیچھا کیا بادشاہ محمد خان شہید اہل رسیدہ نے جو نماز ظہر ادا نہ کی تھی تعجیل کرکے دریا کے کنارہ ایک کولاب بزرگ پر پانسو غازیون سے وارد ہو کر ادائے صلوٰۃ میں مشغول ہوا اس درمیان میں ایک امرائے مغل نے کہ ہمراہ اسکے دو ہزار آدمی کمین میں تھے وہان پہونچکر فرصت غنیمت جانی اور متوجہ مقابلہ ہوا محمد سلطان اپنے یارون سے سوار ہوا باوصف اسکے کہ گھوڑے اور آدمی خستہ تھے جہالت سے عازم قتال ہوا اور کئی بار حملہ کرکے بہت مغلون سے قتیل و پسپا کیے قریب تھا کہ مظفر و کامیاب ہو کہ ناگاہ ایک تیر شست قضا سے چھوٹ کر تقلی شاہزادہ پر آیا اسکے مرغ روح نے قفس جسمانی سے پھڑک کر رہائی پائی اور روضہ اقدس کیطرف پرواز کر گیا اور مغلون نے اکثر اُنمین سے آدمی مارے اور اسباب اور سارو براق لکالیکر سپاہ ہند کے اجتماع کے خوف سے بھاگ گئے چنانچہ امیر خسرو اُس معرکہ میں حاضر تھا قتل کے نیچے ستم میں اسیر ہوا ساتھ اسطرح کے جو خضر خانی اور دیولدی رانی میں مسطور ہے رہائی پائی اور دہلی کیطرف روانہ ہوا اور جب خبر شہادت سلطان محمد خان شہید کی بادشاہ غیاث الدین بلبن کو پہونچی نہایت محزون اور ملول ہوا اور لباس ماتمی پہنا اور چند روز تعزیت رکھی پھر کیخسرو پسر سلطان محمد خان شہید کو کہ جوان نوخاستہ تھا قائم مقام پدر کیا اور چتر و امارت بادشاہی دیکر ملتان کی سمت روانہ فرمایا اور کیخسرو ملتان میں پہونچکر سنت پدر کا پیرو ہوا اور استقامت کرکے لطف و احسان کا مرہم سپاہ اور رعیت کے زخم پر رکھا اور سرحد کی محافظت میں کمال سعی و کوشش کی لیکن بادشاہ غیاث الدین بلبن کہ عمر اسکی اسی سال کی ہوئی تھی اپنے فرزند نوجوان کے غم میں شکستہ دل اور خمیدہ پشت ہوا

اگرچہ ظاہر لوگون کے دکھلانے کو کہتا تھا کہ مین تن رضائے قضا مین دیکر سلطان محمد خان شہید کے قتل ہونے سے محزون اور ملول نہین ہون لیکن اُسکو بے اختیار ہوکر زار زار روتا تھا اور آہ و نالہ کھینچکر بزبان حال کہتا تھا نظم گلبن ریختہ گابر گ خندان ٭ چرا برمن نگردد باغ زندان ٭ پریدہ از چمن کبک بہاری ٭ چرا چون ابر نگرید چشم بزاری ٭ فرو مردہ چراغ عالم افروز ٭ چرا روزم نگردد شب بدین روز ٭ جو روز بروز علامت ضعف اور ناتوانی کی اُسپر ظاہر ہوتی تھی اور سپاہ غم و غصہ ملکت وجود اُسکے کو پامال جفا کرتی تھی کسیکو بغرا خان کی طلب کے واسطے لکھنوتی بھیجا ابھی بغرا خان اثناء راہ مین تھا کہ ضعف منجر بہ بیماری ہو کر صاحب فراش ہوا اور بغرا خان یہ خبر سنکر بعجلت تمام دہلی مین پہونچا اور اپنے بڑے بھائی کے مراسم تعزیت بجا لا کر باپ کی تشفی خاطر مین کوشش کی بادشاہ نے فرمایا کہ تیرے بڑے بھائی کے فراق نے مجھے رنجور اور ضعیف کیا ہے اور دیکھتا ہون کہ ارتحال کا وقت قریب پہونچا ہے اسوقت مین تیری جدائی کہ مین تیرے سوا کوئی وارث نہین رکھتا مصلحت سے دور ہے تیرا فرزند کیقباد اور تیرے بھائی کا بیٹا کیخسرو صغر سن ہین اور دنیا کے تجربون سے بیگانہ ہین اگر ملک اُنکے قبضہ مین پڑے غلبہ جوانی اور ہوا پرستی سے اُسکی محافظت سے بری الذمہ ہو سکینگے اور جو شخص کہ تخت دہلی پر بیٹھے تجھے اطاعت اُسکی لازم ہے اور جو تو تخت دہلی پر متمکن ہووے حاکم لکھنوتی مطیع و فرمانبردار تیرا ہوگا پس تجھے چاہیے کہ مجھے غنیمت سمجھے جدائی نکرے بغرا خان اپنے باپ کی اطاعت واجب جانکر خدمت مین حاضر تھا لیکن جسوقت کہ اثر صحت کا بشرہ پدر مین مشاہدہ کیا اُسکے مرنے سے مایوس ہوا بادشاہ کے بے اذن شکار کے بہانہ سے بسبیل عجلت لکھنوتی کیطرف متوجہ ہوا سچ ہے دنیا مین اولاد سے زیادہ کوئی دشمن سخت نہین باپکے فقد و غنا مین اُنکی خصومت یکسان ہے بادشاہ غیاث الدین بلبن کو یہ امر مرگ سلطان محمد خان شہید سے بھی زیادہ شاق اور دشوار گذرا اور رو گردانی کی شدت سے مضمحل اور شکستہ تر ہوا اور بغرا خان ابھی لکھنوتی نہ پہونچا تھا کہ مرض قدیم نے عود کیا اور اُسکو یقین ہوا کہ اس عارضہ سے جانبری نہین ہے پھر اُسیوقت ایلچی کیخسرو کی طلب کیواسطے ملتان کی طرف روانہ کیا اور ولیعہدی اُسکے سپرد کی اور جب دریافت کیا کہ عمر عزیز نزدیک ہے کہ وداع کرے ملک فخر الدین کوتوال اور وزیر اور وکیل کو اپنے روبرو بلا کر فرمایا کہ مین بغرا خان سے ہمیشہ آزردہ خاطر تھا اور سلطان محمد خان شہید سے راضی اور شاکر تھا اسواسطے کہ سلطان محمد خان شہید از روے اخلاص حلقہ میری اطاعت کا اپنے زیب گوش رکھتا تھا اور میرے حکم سے کبھی تجاوز نکرتا تھا بخلاف بغرا خان اکثر اوقات میرے کہنے پر کاربند نہوتا تھا اور جو عمل بھی کرتا تھا تو میرے ترس و خوف سے نہ خواہش طبیعت اور صمیم قلب سے نہین اور مین نے واسطے ضرورت اور شفقت پدری کے اُسے لکھنوتی سے طلب کرکے ولیعہد کیا تھا اب اس سے کہ یہ بے اندامی ظہور مین آئی اب مین اُسکے اعمال سے نہایت رنجیدہ خاطر ہوا ہون چاہیے میرے بعد کیخسرو کو تخت دہلی پر بٹھاؤ اور کیقباد کو کہ بیٹا بغرا خان کا ہے لکھنوتی مین اُسکے باپ کے پاس بھیجدو کوتوال اور تمام اعیان سلطنت نے یہ وصیت قبول کی اور سر فرمانبرداری کا زمین پر رکھا لیکن جب سلطان غیاث الدین بلبن تیسرے دن آخر شہور سنہ ۶۸۵ چھسو پچاسی ہجری مین اس جہان پرشور و شین سے سفری ہوا اور پیکر خاکی اُسکے دار الامان مین مدفون ہوا ملک فخر الدین کوتوال نے کہ ساتھ سلطان محمد خان شہید کے صفائی نرکھتا تھا مردم معتبر سے اتفاق کرکے کہا کہ کیخسرو بہت تند خو ہے اگر اُسے تخت پادشاہی پر جلوس میسر ہوگا اپنے دست غضب سے بہت کم آدمی زندہ چھوڑیگا سبکی صلاح اور ملک کی فلاح اسمین ہے کہ کیقباد کو جو لڑکا نہایت حلیم اور بردبار ہے اور بادشاہ کی فیض ملازمت اور ظل عاطفت مین تربیت پاکر بزرگ ہوا ہے اُسے تخت شاہی پر بٹھائین تاکہ مردم امین رہین بیچارون کو یہ خبر نہ تھی کہ وجود اُسکا لاکھ فساد کا باعث ہوگا پھر کیقباد کو صاحب تاج و تخت کرکے کیخسرو کو ملتان روانہ کیا اور عہد سعادت مہد بادشاہ غیاث الدین بلبن کا خیر الاعصار تھا اسواسطے کہ اُسکے عہد مین مشائخ عظیم الشان جمع ہوے تھے ایک شیخ فرید الدین مسعود شکر گنج اور دوسرے شیخ الشیوخ شیخ بہاء الدین زکریا

اور فرزند انکے شیخ صدر الدین اور دوسرے شیخ بدر الدین غزنوی خلیفہ خواجہ قطب الدین بختیار کاکی اور دوسرے شہید ہوئے الغرض توفیق ایزدی سے جتنے حالات ملک بیان سے تحریر ہوئے سلطان غیاث الدین بلبن نے بائیس برس بغرہ اقبال خوب تیکنامی سے حکومت کی پھر سرائے فانی سے کوچ کیا دار البقا کی راہ لی

## ذکر سلطان معز الدین کیقباد بن ناصر الدین بغراخان بن بادشاہ غیاث الدین بلبن کا

حسب بادشاہ غیاث الدین بلبن رحمت حق میں واصل ہوا کیقباد بن ناصر الدین بغراخان جو اٹھارہ برس کا تھا اسکو بادشاہ معز الدین خطاب دیکر سریر سلطنت پر جلوہ گر فرمایا اور وہ بادشاہ فضیلت طبع اور بلاغت نظم اور مکارم اخلاق کے حلل سے آراستہ اور حسن یوسفی اور طلعت خورشیدی اور علو نسب میں پیراستہ تھا کیونکہ واسطے کہ ناصر الدین بغراخان سلطان شمس الدین التمش کی دختر سے متولد ہوا اور وہ خود دختر سلطان ناصر الدین محمد بن شمس الدین التمش سے تھا پس ناصر الدین محمود جد مادری اور غیاث الدین بلبن جد پدری ہوتا ہے جیسا کہ امیر خسرو نے اسکی مدح میں فرمایا ہے **نظم** شمس جہانگیر جد مادریش ✧ ناصر من شمس جد دیگریش ✧ ناصر حق شاہ فرشتہ سرشت ✧ خوے خوشش نسخہ باغ بہشت ✧ جد سوم شاہ غیاث الامم ✧ حاکم فرمان زعرب تا عجم ✧ ہر سہ جدش کعبہ ارکان جود ✧ کردہ و عالم سہ جدش را سجود ✧ اور اپنے جد بزرگوار کی آغوش عطوفت میں پرورش پائی اور معلمان نیک سیرت اور مودبان پاک خصلت ہمیشہ اسپر موکل رہے اور انکے قبض تربیت اور اثر خوف سے لذات و شہوات نفسانی کے گرد نہ پھرتا تھا اور اوقات عزیز اُسکے لکھنے پڑھنے میں صرف ہوتی تھی اور جب اقبال یاور ہوا تخت سلطنت پر جلوہ گر ہو کر مطلق العنان ہوا بمقتضائے ہوائے جوانی ایسا جادہ ہوا پرستی میں قدم رکھا کہ مباشرت قمر عذاران سیمین اندام اور مخالطت پری پیکران مشکین فام کو مادہ حیات سمجھ کر عمر عزیز رائگان کرتا اور مطربون اور مسخرون اور نشاط انگیزون اور عیش جویون کے بازار نے ایسا رواج پایا کہ ہر کوچہ میں ایک چہچہی بیکرا اور ہر گوشہ بام پر ایک غزلخوان اور سرود گو ظاہر ہوا چونکہ بادشاہ نے یہ شیوہ اختیار کیا ملوک اور خواتین بھی عیش و عشرت میں مصروف ہوتے اور شہر کے رئیس و رباشندے کیا عورت کیا مرد کیا بوڑھا کیا جوان بادۂ عشرت سے بیہوش ہو کر کوچہ و بازار میں غزلخوان پھرتے تھے اور تکلیف تکالیف میان سے دور ہوئی اور قاضی اور محتسب نے شیوہ رندان عشرت پسند کا قبول کیا اور ارباب نشاط اور مسخرے ہند کی متاع نقد جانس کی فراوانی سنکر اطراف و جوانب سے دہلی کی طرف متوجہ ہوئے اور سلطان معز الدین کیقباد نے کیلوکھری میں دریائے جون کے کنارے ایک قصر عالی اور باغ شاہانہ تعمیر کر کے دار السلطنت بنایا اور اپنی مجلس خوبرویان خوشخو اور مصاحبان بذلہ گو سے ملو کی **نظم** قصر نکو یم کہ بہشتی فراخ ✧ رفتہ طوبی در او را شاخ ✧ طاق بلندش بفلک گشتہ جفت ✧ حال او شد فلک اندر نہفت ✧ چون کرہ گرد جہان شد عیان ✧ قصر بود از زآب روان ✧ ہمچو در سر بیشہ سفالی ثنایہ ✧ آبے رو عکس تما اور آب ✧ شہ چو دران خلد برین جلسے کرد ✧ خرم و خوشدل لبطرب اے کرد ✧ سلطان کا مکار ایک لحظہ بے عیش و کامرانی تنگدل رہتا تھا روز و شب لہو لعب میں صرف کرتا تھا ملک نظام الدین جو داماد اور بھتیجا ملک فخر الدین کوتوال کا تھا سلطان کے پاس نہایت تقرب پیدا کر کے وکیل مطلق ہوا اور امور شہریاری و جہانداری کی پرداخت اُسکے متعلق ہوئی اور ملک قوام الدین علاقہ جو بے نظیران زمانہ سے تھا نائب وکیل ہوا اور جمیع امرا اور مقربان اور ملازمان سلطان اُس قصر کے حوالی میں مکان تعمیر کر کے یہ بھی استیعاب لذات بو جہ اتم کرتے تھے اور شراب کی قیمت ایک سے دس حصہ زیادہ ہوئی ارباب طلب کسی کے ہاتھ نہ آتے تھے اور مسجدیں نمازیون سے خالی ہوئیں میخانے معمور اور آباد ہوئے اور جب کیقباد جمشید منش کے عیش طرب او بیخبری اسکی امور جہانداری سے حد سے گذری ملک نظام الدین کو ہوس بادشاہی کی کہ ہرگز مناسبت اُسکے حال سے نہ رکھتی تھی سر میں پڑی اور اسباب رہین فکرون تدبیر کر کے اپنے دل میں کہتا تھا کہ ناصر الدین بغراخان جو حکومت لکھنوتی پر قانع ہے اور سلطان معز الدین کیقباد عین بیخبری میں ہے اگر کچھ ہے تو کیخسرو ہے اول اسکا علاج چاہیے تاکہ

اسکے بعد سلطان معز الدین کیقباد کو سہل ترین وجہ سے درمیان سے اٹھا کر تاج شاہی سر پر رکھنا ممکن ہو پھر نہایت پرکاری اور مکاری سے سلطان معز الدین کیقباد کے ملوک و خوانین سے بنیاد خصومت کی ڈالی اور یہ لوگ جو اسکے تسلط و ہوشیاری و تقرب سے ہراسان ہوکر جمیع امور میں اسکی رضامندی حسب ظاہر منظور رکھتے تھے اور ملک نظام الدین انہیں صمیم قلب سے اپنا مطیع اور فرمانبردار تصور کرکے تمہید مقدمات و قمع کیخسرو میں مشغول ہوا اور تاریخ حاجی محمد قندھاری اور فتوح السلاطین میں کہ عصامی نام ایک شاعر نے احوال سلاطین دہلی کا نظم کیا ہے مذکور ہے کہ کیخسرو ملتان میں خبر جلوس اپنے چچیرے بھائی اور ملک نظام الدین کے غلبہ اور اسکی عزیمت کی سنکر تیمور خان مغل سے جو غزنین میں رہتا تھا رابطہ آشنائی اور دوستی کا درمیان میں لایا اور اسنے بطلب کمک و امداد تسخیر دہلی کیواسطے کرکے غزنین کیطرف روانہ ہوا تیمور خان کو جیسا کہ اسنے اپنے دلمیں تصور کیا تھا ویسا نہ پایا بلکہ اپنے اعزاز و اکرام میں فرق پایا اس وجہ سے کیخسرو دلگیر ہوا اور چند روز کے بعد غزنین سے عازم مراجعت ہوا اور ایلچی سلطان معز الدین کیقباد کے پاس بھیجکر پیغام دیا کہ مجھے تیری اطاعت اور فرمانبرداری سے چارہ نہیں ہے اور میں بیقین جانتا ہوں کہ تو مجھپر بہ نسبت کمال شفقت و محبت مبذول فرماتا ہے لیکن بعضے اہل غرض سے کہ تمام فساد اور عناد میں ہیں اور ہر لحظہ خاطر اشرف کو مجھسے منحرف کرتے ہیں اگر وہ جاے پدر مجھے تفویض فرمائیں اور مجھے بھی ایک دولتخواہوں سے شمار کریں عالم مروت اور دوست نوازی سے بعید نہوگا سلطان معز الدین کیقباد نے درجواب فرمایا کہ میں تجھے زیادہ تر عزیز نہیں رکھتا گذرا جو کچھ گذرا آیندہ چاہیے کہ کسی سبب کے وغدغہ کو اپنے دلمیں راہ نہ دیکر میرے پاس آ تو زبان بدگویوں کی کوتاہ ہوے اور میں تجھے نہایت تعظیم و تکریم سے ملتان روانہ کروں کیخسرو دارالملک دہلی میں گیا اور ملک نظام الدین نے جو سوداے خام سے مقام استیصال خانوادہ بلبنی میں تھا ابواب مکر و حیلہ کھولکر سلطان معز الدین کیقباد کی خاطرنشان کیا کہ کیخسرو تیرا شریک ہوا اور وہ صفت بادشاہی اور صفت ولیعہدی میں آراستہ اور فلان فلان اس سے خط و کتابت رکھتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ تجھے تخت سے اتار کر اسے سریر جہانداری پر متمکن کریں سلطان معز الدین کیقباد نے شراب کے نشہ میں فی الفور یہ بات قبول کرکے کیخسرو کے قتل کا حکم صادر کیا اور ملک نظام الدین نے اسی وقت اپنے اعوان و انصار سے اثناے راہ یعنی قصبہ رہتک میں کیخسرو کو مع جمیع جان نثار اور دولتخواہوں کے شربت شہادت چکھا کر روضہ رضوان کا راہی کیا اور اسی طرح سے خواجہ خطیر کو جو وزیر سلطان تھا متہم کرکے گدھے پر سوار کرکے مشتہر کیا اور فضیحت و رسوائی تمام سے شہر بدر کیا اور جماعت بلبنی جن کو اتفاق کیخسرو سے متہم کیا تھا مقتول کیا اور انکی لاشیں دریا میں ڈالیں امرا اور ملوک کو نظام الدین کا جو خوف متمکن ہوا تھا نہایت مضبوط ہوا اور خلائق زیادہ تر رجوع ہوئی اور اسوقت لشکر مغل کے لاہور آنے کی خبر پہونچی اور ملک باربیگ برلاس اور خان جہان انکے دفع شر کیواسطے تعین ہوئے دور اطراف لاہور میں مقابلہ صعب واقع ہوا اکثر مغل قتل ہوئے اور ایک جماعت کو دستگیر کرکے دہلی میں لائے اور ملک نظام الدین پھر حیلے کے درپے ہوا ایک روز سلطان سے عرض کی کہ امراے مغل جو سلطان بلبن کے عہد سلطنت میں ہندوستان میں آکر نوکر ہوے ہیں سب ایک جنس ہیں اور چشم سہبت رکھتے ہیں اگر متفق ہوکر تیری نسبت کوئی مکر و حیلہ خیال کریں علاج دشوار ہووے اور ایسے کلمات مزخرف سے سلطان کو انکے قتل پر آمادہ کیا یعنے امراے مغل کے قتل کی رخصت حاصل کی اور سب کو ایک روز میں دستیاب کرکے تیغ بیدریغ سے انکا خون بہایا اور خانمان انکا برباد کیا اور بعضے ملوک بلبنی کو بھی جو امراے مغل سے قرابت اور صداقت رکھتے تھے محبوس کرکے حصاروں سے دور دست میں بھیجا اور خانوادہاے قدیم کی خرابی سے کچھ اندیشہ نہ کیا اور ملک نظام بیگ امیر ملتان اور ملک ترکی حاکم لاہور کو جو امراے کلان پادشاہ غیاث الدین بلبن سے تھے اپنے مکر و حیلہ ذاتی سے انکو درمیان سے اٹھایا اور سلطان کو اسنے ایسا اپنا مسخر کیا کہ جو شخص از روے اخلاص و دولتخواہی کے

شمہ بد اندیشی اسکی سلطان سے معروض کرنا سلطان فوراً وہ بات ملک نظام الدین سے کہتا اور اس شخص کو گرفتار کرکے اسکے سپرد کرتا اور ملک نظام الدین کی زوجہ جو ملک الامرا ملک فخر الدین کوتوال کی بیٹی تھی وہ حرم سلطانی میں نفوذ اور غلبہ تمام پیدا کرکے سلطان کی مادر خواندہ یعنی منہ بولی ماں ہوئی اور امرا نے اس طور کے مشاہدہ سے قہرمان تدبیر سے آپکو اسکے حلقۂ حمایت میں ڈالا اور بلطائف الحیل اسکا شر اپنے سے دفع کرتے تھے اس حیثیت سے اسکی درگاہ جائے رجوع خاص و عام ہوئی اور درگاہ معزی کی رواج و رونق شکست ہوئی اور ملک الامرا ملک فخر الدین کوتوال نے کہ عمر اسکی نوے برس کی ہوئی تھی جب ملک نظام الدین کے خیال باطل اور اسکے نخوت اور غرور پر اطلاع پائی اسے تنہائی میں طلب کرکے ہر چند چاہا کہ دلائل و براہین عقل سے خیال فاسد اسکے سر سے بیخ سے دور کرے فائدہ نہوا اور خام طبع کوتہ اندیش متنبہ نہوا اور جواب میں بولا کہ جو کچھ ملک فرماتا ہے تمام صواب ہے اور اسکے خلاف خطا لیکن جو خلق کو میں نے دشمن کیا ہے اور سب جانتے ہیں کہ میں کس کام میں مشغول ہوں اگر اب ہاتھ اس داعیہ سے باز رکھونگا لوگ مجھسے دست کش نہونگے ملک الامرا ملک فخر الدین کوتوال لفظ یا کرکے اس سے بیزار ہوا اور یہ بات حبیب کا بیرا اور معارف نے سنی شتاب خوان ہوئے عاقبت اندیشی اور سلامت جوئی ملک الامرا فخر الدین کوتوال کی سب پر ظاہر ہوئی اور ناصر الدین بغرا خان نے لکھنوتی سے خبر غفلت پسر اور غلبہ ملک نظام الدین سنکر مکتوبات نصائح آمیز بیٹے کو تحریر کیے اور رمز و اشارہ حریف و غلی کے اندیشہ سے اپکار کیا لیکن سود مند نہوا اور جب سمجھا کہ بنا خلاف صلاح پذیر نہیں ہوا اور احوال اسکا وضع جہانداری کے خلاف ہے بادشاہ غیاث الدین بلبن کے فوت ہونے سے دو برس کے بعد ملک دہلی کے انتزاع کے قصد میں فوج کش ہو جیسا کہ مثنوی قران السعدین میں امیر خسرو فرماتا ہے نظم یافت خبر خسرو مشرق پناہ ۔ ناصر حق وارث این تختگاہ ۔ کافسر اپسر باز گشت ۔ وین شرف از رہ بہ پسر باز گشت ۔ چشم بسر کرد علم کرشنہ ساختہ کین شدہ لشکر کشید ۔ تند چو باد آمد ازان خارزار ۔ از پی گلگشت بسوے بہار ۔ سلطان معز الدین کیقباد نے جب خبر توجہ پدر بزرگوار اور اسکا پہونچنا بہار میں سنا وہ بھی سامان حرب و ضرب درست کرکے افواج کثیر سے اس حدود کی طرف متوجہ ہوا اور عین گرمی میں آب گنگ کے ساحل پر پہونچکر فروکش ہوا اور سلطان ناصر الدین نے یہ خبر سنکر بہار سے کوچ کرکے آب سرو کے کنارے نازل ہوکر نزول کیا نظم نصب شد اعلام شہنشاہ دہر ۔ بر لب کہکر بحوالی شہر ۔ کہکر ازین سوے ازان دو طرف ۔ وز طرف لشکر لب آورد کف ۔ بر تیغ ران مشرق از آشوب آب ۔ گشت چو روشن کرسید آفتاب ۔ بر لب آب آمدہ آراستہ صف ۔ تافت دو خورشید زہر دو طرف ۔ الغرض بعد حصول قرب جوار کے ناصر الدین بغرا خان ہمیشہ دہلی سے خاطر خالی کرکے طالب صلح اور ملاقات ہوا سلطان معز الدین نے ملک نظام الدین کے اغوا کے باعث اس نصیحت سے انکار کیا اور عازم جنگ ہوا اور اسکے بعد تین روز تک طرفین سے مراسلات جاری رہے ناصر الدین بغرا خان نے جو تیسرے دن اپنے دستخط خاص سے بہ ترقیم فرمایا کہ اے فرزند اشتیاق تیرے دیدار کا نہایت ہے اور تجھے اس سے زیادہ ترصبر کی طاقت تیرے فراق میں باقی نہیں رہا ایسا کر کہ یہ سوختہ آتش بے نصیبی کا تیرے وصال میں پہونچے اور حضرت یعقوب کے مانند ایک مرتبہ اور چشم زدہ رسیدہ طلعت یوسفی کے مشاہدہ سے روشن ہو تیری بادشاہی اور عیش و عشرت میں خلل نہوگا اور یہ بیت بھی اسمیں درج کی بیت گرچہ کہ فردوس نعیمے خوش است ۔ ہیچ بہ از لذت دیدار نیست ۔ چہ فزاید بیس سلطان معز الدین کیقباد اس گفتگو کے پڑھنے سے متاثر ہوا اور اپنے ارادہ سے ہٹکر مقام مصالحہ میں گیا اور باپ کی ملاقات کے واسطے جریدہ جانے پر آمادہ ہوا ملک نظام الدین مانع ہوا اور ایسا کیا کہ سلطان نے مع افواج اور دبدبہ بادشاہی کے بقصد ملاقات ساحل آب گنگ سے کوچ کیا اور جدھر کی طرف متوجہ ہوکر آب سرو کے کنارے وارد ہوا اور ایسا مقرر ہوا کہ واسطے حفظ مرتبہ شاہ دہلی کے ناصر الدین بغرا خان آب سرو سے گذر کرکے بادشاہ معز الدین کیقباد کے دیدار کو آوے اور ادب سے تعظیم دے اور بادشاہ معز الدین کیقباد تخت پر بیٹھا رہے بکر منحوث درگاہ نے ملاقات کیواسطے

ساعت مسعود تجویز کی ناصر الدین بغرا خان نے اسی ساعت کشتی پر سوار ہو کر پانی سے عبور کیا اور سلطان معز الدین کیقباد کی بارگاہ کی طرف متوجہ ہوا اور خلوت خانہ میں اتر کر تین مقام میں تین مرتبہ زمین بوسی بجا لایا جب ناصر الدین بغرا خان نزدیک آیا سلطان معز الدین کیقباد بیتاب ہو کر تخت سے اترا اور باپ کے قدموں پر گرا اور ایک دوسرے سے بغلگیر ہو کر ایک ساعت خوب بوسہ اور منہ پر ایک نے دوسرے کے دیئے اور دونوں بحر فیض ابر کی طرح زار زار روئے اور حاضرین نے بھی انکے مشاہدۂ حال سے اشک اپنی آنکھوں سے جاری کیے پھر باپ نے ہاتھ بیٹے کا پکڑ کر تخت پر بٹھا کر چاہا کہ میں تخت کے روبرو ایستادہ ہوں بیٹا تخت سے اتر آیا اور باپ کو تخت پر بٹھایا اور خود آگے اسکے مودب بیٹھا اور زر و نقرہ بیشمار نثار ہوا شعرا مدایح پڑھتے اور مطرب سرود گاتے اور چاوش اور نقیب جوش و خروش میں آئے اور اسوقت میں جو کچھ لوازم بادشاہی اور شرائط مجلس شاہنشاہی مشہور و معروف تھے بجا لائے اور مکالمہ اور محاورہ سے ایک دوسرا محظوظ ہوا ایک لحظہ کے بعد ناصر الدین بغرا خان اٹھا اور آب سے عبور کر کے اپنی بارگاہ میں گیا اور تحف و ہدایاے غریبہ اور تنقلات عجیبہ اور اطعمہ و اشربہ لطیف طرفین سے ارسال ہوئے اور دونوں لشکر کے آدمیوں کو حکم ہوا کہ ایک دوسرے کے مکانوں میں آمد و شد کریں اور از روے یگانگی سلوک کریں اور ناصر الدین بغرا خان چند روز متواتر اپنے فرزند کے مکان پر آکر انہیں مجلس صحبت گرم کرتے تھے اور ایکدیگر بیکر عیش و طرب کی داد دیتے تھے چنانچہ مثنوی قران السعدین امیر خسرو اسکی تفصیل کی ناطق ہے اور جب وقت رخصت اور وداع کا قریب پہونچا ناصر الدین بغرا خان نے اپنے فرزند سے فرمایا کہ جمشید نے کہا ہے کہ جو بادشاہ کہ بقدر مال منال اسکے خزانہ میں نہو کہ دشمنوں کے غلبہ کے دن اپنے لشکر کی ساتھ اسکے مدد کرے اور بلاے قحط میں علیا کی دستگیری کرے اسکو دشمن کو شاہ جہان نہ کہنا چاہیے اور میں چاہتا ہوں کہ چند نصائح جو حال سلطنت کے لائق ہوں کہوں بادشاہ معز الدین کیقباد نے عرض کی کہ آپ میرے مہربان غمخوار ہیں میرے پاس کوئی ایسا نہیں جو مجھے خواب غفلت سے بیدار کرے آپ جو میرے حق میں بہتر سمجھیں مجھے اس سے متنبہ فرماویں تو میں اسے اپنا دستور العمل بناؤں اور اسکے خلاف روا نہ رکھوں ناصر الدین بغرا خان کا دریاے محبت پدری جوش میں آیا فرمایا کہ مجھے سفر دور دراز کھینچنے سے یہ غرض تھی کہ تیرے دیدار فائز الانوار سے اپنی آنکھیں روشن کروں اور اسکے بعد شرط محبت اور نصیحت بجا لاؤں اور تجھے خواب غفلت سے کہ لازمۂ جوانی اور دولت کا ہے بیدار کروں پھر خلوت کر کے فرمایا کہ ملک نظام الدین اور ملک قوام الدین علاقہ جو تیرے ملک کے عمدہ ہیں انہیں حاضر کر تو جو کچھ مجھے کہنا ہے انکے حضور میں کہوں ملک نظام الدین اور ملک قوام الدین علاقہ مجلس میں حاضر ہوئے اسوقت ناصر الدین بغرا خان نے از روے شفقت اور عطوفت فرمایا نصیحت پہلی اے فرزند جسوقت میں نے سنا کہ تو تخت دہلی پر متمکن ہوا میں نہایت خوشوقت ہوا اور میں سمجھا کہ ملک دہلی مجھے پہونچا لیکن جب میں نے حکایت تیری غفلت اور بیخبری کی سنی حیران اور ششدر ہوا کہ تو اتنا کیونکر زندہ رہا اور دو برس گذرے ہیں کہ میں تیری دلی تربیت میں مشغول رہتا ہوں اور ملک دہلی اور لکھنوتی کو معرض زوال میں دیکھتا ہوں بالتحقیق اسدن سے کہ میں نے سنا ہے کہ تو نے میرے پدر کے بندوں کو جو پروردۂ نعمت سلاطین مخلص اور خیر خواہ تیرے تھے ناحق قتل کیا اور انکے قتل کرنے سے دوسروں کا اعتماد تجھ سے بر طرف ہوا اب مجھے کسیطرح کی امید و توقع ملک میں نہیں اے فرزند جو کچھ میں دیکھتا ہوں اور سنتا ہوں تو نہیں دیکھتا اور نہیں سنتا اسقدر اندیشہ کر کہ میرا بڑا بھائی جو جہانداری کے لائق تھا باپ کے جیتے حیات شہید ہوا اور فرزند اسکا جو سلطنت کا شایستہ اور قوت بازو تیرا تھا بدخواہوں کے کہنے سے تو نے اسکو قتل کیا اسی طرح تجھے بھی درمیان سے اٹھا دینگے ملک دہلی ایسے بد اصل کے ہاتھ آویگا کہ نام و نشان ہمارا روے زمین پر نچھوڑیگا اے فرزند اگر تو اپنے اوپر رحم نہیں کرتا اپنی اولاد اور اتباع پر ترحم کر اور آپکو لہو و لعب میں مشغول نہ رکھ اپنا غم کھا اور یہ چند نصیحت کہ میں تجھے سناتا ہوں عمل میں لا پہلی نصیحت یہ ہے کہ اپنی جان پر رحم کر اور اپنے نفس کے معالجہ میں مصروف رہ

کہ تیرے چہرہ کا رنگ جو گلاب کے پھول سے زیادہ خوشرنگ اور سیراب تھا سونے اور ہلدی کے مانند زرد ہوا ازدیاد شہوت سے گویا لاغر اور ضعیف ہوا ہے آپکو روک اور گرد اسکے نہ پھر کسو واسطے کہ جب جان مین خلل واقع ہو لذات سے فائدہ کی امید نہ رکھنا چاہیے امیر خسرو فرماتا ہے ابیات نشاید بادشہ را مست بودن ٭ نہ در عشق و ہوس پیوست بودن ٭ بود شہ پاسبان خلق پیوست ٭ بود خطا باشد کہ باشد پاسبان مست ٭ شبان چون شد خراب از بادۂ ناب ٭ رمہ در معدۂ گرگان کند خواب ٭ در آن بیشہ کہ رسم ملک دارست ٭ ثبات کارہا در ہوشیاری ہست ٭ دوسری نصیحت یہ ہے کہ امرا اور ملوک کی خونریزی سے حذر کر تاکہ جو عہدہ داران باصلا تجھ پر رکھتے ہین زائل نہووے اور یہ مرد حاضر ملک نظام الدین اور ملک قوام الدین علاقہ جو پختہ کار اور صاحب تجربہ روزگار ہین تو دو شخص اور مثل انکے اور سے خوب سے انکے شریک کر اور ان چارونکو چار رکن دولت تصور کر اور جو کام یا مہم تجھے پیش آوے انکے اتفاق اور صلاح سے قبول فرما اور سر انجام کو پہونچا ایک کو دیوان وزارت دوسرے کو دیوان رسالت تیسرے کو دیوان عرض چوتھے کو دیوان انشا حوالہ کر اور چارونکو قوت برابر دے اگرچہ انکے مراتب مین باعتبار اعمال تفاوت ہو لیکن انمین سے کسیکو بقدر غلبہ نہ دے جو سرکشی اور طغیان کی ہیبت تک بخت خسپیدہ بیدار شدست ٭ دگر چنین کار دشوار نیست ٭ تیسری نصیحت یہ ہے کہ جب کسی امر بادشاہی کے کرنے کی ضرورت ہو چارون شخص کے حضور بیٹھ رو برو کہو لے اور انمین سے ایک کو اپنے اسرار سے ایسا محرم نکر کہ دوسرے رنجیدہ ہووین نصیحت چوتھی یہ ہے کہ نماز پنجگانہ ادا کر اور رمضان کے روزہ رکھے تو ان دونون امر حب العین کی برکت سے خذلان دنیا اور آخرت تیرے دامنگیر نہووین اور مین نے سنا ہے کہ کسی حیلہ سے علماے وقت نے تیری خوشامد سے روزہ ماہ رمضان مین کھانے کی رخصت دیکر کہا ہے کہ جو بردہ آزاد کرے یا ساٹھ مسکین کو طعام دے کفارہ یعنی عوض روزہ کہا جیکا ہے تو ایسے عالمونکے قول و فعل سے ہاتھ دور رکھ اور مسائل دین کے علما طماع اور حریص سے کہ دنیا انکی معبود ہوتی ہے پوچھنا بلکہ مسائل دینی تو اس شخص سے استفسار کر کہ جو دنیاے دنی سے روگردان ہوا ہو اور اتباع دنیا دونون انکی نظر ہمت مین ذرہ سے بیقدر تر ہو نصیحت کرکے زار زار اور ہاے ہاے کر کے رویا اور اپنے دلبند کو گود مین لیکر وداع ہوا اور آغوش مین لیتے وقت اسکے کان مین آہستہ کہا کہ ملک نظام الدین کو جلد اپنے پاس سے دفع کر اسلیے کہ جو وہ فرصت پاویگا تجھے ایک روز بلکہ ایک ساعت زندہ نچھوڑیگا[12] یہ کہا اور روتا ہوا اپنے منزل مین گیا اور دو تین دن سے اُس دن خاصہ نہ تناول فرمایا اور اپنے محرمونسے کہا کہ آج مین نے فرزند اور ملک دہلی کو وداع آخری کی اور آل حال انکا ایسا ہے کہ سلامتی اپنی منحصر بادشاہان دہلی کی متابعت مین دیکھکر بادشاہ جلال الدین اور بادشاہ علاء الدین اور سلطان قطب الدین سے اظہار اطاعت کیا اور چتر اور خطبہ لینے سے دور کر کے مثل سایر امرا سلوک کیا سلطان تغلق شاہ جب دہلی سے بنگالہ کیطرف گیا ناصر الدین بغرا خان نے استقبال کر کے لوازم پیشکش پیش پہونچائے تغلق شاہ نے ترحم فرما کر پھر ولایت لکھنوتی باضافہ کورو بنگالہ اُسے عنایت فرمائی اور دوبارہ چتر اور دور باش دیکر اسکی تعظیم مین کوشش کی الغرض اسکے بعد بادشاہ معز الدین کیقباد وقت پدر سے جدا ہو کر وداع ہو دہ سے دہلی کیطرف رخصت فرمائی اور چند روز پاس نصائح پدر کر کے اور لوگونکی شرم و حیا کا ملاحظہ کرکے اپنے تئین عیش و طرب سے باز رکھا لیکن جو آوازہ بادشاہ کی مجالس جشن کا اطراف و اکناف عالم مین پہونچا تھا گروہ ارباب نشاط شیرین کار اور ظریفان روزگار ہر دو گاہ مین آئی تھین اور ہر روز اپنے تئیکو آراستہ کر کے از ابتغاء صحبت ہو کے گرد و پیش اسکے اپنے تئین جلوہ دیتی تھین اور ملازمت کا انتظار کھینچتی تھین سلطان جو عاشق اس گروہ کی صحبت اور شیدا اس جماعت کا تھا شوق و ولولہ نے جوش مارا بے اختیار زور دیدہ نگاہ رخسار نازنینون پر کرتا تھا اور گوشۂ چشم سے ایک التفات انکے حال پر فرماتا تھا ناگاہ بولی بچہ کہ آہنگ و تنگ مین سردار نازنینان اور پری رویان تھا کلاہ مکلل سر پر اور قباے زرنگار در بر اور پٹکہ مرصع بکمر

اور اسپ عراقی پر سوار ہو کر ہنگام کوچ باصد کرشمہ و ناز چتر سلطانی کے مقابل آیا اور سر راہ سے عجب رعنائی سے عربی کی ایک نوع
کے ساحری کرنا چاہیے ظاہر کیے اور یہ بیت با آواز خوش پڑھی بیت گر قدم بر چشم ما خواہی نہاد ٭ دیدہ در رہ می نہم تا می روی
اور اسکے لیے عرض کیا کہ مطلع اس غزل کا اس حالت میں مناسب ہے نزدیک تھا ہون لیکن سوء ادبی سے نہیں پڑھ سکتا سلطان نے فرمایا
پڑھو اور مت ڈر اسنے پڑھا بیت سرو شمشاد لہجہ امیروی ٭ نیک بد عہدی کہ بے ما میروی ٭ سلطان اُس نے پیکر کے مشاہدہ جمال
اور ملاحظہ حرکات و سکنات سے حیران رہا اور طیلسان عشق کے دوش پر ڈالی اور بستان صنم پرستی دوبارہ بلند کر کے باب نصائح مسدود
فراموش کیں اور بے اختیار راہ میں ایستادہ ہو کر اُس نو چشکن سے ساتھ اس بیت کے ہمزبان ہوا بیت فغان کین لولیان شوخ و شیرین
کار شہر آشوب ٭ چنان بردند صبر از دل کہ ترکان خوان یغما را ٭ اور کمال بیطاقتی سے گھوڑے سے اُترا اور اُسمقام میں منزل کی اور مجلس
آراستہ کر کے اس رشک خوبان طرازی کی تماشی اور بازی میں مشغول ہوا اور یہ بیت زبان پر لایا بیت شب ٭ مو قد بکنم از سیم تار شاہدان
با مدادان روے ساقی بازور کار آوردہ ٭ اور اُس شوخ برہمن دین نے جب یہ بیت شاہ کی زبانی سنی فی البدیہہ یہ بیت پڑھی بیت
غمزہ زاہد فریبم عابد صد سالہ را ٭ سوے پیشانی گرفتہ پیش خمار آوردہ ٭ سلطان نے تیزی فہم اور جودت طبع اور تکلم تمکین سے اسکے ازور
حیران ہو کر اُسی کو ساقی بنایا اور لولی بچہ نے شرائط تواضع بجا لا کر یہ بیت پڑھی بیت ما اگرچہ کہ خوب تر زمائیم ٭ ہم بندہ بندگان شاہیم
یہ کہا پھر جام شراب پرتکالی سے لبریز کر کے سلطان کے ہاتھ میں دیا سلطان نے اُسکے دست نازنین سے لیکر از راہ شیفتگی یہ ابیات
پڑھیں نظم قدح چون دور من آید بہ نزدیکان مجلس دہ ٭ مرا بگذار تا حیران بمانم چشم ساقی را ٭ اگر ساقی تو خواہی بود ما را یکہ میگویند
کہ مے خوردن حرام است ٭ یہ کہا اور پیالہ نوش فرمایا اور امرا اور ملوک بھی اپنے منازل میں مجالس عشرت آراستہ کر کے لہو و لعب
اور طرب میں مصروف ہوئے دوسرے روز سلطان نے وہانسے کوچ کیا اور منزل بمنزل مجلس جشن آراستہ اور عیش و
طرب کی دیتا تھا یہانتک کہ دہلی میں پہونچا اور قصر کیلوکھری میں نزول اجلال اور حلول اقبال فرمایا اور اہل شہر اسکے آنے سے
شاد ہوئے اور جشن کیے اور شہر آیین بند کر کے قبے آویزان کیے اور سلطان نے عالم جوانی میں شیوہ ناپسندیدہ ہوا پرستی کا ہاتھ
سے پچھوڑا بدستور سابق شرب خمر اور اختلاط گلعذاران میں افراط کرتا تھا اور خلقت بیباکی اپنا شعار کر کے ہر کوچہ اور محلہ میں
علانیہ اور آشکارا شراب خواری کرتی تھی اور صحبت گرم رکھتی تھی اور غم و اندوہ خلائق کے دل سے رفع ہوا شاید غفلت نے ملک
عقل کو تسخیر کیا اور جب چند مدت اس طریقہ پر گذری سلطان بیمار ہوا اور کثرت جماع اور مداومت شراب سے ضعیف اور لاغر ہوا
اس درمیان میں باپ کی نصیحت یاد آئی چاہا کہ اپنے بیم گزند سے ملک نظام الدین کو درمیان سے اٹھا دے اور چونکہ صاحب
لشکر کا ساتھ مکابرہ کے پیش آیا اور یہ فرمایا کہ تو ملتان میں جا اور وہاں کے مہمات کو انجام دے ملک نظام الدین سمجھا کہ بادشاہ میرے
دفع کا ارادہ رکھتا ہے وہاں کے جانے میں تعلل کر کے عذر لایا اور مقربون نے جب سلطان کے انحراف مزاج سے آگاہی پائی
اور ہمیشہ اسکی ہلاکت کے خواہان تھے بادشاہ کے حکم سے نظام الدین کو زہر دیکر ہلاک کیا اور ملک جلال الدین فیروز بن ملک یغرش
خلجی کو جو نائب سامانہ اور سر جاندار درگاہ تھا سامانہ سے طلب کر کے خطاب شائستہ خانی دیا اور عارض ممالک کر کے اقطاع برن اس
کو دیے اُسوقت میں بادشاہ کے مزاج میں انحراف اور فتور زیادہ راہ پاکر ساتھ لقوہ اور فالج کے منجر ہوا اور صاحب فراش ہو گیا اور
کام سے عاجز ہوا اور اہل صاحب شوکت کو سلطنت کی آرزو ہوئی ہر ایک سر میں ایک سودا اور ہر ایک دل میں ایک تمنا ظاہر
ہوئی اور بحال الوقت اتفاق کر کے کیومرث پسر بادشاہ معز الدین کیقباد کو جو تین برس کا تھا حرم سے باہر لائے اور بادشاہ
شمس الدین خطاب کر کے تخت پر بٹھایا اور دو فرقہ ہو گئے ایک فرقہ خلجی اور یہ تمامی ہمراہ ملک جلال الدین فیروز ہو کر بہادر پور میں پیش کش ہو گئے

اور دوسرے فرقہ اتراک نے کیومرث کو اپنے ہمراہ رکھکر ملک ایتمر کجن اور ملک ایتمر سرخہ کو سرگروہ کرکے چبوترہ ناصری
مین نزول کیا اور بادشاہ معز الدین کیقباد قیصر کیلوکہری مین بیمار اور بیتاب ساتھ ایک جماعت اطبا کے رہتا تھا اور ایسے تفوت
مین اکثر فساد درمیان مین آتے ہین اور اتفاق اور اتحاد گوشہ مین پوشیدہ ہوکر عزیز الوجود ہوتا ہے خواہین ترک نے آمادہ کیا
کہ جو کیومرث ہمارے ہاتھ مین ہے ملک جلال الدین اور تمام امرائے خلج وغیرہ کو کہ اصل فتنہ کے ہین بیخ و بن سے استیصال کرکے مہمات سلطنت کو
ہم ترک باہم انجام دینگے اور بیگانہ کو درمیان مین مداخلت نہ دینگے اور تذکرہ انکے نام تحریر کیا اور آغاز تذکرہ مین نام جلال الدین خلجی تھا
جب ملک جلال الدین اس بات سے آگاہ ہوا اپنے حفاظت مین پڑا اور امرا اور ملوک خلج کو جمع کرکے بعضے دیگر امرا کو بھی اپنے سے
متفق کیا اور اسی حال مین ملک ایتمر کجن سوار ہو تو ملک جلال الدین کو فریب دیکر بہادرپور سے لاکر اسکا کام تمام کرے ملک جلال الدین خلجی
جو اس اندیشہ سے آگاہ تھا جس وقت کہ ملک ایتمر کجن انکی مجلس کی ڈیوڑھی پر گھوڑے سے اترا اُسکے جامہ تن کو ٹکڑے ٹکڑے
کرکے دھجیان اڑادین نظم سر ایتمر چون جدا شد زتن ٭ بخروشید برآمد از انجمن ٭ بلے ہر کہ چاہ ہے کسی کیلئے ہمو اوفتد
اندران چہ فگندہ ٭ اور ملک جلال الدین فیروز خلجی کے فرزند کہ ساتھ شجاعت اور مردانگی کے اتصاف رکھتے تھے پانسو سوار اپنے ہمراہ لیکر
اور دوڑے کیومرث مین جاکر اتراک پر ہجوم لائے اور نہایت چستی اور چالاکی سے سراپردہ سلطانی مین داخل ہوئے اور بادشاہ شمس الدین
کو تخت سے اٹھاکر ہمراہ فرزند ملک الامرا ملک فخر الدین کو توال کے بہادرپور مین اپنے باپکے روبرو لائے اور ملک ایتمر سرخہ نے کہ تعاقب
کیا تھا شاہزادون سے راہ مین اس سے جنگ کرکے قتل کیا اور خواص و عوام دہلی کے جنکو بزرگی خلجیون کی مشہور اور ناگوار معلوم ہوتی تھی ہجوم
کرکے شاہ شمس الدین کی مدد کو اسطے شہر سے برآمد ہوئے اور بداؤن کے دروازے کے آگے جمعیت کرکے قرار دیا کہ ملک جلال الدین فیروز خلجی
کے سر پر جاوین لیکن ملک الامرا ملک فخر الدین کوتوال نے اپنے لڑکون کے سبب کہ ملک جلال الدین فیروز خلجی کے پاس تھے عوام کو اس اراد
سے باز رکھا اور انکی جمعیت کو متفرق کیا اور اسی روز اکثر امرا اور ملوک ملک جلال الدین فیروز خلجی کے شریک ہوئے اور جلد بیعت کا
اپنے کانون میں ڈالا اور ملک جلال الدین فیروز خلجی نے ان ترکون کو جنکے باپ بادشاہ معز الدین کیقباد کے ہاتھ سے مارے گئے تھے
قیصر کیلوکہری مین بھیجا انھون نے جاتے ہی بادشاہ معز الدین کیقباد کو کہ ایک رمق سے زیادہ دم باقی نہ تھا جامہ خانہ یعنی کمل مین لپیٹ کر
اور چند لاتین مار کر کام تمام کیا اور لاش جمنا کی لاش پانی مین ڈالی قطعہ نبایگاہ و قصر شاہ آمدہ بجون پدر کینہ خواہ آمدند ٭ بیک جا نجانہ
شاہ در اپیچ ٭ بیچ آن قوم وحشت گرا ٭ بکردند انکہ لکد مال زندہ ٭ فلک طرفہ بازی بحسبو محمود ٭ چنین بازی بسی گنبد نیلگون ٭ نیاید درین
دیر پیشہ رو فزون ٭ کند ناز شمان را بدست خسان ٭ کسان را کند ہمچنانا کسان ٭ سر تاجداران بخاک افگند ٭ تن سرکشان درمغاک
افگند ٭ از ان رو درین عالم بیوفا ٭ نہ بستند دل اہل ملک و لا ٭ سر از تاج شاہی و گردن کشی ٭ بکشیدند با صد رضا و خوشی ٭ بنہ امید
از عالم خاک شان ٭ زیبی زد و ران افلاک شان ٭ اُسوقت ملک جلال الدین فیروز خلجی نے اپنا نام سلطان جلال الدین رکھا اور
ملک چھجو کو جو بھتیجا بادشاہ غیاث الدین بلبن تھا اور آپ کو وارث ملک جانتا تھا ولایت کرہ اُسے جاگیر دیکر اسطرف روانہ کیا
اور اسی ساعت مین کہ جنکون نے پسند کی تھی شوکت و اقبال شاہانہ سے قصر معزی مین جو کیلوکہری مین بنا کیا تھا آکر
نزول اجلال فرمایا اور کیومرث کو درمیان سے اٹھاکر بفراغ خاطر حکومت مین اشتغال کیا اور بادشاہی ترکون
سے جو سلاطین غور کے غلام تھے سلسلہ خلجیہ مین منتقل ہوئی اور یہ واقعات اور حالات اواخر سنہ ۶۸۷ ھ چھ سو ستاسی
مین واقع ہوئے تھے مدت سلطنت معز الدین کیقباد کی تین برس کسری زیادہ تھی الابقاء للہ الملک المعبود ٭ ذکر سلطنت
جلال الدین فیروز شاہ خلجی کی بادشاہی کا نظام الدین احمد بخشی نے اپنی تاریخ مین مرقوم کیا ہے کہ ایک

تواریخ معتبر میں میری نظر سے گذرا کہ گروہ خلج قلیج خان داماد چنگیز خان کی نسل سے ہیں اور قصہ یوں ہے کہ اسکی خاتون سے جو چنگیز خان کی
بیٹی تھی کچھ رنجش واقع ہوئی اور وہ چنگیز خان کے خوف سے مدارا اور ملایمت کے سواے کچھ علاج نرکھتا تھا اور ہمیشہ ایک نفر اور ایک
ملاذ ڈھونڈھتا تھا اور سنہ ۶۱۸ تک تھا بعد چند سے چنگیز خان نے ساحل آب سندھ پر پہونچکر سلطان جلال الدین خوارزمی کو مغلوب اور
منکوب کیا اور ایران اور توران کی مہمات سے فارغ ہو کر اپنے یورت اصلی میں بازگشت کی قلیج خان نے انہی ماتے میں غور و غرجستان
کے پہاڑوں پر ہو کر گذرتے وقت اسکا استحکام منظر غور اور لغمان دیکھا اور فرصت کیوقت چنگیز خان سے جدا ہو کر اپنے عزیزو اقارب سے
کہ تخمیناً تیس ہزار خانوادے تھے ان کوہستان مستحکم میں گیا جب چنگیز خان فوت ہوا کسی نے اسکے فرزندوں میں سے اسکی پروانگی اور
اسنے اس مقام میں سکونت اختیار کی اور صاحب اقتدار ہوا بادشاہ جلال الدین فیروز خلجی دہلوی اور سلطان محمود خلجی مندوی بنا قلیج خان
سے ہیں پھر تحریف پا کر خالج ہوئے اور کثرت استعمال سے الف کو بھی متروک کر کے خلج کہنے لگے اور بقول صاحب تاریخ سلجوقیان ترک بن یافث
کے گیارہ فرزند تھے ایک کا انہیں سے خلج نام رکھا اور اسکے فرزندان کو خلجی کہتے ہیں اور راقم کے نزدیک یہ قول اصوب تر ہے
اسکے واسطے کہ تبقریب بہت کتب تاریخ غزنویہ میں مذکور ہوا ہے کہ سلطان ناصر الدین سبکتگین اور سلطان محمود غازی کے بہت
امرا قوم خلج سے ہوئے ہیں اور یقین ہے کہ انکا عہد چنگیز خان کے عہد پر متقدم تھا اور ہوسکتا ہے کہ قلیج خان قوم خلج سے ہوا اور والد بادشاہ
جلال الدین فیروز شاہ دہلوی اور سلطان محمود مالوی کے اسکی اولاد سے ہوں القصہ بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ بہادر پور سے مع حرم غفیر اور
انبوہ خطیر سوار ہو کر قصر کیلوکھری میں داخل ہوا اور چند روز بادشاہ شمس الدین کو ہیولاے سلطنت رکھکر اسکی نیابت میں قیام کیا اور
اوائل سنہ ۶۸۸ چھ سو اٹھاسی ہجری میں جسے درمیان ستر برس کے سن میں قدم لباس شاہی پر رکھا شاہان سابق کے خلاف چتر سرخ
کو تبدیل کر کے سفید کیا اور صفت قہر و غضب کی ایکبارگی اپنے سے مسلوب کی بجاے حلم و لطف ہوا اور کبھی مور ضعیف کو نستایا اور چونکہ
مردم دہلی کا اعتبار نرکھتا تھا اسواسطے شہر کیلوکھری میں سکونت کی اور عمارات ناتمام معزی تیار کروائیں اور ایک باغ عمدہ برساحل جون
پر تیار کر کے ایک قلعہ سنگ اور شہر سے بنا کیا اور امرا اور اپنے معارف درگاہ کو عمارت بنانے کی تاکید بلیغ فرما کر سجے دربار بازار کی بنیاد ڈالی
اور اس شہر کو شہر نو موسوم کیا لیکن رفتہ رفتہ جب دہلی خراب ہوئی شہر نو ساتھ دہلی نو کے مشہور رہا امیر خسرو نے اس حصار کی تعریف میں
بہت ابیات موزوں کی ہیں انہیں سے ایک یہ بیت ہے ؎ بیت شاہا در شہر نو کردی حصارے ٭ کہ رفت از کنگرہ تا تیر سنگ ٭
اور ابتداے جلوس میں ضبط ولایت اور رتق و فتق مہمات مملکت میں مشغول ہوا پہلے اپنے بادشاہ غیاث الدین بلبن کے بھتیجے کو
کہ جسکا نام ملک چھجو بن کشلیخان ایک تھا ولایت کڑہ دیکر روانہ کیا اور اپنے بھائی کو منصب عرض ممالک اور خطاب یغرش خان
کے ساتھ اختصاص بخشا اور اپنے بڑے بیٹے کو اختیار الدین خانخاناں کا خطاب دیا اور منجھلے فرزند کو ارکلیخان اور چھوٹے بیٹے کا قدرخان
نام رکھا اور ہر ایک کو ایک ولایت ولایات ہندوستان سے عنایت فرمائی اور ایک درگاہ انکے واسطے ظاہر کی اور اسیطرح سے
اپنے بھتیجوں علاء الدین اور الماس بیگ کو کہ آخر خطاب الغخان پایا اور انکا باپ شہاب الدین مسعود نام رکھتا تھا تربیت
کر کے علاء الدین کو امراے بزرگ سے اور الغخان کو آخر بیگ کیا اور ملک احمد حبیب بھانجے اپنے کو باربک اور ملک خرم کو
وکیلدر اور خواجہ خطیر کو وزیر الممالک اور ملک الامرا ملک فخر الدین کو کوتوال کیا اور جب حکایت خدا پرستی اور حلم و حیا اور
عدل بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ خلجی منتشر ہوا اعیان اور معارف دہلی کہ جنہوں نے ساٹھ برس سلاطین اتراک کی خدمت
کی تھی اور خدمت خلجیہ سے ننگ و عار رکھتے تھے دل انکی سلطنت پر رکھکر نئے شہر میں آئے اور اسکی بیعت کا حلقہ بیعت گوش میں ڈال
کر کے ملازمت اختیار کی اور اسکے بعد کہ درمیان خاص و عام کے ایک سکونت اور ایک آرام ظاہر ہوا بادشاہ پورے دبدبہ اور شکوہ کے ساتھ

افواج بحر امواج ہمراہ رکاب سعادت انتساب لیکر دہلی کہنہ کی طرف متوجہ ہوا اور جب دولتخانہ میں وارد ہوا دو رکعت نماز شکرانہ ادا
کر کے تخت سلاطین ماضیہ پر اجلاس فرمایا اور آواز بلند سنایا کہ میں شکر الٰہی کے ذمہ سے کیونکر باہر آسکوں کہ میں نے جس تخت کے
آگے برسوں سر زمین پر رکھا تھا اب قدم اسپر رکھکر امر سلطنت پر قیام کیا اور وہ یار کہ جو مجھسے کہیں بہتر اور افضل تھے دست بستہ میرے
روبرو ایستادہ ہیں پھر وہانسے برخاست کرکے سرخ محل جو خاص محل بادشاہ غیاث الدین بلبن کا تھا گیا اور نگاہ میں برسم قدیم
گھوڑے سے اترا ناگاہ ملک حبیب نے عرض کی کہ جو کوشک سلطان ہے ہر آپ کسواسطے خانہ زین سے اترے سلطان نے ارشاد کیا
ہر حال میں عزت اپنے ولینعمی کی نگاہ رکھنا واجب ہے ملک حبیب احمد نے گذارش کی سلطان کو اس محل میں جو دار الامارت ہے سکونت
کرنا چاہیئے سلطان نے جواب دیا کہ اس محل کو سلطان غیاث الدین بلبن نے اپنے ایام جوانی میں بنیاد کیا تھا اس قصر کی مالک اسکی اولاد ہے
اور میرا اسمیں کچھ حق نہیں ملک احمد نے کہا کہ امور ملکی میں اسقدر تقید اور احتیاط گنجایش نہیں رکھتی سلطان نے فرمایا میں مصلحت جہاند
روشہ کیواسطے قواعد اسلام سے کیونکر باہر جاؤں اور نفس الامر کے برخلاف ایک کام کرنا ہیبت کیا عقل یا شرع دونوں کی رو سے
کہ اہل خرد دین بدنیا دیدہ پھر پیادہ لعل محل کے اندر جا کر جن مقاموں میں کہ بادشاہ غیاث الدین بلبن بیٹھتا تھا حفظ مراتب اور
پاس حرمت کے سبب سے اس مکان میں نہ بیٹھا اور صفہ میں کہ مخصوص امرا کے واسطے تھا جلوس فرمایا اور سبکو مقربوں اور بندوں کو نصیحت
فرمایا کہ اے محسنو اور اے ہمسرو کا خانہ برباد ہو جو کہ انہوں نے قصد میری ہلاکی کا کیا اور میں جان کے خوف سے ترک لباس اور مذہب کا
وگرنہ میں کہاں اور کہاں بادشاہی مصرع ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا ولقبہ حجر کو خاقانی اور ملکی میں لغو اعتبار سمجھا تھا اب
متحیر ہوں کہ انجام میرے کام کا کیونکر ہوسکے باوصف عظمت اور ہیبت بادشاہ غیاث الدین بلبن اور درازی اور نگار اور غلبہ
اعوان انصار کے سلطنت اسکے فرزندوں پر نہ رہی مجھپر کیونکر رہیگی اور خدا جانتا ہے کہ میرے بعد میری اولاد اور اتباع کی نسبت کیا
سانحہ گذرے گا اس صورت میں بعضے امرا حاضرین کہ عاقل اور صاحب تجربہ تھے اسکی باتوں سے متاثر ہو کر روتے تھے اور بعضے جو جوان
اور بیباک تھے سلطان کی مذمت کرتے تھے اور کہتے تھے کہ یہ مرد بادشاہ ہوا زوال ملک مال کے اندیشہ میں پڑا ہوا اور قہر و سیاست
جو لازمہ جہانداری ہے اس سے کیونکر شروع میں آویگا بادشاہ جلال الدین فیروز خلجی نے اس اور زوال کے بعد دہلی سے شہر میں آکر نشست
فرمائی اور جشن اور شادی بادشاہانہ کرکے ایک دختر اپنی کہ حسن و جمال میں نظیر عدیل نہ رکھتی تھی قطعہ زلفش خلاف قامت
خلاف زلفش و ضد میانش نشنیده ضد میان میانے دہان دہانش و دہن از لطف تا نشنیده از حرف او لبیش دہن خندہ
ملک علاء الدین کے ساتھ عقد مناکحت باندھکر سپرد کیا اور دوسری بیٹی الماس خان الغ خان سے تزویج فرمائی بادشاہ جلال الدین
فیروز خلجی حلیم و کریم اور طبع موزون رکھتا تھا اور صفت قدرشناسی اور راستی میں موصوف تھا اسکو عادت تھی کبھی کبھی تقصیر کا
اور جو کسی منسوب سے کوئی جرم وقوع میں آتا ہرگز ذلیل نکرتا بیت تیغ حلم از تیغ آہن تیز تر بل ز صد لشکر ظفر انگیز تر
اور تعذیب اور تشدد اور طمع مال مردم میں کہ شیوہ جبار و متکبر ہے اپنی بادشاہت میں ہرگز بجا نلایا اور مجالس شراب میں
ساتھ اہل مجلس کے مصاحبانہ اور بے تکلف اختلاط کرتا اور نسبت مساوات کی مرعی رکھتا اور حریفان مجلس شراب سلطانی
ملک تاج الدین کوچی اور ملک فخر الدین کوچی اور ملک اعز الدین غوری اور ملک قوابیگ یغرش مقتول اور ملک نصرت
صباح اور ملک حبیب اور ملک کمال الدین ابو المعالی اور ملک نصیر الدین کہرامی اور ملک سعد الدین منطقی تھے کہ یہ لوگ لطافت
طبع اور حسن اختلاط اور شجاعت اور مردانگی میں اپنے عصر میں عدیل و نظیر نرکھتے تھے اور تاج الدین عراقی اور
امیر خسرو اور خواجہ حسن اور مؤید جاجرمی اور مؤید دیوانہ اور امیر ارسلان کلاہی اور اختیار الدین باغی اور باقی خطیب

سلک ندما میں انتظام رکھتے تھے اور ہر ایک علم اشعار و تاریخ دانی میں ممتاز تھے اور ہمیشہ مجلس بادشاہ کی غزلخوانان جادو نوا مثل امیر خاصہ اور حمید راجا و ساقیان ماہ رو مثل پسران حبیب سرخان نظام خریطہ اور مطربان بے بدل مثل محمد شاہ چنگی اور فتوحا [illegible] (امیر خان) اور بہروز سے آراستہ رہتی اور امیر خسرو ہر روز مجلس میں غزلیں تازہ لاتے تھے اور انعام و التفات سے بہرہ مند ہوتے تھے اور جن دنوں بادشاہ جلال الدین فیروز خلجی میر جامداری سے عارض ممالک بادشاہ معز الدین کیقباد ہوا امیر خسرو کو نوازشوں سے ممنون فرما کر ملازم کیا اور مواجب خوب انکے واسطے مقرر کیا اور ملبوس خاص اپنا انہیں دیا جب بادشاہ ہوا اپنے مقربوں میں داخل کیا اور شغل مصحف داری اور منصب امارت و یکساتھ جامہ اور کمر بند سفید کے جو امراء کے واسطے مخصوص تھا اختصاص بخشا اور سال جلوس کے دوسرے برس ملک چھجو بھتیجے سلطان غیاث الدین بلبن نے باتفاق امیر علی میر جامدار حاکم اودھ کہ اسکو حاتم خان کہتے تھے ولایت کڑہ میں خطبہ اور سکہ اپنے نام جاری کیا اور چتر اپنے سر پر پھیر کر سلطان مغیث الدین نام رکھا اور سارے ملوک بلبنی کہ اسطرف جاگیر رکھتے تھے اور اس پار کے زمیندار اور راجاؤں نے اس سے موافقت کی اور لشکر بیشمار سوار اور پیادہ سے لیکر دہلی کیطرف متوجہ ہوا جب یہ خبر سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے سمع مبارک میں پہنچی اپنے فرزند ارکلی خان کو ساتھ افواج خلجیہ کے کہ شجاع زمین و بیشہ معرکہ ہیجا و [illegible] آبدار سے بیٹھے تھے ہراول کرکے پیشتر روانہ کیا اور خود پانچ کوس پیچھے سے مسافت قطع کرتا ہوا آہستہ آہستہ جاتا تھا یہانتک کہ ارکلی خان اور ملک چھجو مقابل ہو کر جنگ میں مشغول ہوئے اور ظفر اور فیروزی ارکلی خان کے شامل حال ہوئی اور ملک چھجو نے راہ ہزیمت کیطرف متوجہ ہوا اور ارکلی خان نے تعاقب کرکے امیر علی میر جامدار اور ایک جماعت امرائے دولت بلبنی سے اسیر کرکے دو شاخے گردنوں میں ڈالکر اونٹوں پر سوار کر کے باپ کے پاس بھیجا جونہی بادشاہ جلال الدین کی نظر شتر سواروں پر پڑی آنکھ نیچی کرکے فرمایا یہ کیا قباحت اور قباحت ہے جو تمنے کیا مردم عزیز کو ساتھ اس وضع کے لائے یہ حکم دیا کہ انہیں جلد اونٹوں سے اتارو اور دو شاخے انکی گردنوں سے جدا کرو اور انہیں سے چند شخص جو بادشاہ غیاث الدین بلبن کے نزدیک عزیز الوجود اور قدر و منزلت رکھتے تھے انکو حمام بھیجکر خلعتہائے خاص پہنا کر عطر ملوایا اور خود بارگاہ مجلس شراب آراستہ کرکے ان لوگوں کو عزت و تواضع سے بلا کر ہم پیالہ کیا اور ملاطفت و اقرار و ملاطفت متکاثر مبذول فرما کر کلام الفت آغاز کیے بیت بدی را بدی سہل باشد جزا اگر مردی احسن الی من اسا اور ہرچند سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کرم اور مہربانی زیادہ تر کرتا تھا یہ نجابت انفعال سے سر نہ اٹھاتے تھے سلطان انکی تسکین خاطر کیواسطے فرماتا تھا کہ تمکو اسمیں کہ اپنے بادشاہ تمہارا تھا کہ میری مخالفت باعث شرمندگی ہو بلکہ وفاداری اپنے ولی نعمت کی بجا لائے اور چاہتے تھے کہ دولت بادشاہ غیاث الدین بلبن کے خاندان سے نہ جاوے نہایت نیکی ہے کہ جو ارادہ ازلی نے یہی تعلق پکڑا تھا کہ حکومت اس خاندان سے زائل ہو کر آخر میں مجھے پہنچے تمہاری کوشش نے نتیجہ اور فائدہ نہ بخشا تم وہی لوگ ہو کہ سلطان غیاث الدین بلبن کے عہد میں جو تھوڑی التفات میرے حال پر فرماتا تھا میں تمہیں سے التجا اور اعتبار اپنا جانتا تھا اور سر پر رہتا تھا اور ملک چھجو کو بھی جو [illegible] کے ساتھ پناہ لیگیا تھا گرفتار کرکے سلطان کے روبرو بھیجا اسکی بھی شاہ نے تعظیم و تکریم کی اور تحفہ میں بٹھا کر ملتان کے جاگیردار کے پاس روانہ کیا اور یہ حکم نافذ فرمایا کہ ملک چھجو کو مع اہل و عیال مکان خوب میں اتارو اور اطعمہ اور اشربہ اور اقمشہ اور سامان عیش و عشرت کا جو کچھ بادشاہوں کے لائق ہو مہیا رکھو اور انکی محافظت میں مصروف رہو اور انکی دلجوئی اور خاطر داری میں کسیطرح کی کمی نکرنا اور بالتیپ امرائے خلجی کو یہ نوازش کہ سلطان نے وارث مملکت اور سابق امرا کی نسبت مبذول فرمائی ناگوار ہوئی اور ایک گفتگو کی اور عرض کی کہ سلطان نے جو لطف ساتھ اس جماعت واجب القتل کے فرمایا روش جہانداری کے خلاف ہے اور فتنہ

جہانبانی کے منافی ہو خونریزی جو بادشاہ غیاث الدین بلبن سے اس قسم کے گروہ کے بارہ مین جیسی وقوع مین آئی خداوند عالم
نے معاینہ فرمائی اب مناسب دولت وہ ہی کہ سیاست اور خونریزی سے اس گروہ کو آپ معاف نرکھین اور ملک چھجو خان کو
اگر قتل کرین تو میل اُسکی آنکھ مین کھینچین تو دوسرے عبرت پکڑین جبکہ بادشاہ اسطرح کے آدمیون سے ایسی نوازش فرماوے گا تمام خلقت کو مخالفت
اور بغاوت کی ہوس ہوگی اور فساد برپا ہوگا اگر ہم اُنکے ہاتھ گرفتار ہوتے وہ نام و نشان خلجیون کا روے زمین پر نرکھتے سلطان
نے جواب دیا کہ جو کچھ تم کہتے ہو سچ ہی اور سب صواب اور موافق جہانداری کے ہی لیکن کیا کرون کہ مین نے عمر اپنی ستر برس مسلمانی مین بسر کی اور
کسی مسلمان کا خون نگرایا اب کہ ضعیف ہوا ہون اور عمر آخر کو پہونچی نہین چاہتا کہ خون مسلمانونکا گراکر صفت قہاری اور جباری کی اپنے اوپر
ثابت کرون اگر ہم اُنکے ہاتھ پڑتے اور وہ ہماری خونریزی کرتے اُسکی جوابدہی قیامت کے دن اُنکے ذمہ ہوتی نہ ہمارے اور برسون ہم سلطان
غیاث الدین بلبن کے نوکر رہے اور حقوق اُسکی نعمت کے ہماری گردن پر ہین آج کہ اُسکے ملک پر متصرف ہوا ہون اگر اُسکے اعوان
انصار کو بھی قتل کرون ایکبارگی دیدۂ مردمی پر خاک ڈالون اور مثل اُسکے اور بھی کلام درویشانہ اور صوفیانہ کہے آخر کو اُس مقدمہ مین بازی
کھاکر اُنکو تیغ ملامت کا کشتہ کیا اسواسطے کہ حکمانے کہاہی کہ بادشاہی دو رکن رکھتی ہی ایک لطف دوسرے قہر اور جس وقت کہ ایک مین
اُن دونون سے خلل پڑے بادشاہی زوال قبول کرے بیت تحمل کش ست اما نہ چندان شکیبائی خوش ست اما نہ چندان
سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی نے بعد واقعہ ملک چھجو کے جب بدائون سے دار الملک کیطرف مراجعت فرمائی ولایت کڑہ علاء الدین
خلجی کو دیکر اسطرف روانہ کیا اور تربیت سپاہ اور آبادی ولایت مین مصروف ہوکر صفت قہر کی جو لازمہ بادشاہی ہی ایکبارگی ہاتھ سے
دی اور صفت حلم و بے آزاری کو مرتبہ کمال مین پہونچایا اور جب یہ خبر جابجا لوگون نے سنی دزدان کراس مواس اور رہزنون اور
ڈکیتون تمام ممالک نے سر اُٹھاکر فتنہ و فساد شروع کیا اور جو جیا گا چورون اور ٹھگون اور رہزنون کو گرفتار کرلاتے تا قیدیون اور
مشائخون کیطرح اُنکو چوری اور اعمال ناشایستہ سے سوگند اور توبہ کراکے فوراً چھوڑدیتا تھا اس سبب سے خلجی جو عمدہ داران درگاہ تھے
مجالس اور محافل مین سلطان جلال الدین پر زبان طعن دراز کرکے ہر شخص کلام ناخوش مذکور کرتے تھے اور حریفان و رندان اگرچہ تقریبات
اُٹھاکر وہ باتین سمع سلطان مین پہونچاتے تھے لیکن وہ تغافل کرکے کہتا تھا کہ مست لوگ بہت بکتے ہین اُنکے قول پر مواخذہ نہ
پکڑنا چاہیے پھر تو یہ نوبت پہونچی کہ مقربان سلطان کفران نعمت اپنے اوپر قرار دیکر بولے کہ سلطان جلال الدین ہرچند شجاع اور صف شکن
ہی اور مغلون سے چند مرتبہ لڑا ہی اب کہ وہ ضعیف اور ناتوان ہوا ہی شعر کہنے اور شعر سننے اور شطرنج اور نرد کھیلنے کے سوا
اُس سے کوئی کام ظہور مین نہین آتا ہی مناسب وہ ہی کہ ہم سب اتفاق کرکے اُسے معزول کرین اور ملک تاج الدین کوچی کو جو امرای
صاحب داعیہ سے ہی تخت سلطنت پر بٹھادین اور اکثر امراے خلج نے ایک روز ملک تاج الدین کوچی کے مکان مین مہمان ہوکر
مجلس شراب منعقد کی اور حالت مستی مین بولے بادشاہ جلال الدین سلطنت کے لائق نہین اس امر کا شایستہ ملک تاج الدین کوچی ہی اور تمام
مزخرفات مین مشغول ہوئے پھر ایک اُنہین سے بولا کہ مین باوصف نیم شکار ہونے کے بادشاہ جلال الدین کا کام تمام کرتا ہون دوسرا
دست بقبضہ ہوکر کہنے لگا کہ مین اس تیغ آبدار سے اُسے خیار کی طرح دو ٹکڑے کرتا ہون جب اس وضع مجلس شراب مین بادہ گوئی
حد سے زیادہ عمل مین لائے ایک اُنہین سے اُٹھکر باہر گیا اور اپنے تئین بلاتوقف سلطان کی خدمت مین پہونچاکر صورت حال تفصیل ظاہر
کی سلطان اُس مرتبہ اگرچہ دشنام دہی اور بیہودہ گوئی اُن دشمنون سے نہ آزردہ ہوا لیکن اُنکے اس ارادہ ناصواب سے نہایت
آزردہ اور بیطاقت ہوا اُسیوقت آدمی بھیجکر اس مجلس کے تمام اہلیون کو حاضر کیا اور ازروے اعتراض تلوار اپنی غلاف سے
نکالکر اُنکے روبرو پھینکدی اور فرمایا کہ یہ تلوار جو شخص تم مین سے دعوی مردی اور مردانگی کا کرتا ہی اُٹھالے اور مجھسے لڑے کہ مین تنہا

بیٹھا ہون تو معلوم ہووے کہ کام نمایان کسکے ہاتھ سے ظہور مین آتا ہے شنکران بیدولتون نے سر خجالت جھکایا اور گونگون
کے مانند خاموش ہو رہے اور سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی نے جبا زردہ ہو کے غضب انھین بہت لعنت ملامت کی پھر شعلہ غضب اُسکا
ساکن ہوا ایک مصاحب سلطان کا جسکا نام ملک نصرت تھا اور وہ بھی اس مجلس مین شریک تھا اسنے ہرزہ گوئی بہت کی تھی مگر وقت
ظرافت مین آکر بولا خداوند نعمت خوب جانتے ہین کہ مست حالت مستی مین جو کچھ منھ مین آتا ہے بکتے ہین اگر ہم تجھسے بادشاہ کو جو ہمین
فرزندون کی طرح پالتا ہو قتل کرینگے پھر مثل تیرے دوسرا بادشاہ کہان پائینگے اور جو تو بھی اس مستی مین ہمین مواخذہ کرکے ہلاک کریگا مثل
ہمارے مخلصان جان نثار کہان پاویگا سلطان ملک نصرت کے جواب سے متبسم ہوکر قہر و شدت سے باز آیا اور اپنے ہاتھ سے جام اُسے عنایت
فرمایا اور از روے نصیحت یارون کی طرف متوجہ ہوا اور فرمایا اگر بجاے میرے دوسرا بادشاہ ہوتا تمکو بالضرور ہلاک کرتا مین اس سن مین
جباری و قہاری کہ لازم و ملزوم جہانداری اور شہریاری ہے اپنی نسبت قرار نہین دے سکتا ہون اور مقام جزا و سزا تمھاری مین
نہین آسکتا اور تمسے سواے میخواری اور قمار بازی اور بیہودہ گوئی اور شاہد بازی کے دوسرا فعل نہین آتا ہے تم کہان و رزم شکار
ڈالنا اور شمشیر کو کام فرمانا کہان خیر مین نے تمھارا گناہ بخشا اپنی جاگیرون مین جاکر ایک مدت وہان بسر کرو بیت ز خلق ارچہ آزادہ ہیم
بسے * نخواہم کہ آزردہ گردد کسے * کہتے ہین کہ جسوقت مین سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی بادشاہ غیاث الدین بلبن کا جاندار
اور سمانہ کی نیابت پر مامور تھا مولانا سراج الدین ساوی جو شعراے وقت سے تھا اور ایک دیہہ دیہات سمانہ سے اپنی وجہ معاش
مین رکھتا تھا بادشاہ جلال الدین نے اور وظیفہ دارون کے مانند مولانا سراج الدین سے خراج طلب فرمایا مولانا نے اس امر
سے آزردہ ہوکر ایک مثنوی سلطان کی مدح مین کہکر عمال کی شکایت اُسمین درج کی اور ظاہرا بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ
کثرت مشاغل کے سبب ساتھ مولانا کے نہ مشغول ہوا مولانا دل کوفتہ مجلس سے اُٹھا اور دوسری مثنوی سلطان جلال الدین
فیروز شاہ کی ہجو مین کہی اُسکا نام خلجی نامہ رکھا اور اس زمانے مین سلطان جلال الدین فیروز شاہ نیابت سمانہ رکھتا تھا خلجی نامہ مذکور جو
متضمن ہجو ہاے رکیک تھا سلطان کے پاس پہونچا مولانا سراج الدین نے اس خوف سے کہ بادشاہ انتقام کی فکر مین ہوگا سمانہ کی
استقامت چھوڑکر دوسری جگہ توطن اختیار کیا اور اسی عرصہ مین سلطان جلال الدین فیروز شاہ نے ایک دیہہ دیہات سندا ہرے کو
غارت کیا تھا اسوجہ سے سندا ہرے سلطان کے مقابل آیا اور سلطان کے چہرہ پر ایک ایسا زخم مارا کہ اثر اسکا تمام عمر باقی رہا تھا جب
سلطان سریر سلطنت پر متمکن ہوا مولانا سراج الدین اور سندا ہرے اپنے کام مین حیران ہوئے اور اپنے بخت ارجمند کی رہنمونی سے وہ دونون
پگڑی اپنی گردن مین ڈالکر درگاہ مین حاضر ہوئے سلطان کو جب خبر ہوئی فوراً انھین طلب کیا اور مولانا سے بغلگیر ہوکر انعام اور
خلعت فاخرہ سے سرفراز فرمایا اور مواجب مقرر کرکے حکم دیا کہ تو مثل دوسرے مجرائیون دربار کے پیش تخت مجرے کیواسطے آیا کرے
اور سندا ہرے کو بھی نوازا از جملہ حکایات عجیبہ سے جو سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کی راستی پر دلالت کرتی ہے یہ ہے کہ ایکروز اُس کی
خاطر دعا طر مین یہ خیال گذرا کہ جو ہمنے کئی مرتبہ کفار مغل سے غزا کی ہے اگر واعظ منابر مجھے ساتھ لقب المجاہد فی سبیل اللہ یاد کرین بعید نہوگا
اسواسطے ایکروز اُسنے یہ بات اپنی زوجہ ملکہ جہان سے کہی کہ جب ارباب علم و صدور اور قاضی کسی تہنیت کی تقریب مین حرم کے سراپردہ
پر حاضر ہون تو ایلچی اُنکے پاس بھیجکر یہ پیغام دینا کہ تم سلطان سے درخواست کرو تو اسی جمعہ کے روز منبر پر المجاہد فی سبیل اللہ خطبہ مین
پڑھین اتفاقاً اسی پانچ چھ روز کے عرصہ مین بادشاہ معز الدین کیقباد کی دختر کا کار خیر عروسی قدر خان سے ہوا علما اور صدور و قاضی
مبارکباد کیواسطے حرم کے دروازہ پر حاضر ہوئے ملکہ جہان نے مخدرا کی زبانی مقدمہ معہودہ سے پیغام دیا اُن لوگون نے اس بات کو پسند
کرکے عرض کی کہ سلطان نے بارہا کفار مغل سے جنگ کی ہے اُسے المجاہد فی سبیل اللہ خطبے مین کہنا جائز ہے لیکن جبتک کہ اور تائید کبار علما و فضلا

اور صدور وغیرہ ما ہین سلطان کی خدمت میں جاکر شرف دست بوس سے مشرف ہوئے قاضی فخر الدین ناقلہ کہ سرآمد علماے اس
عصر سے تھا ملتمس ہوا کہ صدور اور قضات اور جمیع علما سلطان سے التماس کرتے ہیں کہ سلطان نے جو کفار مغل سے جہاد کیا ہے
اسلیے نام نامی کیساتھ لقب المجاہد فی سبیل اللہ منبرو پر یاد کرتے رہیں سلطان نے یہ حرف سنکر اشک آنکھوں سے جاری کیے اور کہا اے قاضی فخر الدین
ملکہ جہان نے میرے متعلقین سے تمھیں یہ پیغام دیا ہے لیکن میں جس سے یہ بات کہکر پشیمان ہوا اسواسطے کہ میں نے اپنے دل میں اندیشہ کیا کہ میں نے جو
اس میں اخلاص نیّات ملحوظ نہیں کیں جو رضاے خداے عزوجل اور طمع شہادت اور قصد بلند کرنے اعلام دین اسلام کے لیے نہیں بلکہ ہمیشہ غرض یہ بھی
کہ نام اور آوازہ میرا بلند ہووے یا میرا اعتبار اور عزت میرے مالک بادشاہ غیاث الدین بلبن کے روبرو زیادہ ہووے باوصف اسکے
علما اور صدور اور قضات نے سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے وغدغہ دفع کرنے کیواسطے وجوہ تاویلات بیان کیں اور تکرار کی
لیکن کسیطور سے قبول نفرمایا اور منجملہ غریب حادثہ کے جو ایسے بادشاہ سلیم النفس کے زمانہ میں وقوع میں آئے قتل کرنا سیدی مولا کا امام و رئیس کا ہے
ضیا برنی اور صدر جہان گجراتی نے یون بیان کیا ہے کہ جو ملک الامرا ملک فخر الدین کوتوال نے کہ قبل اسکے اکثر مقام معدودہ میں اسکا مذکور
ہوا ہے سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے عہد میں وفات پائی تو چند ملوک اور خوانین بلبنی جو بے جاگیر ہوے تھے اور اسکے دولت کی پناہ میں
زندگی کرتے تھے سرگردان اور عاجز ہوئے اور اسیطرح سے بارہ ہزار آدمی قرآن خوان کہ ہر روز ہزار مرتبہ قرآن ختم کرتے تھے اور سیقہ سپاہی
اور سر ہنگ کہ اسکے نوکر تھے اس جناب کے انتقال کے بعد پریشان حال ہوے اور آخر سب نے سیدی مولی کی خانقاہ میں آنا اختیار کیا ملحقات
شیخ عین الدین بیجا پوری سے واضح ہوا کہ وہ ایک مرد لباس فقر و لیتی میں تھا جرجان سے مغرب کیطرف گیا اور ایک مدت مدید صاحبدلوں کے ہمراہ
بسر لیکیا اور انسے فیض معارف حاصل کرکے جرجان میں مراجعت فرمائی پھر چند روز کے بعد شیخ فرید الدین شکرگنج کی زیارت کو ہندوستان کے
سمت راہی ہوا اور اجودھن میں انسے ملاقات کی اور چند مدت انسے صحبت رکھی مجلسین کرتا تھا اور عارفانہ کلام کرتا تھا بادشاہ
غیاث الدین بلبن کے عہد سلطنت میں دہلی کی سیر کی ہوس میں شیخ سے اجازت لیکر دہلی کیطرف متوجہ ہوا ایک روز اثناے صحبت راہی میں شیخ
نے کہا تو چاہتا ہے کہ دہلی میں جاکر مسند آمد و شد خلق کا اپنے اوپر کھولے اور ہر طرف کے مسافرون کو طعام دیوے اسپر رہیں تجھسے کچھ
نہیں کہتا اور مانع بھی نہیں ہوتا لیکن مجھسے ایک نصیحت یاد رکھ ملوک اور امرا و مقربان شاہ کے ساتھ اختلاط نکرنا اور انکی آشنائی سے
محترز رہنا کہ مصاحبت اور اختلاط اس جماعت کا ہم فقیرون کو سبب ہلاکت کا ہے سید مولا دہلی میں پہونچکر متوطن ہوا ایک خانقاہ عظیم
تعمیر کروائی اور فقرا اور مساکین کی دعوت اور ضیافت میں مصروف ہوا ہر روز جسقدر درم و دینار مساوا اور تھا در اسکی خانقاہ
آتے تھے محروم نکرتا تھا اگرچہ مسجد جامع میں نماز جمعہ کیواسطے نجاتا تھا مکانمیں نماز ادا کرتا تھا اور بسبب ترک نماز جیسا کہ
بزرگان دین نے قرار دیا ہے بجا نہ لاتا تھا لیکن مجاہدہ اور ریاضت بہت کھینچتا اور جامہ ایک جادر کے سوا نہ پہنتا اور نان برنج قند بدرکے
کھاتا اور کوئی عورت اور خادم نہ رکھتا اور لذت شہوات کے گرد نہ پھرتا اور کسی آفرید سے کچھ چیز نہ لیتا تھا اور اسقدر خرچ کرتا تھا کہ لوگ
حیرت میں آکر کہتے تھے کہ وہ علم کیمیا جانتا ہے اور جب عہد بادشاہ غیاث الدین بلبن کا گذرا اور عہد معزی کہ زمانہ عفلت تھا اور
بیخبری کا تھا پہونچا سید مولا ایثار اور نثار میں نہایت درجہ کوشش کرتا تھا اور خوانین اور ملوک کے ساتھ مختلط ہوکر شیخ
فرید الدین عطار رحمہ کی نصیحت دل سے محو کی بیت بر آتش دل تشہ کو یخ فروزد۔ کہ وقت آمد کہ صد خرمن بسوزد۔ اور حسب دلخواہ
افراط سے خرچ کرکے اکابر اور اعیان کو دو دو ہزار تنکہ زر سرخ انعام فرماتا اور انکے واسطے اپنی خانقاہ میں دستر خوان بچھاکر ایسے
طعام لذیذ اور اشربہ گوناگون چنتا تھا کہ سلاطین روزگار کو میسر ہوتے تھے اور اکثر ایسا اتفاق ہوتا تھا کہ ہزار من میدہ سپید دہلی
وزن سے اور دو سو من مصری اور دو سو من شکر اور پانسو من مسلوخ اور کئی من روغن اور اشیاے دیگر جو ضروری ہیں

اُسکے باورچیخانہ مین پختہ ہوکر خانقاہ مین تقسیم ہوتا تھا اور اُن درویش کا قاعدہ یہ تھا کہ جب کسی شخص کو کچھ عنایت فرمانا چاہتے تھے یا قیمت اُس اشیا کی جو خریدی تھی اُسکے دینے کا ارادہ کرتے تھے کہتے تھے فلان بوریا یا فلان پتھر یا اُس خشت کو اُٹھاؤ اُسکے نیچے اسقدر تنکہ نقرہ اور طلا ہین اُٹھا لو جب وہ اسکو اُٹھاتے تھے اُنکے ارشاد کے بموجب پاتے تھے اور خیال کرتے تھے گویا وہ بوقت ارادہ سے لاتے ہین اور جب سلطنت خلجیون کو پہونچی اور سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی سریر حکومت پر متمکن ہوا خلائق نے اُسکے پاس زیادہ ہجوم کیا اور خان خانان فرزند بادشاہ جلال الدین اُسے اپنا والد قرار دیکر اکثر اوقات اُسکی خدمت مین جاتا تھا اور معزبان شاہ اور خوانین اور ملوک کبار نامدار شب و روز اُسکی ملازمت مین حاضر ہوکر نعمتین گوناگون کہ اُنھین اپنے دسترخوانون پر میسر نہین اُسکی خانقاہ مین مہیا پاتے تھے اور جیسا کہ مذکور ہو جب ملک الامرا ملک فخر الدین کو زوال حشمت حق مین حاصل ہوا اُسکے تمام متعلقون نے دست توسل سید مولا کے دامن مین مارا اور اُسکے اشارے سے طاقون اور انیٹون اور پتھرونکے نیچے سے سونے اور چاندی کے ٹکے حاصل کرکے زمانہ عیش و عشرت سے گذرانتے تھے ہم عصرون مین قاضی جلال الدین کاشانی نے کہ ایک مرد فتنہ انگیز اور عیار بادشاہ سے تھا اسکی خدمت مین جاکر ساتھ حرب زبانی کے زبانی سحر اسکے دلمین اسطرح جگہ کی کہ سید مولا نے اُسے راست کردار اور خیر خواہ اپنا معلوم کیا اور اتحاد و خصوصیت اُس سے انتہا کو پہونچائی کہ تین تین اور چار چار روز خانقاہ مین رہکر اُسے سلطنت کیواسطے ترغیب و تحریص کرتا تھا اور کہتا تھا کہ قادر علی الاطلاق نے اسقدر رفعت خلق کے واسطے تجھے کرامت فرمائی ہو کہ بادشاہی ظالمونکے ہاتھ سے برآوردہ کرکے خود متقلد اس امر جلیل کا ہو اور شریعت رسول اللہ کی پیروی کرکے ایک خلقت کو ساتھ عدل اور داد کے مہد امن و امان مین نگاہ رکھے اور جو اسمین سستی کریگا فردائے قیامت مین کیا جواب دیگا چنانچہ لوازم بشریت ہر بشر کے ساتھ لاحق ہین وہ بیچارہ فریب کھا کر تمہید مقدمات خروج مین جد و جہد کرنے لگا اور ہر ایک مرید کو ساتھ ایک خطاب و منصب کے نامزد کیا اور برنجین کوتوال اور تہمائے پہلوان جو سپاہ کیطرف سے احسان بہت دیکھے تھے متعہد اس امر کے ہوئے کہ جمعہ کے روز سواری کے وقت فدائے وار آپکو بادشاہ تک پہونچا کر اُسکا کام تمام کرینگے اور دس ہزار آدمیون نے کہ پوشیدہ سید مولہ سے بیعت کی ہو اپنے تئین جلانیہ سید مولہ کے پاس پہونچا کر تخت شاہی پر بٹھاوین اتفاقات سے ایک اہل مجلس نے ایک بخش بہم پہونچا کر کیفیت حال [illegible] بادشاہ جلال الدین کے سمع مبارک مین پہونچائی سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی نے سید مولہ کو مع قاضی جلال الدین کاشانی اور ارباب جماعت حاضر کرکے حقیقت حال استفسار فرمائی سب باتفاق منکر ہوئے اور عرض کی ہم اس امر سے ہرگز آگاہی نہین رکھتے اور اس معنی سے مطلع نہین جب انکا انکار حد سے گذرا اور مدعی اثبات سے عاجز ہوا بادشاہ نے صحرائے بہادر پور مین ایک آتش عظیم روشن اور افروختہ کی کہ شعلہ اُسکا آسمان تک پہونچتا تھا اور خود مع جمیع امرا سپاہ و علما سوار ہوکر ایک بارگاہ مین جو اسیکے واسطے برپا کی تھی مقیم ہوا اور فرمایا کہ سید مولا اور قاضی جلال الدین اور برنجین کوتوال اور تہمائے پہلوان اور ارباب جماعت اور اتباع اُسکے سب آوین اور اس آتش سے گذر کرین تو راست گو دروغگو سے ظاہر ہوجاوے جسوقت کہ اُنھون نے آواز بلند کلمہ شہادت پڑھا اور آگ مین داخل ہوا چاہتے تھے بادشاہ جلال الدین نے ترحم فرما کر علمائے وقت سے استفسار کیا کسی نے فتویٰ دیا اور کہنے لگے کہ آگ بالطبع جلانے والی ہو راست گو اور دروغگو کو یکسان جلاویگی اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی شریعت غرا مین کسیطور سے درست نہین ہو کہ ساتھ آتش سوزندہ کے مہمات فیصل ہووین بادشاہ اس ارادہ سے باز آیا اور اُسی مجلس مین قاضی جلال الدین کاشانی کو بداؤن کی قضا پر بھیجا اور امرائے ملتمی اور مردم معتبر کو جو متہم ہوئے تھے اپنے دار الملک سے نکال دیا اور دونون کوتوال جو شاہ کے قتل پر متعہد ہوئے تھے بسیاست تمام اُنکو قتل کیا اور وہان سے قصر کیطرف متوجہ ہوا اور قصر کے مقابل سید مولہ کو دست بستہ پائین ایستادہ کیا اور سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی اُس سے سوال کرتا تھا اور وہ جواب دیتا تھا اور بادشاہ اسکے شریک

اور عرفاً اُسپر کوئی گناہ ثابت نہوا اسکے وجود کو موجب خلل بادشاہی تصور کرکے شیخ ابوبکر طوسی حیدری کو کہ ساتھ ایک جماعت
درویشان حیدری جو ولایت سے اُسکے ہمراہ آئی تھی کو فساد کے قریب طلب کرکے فرمایا ہی درویشو دیکھو کہ اس مولے نے بیرحق
ہمیں کس قسم کا ظلم کیا ہی اور کس نوع کا خلل ظہور میں پہونچایا چاہتا ہی انصاف کرو بحری نام ایک قلندر نے بیباک کہ اُسکے احسان میں
غریق تھا حقوق اُسکے بجالایا بے تامل اُسکے تن نازنین کو استرہ اور جوالدوز سے مجروح کیا سیدمولہ فریاد برلایا کہ مجھے جلد
اپنے مبدا پر پہونچاؤ میں اپنے قتل ہونے سے خوشحال ہوں آزردہ نہیں لیکن یقین جاننا کہ آزار طائفہ درویشان شوم ہی میمنت نہیں
رکھتا اور عنقریب اُسکا مکافات تیرے اور تیرے خاندان کی نسبت پہونچیگا بادشاہ جلال الدین قتل میں اُسکے متردد اور متفکر ہوا
اس درمیان میں شاہزادہ ارکلیخان نے جو خانخانان کو مٹایا چاہنے کے سبب سیدمولہ سے عداوت رکھتا تھا تعجیل کرکے کوٹھے پر سے
فیلبانسے اشارہ کیا تو اُسنے اُسیوقت ہاتھی اُسپر دوڑا کر کام اُسکا انجام کو پہونچایا بلیت برپا کردی کہ ملک سراسر زمین ٭ بیبرد کہ خونے
چکد بر زمین ٭ ضیاءالدین برنی مؤلف تاریخ فیروز شاہی جو آپکو صادق القول جانتا ہی کہتا ہی کہ میں اُس روز دہلی میں تھا مجھے
خوب یاد ہی کہ سیدمولہ کے قتل کے بعد ایک آندھی سیاہ اُٹھی کہ جہان تیرہ و تار ہوا اور اسقدر ظلمت جہان میں چھائی کہ کچھ دیر تک
کوئی کسیکو ندیکھتا تھا اور اس سال کو سنہ ۶۹۰ چھسو نوے ہجری تھی دہلی اور اُسکے اطراف میں بارش کی کمی ہوئی اور قحط پڑا چنانچہ عوام الناس
جماعت جماعت گرسنگی سے اکٹھا ہوکر آپکو جون کے پانی میں گراتے تھے اور غرق ہوتے تھے قطعہ لطیفہ شاعر خسرو کہ در ہر زمین ٭ بسا حق
بر بزند خوے چنین ٭ درو قطرہ آبے نہ بزد ہوا ٭ نرویید درو ہیچ برگ گیاہ ٭ بجائے کیا گرد دہشت زرگین ٭ ز پشت آسمان جائے انجم زمین ٭
شنیدم کہ خلقے دران خشک سال ٭ چنان گشت عاجز ز تشنگی حال ٭ دو دست از مردم عنبر گرفتہ بہر دست بر یکدگر ٭ لبے غرق گشتند
در آب جون ٭ فسانہ چنین گشت پیدا کنون ٭ لبے خلق مسکین در آن روزگار ٭ بمردند در کوچہا زار زار ٭ عجب واقعہ حیرت افزا سیدمولہ
وقوع میں آیا ٭ دوبارہ دہ سپہ جلال الدین فیروز شاہ خلجی کی جدیت میں تاخت لایا اور کچھ شروع ہوئی وزیر و تعصب یا مرضیہ سانح ہوا اسکی بادشاہی
میں ایک انتظام اور رونق باقی نرہی از انجملہ اُسی دوسرے بڑا بیٹا اُسکا اختیار الدین خانخانان کہ جسکے ناصیہ سے آثار بادشاہی و
بزرگی کے واضح اور لائح تھے اور جمیع امرا دوست و دشمن اُسی کے قہر اور دبدبہ کے ملاحظہ سے قدم جادۂ اطاعت سے باہر نرکھتے
تھے اُسکے مزاج شریف نے اعتدال سے انحراف پایا اور معالجہ اطبا سے حاذق کا سودمند پڑا بیماری روز بروز زیادہ ہوتی تھی
اور ناتوانی لحظہ بہ لحظہ زور کرتی تھی یہانتک کہ فوت ہوا اور بادشاہ اُسی سال میں رنتھنبور کیطرف فوج کش ہوا اور ارکلیخان کو
ولیعہد کرکے چتر اور تمام لوازم بادشاہی دیکر نئے شہر میں چھوڑا اور جب قلعہ رنتھنبور میں پہونچا اس قلعہ کو نہایت مستحکم دیکھا اسکے
لینے کا مقید نہوا اور جھاین کی سمت روانہ ہوا اور اسے فتح کرکے بہت غنیمت لایا اور بتخانہ مالوہ کے شکستہ اور ویران کیے
اور مراجعت کیوقت پھر قلعہ رنتھنبور میں تاخت لایا جبکہ وہانکا راجہ مقام نرمی اور فرمانبرداری میں نہ آیا بادشاہ جلال الدین
نے تیاری ساباطوں اور کوچہائے سلامت کا حکم دیا لیکن پھر جلدی فسخ عزیمت کرکے کوچ کیا اور ارکان دولت سے فرمایا میں جانتا ہوں
کہ قلعے کے لینے میں سعی کروں مگر جب یقین ہوا کہ وہ قلعہ بدون شہادت چند ہزار مسلمانوں کے مفتوح نہوگا فسخ عزیمت کی ملک
احمد حبیب جو مقربان درگاہ سے تھا اُسنے عرض کی کہ بادشاہ کو جہانگیری کیوقت قتل ہونے کا ملاحظہ نچاہیے کرنا عنقریب
یہانکے راجہ کو ایک خیال اور دلمیں گذریگا پاؤن اپنے دائرے سے باہر رکھیگا بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ خلجی اس بات سے
آزردہ ہوا اور اُسے یہ جواب دیا کہ تیرا گمان وہ ہی کہ بادشاہوں کو قتل ہونے آدمیوں سے پروا نہیں لیکن اس کام کے جو بادشاہ
کہ مسلمان ہیں اور خدا اور رسول خدا کی طرف بازگشت رکھتے ہیں اور آخرت کے معتقد ہیں کمتر مرتکب ہوتے ہیں دین نے بارہا

سمجھے کہا ہو کہ میں پیرانہ سال ہوا ہوں مناسب نہیں کہ جباروں اور فراعنہ کے افعال اختیار کروں اور ایسا فعل عمل میں لاؤں کہ
لاکھوں زن و فرزند اہل اسلام کی بیوہ اور یتیم ہوں اور علاوہ اسکے اور بھی کلام اس قبیل سے کہے اور دہلی میں داخل ہوا اور سنہ ۶۹۱ چھ سو
اکانوے ہجری میں ایک قرابتی ہلاکو خان سے دس تمن مغل لیکر ہندوستان کی طرف متوجہ ہوا اور تین حصہ ہر دس ہزار سوار سے
جب بادشاہ اس امر سے واقف ہوا لشکر قاہر انکے دفع کیواسطے ہمراہ رکاب لیکر کوچ کیا اور حدود بہرام میں دونوں فوج کا سامنا ہوا اور
مابین اسکے ایک دریا واقع ہے مقابل ایک دوسرے کے وارد ہوئے اور لڑائی کیواسطے ایک صحرائے وسیع باندازہ لشکر قرار دیکر چند
روز مبارز طرفین جنگ میں مشغول ہے اور ایک جماعت کثیر قتل ہوئی اور ایک روز درمیان دونوں طرف کے سپہ سالاروں میں مقابلہ
عظیم اور معرکہ شدید واقع ہوا آخرکو لشکر اسلام کے مقدمہ مظفر و منصور ہوئے اور مغل ہشیار حلف تیغ خون آشام ہوئے اور دو نفر امرائے
ہزارہ اور چالیس امرائے جدید مغل سے اسیر ہوئے اسکے بعد ایک جماعت اہل صلاح سے درمیان میں آکے مقدمات صلح ترتیب دیے
بادشاہ نے اس مغلیہ سردار کو جو قرابت ہلاکو خان سے رکھتا تھا اپنی زبان مبارک سے فرزند فرمایا اسنے بادشاہ کو پدر کہا اور بموجب
دوری و دوستی دونوں لے دور سے سوار ایک دوسرے کو دیکھا اور بعد ارسال تحف و ہدایا کے طرفین لشکر مغل پلٹ گیا اور الغو خان
نواسہ چنگیز خان مع چار ہزار مغل مع زن و فرزند سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی سے جاملا اور دولت اسلام سے مالامال ہوا
اور علاوہ اسکے بادشاہ کی دامادی سے اختصاص پایا اور سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی نے اپنے بیٹے ارکلیخان کو ملتان
اور لاہور اور سندھ کا حاکم کیا اسکے بعد دارالسلطنت شہر نو کی طرف مراجعت فرمائی الغو خان اور تمام امرائے مغل کا کہ ساتھ نو مسلم
کے شہرت پائی تھی حوالی غیاث پور کہ مقبرہ شیخ نظام الدین اولیا قدس سرہ وہاں ہے مسکن تعین ہوا اور اس گروہ نے وہاں عمارات
عالیشان اور محل وسیع تعمیر کیے اور اسکا نام مغل پورہ رکھا اور سنہ ۶۹۲ چھ سو بانوے ہجری میں بادشاہ نے مندو میں جاکر اسکے
قلعہ کے نواح کو غارت فرمایا اور اسی عرصہ میں ملک علاء الدین حاکم کڑہ نے التماس کی کہ فدوی قلعہ بہلسہ پر تاخت
جاوے اور اسکی اطراف کو غارت کرے معروضہ اسکا پذیرا ہوا چنانچہ حکم کے موافق اسنے قلعہ بہلسہ کو غارت کیا اور غنائم
وافر لیکر بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس غنائم میں سے دو بت ہشت دھاتی جو ہنود کے معبود تھے بداؤن کے دروازہ
پر ڈالکر پیسپر خلائق کیے یہ خدمت ملک علاء الدین کی بادشاہ کو پسند آئی نوازشات خسروانہ اور ضمائم جاگیر اودھ سے سرفراز
فرمایا ملک علاء الدین نے جب بادشاہ کو اپنے حال پر مہربان پایا معروض کیا کہ چندیری کے اطراف و جوانب میں چند راجہ صاحب
خزائن اور فتوح ہیں اگر حکم ہووے غلام وجہ فوضل بے انقطاع سے ملازم جدید نگاہ رکھے اور فوج قدیم اور جدید کی اعانت سے
انکے سر پر تاخت لیجا کر غنائم کثیرہ انسے لاکر داخل خزانہ عامرہ کرے سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی نے کمال کی طمع سے اسکی التماس
قبول فرمائی اور ملک علاء الدین کی غرض ان سب مقدمات سے یہ تھی کہ اپنے تئیں تحکمات ملکہ جہاں سے کہ کمال تسلط بادشاہ پر رکھتی
تھی اور اسکے غلبہ سے کچھ عرض نکر سکتا تھا خلاص کرکے ہمیشہ سفر دور دراز میں رہے بلکہ اگر ممکن ہووے ولایت دور دست میں ایک
مقام مضبوط پیدا کرکے وہاں فرو کشتی کرے الغرض سنہ ۶۹۳ چھ سو ترانوے ہجری میں ملک علاء الدین دہلی سے بقدر رخصت حاصل
کرکے کڑہ کیطرف روانہ ہوا اور سپاہ ملک چھجو اور دوسرے امرائے بلبنی کو جو سرگروہ ان کے تھی ملازم رکھا اور سنا تھا کہ رام دیو راجہ دکن
خزانہ موروثی کئی قرن کا رکھتا ہے اور کسی بادشاہ دہلی کو ایسا خزانہ میسر نہیں ہوا القصہ مع سات آٹھ ہزار سوار بہ بہانہ تسخیر چندیری
سنہ ۶۹۴ چھ سو چورانوے ہجری میں جنگل کے راستہ سے کہ راہ نزدیک ہے روانہ ہوا اور جس وقت کہ دکن کی سرحد میں پہونچا اس امید
پر رام دیو کے سر پر تاخت لیگیا کہ جو شہر دیوگڈھ حصار اور دربند نہیں رکھتا تھا شاید کہ طالع ارجمند کی سعادت سے

صبح کو رام دیو یا کوئی اُسکے فرزندون اور عزا بندون مین حالت غفلت مین گرفتار ہووے اور بسبب اس وسیلہ کے مبلغہا سے
کلی اُس سے دستیاب کیجیے ہرچند یہ ارادہ اُسکا عقل سے بعید اور حمق سے قریب تھا لیکن اقبال بلند کی دلالت سے مرتکب اس
امر خطیر کا ہوا اور پائن ایلچپور سے اُٹھایا اور ایک روایت مین یہ ہے کہ دو روز وہان آرام کرکے دیوگڈھ کی طرف جلدی روانہ ہوا
اور رام دیو اپنے فرزند کو لیکر جاتر سے دور دست مین گیا تھا جب سُنا کہ ملک علاؤ الدین دیوگڈھ کے حدود مین آیا ہے فورا جاون کا لشکر
گران لیکر مقابل آیا اور بعد محاربہ ملک علاء الدین نے اُس لشکر کو شکست دیکر دیوگڈھ کو فتح کیا اور مولف طبقات ناصری
کو معاصر اُنکا تھا یون روایت کرتا ہے کہ ملک علاء الدین نے کڑہ سے برآمد ہو کر ایک راہ آگے پکڑی اور شکار مین مشغول ہوا اور ساتھ
اُن راجاون کے کہ سرراہ واقع ہوتے تھے ہرگز مزاحمت نہ پہونچاتا تھا اور خوصون کے سوا کوئی اسکے ارادہ سے واقف نہ تھا
اور دو مہینے کے بعد ایلچپور مین جو دکن کے بلاد مشاہیر سے ہے دفعۃً پہونچا اور یہ مشہور کیا کہ ملک علاء الدین امراے بادشاہ دہلی سے
تھا بعض مقدمات کے سبب سے اُسکی نوکری سے مستعفی ہوا اب چاہتا ہے کہ راجہ راج مندری کے روبرو جو ممالک تلنگانہ سے ہے جاکر
ملازم ہووے اور آدھی رات کو ظاہر البلدہ ایلچپور سے کوچ کرکے بسبیل تعاقب دیوگڈھ کی طرف دوڑا اُس وقت مین رام دیو کی
زوجہ اور اُسکا بڑا بیٹا ایک بتخانہ کی پرستش کو اُس حدود مین گئے تھے اور راجہ رام دیو خود نہایت غفلت سے شہر دیوگڈھ مین
مقیم تھا اور چرخ ستمگر کی شعبدہ بازی سے کچھ خبر نہ رکھتا تھا کہ ناگاہ ملک علاء الدین پہونچا رام دیو نے ہمت اُسکے دور کرنے
پر تعین کی دو تین ہزار شخص کو کہ حاضر تھے انکے مقابلہ مین بھیجا یہ جماعت دیوگڈھ سے دو کوس آگے بڑھکر ملک علاء الدین کے
قراولون سے مقابل ہوئی اور آتش جنگ کو مشتعل کیا جو کفار دکن نے مسلمانون کے طرز حرب اور ضرب شمشیر و تیر سینہ شگاف
و سنان جگر گذار کبھی آنکھون سے نہ دیکھے تھے حملہ اول مین تاب نہ لائے اور ایسے پسپا ہوئے کہ دو کوس کے مابین مین کسی مقام پر
باگ نہ موڑی شہر دیوگڈھ مین دم لیا اور غازیان اسلام کے تعاقب سے رام دیو سراسیمہ اور حیران ہوکر قلعہ دیوگڈھ مین کہ اُس وقت
مین خندق اور استحکام نہ رکھتا تھا قلعہ بند ہوا اور متعلقان اُسکے دو تین ہزار گون جو نمک سے مملو تھین اور اُنھی لوگ تجار کو
کی طرف سے لاتے تھے اور زیر قلعہ اور شہر ڈالکر خوف سے بھاگ گئے تھے غلہ سمجھکر قلعہ مین اُٹھا لائے اور اُنمین تمام نمک تھا
ملک علاء الدین نے اکابر اور تجار اور رعیت کو بھاگنے کی فرصت نہ دی شہر دیوگڈھ مین داخل ہوا اور مہاجنون اور برہمنون
اور وہانکے رئیسون کو اسیر اور دستگیر کرکے لوازم نہب و غارت مین نہایت ساعی ہوا اور چالیس زنجیر فیل کو مع تیل اور
چند ہزار اسپ خاص رام دیو کے اصطبل سے اپنے عنان اختیار مین لایا اور یہ مشہور کیا کہ بیس ہزار سوار مسلمان جرار قلاق راہ
سے متعاقب پہونچتے ہین اور اُسکے تاراج کے بعد کہ شہر کئی ہزار برس سے سُم اسپ بیگانہ کی آفت سے محفوظ تھا قلعہ کے اطراف
مین جاکر اُسکے محاصرہ مین مشغول ہوا رام دیو نے یقین جانا کہ اُنھون نے فکر اصل پر کی اور داخل مملکت ہوے مناسب یہ ہے
کہ جبتک مددگار پیچھے سے پہونچین اور شریک ہووین ہم ملک علاء الدین کو راضی کرکے صلح کرین اور اُسے اس مملکت سے پھیر دین
یہ کہکر چند شخص اپنے دولتخواہون سے کہ اُنمین اکثر برہمن تھے اُسی روز اُسکے پاس بھیجکر یہ پیغام دیا کہ تمھارا آنا اس دیار مین
احتیاط اور دور اندیشی سے بہت بعید ہے اور اس سبب سے کہ یہ شہر لشکر سے خالی تھا تم اسپر مسلط ہوئے جو چاہا ہو کرو لیکن معلوم ہو
عنقریب ہر طرف جوانب سے لشکر دکن کہ حد و حساب سے باہر ہے پہونچیں اس طرف لاکر تم مین سے ایک کو زندہ ملک سے باہر
جانے دیگا اور بر تقدیر دکن سے سلامت باہر جاوگے مالوہ کا راجہ چالیس ہزار سوار اور پیادہ کا مالک ہے اور گونڈوارہ اور
خاندیس کا راجہ کہ لشکر کثیر رکھتے ہین اگر تمھارے آنے سے مطلع ہونگے سد راہ ہوکر اس جماعت سے ایک متنفس کو [illegible]

نہ چھوڑینگے بہتر یہ ہے کہ پیشتر اُس سے کہ حکام اطراف آگاہی پاوین مہاجنون اور رعایا سے جو تمہاری قید مین پڑے ہین لعل بہای
لیکر معاودت کرو ملک علاءالدین نے راہ دوربینی اور احتیاط سے یہ معنی قبول کیے اور لوگون سے کہ اسیر ہوئے تھے پچاس من طلا
اور چند من مروارید اور اقمشۂ نفیسہ لیکر اقرار کیا کہ کل صبح کو کہ پندرھوین تاریخ ہوگی اسیرون کو رہا کرونگا اُسکے بعد فوج کو حکم کوچ
دونگا اتفاقات سے رام دیو کا بڑا بیٹا اس قصہ سے مطلع ہوا اور لشکر کو فراہم کرکے مقابلہ اور مقاتلہ پر اسوقت تلا کہ ملک
علاءالدین کوچ کا حکم دیکر چلنے پر تھا اپنی کوس دیوگڑھ سے آگے پہونچا رام دیو نے اپنا آدمی لڑکے کے پاس بھیجکر پیغام دیا کہ
جو کچھ تقدیر اور نصیب ہونے والا تھا ظہور مین آیا لیکن بھگوان کی دیا سے ہمین کسی طرح کا صدمہ اور ضرر نہ پہونچا اگر رعایا
دست جور وستم مین مبتلا ہوئی اُسکا تدارک بخوبی تمام کر سکتا ہون تجھے مناسب ہے کہ ابواب قتال اور جدال مفتوح نہ کرے
کیونکہ یعنی مسلمانون کا فرقہ عجیب مشاہدہ کرتا ہون اُنسے لڑنا مصلحت نہین ہے لڑکے نے جب اپنے لشکر کو دشمن کی سپاہ سے
دو چند دیکھا اسواسطے کہ اور بھی راجہ اسکی مدد کو آئے تھے جنگ مین اصرار کرکے ملک علاءالدین کو پیغام دیا کہ اگر تمہین اپنی زندگی
عزیز ہے اور چاہتے ہو کہ اس ورطۂ ہلاکت سے نجات پاکر ساحل مراد پر عبور کرو تو جو کچھ اس شہر کی رعیت سے تمہارے تصرف
مین آیا ہے واپس دیکر اپنے ملک کا راستہ پکڑو اور سلامتی غنیمت سمجھو ملک علاءالدین اُسکی یاوہ گوئی سے طیش مین آیا اور رام دیو
کے بھیجے گئے ایلچیون کو روسیاہ کرکے لشکر مین پھرایا اور ملک نصرت کو ہزار سوار سے قلعہ کے محاصرہ کیواسطے مقرر کیا اور خود بلا توقف
صفوف حرب آراستہ کرکے لشکر دکن پر تاخت لایا قریب تھا کہ علاءالدین کا پاے ثبات متزلزل ہو کر راہ معاودت ناسپے
تحاشیمانہ دی سے ملک نصرت نے اسوقت بڑا کام کیا کہ علاءالدین کی بلا اجازت محاصرہ سے دستکش ہو کر معرکہ کی طرف
روانہ ہوا جب لشکر دکن کی نگاہ ملک نصرت کی فوج پر پڑی تب یقین ہوا کہ بیس ہزار سوار لشکر اسلام جو موجود تھے آن پہونچے
سبھون نے اسی توہم سے پشت معرکہ پر دیکر قصد فرار کیا ملک علاءالدین اسیوقت مظفر اور منصور ہوا اور بطور سابق قلعہ
کو محاصرہ کیکے آثار خشونت اور شدت کے پیش پہونچاتے اور مہاجنون اور برہمنون کی ایک جماعت کو جو اسیر تھی قتل کیا اور
ایک جماعت خویشون اور قرابتیون رام دیو کو کہ معرکہ مین اسیر ہوئے تھے طوق اور زنجیر سے مطوق اور مسلسل کرکے قلعہ
کے مقابل ایستادہ کیا رام دیو مقربون کی فہمایش سے درپے مدافعہ ہوا اور چاہا کہ گلبرگہ و تلنگانہ و مالوہ و خاندیس کے
راجاؤن سے استعانت ڈھونڈھے اس درمیان مین معلوم ہوا کہ قلعہ مین مطلق ذخیرہ نہین ہے اور وہ گونین جو کھینچ لائے
تھے تمام نمک سے بھری ہین اور چونکہ لشکر خلجی کے دبدبہ اور صلابت سے کوئی شخص مردم دکن سے قلعہ مین نہ پہونچ سکتا تھا
رسد پہونچانے کا کیا ذکر ہے یہ سنکر رام دیو دریاے حیرت مین غوطہ زن ہوا اور حکایت غلہ اور آذوقہ فقدان کی پوشیدہ رکھتا تھا
اور ملک علاءالدین سے ابواب رسل و رسائل مفتوح کرکے التماس عرض رکھا کہ خداوند پر ظاہر و روشن ہے کہ دولتخواہ کو اس
قضیہ مین کچھ دخل نہ تھا اور میرے فرزند ناخلف نے جہل و نادانی اور غرور جوانی سے اگر نشان جسارت کے بلند کیے
خیر سگال کو معاف اور معاتب نکرین اور ایلچیون سے یہ بھی پوشیدہ کہا کہ ذخیرہ قلعہ مین نہین ہے اگر دو تین روز بھی محاصرہ رہیگا اور
ملک علاءالدین یہان سے کوچ نکریگا تمام آدمی قلعہ کے بھوک کی شدت سے ہلاک ہونگے اور قلعہ اور ولایت اہل اسلام کے
قبضہ مین آویگا تمھین لازم ہے کہ ایسی کوشش اور تدبیر کرو کہ یہ بات فاش نہو اور فوج اسلام کوچ کرے لیکن ملک علاءالدین
اضطراب رام دیو سے نسبت فقدان سرمایہ معاش کے متیقن ہوا اسقدر تامل اور تساہل صلح واقع ہونے مین کیا کہ ایلچیون نے
الحاح و زاری اور مبالغہ تمام سے اقرار کیا کہ رام دیو چھ سو من طلا اور سات من مروارید اور دو من جواہر لعل و یاقوت اور الماس

وزمرد سے اور ہزار من نقرہ اور چار ہزار جامہ ابریشمی اور دوسری اجناس کہ تفصیل اُسکی موجب تطویل ہوتی ہے اور عقل بھی اُسکی تصدیق سے انکار رکھتی ہے ملک علاء الدین کی سرکار مین داخل کرے اور علاوہ اسکے یہ بھی عہد ہوا کہ ایلچپور کو مع توابع اور مضافات اُس کی علاء الدین کے متعلقون کے تصرف مین چھوڑ دے اور ضبط اپنا رکھکر ہر برس محصول اس ولایت کا کڑہ مین بھیجا کرے اور ملک علاء الدین تمام اسیرون کو قید سے نجات دیوے اور وہ لشکر جو دہلی سے دکن مین تعین ہوا ہے واپس کرے اور درمیان سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی اور رام دیو کے واسطہ ہو کر ایسا کرے کہ دونون مین سازگاری ہمیشہ رہے ملک علاء الدین تمام اشیاء مذکور اپنے قبضہ مین لایا اور اسیرون کو رہا کر کے پچیسوین روز محاصرہ سے مظفر و منصور مع جواہر و اموال موفور اور ہاتھی گھوڑے کہ اُسوقت تک شاہان دہلی کے خزانہ مین اسقدر مال و جواہر جمع نہوا تھا کڑہ کی طرف روانہ ہوا عارفان روشن ضمیر کہ کیفیت حال عالم پر اطلاع رکھتے ہین اور اوپر کتب تواریخ اولین وآخرین کے مطلع ہوئے ہین جانتے ہین کہ جہان مین لطائف غیبی بیشمار ہین اور اس دیر ششدر کے بساط مین کہ شطرنج ہے مقبلون کو منصوبہ ہائے عجیب مکرر کثرت سے ظاہر ہوئے اور ہوتے ہین لیکن ایسی دولت عظیم کہ نصیب بندگان ملک علاء الدین کو ہوئی کسی فرد از افراد انسانی کو نصیب نہوئی اور نہوگی کس واسطے کہ کڑہ سے دیوگڈہ تک مسافت بہت ہے اور اُسوقت مین کہ اتنے راجہ زبردست مثل راجہ مالوہ و گوندواڑہ و خاندیس وغیرہ کہ سر راہ واقع ہوئے تھے اُنکے درمیان سے گذرنا اور دیوگڈہ پہونچنا اور غنیم کی طرف تک بجائے خود قلعہ مین کھینچکر ذخیرہ کرنا اور چند روز مین مال تمام عالم کا دستیاب ہونا اور پھر اتنے دشمنون کی ولایت سے با مال کثیر و لشکر قلیل سلامت پھر آنا اور چند ہزار راہ ہائے دشوار گذار طے کرنا اور اُسی سال سواد اعظم ہندوستان کے سریر سلطنت پر متمکن ہونا سہل اور آسان نہین ہے اور بیان ملک علاء الدین کا بادشاہی دہلی کے مدارج اعلی پر پہونچنے کا یہ ہے کہ جب ملک علاء الدین نے دیوگڈہ کی طرف کوچ کیا کچھ روز خبر اُسکی منقطع ہوئی لیکن نائب علاء الدین کہ اُسکی طرف سے کڑہ مین مستقل تھا تسلی کے واسطے عرضداشت تحریر کرتا تھا کہ ملک علاء الدین بفتح تاراج چندیری مین مشغول ہے اور امروز و فردا مین عرضداشت اُسکی درگاہ عرش اشتباہ مین پہونچے گی اور سلطان اُس سے تسلی ہوتا تھا یہانتک کہ پھر بھیجنے عرائض اُسکی بارگاہ سلطانی مین نہ پہونچین اور اراجیف کی زبان سے اُسکی بغاوت کی باتین کہ مقدمہ وقوعی تھا دہلی مین مشہور ہوئین اور سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی جو ملکہ جہان کی رنجش خاطر سے اطلاع رکھتا تھا ہرگز بدگمانی اُسکی نسبت دل مین نہ دیتا تھا اور ابتدائے سنہ ۶۹۵ چھ سو اٹھانوے ہجری مین سلطان نے بعزم شکار عنان توجہ گوالیار کی طرف معطوف فرمائی اور چند مدت وہان توقف کر کے ایک گنبد نہایت رفیع تعمیر فرمایا اور ایک پتھر بھی تیار کر کے یہ رباعی کہ طبعزاد اُسکی تھی گنبد کے پیشگاہ مین تحریر کی رباعی ما آنکہ قدم بر سر گردون شاہیم ۞ از تودہ سنگ و گل چہ قدر افزاییم ۞ این سنگ شکستہ زان نہادیم ز دست ۞ باشد کہ شکستہ درو آسایم ۞ اس عرصہ مین عرضداشت اُسکی پہونچی بھی نہ تھی کہ تمام شہر مین مشہور ہوا کہ ملک علاء الدین نے دیوگڈہ کو سر کیا اس قدر اسباب سلطنت خزانہ اور فیل اور اسپ وغیرہ اُسکے ہاتھ آیا کہ کسی کو شاہان دہلی سے سلف سے آجتک میسر نہین ہوا اور نہایت شان و شوکت سے عازم کڑہ ہے سلطان بیخبر اُسکے مکر سے محظوظ اور خوشحال ہوا زیادتی سامان اُس کا موجب ازدیاد رفعت اپنا جانا لیکن سلطان کے اعوان و انصار دانشمند اور کار آگاہ متفکر تھے اس سبب سے کہ ملک علاء الدین سلطان کی بلا اجازت مرتکب اس امر عظیم کا ہوا تھا اور رنجش سے ساتھ حرم بادشاہ ملکہ جہان کی اطلاع رکھتے تھے اُنکی بصیرت سے باغی ہونا اُسکا بادشاہ سے دیکھتے تھے اور در پردہ بادشاہ

کہ ہمیں کہتے تھے یہانتک کہ ایک روز بادشاہ نے اس امر سے آگاہی پائی انھیں خلوت میں بلاکر صلاح پوچھی کہ ملک
علاء الدین دیوگڑھ سے مع اسقدر فیل و اسپ و غنائم کے آتا ہے ہمیں کیا کرنا چاہیے بارگاہ میں توقف کریں یا اُسکے استقبال
کو جائیں ملک احمد حبیب جو ساتھ راستی اور درستی راے اور استقامت فکر کے مشہور تھا اُسنے عرض کی کہ کثرت مال و جمعیت
سے جب طغیان اور سرکشی ہوتا ہے اور کڑے کے مفسد اور مفتری جو ملک چھجو کو راہ سے لیگئے تھے سب اُسکے پاس فراہم
ہوکر سلطان کی بلا اجازت ولایت دیوگڑھ میں لیگئے کوئی کیا جانے کہ اُسکے دل میں کیا ہے پس جانا بادشاہ کا چندیری
کی طرف کہ علاء الدین کے سر راہ ہے مناسب وقت اور متضمن فوائد نامحصور ہے کیونکہ جب خبر قریب پہونچنے لشکر فیروزی اثر کی اسے
اسطرح دریافت ہوگی چونکہ سپاہیوں نے زر و زیور سے گرانبار ہوکر سفر دور دراز سے معاودت کی ہے اور مشتاق اپنے مکانوں کے
ہیں اور جنگ پر آمادہ نہیں ہیں اور سرعت سیر اور توقف کوہستان بسبب زیادتی احمال اور اثقال اور فیل کے اُسکو
ممکن نہیں ہے بالضرور حضوری دربار کے سوا اور خیال اُسکے دل میں متخیل نہوگے اور جو کچھ لایا ہے برضا و رغبت تخت کے روبرو
گذرانیگا بادشاہ کو مناسب ہے کہ اسباب حشمت کہ از قسم نقد و جواہر اور فیل ہے ہر اُس سے لیوے اور باقی اُسپر مسلم رکھے
اور جماعت فتنہ انگیز ملک چھجو کی اور ملک فخر الدین کوتوال کی جو سید مولہ کے قتل کے بعد اُسکے پاس جمع ہوئے ہیں ہر ایک کے
ہر ایک طرف بھیجکر اُسکی خاطر کو بزیادتی جاگیر سے مسرور اور شاداں فرماوے اُسکے بعد اُسے خواہ کرہ کی طرف رخصت کرے خواہ
دہلی میں لاوے بادشاہ کو اختیار ہے اُسکے علاوہ رنجش خاطر علاء الدین اور ملکہ جہان کی اظہر من الشمس ہے اس مدت میں کسی نے
ملکہ جہان کے خوف سے عرض نہ کیا اور یہ معاملہ اس انتہا کو پہونچا کہ ملک علاء الدین چاہتا ہے کہ جاے دور دست میں جا کر
استقامت کرے اور صاحب قلعہ آزردہ سے ایمن ہونا حزم و ہوشیاری سے نہایت بعید ہے اور جب سلطان امر انکو حقیر
جانکر اصلاح میں اُسکی نہ مشغول ہو اور دہلی کی طرف مراجعت فرماوے اور ملک علاء الدین مع اسقدر مال و اقبال اور
اسپ و خزاین کہ سرمایہ بادشاہی کا ہے کڑہ میں جاوے تو بادشاہ نے خود اپنے زوال دولت میں کوشش کرکے اپنا
خانمان خراب اور برباد کیا ہے ایسے کام دل دشمنان بود آنکس کہ نشنود سخن دوستان خیراندیش ملک فخر الدین
کوچی باوصف اسکے کہ جانتا تھا کہ راے ملک احمد حبیب کی باصواب ہے لیکن چونکہ سلطان کی مرضی نہ دیکھی اُس میں اغماض
کرکے بولا ابتک خبر مراجعت ملک علاء الدین کی اور لانا مال و اسباب کا حد شہرت سے اُسکی بامر معتبر سے تحقیق نہیں
ہوئی تا کہ مدار اسپر رکھکر اُسکے لائق فکر کیجاوے اور بر تقدیر یہ کہ خبر راست ہوا اور ہم اُسپر لشکر کشی کریں اور آگے سے
اُسکے سد راہ ہوں جو کہ بلا اجازت کیا ہے احتمال رکھتا ہے کہ ایک رعب اُسکے دل میں طاری ہووے اور جس مقام میں کہ پہونچا
ہے وہاں سے پلٹ کر کسی طرف چلا جاوے اور ہمیں اس حال میں کہ برسات قریب پہونچی ہے اسکا پیچھا کرنا اور جہاں گیا ہے جانا
ضرور دشوار ہے اور مثل مشہور ہے کہ پانی سے پیشتر موزہ نچاہیے کھینچنا اگر وہ مع فیل اور مال و اسباب سالماً غانماً کڑہ میں
آوے اور ظاہر ہو کہ اسکے باطن میں کسی طرح کے خلاف اور فساد نے راہ پائی ہے تب بھی ایک صدمہ بادشاہی سے اسکا
کام تمام ہوسکتا ہے ملک احمد حبیب کے دل میں بسبب اطلاع پانی ملک فخر الدین کوچی کے حقیقت حال پر اور چشم پوشی
کرنا اسکا معاملہ سے آتش غضب افروختہ ہوئی اور روے اضطراب کے کہا وقت گذرتا ہے کسواسطے سستی کرتا ہے جسوقت
ملک علاء الدین مع فیل و اسپ و مال کڑہ میں جاوے اور وہاں سے آب سرو سے عبور کرکے قصد لکھنوتی کا کرے تو کیا تو
اُسکے عہدے سے برآویگا یا میں برآونگا بادشاہ اس بات سے ناراض ہوا اور صاحب عرض کی نسبت اُسکی طرف کرکے فرمایا کہ

ملک احمد حبیب ہمیشہ اور ہر وقت ملک علاء الدین کی نسبت بدگمان ہے اُسے مین نے اپنی آغوش مبارک مین پالا ہے اور فرزندون
کی طرح منصب عالی پر پہونچایا ہے اگر فرزندان اصلی مجھسے منحرف اور سرتاب ہون تو ممکن ہے مگر وہ مجھسے پھرے یہ متصور نہین ہے سلطان کا
یہ فرمان سنتے ہی ملک احمد حبیب کا ناطقہ بند ہوا اور سخن مسدود ہوا مجلس سے اُٹھا اور تاسف کرتا ہوا باہر گیا اور ہاتھ پر
ہاتھ مار کر کہتا تھا کہ ہیہات یہ مرد بیہودہ اپنی دولت کو لات مارتا ہے نہین جانتا کہ آخر کو اسکے سر پر کیا آفت آئیگی اور یہ بیت
پڑھی بیت چو تیرہ شود مرد را روزگار ❊ ہمہ آن کند کش نباید بکار ❊ سلطان نے ملک فخر الدین کوجی کی تحسین کرکے دہلی کی طرف مراجعت
فرمائی ابھی جگہ گرم کی تھی کہ ملک علاء الدین کی عرضداشت کڑہ سے پہونچی کہ کتنیں نے بخیر فیل اور تمام اسپ و جواہر اور زر و قماش
کہ اقبال سلطانی سے خیرخواہ کے ہاتھ آیا ہے پیشکش کے واسطے موجود ہے لیکن چونکہ ایک مدت پوشیدہ رہا اور بسبب بعید مسافت
اور بیمار ہونے راستون کے ایک عرضداشت اس مدت مین بارگاہ مین نہین بھیجی بندہ نہایت محجوب اور خائف ہے اور ایک
جماعت کہ اس سفر مین رفیق ہوئی ہے وہ بھی خوف سے بید کی طرح لرزان ہے توقع کہ ایک توقیع بخط مبارک بنام بندہ و رفقائے
بندہ کہ لوازم جان نثاری و جانسپاری مین کسی طرح کی تقصیر نہین کی ہے عنایت ہووے تو سر سے قدم کرکے مع کل اشیا کے کہ سفر
مین دستیاب ہوئی ہے درگاہ جہان پناہ کی طرف روانہ ہون القصہ پہونچنا اس عرضیہ کا بادشاہ کو باعث فرحت تمام ہوا اور یکبارگی
ملک علاء الدین کے اخلاص و محبت پر جازم ہوا اور ملک علاء الدین خود مستعد روانگی لکھنوتی کی کرتا تھا اور ظفر خان کو
اودھ بھیجکر کشتیان آب سرو کے کنارہ اس خیال سے مرتب کرائین تھین کہ جسوقت سلطان کڑہ کی طرف راہی ہووے مین
کشتی مین سوار ہوکر لکھنوتی جاؤن اور وہان قائم ہوکر علم مخالفت بلند کرون اور یہان سلطان نے حسب التماس ایک فرمان
مشتمل بانواع عنایت و دلجوئی اپنے ہاتھ سے تحریر کیا اور دو آدمیون کی معیت سے جو محرم راز تھے کڑہ مین بھیجا جب یہ
کڑہ مین پہونچے دیکھا کہ ملک علاء الدین بادشاہ سے برگشتہ ہے اور تمام امرا بھی سرتاب ہین ملک علاء الدین نے دونون
ایلچیون کو مقید کرکے محافظون کے سپرد کیا اور محافظت کے بارہ مین ایسی تاکید کی تھی کہ ایلچی ایک حرف حقیقت حال
کا بادشاہ کو تحریر نہ کرسکتے تھے اسواسطے سلطان نے اصل حال سے اطلاع نہ پائی اور اس حال کی پوشیدگی مین
الماس بیگ برادر ملک علاء الدین کہ وہ بھی داماد اور برادرزادہ سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی تھا جس وقت
کہ فرصت پاتا تھا کہتا تھا کہ زبانون پر خبر پیغام بھیجی بادشاہ کی میرے بھائی کی نسبت نہایت مشہور ہے ڈرتا ہون کہ
ملک علاء الدین حیا و شرم اور خوف و ہراس بادشاہ سے اپنے قتل پر اقدام کرے اسواسطے کہ حضرت سے
بے فرمان دیوگڈھ کی طرف جانا اور عرضداشت نہ لکھنا گناہ عظیم جانتا ہے درمیان اس حال کے ملک علاء الدین
کا خط اسی مضمون سے الماس بیگ کو پہونچا کہ حقوق سلطانی مجھپر زیادہ تر اُس سے ہین کہ تحریر کرون کیونکہ فی الحقیقت
وہ میرا باپ ہے اور عم اور صاحب بھی ہے اور میری زندگانی بسبب رنجش خاطر مبارک بادشاہ کے تلخ ہوئی اگر فی الواقع
مجھسے تقصیر محقق ہوا ہو کر رضا ہے شاہ کی میرے قتل مین ہے تو مجھے اعلام ہو کہ تھوڑا زہر کہ ہمیشہ اپنے ہمراہ رکھتا ہون کھا کر جان
گنواؤن یا یہ کہ جدھر میرے سینگ سمائین چلا جاؤن الماس بیگ الغخان نے یہ کتابت سلطان کے ملاحظہ مین گذرانی
اور صد ہا طرح کی چاپلوسی کی کہ ملک علاء الدین کی کتابت مین جو تقصیر تھی سے معقول مین لایا اور جو خفیہ ملک علاء الدین نے اپنے
بھائی کو لکھا تھا کہ ایسا کرو کہ سلطان دندان طمع مال مین لیجائے اور بے جمعیت چیدہ سے معدودی سے کڑہ کی طرف توجہ
کرے ... خراب ہے اس مطلب سے الماس بیگ نے کتابت گذرانیکے بعد زار زار رونا شروع کیا اور بادشاہ ...

کیا کہ اگر خود بدولت جریدہ قبل اسکے کہ میرا بھائی اپنے قتل پر اقدام کرے یا آوارہ وطن ہو کڑہ مین نزول اقبال وحلول اجلال فرماوین ایک منت منتہاے سابق پر اور ایک حق حقوق ما تقدم پر زیادہ ہو سلطان جلال الدین فیروزشاہ خلجی بیچارہ اشعار چو لوح خاطرش از نقش سادہ است * سرو کارش بجادوئے قتادہ است * کہ صدرہ بستہ چشمش در شکر خواب * کتاب سحر بابل الصد باب * اس بات کو صدق محض تصور کرکے بے تامل مشورت الماس بیگ سے فرمایا کہ تو بہ تعجیل تمام کڑہ مین جاکر اپنے بھائی کی تسلی کر ایسا نہو کہ وہ اپنے قتل یا آوارگی پر اقدام کرے مین بھی متعاقب جریدہ بسبیل یلغار پہونچتا ہون الماس بیگ اسیوقت کشتی پر سوار ہو کر ہوائے تند کی طرح پانی پر روان ہوا اور ساتوین روز کڑہ مین پہونچا اور خبر پہونچنے تیر مراد کی ہدف مقصود پر پہونچانی ملک علاء الدین نے شادیانہ عنایت پادشاہی کا بجایا اور بھائی کے آنے سے کامیاب ہوا اور کہا اب عزیمت لکھنوتی چاہیے کرنا یا نہین وہ جماعت کہ اسکے پاس تقرب رکھتی تھی بولی کہ اب لکھنوتی جانا مناسب نہین ہے پادشاہ مال اور اقبال کی طمع سے برسات مین جریدہ ہمارے روبرو آتا ہے پہلے اسکا کام تمام کرین اسکے بعد جب تک ارکلیخان بادشاہ ہوا اور جبتک وہ آپکو امور ملکی ومالی سے فراغ حاصل کرے ہم ممالک جونپور اور لکھنوتی اور بنگالہ اپنے تصرف مین لاکر استقلال کا نشان بلند کرین ملک علاء الدین نے یہ رائے مناسب بہتر جانی جگہ سے نہ ہلا پادشاہ جلال الدین کی اجل دامنگیر ہوئی اور جو کہ حرص مجسم ہوا تھا مانعت کسی مانع اور نصیحت کسی ناصح کی سودمند نہ پڑی عزیمت اس سفر کی مصمم کی کسواسطے کہ یقین کیا تھا کہ اگر ملک علاء الدین لکھنوتی کی طرف جاویگا جواہر اور مال اور افیال مشکل سے دستیاب ہوگا اور دل اس سے اٹھانا نہایت مشکل تھا پھر ایکہزار سوار لیکر کشتی مین سوار ہوا اور کڑہ کی راہ لی اور ملک احمد حبیب کو حکم ہوا کہ لشکر وحشم خشکی کے راستہ سے لاوے بیت نیوشندہ چون گوش ند ہد بہ پند * خورد گوشمال از سپہر بلند * جب ملک علاء الدین نے بادشاہ جلال الدین کی توجہ سے خبر پائی آب گنگ سے عبور کرکے مانکپور کو لشکرگاہ کیا اور جب سترھوین رمضان کو چتر سلطان جلال الدین فیروزشاہ خلجی دور سے نمایان ہوا ملک علاء الدین کی سپاہ عرض تجمل اور مجرائے خدمت کے بہانے سے سلاح وآہن مین غرق ہوئی اور گھوڑے پاکھرون کو آراستہ کیا اور ملک علاء الدین نے اپنے بھائی الماس بیگ نمکحرام کو استقبال کے واسطے بھیجا کہ جس حیلہ سے ہو سکے بادشاہ کو اُس اندک مایہ سے کہ مردم بزرگ کشتی مین ہمراہ ہین جدا کرکے ہمارے پاس لاوے الماس بیگ نے ملازمت مین پہونچکر عرض کی کہ بندہ اگر ایک روز کے بعد پہونچتا ملک علاء الدین آوارہ وطن ہو جاتا باوجود اسکے ابتک کچھ عجب نہین کہ وہ نہین کھاتا ہے اور اگر بادشاہ کو اسقدر سوار جرار سے مستعد دیکھیگا یقین ہے کہ متوہم ہو کر قصد آوارگی کرے پادشاہ سادہ لوح نے اسکے حرف شکستہ کو نستعلیق سمجھکر فرمایا کہ جو سوار کشتی مین ہمراہ ہین توقف کرین اور خود چند خواص سے ایک کشتی مین بیشتر روان ہوا اور جب تھوڑی راہ طے ہوئی پھر الماس بیگ غدار زبان کھولکر بولا کہ میرا بھائی حضرت کے استقبال کو قریب پہونچا ہے اگر ان چند کس کو جو بادشاہ کیخدمت مین حاضر ہین مسلح اور مستعد دیکھیگا عنایت سلطانی سے مایوس ہوگا بادشاہ نے فرمایا تم سب ہتھیار اپنے سے دور کرو اور جب ساحل کے قریب پہونچے بادشاہ کے سفیرون نے دور سے ملک علاء الدین کو مسلح اور مستعد دیکھکر اسکے غدر اور مکر کا یقین حاصل کیا اور سمجھے کہ الماس بیگ کس کام مین ہے پس ملک خرم وکیلدر نے الماس بیگ سے کہا کہ ہمنے تمہارے التماس کے موافق اپنی افواج دریا سے اسطرح کو جدا کیا اور ہتھیار رکھوا دیا تم مستعد جنگ کیون بیٹھے ہو الماس بیگ نے کہا کہ میرا بھائی چاہتا ہے کہ اپنا لشکر آراستہ اور مسلح اور مکمل نظر کیمیا اثر سے گذرانے اور مجرائے خدمت کرے بادشاہ بموجب

إِذَا جَاءَ الْقَدَرُ عَمِيَ الْبَصَرُ کے اسوقت بھی اُنکے مکر اور غدر سے کہ خرد و بزرگ پر روشن ہوگیا تھا پی نہ لیگیا الماس بیگ سے کہا کہ باوصف روزہ داری کے اتنی راہ طے کرکے ملک علاء الدین کے پاس آیا ہون وہ یہ بھی نہین کرتا کہ زورق مین سوار ہوکر میرا استقبال کرے الماس بیگ غدار نے جواب دیا کہ میرا بھائی نہین چاہتا کہ خالی ہاتھ بادشاہ سے ملازمت کرے اور چاہتا ہو کہ مع اسباب پیشکش یعنی فیل و اسپ مال و جواہر گذرانکر خدمت کرے اور سامان افطار بھی مرتب بکر امیدوار ہو کہ بادشاہ اُسکے مکان مین روزہ افطار کرے تو بسبب اس شرف کے اپنے ہمچشمون مین ممتاز ہووے سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی غافل کشتی مین قرآن شریف کی تلاوت کرتا رہا وقت عصر تنگ تک ساحل پر پہونچکر کشتی سے باہر آیا ملک علاء الدین نے پیشتر جاکر ملازمت کی اور بادشاہ کے قدمون پر گر پڑا بادشاہ نے از روے شفقت اور مرحمت کے اُس کے رخسارہ پہ آہستہ آہستہ مار کر اظہار محبت کے بعد فرمایا کہ مین نے باوصف لطف تجھے تربیت کرکے مہد بدری سے بزرگ کیا اور ہمیشہ تو میری نظر مین فرزندون سے عزیز تر رہا اور اب تک تیری بو طفلی میرے جامہ سے برطرف نہین ہوئی بھلا کیونکر مین تیرے حق مین بدی کا اندیشہ کرتا یہ کہا اور ہاتھ ملک علاء الدین کا پکڑکے کشتی کی طرف روان ہوا ملک علاء الدین محسن کش نے اُس جماعت سے کہ مستعد اور مکمل سلطان کے قتل پر تھی اشارہ کیا محمود سالم نے کہ اجلاف سمانہ سے تھا ایک ضرب شمشیر سے سلطان کو زخمی کیا سلطان زخم کھاکر کشتی کی طرف دوڑا اور فرمایا کہ اے علاء الدین بدبخت تو نے یہ کیا ستم کیا اور اختیار الدین جو نعمت شاہ کا پروردہ تھا پیچھے سے آیا سلطان ابھی کشتی مین سوار نہوا تھا کہ پکڑکر زمین پر گرا دیا اور ہنگام غروب آفتاب کہ افطار کا وقت تھا اُسکا سر مبارک کاٹکر علاء الدین کے روبرو لایا اور چند مخصوصان شاہ مرحوم مثل خرم وغیرہ نے پاؤن کشتی سے زمین پر رکھا تھا کہ اُن سب کے سر کاٹ کر زمین پر رکھے اور سر اُس تاجدار ہند کا تاج نیزہ کرکے کڑہ اور مانکپور مین پھرایا اور وہان سے اودھ لیگئے اور زبان حال سے یہ کہتے تھے کہ یہ سزا اُس شخص کی ہو کہ دل اس دنیاے مکار پر رکھے اور فرزند اور پیوند پر بھروسا کرے اور ہزار شفقت اور خون جگر سے انھین آغوش عاطفت مین پالے پس جو کوئی کہ بصد ہزار آرزو ایک گلبن ہوا و ہوس کا زمین شورہ زار مین بٹھائے اور رشک چشم اور خوناب دل سے اُسکی پرورش کرے بجاے پھول کے خار آزار چنے اور جو کوئی چشم نیکی بوستان دہر پُر فریب سے طمع رکھے آنکھ جہان مین اُسکی آزردہ نیش جفا ہووے اور جس شخص نے باپ صلح بند کرکے شر کا دروازہ کھولا ایک لحظہ فراغت سے نہ سوئیگا اور جس نے فتنہ خفتہ کو بیدار کیا دنیا اور آخرت اس کام کے خیال مین کھوئی

مثنوی
سراے آفرینش سرسری نیست ❊ زمین و آسمان بے داوری نیست ❊
در اندیش اے حکیم از کار ایام ❊ کہ پاداش عملہا شد سرانجام ❊

اژدہاے ارہ سے اگر جمشید خوار ہو تو ضحاک کے تن پر بھی فریدون کے خوف سے بال بار گران ہو سر ایرج کا اگر تور کے پاؤن پر افتادہ ہو تیغ منوچہر بھی سر سلم و تور پر آمادہ ہو سر سیاوش کا اگر زیب طشت ہو خون افراسیاب بھی تخم لالہ دشت ہو جگر دارا کا اگر زخم تیغ سرہنگین سے پارہ پارہ ہو دور سیاست سکندری بھی سزا کے لیے تیار ہے خسرو پرویز اگر خاک و خون مین تپان ہو سر شیرویہ بھی قاتل کی ٹھوکرون سے غلطان ہو سلطان معز الدین اگر غرق دریاے جیحون ہو آب گنگ خون سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی سے رنگین ہو احوال بادشاہ جلال الدین کے زمانون کا اگر غور کرکے دیکھے تو تجھے یقین ہووے کہ دنیا زی کرانی سے اشعار آب زر سے لکھنے کے قابل ہین

مثنوی
صبح چو خورشید علم برفراشت ❊ نقش دگر گردش اختر نگاشت ❊
ساخت چو بر سطح زمین و زمان ❊ خیمہ سیارہ گشت بجز یک زمان ❊
ماکز اطوار قضا و قدر ❊ جو ضعیفی بیکے رہگذر ❊
بود ز ناسازی نفس لئیم ❊ انچہ پدید اید ازان رہ مقیم ❊
سعی کنان ہر طرفی می شتافت ❊ تا رہ فہما دہ مقصود یافت ❊

دانہ کش از رہ چو بردن پا نہاد ٭ چشم یکے مرغ بر او فتاد ٭ حملہ بید او بران مور کرد ٭ روز بروچون شب دیجور کرد ٭
کرد تقاضائے فرو بردنش ٭ بر گوچو منقار بخون خوردنش ٭ نا شدہ آن مور بحلقش فرو ٭ مرغ دگر حملہ ور آمد برو ٭
کرد ور ابال بچنگال بند ٭ تا سرش از کز لک منقار کند ٭ مرغکے ار کرد دل مور ریش ٭ یافت ہمان لحظہ مکافات خویش ٭
تا بتوانی بکسے بد مکن ٭ نیک زی و دشمنی خود مکن ٭ پند نیازی بشنو زینہار ٭ تا نخوری خون دید روزگار ٭ ثقات سے
مروی ہے کہ سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے کڑا میں آنے کے وقت ملک علاء الدین کڑک مجذوب کی خدمت میں
جو قصبہ کڑہ میں مدفون ہیں گیا اور ازروے عجز و انکسار کے خدمت کی مجذوب نے سر اُٹھا کر یہ جملہ فارسی کا سنایا ع ہر کس
کہ کند با تو جنگ ٭ سر ور کشتی تن در گنگ ٭ القصہ اُسیوقت چتر سفید سلطان جلال الدین کا ملک علاء الدین کے سر پر بلند کرکے
ندائے سلطنت دی گئی رہی وہ جماعت کہ اُسوقت قتل بادشاہ جلال الدین میں ملک علاء الدین کی شریک تھی تھوڑے عرصہ میں
بلائے عظیم میں مبتلا ہوئی اور اسفل السافلین کے درکات میں ہبوط کیا از انجملہ محمود بن سالم ایک سال کے بعد مجذوم ہوا اور اندام
اُسکا خون فاسد کے غلیان سے پارہ پارہ گوشت اُسکے بدن سے جدا ہوا اور اختیار الدین دیوانہ ہو گیا نقد ہوش و حواس ہاتھ
سے دیا اور نزع کے وقت نعرہ مارتا تھا اور کہتا تھا کہ سلطان جلال الدین تیغ ہاتھ میں رکھتا اور سر میرا کاٹتا ہے اور الماس بیگ
اور دوسرے کہ ترقی کی اُمید میں اس شنیع کے مرتکب ہوئے تھے تین چار برس میں ایسے مستاصل او ہلاک ہوئے کہ ملک علاء الدین
ہی کے عہد میں انکا نشان باقی نرہا اور ملک علاء الدین نے اگرچہ چندے جہان کو ساتھ مقصد اپنے کے گذرانا لیکن آخر کو فلک
مکار نے نتیجہ اُسکے پاؤن میں مارا کہ خاندان اُسکا بھی اُسکے ہاتھ سے خراب ہوا کسواسطے کہ اپنے بھائیون اور فرزندون کو قید کیا
اور مقربان معتبر کو حکم قتل دیا اور غلام پروردہ اور برآوردہ اُسکے نے جو کچھ اس بادشاہ کی حیات اور ممات میں کیا کسی گبرستان
اور کفرستان میں واقع ہوا ان فی ذلک لعبرۃ لاولی الابصار جب خبر شہادت سلطان جلال الدین کی ملک احمد حبیب کو
کہ سپہ سالار فوج تھا پہونچی وہان سے پلٹ کر دہلی میں آیا اور ملکہ جہان حرم بادشاہ نے ناقص عقلی سے تعجیل کی چونکہ
شاہزادہ ارکلیخان ملتان میں تھا اپنے چھوٹے بیٹے شہزادہ رکن الدین ابراہیم کو کہ ابتدائے جوانی اور عنفوان شباب
میں تھا اور امور جہانبانی سے کچھ خبر نرکھتا تھا بے مشاورت ارکان دولت تخت پر بٹھایا اور کیلوکھری سے دہلی میں آنکر
کوشک سبز میں نزول کیا اور عہدے اور جاگیرین درمیان امرا اور ملوک کے تقسیم کیے ارکلیخان کہ خلف الصدق بادشاہ کا تھا
اور استعداد بادشاہی رکھتا تھا یہ خبر سنتے ہی کوفتہ خاطر ہوا اور ملتان میں توقف کیا اور ملک علاء الدین کہ ارادہ
سلطنت لکھنوتی رکھتا تھا ارکلیخان کی رنجش خاطر اور جلوس طفل بے تمیز و بے تجربہ سے تخت دہلی کا خیال کرکے دہلی کی بادشاہی
کی فکر میں پڑا اور عین برسات میں کڑہ سے دہلی کی طرف متوجہ ہوا او شہر دہلی میں پہونچکر مقام سلطنت تک کہ مدنظر اُسکے تھا پہنچا
مدت سلطنت سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کی سات برس اور چند مہینے تھی واللہ اعلم بالصواب ٭ ذکر بادشاہی

## سلطان فلک بارگاہ علاء الدنیا والدین بادشاہ علاء الدین خلجی الملقب بہ سکندر ثانی

جب تقدیر شام اجل نے افق مشرق سے بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے فرق پر سر مارا علاء الدین دریائے حیرت
میں غرق ہوا اور مقربون سے مشورہ کیا کہ ان دو امر سے کہ لکھنوتی کی طرف جانا اور زر خرچ کرنا اور اقصائے بنگالہ تک
لینا یا رہنا کڑہ انکپور میں اور علم استقلال بلند کرنا انمین سے کیا اختیار کرنا چاہیے سب نے متفق ہوکر عرض کی کہ ارکلیخان
بادشاہزادہ شجاعت اور ... ملک ... کشی اور ملک ... کے آواسے ... جانتا ہے وہ اوسکا کی

مان عنقریب انتقام طلب کرین گے اور سب سے پہلی مہم انکی یہی انتقام ہوگا مناسب یہ ہے کہ کڑہ مانکپور مین مقیم ہو کر ملک
ظفر الدین کو مع لشکر انتخابی اسی برسات مین لکھنوتی کی طرف روانہ کرین تو اُس حدود کو مسخر کر کے انتظام کرے اور
جسوقت شاہزادہ ارکلیخان مع لشکر دہلی سے اس طرف متوجہ ہووے اور چارہ نہ ہے بعد طلوع سہیل کہ پانی بجو ہند کا اتر جاویگا
ہم بھی آب سرو سے عبور کر کے لکھنوتی اور بنگالہ مین جا کر علم مقاومت بلند کرینگے ملک علاء الدین کو یہ راے پسند آئی اور ملک
ظفر الدین کے بھیجنے کی فکر مین تھا کہ ناگاہ یہ خبر پہونچی کہ ملکہ جہان نے امرا اور ارکان دولت کے بے طلب مشورہ شہزادہ
قدر خان کو بادشاہ رکن الدین موسوم کر کے تخت دہلی پر متمکن کیا ہے اور امرا اور سپاہ نے اس امر سے رنجیدہ خاطر ہو کر آثار
خصومت ظاہر کیے ہین ملک علاء الدین بادشاہی سواد اعظم ہندوستان کی فکر مین پڑا اور تسخیر ملک پر آمادہ ہوا اور جمیع
ولایات اُس طرف پر متصرف ہوا اور اپنے مقربون کو ساتھ خطاب ہاے شایان کے سرفراز کیا چنانچہ الماس بیگ کو
الغخان اور ملک نصرت جالیسری کو نصرت خان اور ملک ظفر الدین کو ظفر خان اور سنجر خسر پورہ یعنی سالے کو جو اُس کا
میر مجلس تھا الپ خان خطاب دیا اور اپنے یارون کو جو امیر صدہ تھے مرتبہ امارت مین پہونچایا اور جو کہ امرا تھے اُنکے منصب
زیادہ کر کے جاگیرین عطا فرمائین اور اپنے اوپر بھی اسم بادشاہی اطلاق کر کے مع خزاین بیکران عین برسات مین کڑہ مانکپور سے دہلی
کی طرف راہی ہوا اور اُسکا دستور تھا جو اہل بخشش ابر نیسان کی طرح زرافشانی مین آیا اور ہر روز بارگاہ مین منجنیق با اتفاق نصرت خان
خاص و عام کو صلہ دیتا تھا اور زر بخیرات اور شتر مع بار اشرفی قطار قطار آدمیون کو بخشنے مین تقصیر نکرتا تھا انتظام ہر بیتون لشکر
آوردستن ⁂ بہ لشکر توان کیمیا خواستن ⁂ ہمہ کار دنیا بزر بستہ اند ⁂ بزر رخنہاے خطر بستہ اند ⁂ منقول ہے کہ جس جگہ کہ سراپردہ
اُسکا برپا ہوتا تھا ایک منجنیق مختصر اُسکے آگے نصب کر کے ہر روز پانچ من زر سرخ و سفید اس مین رکھکر خلائق پر پھینکتا تھا
اور جب یہ خبر گوش زد عالم ہوئی اطراف و جوانب سے فوج فوج درگاہ کی طرف متوجہ ہوئے مثنوی ⁂ فزاند بزر شد منزل
بمنزل ⁂ بزر کردہ کلیچہ کا رشتکل ⁂ بہر منزل زمین تخت تا دور دشت ⁂ فشاندے گنجہا بے منع گنجور ⁂ چو بادی فتاد از فتح
کارش ⁂ گرفت از منجنیق زر حصارش ⁂ سلطان علاء الدین جب بداؤن مین پہونچا بادشاہ رکن الدین ابراہیم بہ نہایت بیخبری
و شادی سے حد و نہ نکلا بلکہ امرا اور ملوک کو مع لشکر گران اُسکے مقابلہ کو بھیجا جو فوج آگے بادشاہی سے رضی تھی سلطان
علاء الدین کی شریک ہوئی اور انعام و نوازش بہت پایا اور جب ساٹھ ہزار سوار لشکر مین جمع ہوا بداؤن سے قدم آگے
بڑھایا اور ملکہ جہان اس خبر وحشت اثر سے نہایت مضطرب ہوئی اور بعد خرابی بسیار آدمی ملتان کی طرف روانہ
کیے اور ارکلیخان کو مع الغ خان طلب کیا اُنھون نے جواب دیا کہ اب کام ہاتھ سے گیا اور لشکر دشمن کا شریک ہوا ہے
اور خزانہ بہت بخشش ما ہے سو اب دشمن ساتھ ہمارا آنا کیا نفع بخشیگا بیت ⁂ سر چشمہ شاید گرفتن بہ بیل ⁂ چو پر شد نشاید گذشتن
بہ پیل ⁂ سلطان علاء الدین نے یہ خبر سنتے ہی بسبیل تعجیل طے مسافت کی اور بے تامل آب جون عبور کر کے صحرا سے
دروازہ جود دہا سیری مین نزول کیا بادشاہ ابراہیم رکن الدین کو حرکت مذبوحی دل مین پہونچی اپنی جمعیت سے
باہر آیا اور صف آرائی کر کے کچھ کوشش کی جب آپ کو مرد اُسکے میدان کا نہ دیکھا دہلی مین پلٹ آیا اور اُسی رات
کو اکثر امراے جلالی جدا ہو کر اور بادشاہ علاء الدین سے جا ملے بادشاہ رکن الدین نے سلامتی اسی مین دیکھی
قدرے از خزانہ لے کر اپنی ماں اور حرم و ملک کو ہمراہ لے کر با اتفاق ملک رجب اور ملک احمد حبیب اور ملک
قطب الدین علوی اور امیر جلال تلنگانی کے راہ ملتان لی اور سلطان علاء الدین نے صحراے سیری آین

فرو کش ہو کر لشکر گاہ سنوارا اُسکے بعد وضیع و شریف شہر کے اُسکی خدمت مین حاضر ہوئے خطبہ اور سکہ اور جمیع رسوم بادشاہی
بجا لائے اور وہ مع کوکبہ اور دبدبہ عظیم آخر سنہ ۶۹۶ چھسو چھیانوے ہجری مین داخل دہلی ہو کر سریر شاہی پر جلوہ گر ہوا اور
وہان سے لعل محل مین آیا اُسکو دار السلطنت بنایا اور تین روز جشن برپا کیا اور قبہ آویزان کیے اور شراب و کباب کی سبیل
ہوئی کار لہو و لعب نے رواج پکڑا اور بادشاہ نے غرور دولت اور جوانی کی مستی سے عیش و طرب مین کوشش کر کے
خلائق کو ایسا فریفتہ کیا کہ سب نے راغب و مائل ہو کر رنج بادشاہ جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے قتل کا دلون سے محو کیا
بیت سخاوت مس عیب را کیمیا ست ؛ سخاوت ہمہ دردہا را دوا ست ؛ اُسوقت اعوان و انصار کی تقویت کی کوشش کی ہر ایک
کو ساتھ ایک شغل اور خطاب کے نوازش فرمائی اور پرگنات اور ولایات تقسیم کیے چنانچہ خواجہ خطیر کو کہ ساتھ نیکی ذات و
پسندیدگی صفات کے اشتہار رکھتا تھا وزارت اور قاضی صدر الدین عارف کو جو ساتھ صدر جہان کے مخاطب تھا
قضاے ممالک اور منصب خطابت اور خطاب سید اجل شیخ الاسلام ارزانی رکھا اور دیوان انشا بعہدۂ عمدۃ الملک
ملک حمید الدین اور ملک اعز الدین کے مفوض ہوا اس سبب سے کہ ملک اعز الدین ساتھ فضائل صوری اور معنوی کے آراستہ
تھا اپنی مصاحبت اور قربت مین خصوصیت بخشی اور نصرت خان کو جو نائب ملک تھا شہر کا کوتوال کیا اور ملک فخر الدین کوچی
ساتھ داربیگی کے مقرر ہوا اور ظفر خان بخشی عارض ممالک ہوا اور ملک ابو جلال الدین آخور بیگ اور ملک ہرن ماربک
کا نائب ہوا اور ملک علاء الدین چچا ضیاے برنی کرہ اور اودھ کی جاگیر پر سربلند ہوا اور ملک جونا نائب وکیلدر
اور مؤید الملک ضیاے برنی کے باپ نے نیابت اور خواجگی نصیبہ برن کی پائی اور اہل اشاعت کو اہل استحقاق پر مسلم رکھکر خوشدل
لیا اور تمام لشکر کو تنخواہ کے سوائے شش ماہہ انعام دیکر اس بات پر عمل کیا ابیات رخنہ گر ملک سرافگندہ بہ ؛
لشکر بدعہد پراگندہ بہ ؛ سرکشد شاخ نو از سرو بن ؛ تا نزنی گردن شاخ کہن ؛ پھر اولاد سلطان جلال الدین فیروز شاہ
خلجی کا استیصال پیش نہاد ہمت کیا اور الماس بیگ الغخان اور ملک ہزبر الدین ظفر خان کو انیسوین تاریخ
ذی الحجہ سنہ مذکور کو مع چالیس ہزار سوار ملتان کی طرف روانہ کیا انھون نے منزل مقصود مین پہونچکر ملتان
کو محاصرہ کیا اور دو مہینے کے بعد مردم ملتان اور اہل لشکر ترک رفاقت ارکلیخان اور بادشاہ رکن الدین ابراہیم کر کے
ساتھ الماس بیگ الغخان اور ملک ہزبر الدین ظفر خان کے شریک ہوئے اور دونون بھائی نے مضطرب ہو کر شیخ رکن الدین
قدس سرہ کے وسیلے سے الماس بیگ سے بعہد و پیمان ملاقات کی اور اُسنے شرائط تعظیم بجا لا کر اپنے سراپردہ کے قریب جگہ دی اور
فتح نامہ سرعان کے ہاتھ بھیجا اور جب فتحنامہ دہلی مین منبرون پر پڑھا گیا تو سامان جشن آراستہ کر کے شادیانے بجائے اور
اُسکے بعد الماس بیگ الغخان مع فرزندان اور امراے سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی کے دہلی کی طرف پھرا اور درمیان
راہ کے ملک نصرت خان کہ کوتوال دہلی تعینات ہوا تھا الماس بیگ الغخان کے پاس پہونچا اور بیٹون بادشاہ جلال الدین خلجی
اور الغو خان نبیرۂ چنگیز خان کہ داماد سلطان جلال الدین فیروز شاہ خلجی تھا اور ملک حبیب کہ نائب امیر حاجب ہوا تھا اُنکی
آنکھون مین سیل کھینچکر چشم و اموال پر اُنکے متصرف ہوا اور اُن دونون شاہزادہ مظلوم کو قلعہ ہانسی مین قید کیا اور ارکلیخان کے دو
بیٹون کو تیغ ظلم سے شہید کر کے روضۂ رضوان کی طرف راہی کیا ملک احمد حبیب کوتوال اور حرمہاے سلطان جلال الدین فیروز شاہ
خلجی اور اُسکے بیٹون کے حرمون کو مع ملکہ جہان دہلی مین لا کر حبس مین نگاہ رکھا اور دوسرے برس جلوس کے ملک نصرت خان
منصب وزارت پر سرفراز ہوا تو وہ مال کہ سلطان علاء الدین نے ابتداے جلوس مین دراثناے راہ مصلحۃً امراے جلالی پر

قسمت کیا تھا اُسسے واپس لیکر کل روپیہ خزانہ مین لایا اور ملک علاء الدین کو کرّہ سے ساتھ اموال اور خزانے کے وہان
آیا تھا ساتھ خطاب علاء الملکی کے فائز ہو کر دہلی کا کوتوال ہوا اور اسی سال دوا خان حاکم ماوراء النہر نے بقصد تسخیر
ممالک پنجاب اور ملتان اور سند قریب سو ہزار مغل کو نامزد ولایت ہندوستان کیا اور اُنھون نے آب سندھ سے
گذر کر کے تاخت و تاراج و خرابی مین کوئی دقیقہ فروگذاشت نکیا جب یہ خبر بادشاہ علاء الدین کو پہونچی الماس بیگ
الغخان اور ملک ہزبر الدین ظفر خان کو مع سپاہ بیکران اُنکے دفع کے واسطے روانہ کیا اور حدود لاہور مین
دونون صفین ہو کر حرب صعب مین مشغول ہوئین جو فتح و شکست کا مختار خدا ہے مغلون نے ہزیمت کھائی اور
تخمیناً بارہ ہزار مغل علف تیغ خون آشام ہوئے اور اکثر امراے معتبر اُنکے اسیر اور دستگیر ہو کر بعقوبت تمام ہلاک
ہوئے اور الماس بیگ الغخان نے مغلون کے سردن کو مع زن و فرزند اُنکے جو اسیر ہوئے تھے دہلی مین بھیجے
اور ان دونون کامون کے سبب سے کہ گرفتاری اولاد و انصار جلالی اور فتح مغل ہے شوکت و حشمت اور شاہ
علاء الدین کے دلون مین بیٹھ گئی حکام اور ملوک اطراف کے اُسکے معتقد ہوئے اور اُسکا لشکر جس طرف جاتا تھا فتح و ظفر سے
اختصاص پاتا تھا بادشاہ علاء الدین نے اُسکے بعد اپنے بھائی الغخان کے اتفاق سے ان امرا کے دفع مین جنھون نے
مزخرفات دنیوی کی طمع سے بادشاہ جلال الدین کی اولاد سے بیوفائی کر کے دنیا و آخرت برباد دی تھی مشغول ہو کر سب
کو گرفتار کیا بعضون کی آنکھون مین میل کھینچی اور بعضون کو قلعون مین بھیجکر محبوس کیا اور مال و اسباب اور ساز و سلب
ان حق شناسون کا قریب ایک کروڑ روپیہ کے خزانہ مین لا کر خانمان اُنکا برباد کیا لیکن ملک قطب الدین علوی اور
ملک نصیر الدین شحنہ پیل اور ملک امیر جلال جو امراے جلالی سے تھے اور اُسکے بیٹون سے منہ نہ پھیرا تھا اور سلطان
علاء الدین سے کچھ نہ لیا تھا زندہ چھوڑا اور بدوام الحیات مسند عزت اور امارت پر متمکن رہے اور اوائل سنہ ۶۹۷ چھہ
سو ستانوے ہجری مین الماس بیگ الغخان اور ملک نصرت خان کو مع امراے کثیر تختگاہ اور ولایت سند کی فوج
سے گجرات کی تسخیر کو بھیجا اور اُنھون نے نہروالہ اور تمام گجرات تاخت و تاراج کر کے مسخر کیا اور راے کرن والی
نہروالہ بھاگ کر دکن مین رام دیو والی دیوگڑھ کے پاس پناہ لے گیا اور چند عرصہ کے بعد ولایت بگلانہ مین کہ گجرات سے تعلق رکھتا
تھا اور دکن کی سرحد مین واقع تھا گیا اور رام دیو کی حمایت سے وہان متوطن ہوا اور امراے بادشاہی زنان راے کرن کو کہ سرگروہ
اُنکی کنولا دیوی تھی مع مال و افیال و خزانہ وغیرہ اپنے قبضہ مین لائے اور ایک بت کہ برہمنون نے اس سومنات کے عوض
کہ جسے سلطان محمود غزنوی نے توڑ ڈالا تھا تیار کر کے اپنا معبود بنایا تھا اور اُسے بھی سومنات کہتے تھے وہان سے دہلی مین
بھیجکر پے سپر خلائق کیا اور ملک نصرت خان نے کنبایت مین جا کر وہان کے باشندون سے مال و جواہر بیقیاس لیا
اور کافور ہزار دیناری کو کہ آخر بادشاہ علاء الدین نے اُسے نائب ملک کر کے ملک نائب خطاب دیا تھا اُسکے
صاحب سے بجبر لیا اور الماس بیگ الغخان اور ملک نصرت خان نے گجرات کو بعد نہب و تاراج کے حوزۂ دیوان
دہلی مین لا کر ساتھ مردم معتبر اور امین کے سپرد کر کے مع غنائم موفورہ مراجعت کی اور جب قلعہ جالور کے اطراف
مین پہونچے مردم لشکر کو خمس غنائم کے واسطے اور سوا اُسکے مواخذہ کر کے بہ تعذیب و تشدید زیادہ طلبی مین حد سے
تنگ کیا اسواسطے بعض مغل نے کہ جن کو نو مسلم کہتے تھے اور مقدم اُنکا محمد شاہ نام رکھتا تھا مع اور لوگون کے کہ وہ بھی
مواخذہ سے عاجز آئے تھے متفق ہو کر جمعیت بہم پہونچائی اور ملک اعز الدین جو بھائی ملک نصرت خان اور میر حاجب

الماس بیگ الغخان کا تھا بیک اجل کی طرح اُسکے سر پر آئے اور اُسکو قتل کرکے الماس بیگ الغخان کی بارگاہ کی طرف متوجہ ہوئے الماس بیگ الغخان کہ اجل اُسکی نہ پہونچی تھی دوسری طرف سے بھاگ گیا اور اپنے تئین پیادہ ملک نصرت خان کی بارگاہ مین پہونچایا اور باغیون نے سلطان کے بھانجے کو الماس بیگ الغخان گمان کرکے قتل کیا اور ملک نصرت خان نے فوراً نقارۂ جنگ پر چوب ماری مردم لشکر اس گمان سے کہ راجہ جالور یا دوسرا غنیم پہونچا ہے اُسی وقت جنگ پر آمادہ ہوئے اور فوج بارگاہ نصرت خان کی طرف دوڑے اور مفسدون کی گرفتاری کا قصد کیا اور وہ متفرق ہوکر اطراف وجوانب مین بھاگ گئے اور الماس بیگ الغخان اور ملک نصرت خان کی فوجون کے تعاقب سے بہ تنگ آکے سب ہمیر دیو راجہ رنتھنبور کے پاس کہ تھورا سے حاکم اجمیر کی اجفاد سے تھا پناہ لیگئے الماس بیگ الغخان اور ملک نصرت خان ترک تعاقب کرکے مع غنائم و اموال و اقبال دہلی مین پہونچے بادشاہ علاء الدین نے کنورلا دی کو جو حسن صورت او ربسیرت اور حرکات شیرین اور تکلم نمکین مین ہندوستان مین شہرت رکھتی تھی مسلمان کرکے اپنے عقد نکاح مین لیا اور کافور ہزار دیناری کو منظور نظر کرکے اُسکی محبت کا زنار اپنی کمر جان مین باندھا اور طیلسان اُسکے عشق کی دوش عقل و خرد پر ڈالی زمام دین و دانش کی ہاتھ سے دی اور اولاد و اتباع اُن لوگون کے جو جالور کے فساد مین ساعی تھے گرفتار کرکے اُنپر سیاست کی اور فرمان سلطان کے موافق ملک نصرت خان کے واسطے انتقام زنان و طفل شیرخوارہ اُن لوگون کے کہ قتل مین اُسکے بھائی کے سعی کی تھی جلادون کے سپرد فرمایا تو طفلان شیرخوارہ کو بطریق گذر و سنگ سر پر اُنکی ماؤن اور بہنون کے اسقدر مارا کہ مثل روئی دھنی کے پاش پاش ہوکر ہلاک ہوئے اور چوراہہ بازار مین رسوا کرکے ہندوؤن کو بخشا اور قبل اسکے دہلی مین یہ رسم نہ تھی کہ کسی کے جرم کے سبب اولاد اور اتباع کو سیاست مین کرین اور اس سال جسوقت لشکر دہلی گجرات کی تسخیر مین مشغول تھا چلدی نام اور اُسکا بھائی آنکر قلعہ سیوستان پر متصرف ہوئے خان ظفر شعار ملک ہزبر الدین ظفر خان کو مع فوج کثیر اس طرف تعین فرمایا اور اُسنے سیوستان کو محاصرہ کرکے عرصہ قلیل مین مفتوح کیا اور چلدی اور اُسکے بھائی کو مع اولاد و اتباع کہ عورات اور عیال و اطفال کے سوا ایک ہزار اور سات سو مغل تھے طوق و زنجیر مین مطوق اور مسلسل کرکے دہلی مین بھیجا اور خود بھی پیچھے سے دہلی مین آیا اور صفدری اور دلاوری ملک ہزبر الدین ظفر خان نے شہرت پائی بادشاہ علاء الدین اُسکی شجاعت سے خطرناک ہوا اور اُسی سال کے آخر مین قتلق خواجہ ابن دوا خان بن براق مغل لیکے دولاکھ سوار لشکر بقصد تسخیر ہندوستان ماوراءالنہر سے آیا اور آب سندھ سے عبور کرکے قصبات اور قریات کو جو سر راہ پر واقع تھے ملک اپنا تصور کرکے آسیب نہ پہونچایا اور طے مسافت کے بعد ساحل جون پر فروکش ہوئے اور دہلی کے محاصرہ کی تدبیر کی اور جو خلق کثیر نے شہر اور قصبات اور خطہ اور نواحی کی مغل کے خوف سے شہر مین آئی تھی جمعیت بمرتبہ بہم پہونچی کہ مساجد اور کوچہ و بازار اور محلات مین جگہ بیٹھنے اور ایستادہ ہونے کی نہ رہی خلائق انبوہ سے عاجز اور بہ تنگ آئی اور راستہ آمد و شد غلہ اور آذوقہ کے مسدود ہوئے اور طرفہ گرانی تمام چیزون مین ظاہر آئی لوگ حیران ہوئے سلطان علاء الدین نے امرا اور ملوک کو طلب کرکے سامان جنگ مہیا کیا باوجودیکہ بعض امرا جنگ سے ممانعت کرتے تھے اور لشکر ہندوستان کی زبونی دلائل سے معروض رکھتے تھے اور کنایۃً کہتے تھے کہ کار جنگ خطرناک ہے اور جنگ دو سر رکھتی ہے بادشاہ نے انکا قول پذیرا نہ کیا اور یہ فرمایا کہ بادشاہان نامدار کو جنگ و کارزار سے حذر کرنا حال سلطنت کے لائق نہین ہے ہیبت کیسے کو

کلاہ کیان می نہند، سر خویش را درمیان می نہند، یہ کہکر محافظت شہر اور اہل حرم اور خزانہ کی علاء الملک کوتوال کے ذمہ مقرر کی اور بداؤن کے دروازے کے سوا چھاٹک بندی کر کے ساتھ کو کیا اور دبدبہ شاہی کے بروایت صحیح تین لاکھ سوار اور دو ہزار سات سو فیل جنگی کار آمد لیکر شہر سے برآمد ہوا اور میدان کیلی میں طرفین سے طبل جنگ بجنے لگے اور صفوف حرب آراستہ ہوئیں اور ہندوستان میں بعد ازطلوع رایات اسلام کسی عہد و عصر میں ایسے دو لشکر عظیم آپس میں مقابل نہ آئے تھے اور ابتک کہ تاریخ ہجری ایک ہزار اور پندرہ کو پہونچی ہے اس قسم کی دو سپاہ کینہ جو مقابل ایک دوسرے کے صف آرا نہوئی الغرض بادشاہ علاء الدین سکندر ثانی ترتیب افواج میں مشغول ہوا میمنہ ملک ہزبرالدین ظفر خان سے جو شجاعان روزگار اور سواران کامگار سے تھا اور جاگیر سمانہ اور پنجاب اور ملتان رکھتا تھا آراستہ کی اور میسرہ اپنے بھائیوں الماس بیگ الغخان اور رکن خان سے کہ قوت بازو اور پشت پناہ تھے محکم کی اور خود مع ملک نصرت خان اور بارہ ہزار سوار کہ سب جوان خوب اور دیکھے تھے مع فیلان ہشیار قلب میں ٹھہرا اعیان سلطنت میں سے ہر ایک کو اس کے لائق مقام پر مقرر کیا۔ ملک ہزبرالدین ظفر خان نے اپنے مقابل میسرہ مغل پر مع تقیبوں وافواج سے حملہ کر کے انکو تہ و بالا کر ڈالا اور وہاں سے مغلوں کی دوسری فوجوں پر جو دوسرے سرداروں کے مقابلہ پر جانبازی کرتی تھیں حملہ کر کے انکو بھی پامال کیا اور شمشیر آبدار سے اسقدر مغل قتل کیے کہ صحرا میں انکی لاشوں کے انبار لگ گئے۔ مغلوں نے اسکے مقابلہ سے جی چھوڑ دیا اور بیتاب ہو کر بے تحاشا بھاگے اور ملک ہزبرالدین نے انکا تعاقب کیا اور مارتا و قتل کرتا ہوا اٹھارہ کوس تک چلا گیا۔ الماس بیگ الغخان سردار میسرہ نے جو ملک ہزبرالدین سے حسد و عداوت رکھتا تھا ساتھ نہ دیا اور اس کو تنہا چھوڑ دیا۔ مغلوں کے سردار میسرہ نے بھاگنے کے بعد راہ میں کمینگاہ اختیار کی تھی۔ جب اس نے دیکھا کہ ملک ہزبرالدین آگے نکل گیا اور پیچھے کوئی مددگار فوج نہیں ہے تو اسنے کمینگاہ سے نکل کر ظفر خان پر پیچھے سے حملہ کیا اور سپہدار قتلق خواجہ نے بھی بھاگنے سے باگ موڑی۔ ملک ہزبرالدین ظفر خان دونوں کے بیچ میں گھر گئے اور تیر سے انکا گھوڑا مارا گیا۔ ہزبرالدین نے ترکش سے تیر زمین پر ڈال دیے اور جس کو مارا ہلاک کیا۔ قتلق خواجہ نے سفید جھنڈی ہلائی اور ملک ہزبرالدین کی تعریف کر کے پیغام دیا کہ تم حق نمک ادا کر چکے آؤ اب ہم تم کو اس سے اونچے مرتبہ پر پہونچاوین۔ ظفر خان نے قبول نہ کیا اور بدستور تیروں سے جماعت کثیر مارڈالی۔ قتلق خواجہ نے ہر چند چاہا کہ زندہ گرفتار کروں میسر نہوا آخر تیر برسانے کا حکم دیا اور ملک ہزبرالدین ظفر خان شہید ہو گیا اور اس کی فوج کے سردار بھی مارے گئے لیکن مغلوں نے اس خوف سے کہ مبادا لشکر علائی آجاوے فوراً کوچ کیا اور تیس کوس پر جا کر دم لیا اور وہاں سے بھی کوچ پر کوچ کر کے جلد اپنی سرحد میں داخل ہوا۔ مغلوں کے دلوں پر ظفر خان کا خوف ایسا بیٹھ گیا تھا کہ اگر ان میں سے کسی کا گھوڑا پانی پینے میں بھڑکتا تو کہتا کہ کیوں کیا تجھے ہزبرالدین ظفر خان کی صورت نظر آگئی۔ بادشاہ علاء الدین خلجی بھی ظفر خان کی شجاعت سے متوہم رہتا تھا۔ اس لڑائی میں اس کا مارا جانا اپنے نزدیک دوسری فتح سمجھا اور خوش خوش دہلی میں جا کر فتح کے جلسے کیے اور مردان شجاع کو خلعت و منصب عطا کیے۔ ایک سردار کو جو لشکرگاہ سے دہلی بھاگ آیا تھا گدھے پر سوار کر کے مشتہر کیا۔ کہتے ہیں کہ جب علاء الدین بادشاہ ہوا اور وقت جلوس سے تین سال میں بادشاہ کے حسب مراد

کام بنتے گئے اور گجرات ایسی مملکت مفتوح ہوئی اور سلطنت میں اسکا کوئی معارض نہ رہا تو اس کے دماغ میں عجیب خیالات سمائے از انجملہ ایک یہ کہ اکثر مجالس شراب وخلوت میں ارکان دولت سے کہتا کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے چار یار کی موافقت سے ایک شریعت مستحکم چھوڑی اگر میں بھی اپنے چار یار الماس بیگ الغخان و سنجر الپخان و ملک ہزبر الدین ظفرخان و ملک نصرت خان کی مظاہرت سے ایک جدید شریعت رائج کروں تو قیامت تک نام رہے یہ ملک ہزبر الدین کے قتل سے پہلے کا حال ہے۔ اب تم لوگ بتلاؤ کہ ایسی شریعت کیا ہوسکتی ہے جس کو سب عقلاء پسند کریں۔ دوم یہ کہ افواج وہاتھی بکثرت ہیں جی میں آتا ہے کہ دہلی ایک خیرخواہ کو سپرد کرکے خود سکندر کی طرح جہانگیری میں مشغول ہوں پہلے خراسان وماوراء النہر وترکستان فتح کرکے وہاں کے لوگوں کو اپنی ملت میں لاؤں پھر بڑھکر فارس وعراقین وشام وفرنگ وحبش وغیرہ مسخر کروں۔ ارکان مجلس اس کی سخت گیری وبدخوئی سے متحیر ہوکر اکثر اس کی تحسین کرتے پھر جب اسکو دولاکھ ترک خونخوار پر جن کا سپہ سالار رستم روزگار تغلق خواجہ تھا فتح حاصل ہوئی تو غرور ونخوت بہت بڑھی خطبہ میں اپنا لقب سکندر ثانی بڑھایا اور خیالات سابقہ اور بھی مستحکم ہوگئے اہل مجلس دل میں ان جہلات پر ہنستے مگر خوف سے چپ تھے اور بزرگان دین مثل حضرت نظام الدین اولیاء قدس سرہ ان باتوں کو سنکر دلگیر ہوتے اور اس کی راستی کی دعاء کرتے چنانچہ بالآخر اس کا اثر یوں ظاہر ہوا کہ ملک علاء الملک کوتوال دہلی جو ہر چاندرات کو سلام کے لیے مجلس شاہی میں حاضر ہوتا تھا حسب معمول شریک ہوا بادشاہ نے بھی حسب معمول پہلے دونوں خیال ظاہر کرکے رائے پوچھی۔ علاء الملک کسی قدر ذی علم اور سچا دیندار تھا دل میں سوچا کہ عمر آخر ہوئی چند روزہ زندگی کے لیے بادشاہ کی خوشامد میں دین برباد کرنا انتہا کے خسارہ ہے سچ کہدوں اور بادشاہ کے غیظ وغضب سے نڈر ہوکر دین کا کلمہ بلند کروں غایت اسکی مارا جانا تو آخر عمر میں شہادت بھی مزہ سے خالی نہیں ہے لہذا کہا کہ اگر حضرت اپنی مجلس سے شراب برطرف فرماویں اور غیروں کو ہٹا دیں تو جو کچھ اس غلام ضعیف کے خیال میں ہے عرض کرے۔ بادشاہ نے اسکے کہنے پر عمل کیا اور سوا الماس بیگ الغخان وملک نصرت خان وملک سنجر الپخان وغازی ملک تغلق قائم مقام ملک ہزبر الدین کے سب کو باہر کیا۔ علاء الملک نے اجازت لیکر عرض کرنا شروع کیا کہ حضرت یہ دین وشریعت تو ایسی چیز ہے کہ جس کا تعلق حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے آسمانی وحی کے ساتھ ہوتا ہے اور اب تو حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر اسکا خاتمہ ہوگیا۔ اب جہان پناہ کا یہ خیال جو کوئی سنے گا خاص ہو یا عام چھوٹا ہو یا بڑا عورت ہو یا مرد دور ہو یا نزدیک یقینی وہ متنفر ہوگا اور اپنی جان سے بیخوف ہوکر سب کے سب قطعاً ہم لوگوں کو اس کا بانی فساد سمجھکر ہماری جان کے دشمن ہوجاویں گے اور اس جہت سے فسادات عظیم برپا ہونگے جن کا تدارک غیر ممکن ہے حضور کے دولت واقبال کے لائق یہ ہے کہ آیندہ ایسے خیال کو بالکل زبان ودل سے مٹا دیا جاوے کیونکہ امکان بشری سے باہر ہے۔ حضور ذرا سی بات پر توجہ فرماویں کہ چنگیز خان واس کی اولاد نے پورے ظلم وجبر سے مدتوں کوشش کی کہ دین محمدی مٹا کر اپنا دین جو ہزاروں برس سے ترکستان میں رائج تھا عالم میں شائع کریں اور لاکھوں مسلمانوں کو انھوں نے قتل کیا مگر کسی طرح میسر نہ ہوا بلکہ آخرکار

دین محمدی کی خوبی واستواری دیکھ کر انکے پوتے بیٹوں نے دین اسلام اختیار کیا اور اسکی تقویت کے واسطے کفار یورپ سے جہاد عظیم کیے - بادشاہ علاء الدین نے بعد غور دراز و فکر صحیح کے فرمایا کہ جو کچھ تو نے کہا بیشک ٹھیک اور واقعی امر ہے اب انشاء اللہ تعالی کبھی اس کے خلاف کوئی کلمہ مجھسے صادر نہ ہوگا - رہا امر دوم اس کے بارہ میں تیری کیا رائے ہے آیا وہ بھی خطا ہے یا صواب - ملک علاء الملک نے عرض کیا کہ حضور دوسرا خیال اپنی ذات میں بہت ٹھیک ہے اور حضور کی شاہانہ ہمت بلند کی دلیل ہے اور ممکن ہے کہ بعض بلند ہمت بادشاہوں کی طرح جہان پناہ بھی اپنے لشکر کثیر و خزاین موفور کے ذریعہ سے اقالیم کو مسخر فرماویں لیکن اس کے لیے چند چیزیں اور بھی درکار ہیں کیونکہ جب سلطان والا نعمت دہلی سے نکلکر ممالک ایران وغیرہ میں دور گئے اور مدت گذر گئی تو یہاں حضور کے مانند لائق آدمی کون ہے جو نیابت کا کام انجام دے گا اور یہ بھی معلوم نہیں کہ مدت دراز کے بعد جب دہلی کی طرف رجوع فرمانے کا قصد ہو تو نائب اپنے عہد و ایمان پر ہوگا یا منحرف - کیونکہ اس زمانہ کو سکندر کے زمانہ پر قیاس نہیں کرسکتے اسکے زمانہ میں غدر و بدعہدی شاذ و نادر تھی جس نے جو عہد کیا مرتے دم تک اسپر قائم رہتا اور سکندر کو ارسطاطالیس جیسا وزیر ملا تھا کہ عمدہ تدابیر و رائے سے سب کو مطیع و منقاد رکھتا اور ایسے ہی عمدہ اسباب سے بہت کم مدت میں اس نے ان ممالک کو مطیع کرلیا اور جب لوٹ کر روم گیا تو مملکت کو بدستور درست پایا - اگر حضور کے پاس ایسے آدمی معتمد ہوں تو یہ رائے جہانگیری عین صواب ہے

بادشاہ نے بہت غور و تامل کے بعد فرمایا کہ اچھا اگر میں ایسے موانع و عوارض خیال کرکے جہانگیری کا عزم ترک کردوں تو یہ لشکرہائے کثیر و خزائن کس کام میں آوینگے میں تو اسی گوشہ دہلی پر قانع ہو چکا - ملک علاء الملک نے عرض کیا کہ حضور کے سامنے ابھی دو مہم ضروری درپیش ہیں امر اول طرف جنوبی ہندوستان کی فتح جیسے رنتھنبور و چندیری و جالور و طرف مشرقی تا دریائے شور (سمندر) اور طرف شمالی تا ملتان کابل - اگر یہ ممالک مفتوح ہو جاویں اور ڈاکو و چور و فسادی یہاں سے دفع ہو جاویں تو سلطنت میں اطمینان و اصلاح حاصل ہو جائے - امر دوم اقوام مغل جن راہوں سے ہندوستان میں گھسکر لوٹ مار کرتے ہیں وہاں مستحکم قلعجات و لشکر جنگی معین کیا جائے کہ مغلوں سے امن ہو - بعد اس کے جہان پناہ کو بخوبی میسر ہوگا کہ خود دہلی میں توقف فرماویں اور ادھر سے متعدد کو آراستہ فوجوں سے اطراف میں روانہ فرماویں تاکہ وہ دور کے اطراف مسخر کرکے حضور کا نام جہانگیری کا روشن کریں - لیکن یہ تمام بیداری و ہوشیاری اس وقت حاصل ہوگی کہ جہان پناہ افراط شراب نوشی و شکار و دیگر بیہودگی سے اپنے ذات ملکی صفات کو روکیں - بادشاہ علاء الدین ان باتوں کو سنکر بہت خوش ہوا اور علاء الملک کی رائے صائب کی تعریف کی اور اسی وقت خلعت جامہ زردوزی جسپر شیر کی تصاویر منقش تھیں مع پیش تنگہ اور دو اسپ عربی مع زین و لگام مرصع عنایت فرمائے اور دو گاؤں معافی انعام دیے اور جو امرا اس مجلس میں حاضر تھے سب نے نہایت خوش ہوکر چند ہزار تنگہ مع دو اسپ ملک علاء الملک کے پاس بطور شکرانہ بھیجے اور حضرت شیخ العصر نظام الدین اولیاء قدس سرہ نے بھی خوش ہوکر اس کے حق میں دعاء خیر فرمائی ف - مترجم کہتا ہے کہ یہ نعمت تمام جہان کی دولت سے بڑھ کر ہے - سنہ ۶۹۹ چھ سو ننانوے ہجری میں بادشاہ نے پہلے الماس بیگ الغخان حاکم سمانہ کو اور ملک نصرت حاکم کڑہ کو طلب فرماکر قلعہ رنتھنبور

کی فتح کے لیے روانہ فرمایا۔ وہان کا راجہ پورا خود مختار بنا ہوا تھا اور قدیم راجہ دہلی کی نسل سے تھا اور پہاڑی ممالک کی وجہ سے سرکش تھا۔ الغخان و نصرت خان نے جاکر اول جھاین کا قلعہ فتح کیا پھر مدکر کا محاصرہ کیا۔ ایک روز ملک نصرت خان قلعہ کے نزدیک جاکر سرکوب تیار کرنے کا اہتمام کر رہا تھا کہ ناگاہ گوپھن کا پتھر اُس کے لگا مگر کچھ زیادہ صدمہ نہین پہونچا اور دو تین روز کے اہتمام مین یہ مستحکم قلعہ بھی فتح کرلیا۔ اس درمیان مین راجہ رنتھنبور نے فرصت پاکر بڑا سامان کرلیا اور دو لاکھ سوار و پیادہ لیکر قلعہ رنتھنبور سے نکلا۔ الماس بیگ الغخان نے مقابلہ مناسب نہ دیکھا اور جھاین مین واپس آکر عرضی مین حسب حال بادشاہ کو لکھ بھیجا۔ بادشاہ غضبناک ہوکر لشکر گران لیکر دہلی سے روانہ ہوا اور راہ مین تلپٹ کا جنگل ایسا بھایا کہ چند روز ٹھہر کر شکار مین مشغول ہو گیا چنانچہ ایک روز رات کو بھی جنگل مین رہا اور صبح سے پہلے ہی حکم دیا کہ شکار قمرغہ شروع کرو اور خود اپنے چند خواص کے ساتھ اونچے ٹیلے پر بیٹھا تاکہ جب وحوش صحرائی جمع ہو جاوین تو شکار مین مشغول ہو ناگاہ بادشاہ کا بھتیجا سلیمان شاہ اپنے نومسلم نوکرون کے ساتھ اُدھر پہونچا اور بادشاہ کو تنہا دیکھ کر چاہا کہ جیسا علاءالدین نے سلطان جلال الدین کے ساتھ کیا تھا مین علاءالدین کے ساتھ کرون اور فوراً تیرون کی زد مین لے لیا۔ بادشاہ نے کچھ ہاتھ پانْون مارے اور دو زخم بازو پر اٹھا کر مردون مین گر پڑا۔ سلیمان شاہ جس کا خطاب اکتخان اور وکیل درگاہ تھا فوراً گھوڑے سے اُتر کر چلا کہ سر کاٹ لون۔ بادشاہ کے ساتھ جو پیادے گرد و پیش تھے فی الفور ظاہر مین اس کے موافق بن گئے اور مبارک سلامت کہتے ہوئے اس کی آگے آ گئے اور عرض کی کہ حضور کو سلطنت مبارک ہو بادشاہ کا خاتمہ ہو گیا فی الفور تخت پر جلوس فرمایئے۔ اکتخان جس مین بادشاہی کی لیاقت نہ تھی انکے کہنے کے موافق دوڑتا ہوا بارگاہ شاہی مین پہونچ کر تخت پر بیٹھ گیا اور بآواز بلند پکار دیا کہ مین نے بادشاہ کو مار ڈالا ہے۔ لشکر والے اس کو سچ سمجھے اور چار ناچار حاضر ہوکر اپنے قرینے سے کھڑے ہوے اور قاریون نے قرآن شروع کیا اور تہنیت و مبارکبادی شروع ہوئی نقیبون نے آوازے لگائے گانے والے سرود مین مشغول ہوئے بیعت و نثار کا دروازہ کھل گیا اور ہاتھی گھوڑے آراستہ کر کے بارگاہ کے سامنے لائے گئے۔ اکتخان پست ہمت شہوت پرست نے چاہا کہ اسی وقت حرم سرا مین داخل ہو ملک دینار خواجہ سرا دربان حرم تھا اپنی جماعت کو مسلح و مکمل کر کے حرم سرا کے دروازہ پر بیٹھا اور کہا کہ جب تک بادشاہ علاءالدین کا سر نہ دیکھ لون تب تک اندر نہ جانے دونگا۔ وہان جب بادشاہ علاءالدین کو ہوش آیا تو اپنے زخم باندھے اور خیال کیا کہ اکتخان نے امرا کے اتفاق سے اپنا کام پورا کرلیا مین ان پچاس ساٹھ نفر کے ساتھ جو میرے پاس باقی ہین جس طرح ممکن ہو جھاین تک الماس بیگ الغخان کے پاس پہونچون اور اس کے اتفاق سے کام کرون لیکن ملک حمیدالدین نے جو اکتخان کے مثل منصب وکالت رکھتا تھا اور اپنے وقت کے عقلا مین سے تھا اس نے بادشاہ کو جھاین جانے سے روکا اور کہا کہ حضور اسی وقت سوار ہوکر اپنی بارگاہ کی جانب قصد فرماوین کیونکہ ہنوز اکتخان کا کچھ استقلال نہین ہے اہل لشکر حضور کا چتر شاہی دیکھتے ہی حضور ہی مین دوڑ پڑین گے اور اسکا کھیل بگڑ جائیگا اور اگر انہین کچھ

تاخیر ہوئی تو کام دشوار ہو جائے گا - بادشاہ اسی وقت سوار ہوا اور چتر سفید بادشاہی جو اسی جنگل مین پڑا تھا
اُٹھا کر بادشاہ کے سر پر سایہ کیا گیا اور بادشاہ بہت استقلال و آہستگی سے بارگاہ کی جانب روانہ ہوا - راہ مین
جو سوار و پیادہ دیکھا بادشاہ کی حضوری مین آجا تا چنانچہ لشکر تک پہونچتے پہونچتے پانچ سو آدمی جمع ہو گئے
اور جب لشکر کے قریب پہونچا ٹیلہ پر اپنا چتر بلند کیا اہل لشکر بادشاہ کا چتر دیکھتے ہی اکتخان کو چھوڑ کر سب کے
سب بادشاہ کی طرف دوڑ پڑے اور تمام ہاتھی گھوڑے جو سجا کر بارگاہ کے سامنے لائے تھے سب بادشاہ کے
حضور مین لائے سلیمان شاہ اکتخان مضطرب و بدحواس ہو کر افغان پور کی طرف بھاگا - بادشاہ ٹیلہ سے
اُتر کر بارگاہ مین تخت پر جلوہ افروز ہوا اور لوگون کو عام اجازت دی اور ایک دستہ فوج سلیمان شاہ کے
تعاقب مین بھیجی انھون نے افغان پور مین اسکو گرفتار کر کے سر کاٹ لیا اور لا کر لشکر مین پھرایا - بادشاہ نے
اُسکے بھائی قتلغخان کو مع اسکے ہواخواہون کے قتل کر دیا - جب زخم اچھے ہو گئے تو تلپت سے رنتھنبور کی طرف
کوچ کیا اور الماس بیگ الغخان نے استقبال کیا اور حسب الحکم شاہی محاصرہ مین بہت سختی کی گئی اور نقب
لگانے مین کامیابی حاصل کی باوجود اس حالت کے اہل قلعہ اوپر سے تیر و پتھر و آگ برسا کر بہت لوگون کو ہلاک کرتے
اور بادشاہی فہمایش پر کان نہ دھرتے تھے - اسکے مختلف اسباب مین سے ایک تو قوم راجپوت کی ذاتی جہالت
تھی کہ ناحق زبردست بادشاہ کے مقابلہ مین جانین ضائع کرنا - دوم پہاڑون کے پیچیدہ راہون سے انکو مدد
و رسد برابر پہونچتی تھی - سوم بادشاہی صوبہ دارون کی بیجا بغاوت کو سنکر انکو یقین تھا کہ بادشاہ آخر کار مضطرب
ہو کر بغاوتون کے فرو کرنے کے لیے کوچ کر جاویگا - چنانچہ انھین ایام محاصرہ مین بادشاہ کے خواہر زادے امیر عمر و
منگو خان جو بداؤن واودھ کے حاکم تھے باغی ہو گئے اور جمعیت کثیر بہم پہونچا کر فساد پھیلایا - بادشاہ نے اس
نواح کے امرا کو لکھا کہ متفق ہو کر انکو دفع کرین - امرا نے بعد جدال و قتال دونون کو مغلوب و مقید
کر کے حضور مین روانہ کیا - بادشاہ غضبناک تھا دونون کی آنکھین نکلوا ڈالین چونکہ اس نواح کے زمیندار بھی باغیون
کے شریک تھے اور امرا سے سرکشی کرتے تھے بادشاہ نے دونون کو قتل کر دیا اور امرا نے بھی ان کے موافقین
پر تلوار حاکم کر دی - ہنوز یہ فتنہ بالکل فرو نہوا تھا کہ دوسرا فتنہ پیدا ہوا یعنی دہلی کے سابق کوتوال ملک فخرالدین
مرحوم کے غلام زادہ حاجی مولی نے جو سلطان جلال الدین خلجی کے عہد مین سرشحنۂ دہلی ہو گیا تھا جب دیکھا کہ بادشاہ
قلعہ گیری مین پھنسا ہوا اور ملک علاء الملک کوتوال دہلی بادشاہ کے ہمراہ ہے اور بالفعل ایبہ بد کوتوال جو شہر کے باہر
چبوترہ پر بیٹھکر مقدمات فیصل کیا کرتا ہے لوگ اس سے موافق ہین مدد نہ کرینگے ایسے موقع پر یہاں دوسرا بادشاہ بنا کر
کام نکالو چنانچہ جلتی گرمی مین جب دوپہر کو لوگ گھرون کے اندر چھپے تھے شہر مین داخل ہو کر سیدھا ایبہ بد کوتوال کے
مکان پر پہونچا اور پیام دیا کہ بادشاہی فرمان پہونچا ہے جلد نکلو وہ بیچارہ غافل تھا فوراً نکل آیا - حاجی مولی نے اپنی
مفسد جماعت کو اشارہ کیا جنھون نے اس کو فی الفور ٹکڑے کر دیا اور خود اظہار کیا کہ مین نے بادشاہی حکم سے مارا ہے اور
حکم دیا کہ شہر کے دروازے مقفل کر دو اور قلعہ جدید کے قلعہ دار علاء الدین ایاز کو پیام بھیجا کہ فرمان بادشاہی آیا ہے فوراً آ کر اسکی
تعمیل کی جاوے - وہ اس کے فتنہ سے آگاہ ہو چکا تھا قلعہ کے دروازے بند کر کے آدمیون کو مسلح کر لیا - حاجی مولے
فوراً لعل کوشک مین مع مفسدون کے گھس گیا اور وہان کے قیدی سب چھوڑ دیے اور وہان کے ہتھیار و خزانے

جو کچھ پائے اپنے مفسد ساتھیوں مین تقسیم کیے اور جماعت کثیر لیکر علوی کے یہان پہونچا اسکو لوگ شاہنشہ کہا کرتے تھے اور اُسکی والدہ سلطان شمس الدین التمش کی نسل سے تھی - زبردستی علوی کو لاکر لعل کو شک مین تخت پر بٹھلایا اور اکابر شہر پر جبر و تعدی کی کہ اس کے ہاتھ پر بادشاہی کی بیعت کرو - یہ خبر سلطان علاء الدین کو رنتھبور کے محاصرہ مین پہونچی لیکن اس کے شاہانہ عزم مین کچھ تزلزل نہ ہوا بلکہ اُس نے سختی محاصرہ کا اہتمام کیا اور امراء کو نامزد فرمایا جنھون نے نواح مین تاخت و تاراج کر کے محصورون کی رسد بند کر دی اور مغرور سرکشون کو موم کی طرح نرم کر دیا - باوجود اسکے اہل قلعہ رنتھبور سرکشی پر آمادہ رہے اس لیے کہ ایام فرصت مین انھون نے بہت رسد جمع کر لی تھی - پہلے فتنہ دہلی کا حال سنو کہ جب حاجی مولی نے اہل شہر کو مقہور کر کے علوی کو بادشاہ بنایا ہنوز ایک ہفتہ بھی نہ گذرنے پایا تھا کہ ملک حمید الدین امیر کوہ مع اپنے بہادر بیٹون کے شہر کا وہ دروازہ جو دروازے بداؤن کہلاتا تھا کھول کر شہر سے باہر نکل گیا اور اطراف سے کچھ لوگ جمع کیے اتفاق سے ملک عزیز الدین ظفر خان مرحوم کے سوارون مین سے ایک جماعت اپنا جائزہ و عرض کے واسطے امروہہ سے شہر مین آتی تھی ملک حمید الدین نے ان کو اپنے ساتھ لے لیا اور دروازہ غزنین کے راستہ سے شہر مین داخل ہوا اور دروازہ بند کے پاس اس سے اور حاجی مولی سے محاربہ ہوا ملک حمید الدین گھوڑے سے کود پڑا اور حاجی مولی کو گھوڑے سے گرا کر اسکے سینہ پر چڑھ بیٹھا ہر چند حاجی مولی کے لوگون نے نیزہ تلوارون سے اُسکو زخمی کر دیا مگر اس بہادر نے حاجی مولی کا سر کاٹ ہی لیا اور نیزہ پر چڑھا کر کوشک لعل پر تاخت کی اور علوی کا سر بھی کاٹ ڈالا اور فتحنامہ کے ساتھ سلطان کی خدمت مین بھیجا بادشاہ نے الماس بیگ الغخان کو دہلی بھیجا جس نے اہل فتنہ و فساد کو بالکل مستاصل کر دیا بلکہ ملک الامراء فخر الدین کوتوال قدیم مرحوم کے بیٹون کو بھی بیگناہ قتل کیا کیونکہ وہ لوگ بالکل اس فتنہ مین شریک نہ تھے صرف اس تہمت سے کہ حاجی مولی اُن کے باپ کے خاصہ خیل مین سے تھا ان بیگناہون کا خاندان بھی تباہ و برباد کر دیا - بادشاہ نے بعد ایک سال کے ایک قول یہ کہ بعد تین سال کے اطراف و جوانب سے حشر انبوہ جمع کر کے انکو حکم دیا کہ ہر شخص ایک تھیلی خاک لا کر قلعہ کے اس دروازہ پر ڈالے جس کو رن کہتے تھے چنانچہ اس خاک کا انبار اس قدر اونچا ہو گیا کہ قلعہ والون پر سرکوب تیار ہو گیا اور اہل قلعہ مقہور و مغلوب ہوئے راجہ ہمیر دیو مع اپنے لوگون کے مارا گیا - سابق مین فتح گجرات کے واقعہ مین ذکر ہو چکا کہ جالور کے مقام پر محمد شاہ مغل مع نو مسلمون کے باغی ہو گیا تھا اور آخر مغلوب ہو کر قلعہ رنتھبور مین پناہ لی تھی اسوقت راجہ کے ساتھ ہو کر لڑا اور اس کے اکثر ساتھی مارے گئے اور خود محمد شاہ زخمی پڑا ہوا تھا - اتفاقاً بادشاہ نے اُسے دیکھا اور ترس کھا کر فرمایا کہ اگر مین تیرا علاج کر کے تجھے تندرست کرون تو کیا سلوک کریگا اس نے جہالت سے جواب دیا کہ اگر اچھا ہو جاؤن تو تجھے قتل کر کے ہمیر دیو کے بیٹے کو راجہ بناؤن - بادشاہ نے غصہ ہو کر اسے ہاتھی سے چلوا دیا - تھوڑی ہی دیر کے بعد اس کی شجاعت و وفاداری یاد کر کے اشارہ کیا کہ اسکو کفن دیکر دفن کرین - راجہ کا وزیر رنمل وغیرہ جو راجہ سے جدا ہو گئے تھے سب کے قتل کا حکم دیا اور فرمایا کہ ان لوگون نے اپنے ولی نعمت کے ساتھ کیا سلوک کیا جو ہمارے ساتھ وفاداری کی امید کرین پھر بطور سیر کے قلعہ پر گیا اور وہان کے نقد و جواہر جو شمار سے باہر تھے مع قلعہ و ولایت کے الماس بیگ کو عطا فرما کر دہلی کی طرف روانہ ہوا - الماس بیگ پانچ چھ مہینہ کے بعد سخت بیمار ہو کر دہلی کو روانہ ہوا لیکن راہ مین مر گیا - سلطان علاء الدین کو اس مدت مین امراء کی فتنہ انگیزی کا تجربہ

ہوچکا تھا بنابریں اپنے خیر خواہ و عقلاء کو جمع کرکے اُن سے مشورہ کیا کہ کس تدبیر سے بغاوت کا دروازہ بند ہو کہ آیندہ خلق خدا آرام و راحت سے زندگی بسر کریں اور فتنہ انگیز گنہگاروں کے ساتھ ناحق بیگناہ پامال حوادث نہ ہوں وزراء عاقل نے عرض کیا کہ چار چیزیں فتنہ انگیزی کا باعث ہوا کرتی ہیں (اول) خلق کے نیک و بد سے بادشاہ کا بیخبر ہونا (دوم) علانیہ شراب خوری اس لیے کہ شراب خوری سے بدخصلتیں اُبھرتی ہیں اور بے اختیار اپنے دلی خیالات کا اظہار کرتے ہیں اور جب ایک کو دوسرے کا عندیہ معلوم ہو جاتا ہے تو ایک خیال والے باہم اتفاق کرکے فتنہ انگیزی کرتے ہیں (سوم) امراء باہم رشتہ داریاں کر لیتے ہیں اور اس یگانگت کی وجہ سے جب کسی ایک پر کوئی حادثہ واقع ہوتا ہے تو سب رشتہ دار شرکت کرنے پر مجبور ہوتے ہیں (چہارم) مال و دولت کی زیادتی کیونکہ جب کمینہ آدمیوں کے پاس دولت و مال زائد ہو جاتا ہے تو اُن کی بدخصلتیں ترقی کرتی ہیں حتیٰ کہ وہ سلطنت کے مدعی ہو جاتے ہیں سلطان علاء الدین کو اہل علم و عقلاء دربار گاہ کی راے پسند آئی اور ان امور کے دفعیہ کی تدابیر میں کوشش فرمائی چنانچہ نیک و بد خلق کی آگاہی کے لیے ایسے طریقہ سے جاسوس مقرر فرمائے کہ شہر و قصبات و ولایات کے تمام نیک و بد معاملات سے بادشاہ کو پوری آگاہی حاصل ہوتی تھی بلکہ یہاں تک نوبت پہونچی کہ شہر کے امراء و اعیان درگاہ راتوں کو جو باتیں اپنے زن و فرزند سے کرتے تھے بادشاہ اس سے آگاہ تھا اور جب صبح کو وہ شخص حضور میں حاضر ہوتا اور کوئی معاملہ دلچسپ یا خاص کام کے متعلق کچھ کلام ہوا تھا وہ قلمبند کرکے اس کو دیا جاتا اور وہ اس سے متحیر ہو کر کانپ جاتا اور نوبت یہاں تک پہونچی کہ رعایا و اہل بازار کی باہم گفتگو درکنار خود اپنے گھروں میں رات کو لوگ آواز بلند بات نہیں کر سکتے تھے سوائے اچھی باتوں کے – اور دربار میں کوئی کسی سے خفیہ بات کرنے کی مجال نہ رکھتا تھا سوائے اس کے کہ کچھ رمز و کنایہ کرے – رستوں کا انتظام ایسی خوبی سے مضبوط فرمایا کہ تاجر لوگ و مسافر لاکھوں روپیہ کا مال و اسباب لیے ہوئے راتوں کو بدون کسی سپاہی بلکہ بدون کسی ساتھی کے برابر سفر کرتے تھے اور مشرق میں بنگالہ کے سرحد سمندر تک اور مغرب میں کابل و کشمیر و سندھ تک اور جنوب میں گجرات و ساحل سمندر و لنکا کے پل و مدراس کے ساحل سمندر تک برابر سب راہیں بےخوف و خطر ہو گئیں بلکہ مسافر و تجار لاکھوں کی دولت لیے ہوئے صحراؤں میں جہاں شام ہوتی وہیں مال و اسباب اتار کر بسیرا کرتے اور اس کو سات حلقہ کا قلعہ تصور کرکے بےخطر چین سے سوتے تھے راہگیر و مسافر غریب جس گاؤں میں پہونچتے وہاں کا مقدم و رعایا عزت کے ساتھ اُنکی راحت کا سامان مہیا کرتے تھے مترجم کہتا ہے کہ شاید کسی کو یہ وہم ہو کہ تمام اطراف ہندوستان بادشاہ کے تحت میں نہ تھے تو جواب یہ ہے کہ آخر میں تمام اطراف میں سلطان علاء الدین کا فرمان جاری تھا چنانچہ آیندہ بیان سے ظاہر ہوگا – مفسدہ شراب دور کرنے کے لیے اول بادشاہ نے اپنا عیش خانہ یعنی مجلس شراب بالکلیہ موقوف کر دی چنانچہ دروازہ بداؤن کے باہر تمام خمہاے شراب نفیس بہا دیے گئے اور ظروف توڑ کر جس قدر چاندی سونے کے تھے سب گلا کر زر سکہ بنائے اس کے بعد فرمان عام جاری کیا کہ بادشاہ نے شراب سے توبہ کر لی آیندہ جو شخص شراب خوری کرے یا شراب فروشی کریگا اُس کا خون اُسکی گردن پر ہوگا اور اسی طرح کے فرمان اطراف و ولایات میں بھیج دیے اور میخواروں نے مکانات سے اس قدر شراب جنگل میں بہائی کہ برسات کی طرح صحرا کیچڑ ہو گیا اور سلطانی پولیس کا ضبط سقہ

بڑھ گیا کہ اگر دور سے کوئی خائن کسی قدر شراب اناج کی گون یا لکڑی کے گٹھے یا کسی ترکیب سے لانا چاہتا تو شہر میں پہونچنے سے پہلے ہی گرفتار ہو جاتا اور وہ شراب ہاتھیوں کو دیجاتی - بعضے میخوار جو شدت سے عادی تھے خفیہ اپنے گھر میں بناتے چونکہ ضبط بادشاہی اعلیٰ درجہ پر تھا فی الفور گرفتار ہو جاتے اور دروازہ بداؤن کے پاس صحرائی کنوئیں میں قید ہو کر یا تو جان سے جاتے یا توبہ سے رہا ہوتے تو معالجہ سے شفا پاتے - اس زبردست انتظام سے رسم میخواری بالکل اٹھ گئی - جب لوگوں میں عادت مذموم نہ رہی تو بادشاہ نے مدت کے بعد اسقدر اجازت دی کہ اگر امرا میں سے کسی کو ضرورت ہو اور بطور دوا کے کشید کرے تو تنہا بدون کسی کی شرکت کے اندر گھر کے پی سکتا ہے - امرا کی باہمی رشتہ داری کے لیے فرمان نافذ ہوا کہ امرا معارف شہر و ممالک بدون حکم بادشاہی باہم بیاہ شادی نہ کریں اور نہ ایک دوسرے کی دعوتوں میں شریک ہوں چونکہ بادشاہی پولیس کا ضبط بہت قوی تھا کسی کو مجال نہ رہی کہ اس کے خلاف کرے حتیٰ کہ اگر اتفاق سے کسی کے یہاں بطور مہمان آجاتا تھا اور وہ چاہتا کہ سلطانی مہمانی کے علاوہ خود بھی اسکی مہمانداری کرے تو سید خان وزیر کے پاس درخواست بھیجتا تا کہ شاہی منظوری حاصل کرے - لوگ اس وزیر کو فتنہ انگیز جہان کہا کرتے تھے - اب رہا فتنہ دولت و ثروت جو سب سے بڑا فتنہ تھا اس کے انسداد کے لیے زبردست محتسب مقرر ہوئے جنھوں نے ان کے زائد اموال ان کے نام سے بیت المال میں ضبط کیے اور املاک و باغات شہر و ولایات خواہ کفار کی ملک تھے یا مسلمانوں کے سب یک لخت خالصہ کر لیے اور ان کے مصارف سے زائد مادہ فساد ضبط کر کے اپنی حفظ میں لے لیا اس جہت سے لوگوں کو مادۂ سرکشی پر اپنا قابو نہ رہا اور فسادی شیطان ان کے دماغ سے اکیبارگی نکل بھاگا جب سلطانی تسلط و انتظام اپنی استقامت پر آگیا تو بادشاہ نے زمیندار مقدم و چودھری کا تسلط رعایا پر ناگوار دیکھکر چند قانون ایسے نافذ فرمائے کہ رعایا نے بھی زمینداروں کے تسلط سے آرام پایا اور عامۂ خلائق بادشاہ کے لیے دعا گو ہو کر چین سے زندگی بسر کرنے لگے خلاصہ بعض قوانین یہ ہیں کہ بادشاہ نے اپنے عقلا کی مجلس سے یہ قانون نافذ کیا کہ زمین کی پیمائش کر کے ہر قسم کے مواضع سے نصف محاصلات وصول کر کے خزانہ میں داخل کریں اور اس میں مقدم و چودھری و رعایا کو یکساں شمار کریں کسی کمزور پر بار نہ ڈالیں اور مقدم ہو یا رعیت ہر ایک کو صرف اس قدر اختیار ہے کہ چار بیل کھیتی کے اور دو بھینسیں و دو گائیں اور بارہ بکریاں پالیں زیادہ ضبط ہوں اور چرائی بھی بحساب ہر جانور کے برابر کے حساب سے وصول کی جاوے رعیت پر ظلم نہ ہو اور پٹواری و عمال و محاسب مختلف دفاتر میں ایسے معین کیے کہ عاملوں کو ایک پیسہ بطور خیانت کے لینا میسر نہ تھا اور اسی طرح محاسب و محرر بھی ایک پیسہ خیانت نہ کر سکتے اسی وجہ سے بہتیرے عمال نے محرری و محاسبی چھوڑ کر پیشہ تجارت وغیرہ اختیار کیا اور مقدم و چودھری جو ہمیشہ سے رعایا کو مظلوم بنا کر ہتھیار باندھے گھوڑوں پر سوار لباس فاخرہ پہنے سیر و شکار میں مصروف رہتے تھے اب اپنے کاروبار میں لگے بلکہ یہانتک نوبت پہونچی کہ بعضے کبھی اپنی معاش کے لیے کچھ محنت مزدوری کر لیتے تھے سلطان علاء الدین کبھی کبھی فرماتا کہ علما بہت کم ایسے ہیں کہ احکام سلطنت و ضوابط سیاست کو موافق شریعت استنباط کر سکیں انکو فقط اتنی ہی لیاقت ہوتی ہے کہ قضایا فیصل کریں و خصومات کا تصفیہ فرماویں اور لوگوں کو فتاوا

کا طریقہ تبلا دین اسی خیال سے بادشاہ کی نظر دوربین مین سیاست رعیت کیواسطے جو ضابطہ مستحسن ہوتا اسکو جاری کردیتا اور مشروع و نامشروع ہونے کو دریافت نکرتا۔ اس زمانہ کے علماؤن مین سے قاضی ضیاء الدین بیانوی و مولانا ظہیر الدین و مرشد لنگ کہرامی دیوانخانہ مین آتے جاتے اور باہر امرا کے ساتھ دسترخوان پر کھانا کھاتے تھے اور قاضی مغیث الدین بیانوی جو اس زمانہ کے متبحر علماؤن مین سے تھے اگرچہ فی الجملہ بادشاہی تقرب رکھتے اور مجلس خاص مین حاضر ہوتے تھے مگر علمی تذکرہ کبھی نکرتے اسلیے کہ بادشاہ محض جاہل تھا لیکن جبسے مجبورن کے عرائض پڑھنے پر مجبور رہوا تو اچھی محنت کرکے اسقدر لیاقت حاصل کرلی کہ شکستہ تحریرین اچھی طرح پڑھ لیتا تھا اور اس تقریب سے اسنے چند فارسی کتابین بھی پڑھ لین اور دوسرے اعتقادات سے پھر گیا یعنی پہلے اسکو عالمون کے حق مین خراب خیال تھا وہ دور ہوا اور سمجھ گیا کہ عالم و قاضی و اہل فتوی جو کچھ کہتے ہین محض نیک نیتی و خیر خواہی سے کہتے ہین اپنی طرف سے کوئی مسئلہ نہین نکالتے اور دنیاوی طمع سے پاک ہین چنانچہ اس کے بعد اپنی سابقہ عادت کے خلاف اکثر اوقات علماء کی صحبت مین بیٹھتا اور مسائل دینی کی تحقیق کرتا رفتہ رفتہ خوف آخرت نے اسمین اثر کیا اگرچہ علماء و قاضیون کے ذہن مین اسکی طرف سے یہی خیال تھا کہ وہ کمال جہالت سے عالمون کو مکار و حیلہ گر جان کر اُنسے بات نہین کرتا ہے چنانچہ ایک روز اسنے قاضی مغیث الدین سے فرمایا کہ مین تمسے چند سوال پوچھنا چاہتا ہون۔ قاضی نے خوف کھا کر عرض کیا کہ ظاہراً بندہ کی موت نزدیک آگئی اور اگر جہان پناہ بغیر پوچھے اس بندہ کے قتل کا حکم فرمادین تو بچند وجوہ میرے حق مین بہتر نظر آتا ہے بادشاہ نے پوچھا کہ اس خوف کا کیا سبب ہے۔ قاضی نے عرض کیا کہ جہان پناہ کے سوال کا جواب اگر سچ سچ عرض کرونگا مبادا کہ بادشاہ کے مزاج کے موافق نہ ہو اور میرے قتل کا سبب ہو جاوے اور اگر مین نے خوشامد سے دروغ خلاف شرع عرض کیا تو عند اللہ میرے حق مین قتل سے بدتر ہے بااین ہمہ اگر میرا دروغ بادشاہ پر ظاہر ہوا تو دنیا ہی مین قتل بھی موجود ہے بادشاہ نے ہنس کر فرمایا کہ مین جو کچھ تم سے پوچھون تم شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق سچ سچ کہو اور سچائی سے ضرر نہین ہوتا ہے اول سوال یہ کہ ہندوؤن مین کس کو ذمی ہونے کا حق حاصل ہے قاضی نے عرض کیا کہ بادشاہی تحصیلدار جب اس سے مال خراج طلب کرکے تو وہ تواضع کے ساتھ بدون سرکشی کے ادا کرنے کا ملتزم ہو کیونکہ حق خراج بہت قلیل ہے اور اگر محصل سے کسی قسم کا تشدد بھی ظاہر ہو تو اس سے سرکشی صادر نہ ہو کیونکہ خراج مذکور اُس کی جان و مال کی حفاظت ہے تو اسکو جان کے عوض جانکر بخوشی تمام التزام کرے۔ بادشاہ نے ہنسکر فرمایا کہ آپنے اس کو قرآن و حدیث سے بیان فرمایا اور مین نے اپنی راے سے یہی برتاؤ جاری رکھا ہے سوال دوم یہ کہ عمال و محصل خراج کے علاوہ جو کچھ بطور رشوت لیتے ہین کیا خائن چورون کی سزا ان پر جاری ہو سکتی ہے۔ قاضی نے جواب دیا کہ اگر محصلین کو بیت المال سے قدر کفایت ملتا ہے تو جس قدر انھون نے بطور رشوت لیا ہے اُسکو ہر طرح کی سزا و شکنجہ سے اُن سے واپس لینا روا ہے لیکن ہاتھ کاٹنا جو چور کی سزاے شرعی ایسے مال لینے مین ہے جو مکان محفوظ مین محرز ہو تو وہ اسپر جاری نہین ہو سکتی بادشاہ نے کہا کہ مین بھی رشوت خوار عمال سے ہر طرح کی اہانت و سخت گیری سے مال رشوت ضبط کر لیتا ہون تاکہ خیانت کا طریقہ مٹے اور ظالمون سے رعایا کو نجات ہو۔ سوال سوم یہ کہ ایام بادشاہی سے پہلے جو کچھ مال مین نے قلعہ دیوگڈھ سے بزور شمشیر

حاصل کیا وہ میرا حق ہے یا بیت المال ہے کہ جس مین مسلمانون کا بھی حق ہے قاضی نے عرض کیا کہ بادشاہ کا حق اسمین باقی مسلمانون کی طرح ہے مگر وہ مسلمان جو اس کے حاصل کرنے مین شریک تھے بادشاہ نے برہم ہو کر کہا کہ جو مال مین نے ملکی کے زمانہ مین بڑی مشقت سے کافرون سے حاصل کیا اور وہ شاہی خزانہ مین بھی داخل نہین ہوا وہ کیونکر بیت المال ہو سکتا ہے قاضی نے عرض کیا کہ بادشاہ نے جو کچھ خاص اپنی ذات سے بنفس نفیس پیدا کیا وہ البتہ خالص حق شاہی ہوگا لیکن جو مال لشکریون کی معاونت سے حاصل کیا اسمین سب شریک ہین۔ سوال چہارم یہ کہ اچھا اس مین سے میرا اور میرے فرزندون کا حق کس قدر ہے قاضی نے کہا کہ اب بالضرور میری موت آگئی کیونکہ اول جواب سے بادشاہ عالم آزردہ خاطر ہو چکے ہین اور اس کا جواب تو اس سے زیادہ ناگوار ہوگا۔ بادشاہ نے فرمایا کہ بیان کرو تم کو جان سے امان ہے قاضی نے کہا کہ اسمین تین طریقہ مرعی ہو سکتے ہین ایک یہ کہ محض عدل خالص اور خلفاے راشدین کی پیروی منظور ہے تو بادشاہ جس قدر ایک کمتر نوکر کو دے اسی قدر اپنے تصرف مین لاوے دوسرا یہ کہ فراخی و میانہ روی منظور ہو تو امرا و معارف مین سے جس کو سب سے زیادہ ملا ہو اسکے برابر خود تصرف فرماوے۔ تیسرا طریقہ ایسے عالمون کی راے پر عمل ہے جو بادشاہ کی حضوری و خطاب پر نظر کرکے ضعیف روایات کی قید و پیروی کرتے ہین کہ سب سے بڑھ کر جس امیر کو ملا ہو بادشاہ اس سے بقدر امتیاز سلطانی کے زائد لیوے اس سے زیادہ روا نہین ہے اور شاہزادے یا تو موافق عام لوگون کے یا موافق امرا کے لین بادشاہ غضبناک ہو گیا اور فرمایا کہ پھر یہ اموال جو میرے مکانات مین بطریق انعام وغیرہ ابواب مصارف مین خرچ ہوا کرتے ہین انکی نسبت یہی کہو گے کہ جائز نہین ہے قاضی نے عرض کیا کہ جب حضرت بادشاہ مجھ سے شرعی مسئلہ پوچھین تو مجھپر واجب ہے کہ جو کچھ شریعت کی کتابون مین ہے وہی عرض کرون اور اگر مجھ سے ملکی مصلحت کے معاملہ مین دریافت فرماوین تو مین یہی کہونگا کہ جو کچھ جہان پناہ کرتے ہین عین صواب ہے جہانداری کی ضرورت اسی کی مقتضی ہے کیونکہ جس قدر زائد ہو اسی قدر شوکت و حشمت بادشاہی زیادہ ہوگی پھر بادشاہ نے کہا کہ مین ہر سپاہی سے جو اپنی گنتی دینے عارض لشکر کے پاس حاضر نہین ہوتا اس سے سہ سالہ تنخواہ واپس لیتا ہون اور باغی و فتنہ انگیز کو مع اولاد و ساتھیون کے ہلاک کرکے انکے گھر برباد کرکے تمامی اموال لا کر خزانہ مین رکھتا ہون اور اسی قسم کی سیاسات شراب خوارون و چورون و زناکارون کے معاملہ مین عمل مین لاتا ہون ان سب کو بھی کہو گے کہ یہ ناجائز ہین۔ قاضی فی الفور اٹھکر دور جا کر زمین بوسی کرکے کہنے لگا کہ یہ ان حضور نامشروع ہے بادشاہ غضبناک ہوا اور اٹھکر حرم سرا مین چلا گیا قاضی بھی جلدی سے اپنے گھر آیا اور اپنے اہل و عیال کو وصیت کرکے وداع کیا اور قتل کا منتظر بیٹھ گیا مثل مشہور ہے کہ سچ کا [illegible] ۔ نتیجہ یہ ہوا کہ دوسرے روز قاضی مغیث الدین کو طلب کرکے بہت تلطف کیا اور خلعت زردوزی کا خاصہ و ہزار تنکہ انعام فرما کر کہا کہ مین نے اگرچہ علوم شرعی حاصل نہین کیے [illegible] کی کتابین نہین پڑھین لیکن آخر مسلمان کے گھر پیدا ہوا اور خود مسلمان ہون مین خوب جانتا ہون کہ تو نے جو کچھ بیان کیا سب حق ہے لیکن [illegible]

نہیں ہوتے اور خلق خدا کو آرام و راحت نہیں ملتی ہرچند کہ خالص عدل وہی ہے جو آپ نے بیان کیا مگر دوسری جانب اس
زمانہ کی خلقت عدل و اعتدال کے پاس تک نہیں پھٹکتی آپ دیکھتے ہیں کہ اس زمانہ کے بدکار و فاجر کس قدر زناکاری میں حریص
ہیں اگر انکو عذاب آخرت سے دھمکایا جاوے یا قید کیا جاوے یا کوڑے مارے جاویں تو اس سے ہرگز باز نہیں آتے
بلکہ دوسروں کو دلیر کرتے اور ناموس خلق برباد کرتے ہیں اسی نظر سے چند بدکاروں کو پکڑ کے خصی کر دیتا ہوں تاکہ
عبرت کھا کر باز آویں باوجودیکہ میں جانتا ہوں کہ یہ مشروع نہیں ہے چونکہ میری نیت اس سے تعظیم محارم شریعت و
رفاہیت خلق ہے امیدوار ہوں کہ حق تعالیٰ میرا گناہ بخشے اور ابھی توبہ کا دروازہ بھی بند نہیں ہوا ہے - مترجم
کہتا ہے کہ ابن الجوزی رحمہ کے بیان کے موافق بادشاہ عظیم الشان سلیمان بن عبدالملک نے بھی غیرت میں آکر
بعض ایسے لوگوں کو جن کی ذات سے زناکاری کا فتنہ دیکھا خصی کرکے دیر الخصیان میں ڈال دیا اور ایک حکایت
لکھی کہ ایک روز بادشاہ ہارون الرشید شکار کو گیا راہ میں ایک مرد صالح نے اسکی باگ پکڑ کر کہا کہ اے ہارون خدا
سے خوف نہیں کھاتا اور سخت الفاظ میں درشتی کی - ہارون نے حکم دیا کہ اسکو ساتھ لاویں - جب تخت پر بیٹھا تو
ناصح کو طلب فرما کر بٹھایا اور فرمایا کہ اے شیخ تمہاری نظر میں فرعون بہتر تھا کہ میں شیخ نے کہا کہ فرعون بدتر کافر تھا
اور تم مسلمان ہو - ہارون نے کہا کہ تم بہتر ہو یا موسیٰ علیہ السلام - شیخ نے کہا کہ میں خاک ہوں اور حضرت موسیٰ
عالم افلاک سے ہیں - فرمایا کہ پھر تم نے قرآن میں نہیں پڑھا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ و ہارون کو حکم دیا کہ فقولا لہ
قولا لینا تم دونوں فرعون سے نرم گفتگو کرنا - آپ نے مجھسے اس قدر سخت گفتگو کیوں کی - شیخ نے اپنی خطا کا
اعتراف کیا واللہ اعلم - م - چند روز کے بعد سلطان علاء الدین نے راجہ تلنگ کے قلعہ ورنگل کو فتح کرنے
کے لیے بنگالہ کی راہ سے فوج روانہ کی اور خود لشکر لیکر قلعہ چتور کی فتح کے لیے روانہ ہوا یہ قلعہ آج تک کبھی
اہل اسلام نے مسخر نہیں کیا تھا - چھ ماہ محاصرہ کے بعد محرم ۷۰۳ھ سات سو تین ہجری میں بزور شمشیر فتح کرکے
اپنے بیٹے خضر خان کو عنایت کیا اور خضر آباد اس کا نام رکھا اور وہیں خضر خان کو ولیعہد کرکے چتر لعل
عنایت فرمایا - جب ماوراء النہر میں یہ خبر پہونچی کہ سلطان علاء الدین مثل رنتھنبور کے قلعہ چتور فتح کرنے
گیا ہے دارالسلطنت کا میدان خالی ہے تو طرغی مغل ایک لاکھ بیس ہزار سوار لیکر دوڑ پڑا - بادشاہ یہ خبر سنکر
کوچ بکوچ دہلی میں داخل ہوا اور دو ماہ بعد طرغی مغل نے بھی جمنا کے کنارے سے دہلی کا محاصرہ کرلیا - بادشاہ
کے پاس فوج نہ تھی اور امرا دیرینہ محاصرہ کے اول دہرن میں منتشر تھے جب مغل کی شوخی بیان سے
بڑھی تو بادشاہ و لشکر مقام سیری میں تھا مغلوں نے دہلی میں گھسکر اپنا خانہ سے غلہ نکال لیا اور بہت
فساد مچایا - بادشاہ نے مضطرب ہوکر حضرت نظام الدین اولیا قدس سرہ کی خدمت میں توسل ڈھونڈھا
کہ مغل بے طرح بغیر جنگ [illegible] بادشاہ [illegible] ہی کی توجہ درکار ہے - اسی رات کو طرغی پر [illegible] اضطراب غالب
ہوا کہ بے وجہ ہراسان ہوکر بھاگ گیا - تمام لوگوں کو یقین ہوا کہ یہ حضرت سلطان اولیا کا [illegible] تصرف تھا اس
بعد بادشاہ نے خود لشکرکشی [illegible] کی فتح و [illegible]
حریفان زبردست بہت [illegible]
ہزار سواروں [illegible]

مستحکم کرکے مردان کارآزمودہ کو سپرد کیے اور طرغی مغل کے واقعہ سے یہ فائدہ لیا کہ اپنے عاقل وزرا کو جن کا سرغنہ ملک خطیر الدین تھا جمع کرکے فرمایا کہ لشکر کثیر جمع کرنے کی کیا صورت ہے کیونکہ میری خواہش یہ ہے کہ مغلوں کی سرکوبی اور ممالک محروسہ کی حفاظت دونوں کے لیے کافی لشکر تیار رہے اور موجودہ خزانہ پانچ چھ سال تک اس کے لیے کافی ہوسکتا ہے کیا مغلوں کی طرح سپاہیوں کی تنخواہ بہت قلیل مقرر کروں - وزرا جو اپنے وقت کے بہت عاقل مدبر تھے بعد غور کے عرض کرنے لگے کہ اگر سپاہیوں کے آلات جنگ و ضروریات زندگی میں آسانی ہو نرخ ارزان ہو تو یہ رائے درست ہوسکتی ہے بادشاہ نے حکم دیا کہ ضوابط مقرر کریں چنانچہ چند قواعد مقرر ہوئے اول اناج اور اس میں چند ضوابط تھے (اول) یہ کہ فرمان کے موافق ممالک میں نرخ مقرر ہوگیا اہل بازار کو کمی بیشی کا اختیار نہ رہا اور بادشاہ کے آخر ایام تک یہ قاعدہ جاری رہا صرف قحط کے سبب سے تفاوت ملحوظ رکھا گیا تھا اور یہ انتظام منجملہ عجائبات کے ہے کہ پہلے کبھی ممکن نہ ہوا تھا اور آئندہ بھی اس کی امید نہیں ہے اور بادشاہ نے ملک قبول کو منڈی کا عامل مقرر کیا وہ شخص عادل خیر خواہ تھا بادشاہی نرخ میں بھی تفاوت نہ ہونے دیتا (دوم) حکم دیا کہ بادشاہ کا علاقہ خالصہ بھی عام قانون میں داخل ہے حصہ رسد وہاں سے بھی وصول کریں (سوم) ملک قبول کو حکم تھا کہ ممالک کے غلہ فروش طلب کرکے دریا کے کنارے بسا دے کہ نرخ شاہی پر فروخت کریں اور ان سے اقرار نامہ لے لیا جاتا (چہارم) کسی کو غلہ روک رکھنے کی اجازت نہ تھی حتی کہ اگر سپاہی نے کوٹھا بھری تو ضبط ہوجاتی تھی (پنجم) رعایا و کاشتکار بھی سوائے ضرورت کے زائد نہیں بھر سکتے تھے اور خرمن ہی سے غلہ بنرخ مقرری پر فروخت کردیتے اور عاملوں کو حکم تھا کہ عدل سے واجبی مال لیں اور بقدر ضرورت گھر لے جاویں اور کمال انضباط سے عامل ظلم نہ کرسکتا اور خیانت رعایا بھی نہ کرسکتی اور اس انتظام سے رعایا بھی مرفہ الحال آسودہ تھے اور مال خراج بھی بہت سہولت سے وصول ہوجاتا تھا (ششم) بازار میں عملہ خاص مقرر تھا اور روزنامچہ اگر خاص مخبروں کے خبر سے غلط برآمد ہوتا تو سیاست ہوتی اس لیے بہت ٹھیک عمل درآمد جاری تھا - قاعدہ دوم کپڑے کے نرخ میں بھی بادشاہی نرخ کٹا ہوا تھا دروازہ بداؤن کے پاس وسیع سرائے میں وقت خاص سے ظہر تک معاملہ ہوتا تھا اور قانون کے مطابق روانہ تھا کہ امرا سے عدل سے تجار خرید کر باہر لے جاویں - قاعدہ سوم گھوڑوں کے بارہ میں بھی اسی طرح کے قواعد منضبط تھے - اگر کچھ بھی فرق ہوتا تو تمام دلال جو اخفا میں بھی شریک ہوتے سیاست میں سزا پاتے اسی طرح غلام و لونڈی کے بارہ میں ضوابط تھے - ہر مہینہ کے گذرنے پر جانچ ہوتی تھی اور اسی طرح چارپایوں کے بارہ میں قواعد تھے حتی کہ حلوے سے ریوڑی تک اور پان سے پودینہ تک عقلاء کے مجمع میں عدل سے نرخ مقرر ہوتا تھا اور تنکہ جہاں اس کتاب میں مذکور ہے چاندی کا سکہ ہے اور جیتل تانبے کا مگر اس کا وزن معلوم نہ ہوا - الغرض جب یہ انتظام ہوگیا تو چار لاکھ پچھتر ہزار سوار خالص فوج مشخص ہوئی اور افواج کی کثرت سے مغلوں کی آمد رفت قطعی مسدود ہوگئی اور اگر نادانی سے کبھی مغلوں نے ہجوم کیا تو ایسے پامال ہوئے کہ پھر کبھی نام نہ لیا چنانچہ سنہ سات سو چار ہجری میں چنگیز خان کی اولاد میں سے علی بیگ و تربال خواجہ نے ایک لاکھ چالیس ہزار سوار سے تبت کی راہ سے عبور کرکے سوالک کے

دامن سے قتل وغارت وزناکاری کرتے اور لوگون کو قید کرتے وممالک جلاتے ہوئے امروہہ تک پہونچے تھے کہ
بادشاہ علاء الدین کو خبر ہوئی تو ملک نائب کافور اور غازی ملک تغلق کو لشکر گران کے ساتھ نامزد فرمایا
کہ جلد پہونچ کر مغلون کو اس طرح گھیرین کہ ایک بھی زندہ نہ بچے اور قتل وگرفتاری مین پوری کوشش کرین
دونون سردارون نے پہونچ کر امروہہ کے قریب مغلون سے سخت مقابلہ کیا اور غالب ہوکر اکثر مغل قتل
کیے وعلی بیگ وترپال کو زندہ پکڑلیا اور بیس ہزار گھوڑے و دیگر سامان غنیمت حاصل کیا اور رعایا جو اسیر
ہوئے تھے انکو مع اموال رہا کیا اور مغلون کے قیدی وسرون وگھوڑون وغیرہ کے ساتھ کوچ کیا
سلطان علاء الدین اس روز باہر چبوترہ پر بیٹھا اور دورویہ افواج باساز وسامان آراستہ تھی اور پشت
پر ہر طرف خلائق کا ازدحام عظیم تھا اس حالت مین علی بیگ وترپال خواجہ کو مع قیدیون کے
حضور مین لائے۔ بادشاہ نے سردارون کو ہاتھیون سے روندا اور قیدیون کو بھی قتل کرکے حکم دیا کہ
مقتولون کے سرون کو سیری کے برج بنانے مین بجائے پتھرون کے کام مین لاوین اور غازی ملک تغلق
کو نوازش فرما کر مملکت پنجاب کا صاحب اختیار کردیا اور الپخان کو گجرات کا امیر الامرا کیا اور زبردست
فوج کے ساتھ ادھر روانہ کیا اور عین الملک ملتانی کو زبردست فوج کے ساتھ ممالک اوجین ومالوہ وجالور
وچندیری مسخر کرنے کے لیے روانہ فرمایا۔ عین الملک روانہ ہوکر مالوہ پہونچے تو وہان کا راجہ ایک
لاکھ پیادہ و چالیس ہزار سوار سے مقابل ہوا اور بڑی سخت لڑائی کے بعد عین الملک مظفر ومنصور ہوا
اور دہم جمادی الاول کو اوجین ومندو ودھارانگر وچندیری کو مفتوح کیا اور فتحنامہ بادشاہ
کے حضور مین روانہ کیا بادشاہ نے ہفت روزہ شادیانہ وشکرانہ کا حکم دیا۔ جالور کے راجہ کانتردیو نے
جب سنا کہ مالوہ فتح ہوا اور راجہ نے لڑکر اپنا خاندان برباد کیا تو اسنے خوفناک ہوکر عین الملک سے
امان نامہ حاصل کیا اور دہلی مین حاضر ہوکر بادشاہ کی قدمبوسی حاصل کی اور امرا مین داخل ہوا
اس درمیان مین بادشاہ نے سنا کہ راجہ چتوڑ جو قید ہے اس کی لڑکی پدمنی بہت خوبصورت ہے بادشاہ نے
فرمایا کہ اگر وہ مجھے اپنی دامادی مین قبول کرے تو خلاصی ہوکر عزت پاوے راجہ نے قبول کیا اور آدمی
بھیجکر اہل وعیال کو جو کوہستانی جنگلون مین چھپ گئے تھے طلب کیا جب راجہ کے قرابتیون کو اصل حال
معلوم ہوا تو بھڑک گئے اور چاہا کہ کھانے مین کچھ زہر بھیجکر راجہ کو ہلاک کرین۔ پدمنی نے کہا بلکہ ڈولیون مین
سپاہی بھیجو اور مشہور کرو کہ اہل وعیال ہین۔ بادشاہی سوار وامرا کچھ متعرض نہین ہوسکتے کیونکہ بادشاہی
بیگم کو ڈولیون مین تصور کرکے ہیبت ادب سے دور رہین گے۔ جب یہ لوگ قیدخانہ تک پہونچین تو فوراً راجہ
کو نکالکر روانہ ہوجاوین چنانچہ یہی کیا اور لے بھاگے جب معلوم ہوا تو شاہی افواج نے تعاقب کیا اور کثرت
راجپوت قتل ہوئے مگر راجہ کسی طرح گرتا پڑتا جنگلون مین پہونچ گیا اور چتوڑ کے نواح مین تاخت وتاراج
کرنے لگا۔ بادشاہ نے مصلحتاً اسوقت شاہزادہ خضرخان سے قلعہ لیکر راجہ کے بھانجے کو جو صدق
دل سے خدمت گذاری کرتا تھا سپرد کیا اس نے چتوڑ پہونچ کر پورا استقلال حاصل کرلیا اور سب راجپوت
اس کی خدمت کے تابع ہوگئے وہ ہمیشہ بادشاہ کی خدمت مین مع تحائف حاضر ہوتا [illegible]

یورش میں پانچ ہزار سوار و دس ہزار پیادہ لیکر ساتھ ہوتا اور جانفشانی عمل میں لاتا رہا۔ سنہ سات سو پانچ ہجری میں بادشاہ ماوراءالنہر دوا خان نے علی بیگ و خواجہ تربال کے انتقام کا قصد کرکے زبردست فوج بسرداری گنگ روانہ کی جنھوں نے صوبہ ملتان کے نواح سے اتر کر سوالک میں لوٹ مار جاری کی۔ امیر غازی ملک تغلق نے اپنی فوجیں فراہم کرکے دریاے نیلاب کے کنارہ مغلوں کا راستہ روکا اور جب وہ لوگ تاخت و تاراج کرکے پیاسے گرمی کی شدت میں نیلاب کے پانی سے سیراب ہونے کے لیے پہونچے تو دیکھا کہ وہ آب حیات دشمن کے قبضہ میں ہے ناچار لڑنے پر آمادہ ہوئے اور شکست کھاکر اکثر قتل ہوئے اور گنگ گرفتار ہوا اور جو لوگ بھاگ بچے تھے وہ بیابان میں پیاس سے مرے اور تمام ان کے زن و فرزند اسیر ہوگئے اور عجیب حالت ہوئی کہ ساٹھ ہزار میں سے فقط تین چار ہزار زندہ بچے۔ غازی ملک نے گنگ کو مع قیدی مغلوں کے بادشاہ کے حضور میں بھیجا اور وہ بھی ہاتھیوں سے روند کر مارے گئے اور اس سال مغلوں کے اہل و عیال مثل ہندیوں کے فروخت ہوئے۔ کچھ مدت کے بعد اقبال مند مغل مع لشکر گران کے ہندوستان میں گھسا اور قتل و لوٹ مار و بدکاری سے سخت فساد مچایا اور غازی ملک اپنی فوجیں لیکر اس کے مقابل پہونچا اور بعد جنگ سخت کے اس کو قتل کیا اور بہ کثرت مغلوں کو گرفتار کرکے دہلی روانہ کیا کہ وہ بھی ہاتھیوں سے پامال ہوئے اس کے بعد مغلوں پر اس قدر خوف و ہراس غالب ہوا کہ انھوں نے کبھی ہندوستان کا نام نہ لیا بلکہ غازی ملک خود ہر سال اپنے قیام گاہ دیپالپور سے فوجیں لیکر کابل و غزنین و قندھار و گرمسیر و ہرات تک تاخت و تاراج کرتا اور وہاں کے شہروں سے خراج وصول کرتا تھا۔ مغلوں کو اتنی طاقت نہ تھی کہ اس کو روکیں یا سرحد بچاویں تو بھلا خود کیا مزاحمت کرتے اور یہ حال سلطان قطب الدین کے آخر عہد تک رہا۔ جب مغلوں کی مزاحمت بالکلیہ دفع ہوگئی اور ہندوستان میں جہاں جہاں مفسدوں کے ٹھکانے تھے صاف ہوکر منضبط ہوگئے اور مملکت مالوہ بھی بادشاہی تصرف میں آئی اور امن و چین سے تاجروں و مسافروں کی آمد و رفت جاری ہوئی تو بادشاہ علاءالدین نے دور کے ممالک فتح کرنے شروع کیے اور تعجب یہ تھا کہ جدھر جس سردار کو بھیجا بہت آسانی سے فتح ہوگیا۔ بعض لوگوں نے گمان کیا کہ بادشاہ کی کرامت ہے اور بعض نے کہا کہ نہیں بلکہ اسکے حق میں استدراج اور حقیقت ہے لیکن اکثر عقلاء اس کو حضرت سلطان الاولیاء نظام الدین قدس سرہ کی برکت سمجھتے تھے کیونکہ بادشاہ بھی ممنوعات شرع سے پرہیز کرتا اور حضرت شیخ کی تعظیم میں کوتاہی نہ کرتا اور رفاہیت خلق اللہ میں ساعی رہتا اپنے عیش و آرام سے احتراز کرتا تھا۔ القصہ سلطان نے ملک کافور ہزار دیناری کو امراے نامدار کے ساتھ دکن فتح کرنے کے واسطے روانہ کرنے کا عزم کیا باعث یہ تھا کہ دیوگڑھ کے راجہ نے عہد شکنی کرکے تین سال تک خراج نہ بھیجا اور دکن کے راجاؤں نے بھی باہم اتفاق کیا۔ سلطان نے اس کا انسداد ضروری سمجھ کر ملک کافور کو سائبان و سراپردہ شاہی عطا کرکے امراے نامدار کے ساتھ روانہ کیا اور حکم دیا کہ ملک کافور کی راے سے اختلاف نہ کریں اور خواجہ حاجی کو جو عارض ممالک کا نائب اور بذات خود مرد صالح تھا عارض لشکر مقرر کرکے موافق روایت تاریخ جہان آرا قاضی احمد غفاری کے ایک لاکھ فوج سے شروع سنہ سات سو چھ ہجری میں دکن روانہ کیا اور عین الملک ملتانی حاکم مالوہ اور الپ خان حاکم گجرات کو لکھا کہ ملک کافور کی مدد واجب سمجھ کر اس کے کہنے سے اختلاف نہ کریں بلکہ

ہر معاملہ مین موافق وہ کہ کسی طرح شکایت کا موقع نہ دین اس موقع پر رانی کنولادی بادشاہ بیگم نے عرض کیا کہ پہلے راے کرن
کے یہان تھی تو میری گود مین دو دختر مانند بدر منیر تھین جب مین اپنی نیک انجامی سے حضور بادشاہ کی خدمت
مین آئی وہ دونون راے کرن کے پاس چھوٹ گئین اب سنتی ہون کہ بڑی نے زمین کے دل مین گھر کر لیا مگر چھوٹی
دیولدی نام زندہ ہے امیدوار ہون کہ الغخان و ملک کافور کو حکم ہو کہ اس ذرہ کو خورشید سلطنت تک پہونچاوین
بادشاہ نے فوراً دونون کے نام فرمان لکھا کہ راے کرن سے جو بالفعل دکن مین ہے دیولدی کو خوشی سے خواہ
ناخوشی سے لیکر بادشاہ بیگم تک پہونچا دین - ملک کافور نے مالوہ سے بڑھ کر جس مقام پر نزول فرمایا وہان
قصبہ سلطانپور اور نندربار آباد ہوئے اور ملک کافور نے فرمان سلطانی راجان دکن کے نام عقلمند ایلچیون
کے نام روانہ کیے کہ اگر اطاعت کرین تو راجہ چیتور و راجہ دیوگڈھ کی طرح سرفرازی پاوین ورنہ جو پیش آویگا
اُنکے افعال کا نتیجہ ہوگا راجان دکن نے خزائن و لشکر کی کثرت پر مغرور ہو کر مانند راے کرن کے انکار کیا ادھر
رامدیو راجہ دیوگڈھ کا بیٹا سنگلدیو بھی دل مین منافق ہوا کیونکہ وہ مدت سے چاہتا تھا کہ کسی طرح دیولدی کنور
کو اپنے تصرف مین لاوے چونکہ راے کرن راجپوت تھا اور سنگلدیو قوم مرہٹ اس وجہ سے راے کرن متردد تھا
اسوقت جب الغخان نے گجرات سے فوج لے کر بگلانہ کا قصد کیا اور راے کرن نے کئی بار جنگ کر کے دو ماہ تک اپنا
مقام بچایا تھا سنگلدیو نے بدون اجازت رامدیو اپنے باپ کے بہتا سے ہدیہ و تحفہ اپنے بھائی بھیم دیو کے
ہاتھ راے کرن کو روانہ کیے اور پیام دیا کہ آریا راجپوت اگرچہ ترکستان ہی سے یہان آئے ہون اور ترکون کے ہم قوم
ہون پھر بھی مذہبی مخالفت بہت زائد ہے تم لڑکی میرے عقد مین دیکر روانہ کرو تاکہ جھگڑا ختم ہو اور ترک کوچ کر جاوین
راے کرن نے نادانی کر کے دیوگڈھ کی مدد پر امید لگا کر اس پری کو دیو کا ساتھی بنانے پر راضی ہو کر بھیم دیو کے سپرد کیا
الغخان یہ خبر سنکر بہت مضطرب ہوا اور امرا کو جمع کر کے کہا کہ جب تک دیولدی یہان ہے زوردار حملہ کر کے لونگا
یا مارا جاؤنگا کیونکہ بادشاہ کو منہ دکھانا غیر ممکن ہے سب نے متفق ہو کر مرگ کی ٹھان لی اور مختلف جہات سے ان پہاڑون
مین گھسے اور اس جنگ مین راے کرن بالکل پامال ہو کر ہاتھی گھوڑے و سامان چھوڑ کر دیوگڈھ کی طرف ہوا ہوا
اور الغخان نے سخت تعاقب کیا حتی کہ دیوگڈھ ایک روزہ راہ رہ گیا لیکن راے کرن کا پتہ نہ چلا - الغخان مایوس ہو گیا
مگر بادشاہی اقبال نے اپنا کام پورا کر لیا اور تماشا دکھلا دیا تفصیل یہ کہ الغخان نے دیوگڈھ کے قریب ایک دریا کے
کنارے دو روز مقام کیا وہان سے کوہ ایلورہ نزدیک ہے جس کی تعریف سنکر تین چار سو آدمیون نے الغخان سے اجازت
لیکر اس کی سیر کا قصد کیا اتفاقاً وہان ہندوؤن کی فوج نظر پڑی یہ لوگ سمجھے کہ رام دیو کی فوج نے اُنپر چھاپہ مارنے
کا قصد کیا ہے لاچار مسلح ہو کر آمادہ ہوئے حالانکہ یہ بھیم دیو کی فوج تھی جو پہاڑی راستون سے دیولدی کو لیے ہوئے
دیوگڈھ کے پاس پہونچ چکا تھا اور دشمنون نے باوجود کثرت کے ترکون کے تیرون سے عاجز ہو کر بھاگنا شروع
کیا اور دیولدی کا گھوڑا بھی تیر کھا کر چلنے سے رہ گیا جوانون نے اسپر ہجوم کیا تو اس کی چیرلون مین سے ایک
نے کہا کہ یہ راج کماری دیولدی ہے عزت و ادب رکھو - یہ سنتے ہی سپاہیون نے نہایت ادب سے دیولدی کو محافہ
مین سوار کر کے فوراً الغخان کی خدمت مین پہونچایا - الغخان یہ مژدہ سنتے ہی خوشی سے جامہ مین پھولا نہ سمایا اور
فی الفور گجرات کی طرف کوچ کیا اور وہان سے پورے اعزاز و اکرام کے ساتھ شاہزادیون کی طرح اسکو دہلی روانہ

کیا وہ اسی سال چھ کے آخر مین اپنی والدہ مکرمہ کنولادی بیگم کے پاس پہونچ گئی - چونکہ شاہزادہ خضرخان اور
دیولدی مین باہم تعشق ہوا بادشاہ نے اسکو خضرخان کے نکاح مین دیدیا اور ان دونون مین باہم محبت درجہ عشق
تک پہونچی چنانچہ امیر خسرو کی مثنوی خضرخانی و دیولدی رانی کے مطالعہ سے ظاہر ہے - اُدھر ملک کافور نے سلطان پور
سے کوچ کیا اور بگلانہ دکن مین اپنا سر نکالا رعایاے دکن خوف سے کانپنے لگی لیکن ملک کافور نے سب پر شفقت
و مہربانی فرما کر ایک چیونٹی کا دکھ بھی پسند نہ کیا سب کو مطیع و منقاد کر لیا اور ولایت مرہٹ کا مسخر کرنا امرا پر منقسم
کر کے خود قلعہ دیوگیر جو فی الحال دولت آباد کہلاتا ہے فتح کرنے چلا - یہ قلعہ بھی رام دیو کے تصرف مین تھا جو خود سلطان
علاء الدین کی جنگ دیکھ چکا تھا فوراً اسنے اپنے بڑے بیٹے سنگلدیو کو قلعہ مین چھوڑ کر دوسرے بیٹون عزیزون
کو لیکر مع تحف و ہدایا کے ملک کافور سے ملاقات کی ملک نائب نے فتحنامہ بادشاہ کی خدمت مین بھیجا اور پیچھے
سے خود بھی سترہ ہاتھی اور عمدہ تحائف کے ساتھ مع رام دیو کے لاکر بادشاہ کے حضور مین پیش کیا بادشاہ نے
اسکو سرفراز کیا اور بادشاہ نے رام دیو کو بھی راے رایان خطاب دیا اور چتر سفید و فرمان حکومت دیوگڈھ
مع چند ممالک قدیم کے عنایت کر کے سرفراز فرمایا اور گجرات کے قصبہ ساری اس کے انعام مین معافی کر دیا اور ایک
لاکھ تنگہ نقد انعام دیکر اعزاز و اکرام کے ساتھ مع عزیزون کے خلعت دیکر رخصت فرمایا رام دیو نے جسقدر ولایت
بادشاہ سے پائی تھی اس پر متصرف ہوا اور زندگی بھر کبھی فرمانبرداری سے باہر نہ ہوا - جس زمانہ مین ملک کافور
دکن مین تھا بادشاہ نے قلعہ سیوانہ فتح کرنے کا عزم کیا جو پہلے فتح ہوا تھا بادشاہ نے اسکو گھیر کر مقہور کر لیا سنتلدیو
حاکم قلعہ نے آخر مین معافی مانگی اور طلا سے اپنی تصویر بنوا کر اس کی گردن مین سنہری رسی ڈالی اور سو ہاتھی مع
تحائف کے بادشاہ کے حضور مین بھیجکر عذر خواہی کی بادشاہ نے ہنسکر اس کو رکھ لیا اور فرمایا کہ اب بدون حاضری کے
ان باتون سے کچھ نفع نہ ہوگا - سنتلدیو نے لاچار ہوکر قلعہ سپرد کیا - بادشاہ نے اسباب قلعہ مین سے جو کچھ کارخانجات
کے لائق تھا وہان بھیجا اور باقی سپاہیون کے مواجب و انعام مین تقسیم کیا اور خالی قلعہ سنتلدیو کے سپرد کیا اور
ولایت کو امرا پر تقسیم کر دیا ف - رام دیو نے ابتدا ہی سے عقلمندی کی تو زیادہ انعام و اکرام پایا اور سنتلدیو نے
پہلے دشمنی و سرکشی کی پھر مجبوری کے وقت عذر کیا تو کچھ نفع نہ ہوا - م - انھین دنون مین قلعہ جالور بھی مفتوح
ہوا کانر دیو راجہ جالور کی خدمت مین رہتا تھا ایک روز بادشاہ نے کہا کہ بحمد اللہ اب میرے افواج سے کسی کو
مقابلہ کی جراءت نہین ہے کانر دیو نے غرور و جہالت سے کہا کہ مین معارضہ کر سکتا ہون اگرچہ بار اجاؤن بادشاہ نے
اسوقت کچھ نہ کہا چند روز بعد اس کو جالور رخصت کیا اور دو تین ماہ کے بعد ایک لونڈی گل بہشت کو حکم دیا
کہ جاکر جالور فتح کر لے اسنے قلعہ کا محاصرہ کر کے ایسی شجاعت دکھلائی کہ کانر دیو کو اس کے مقابلہ کی جراءت
نہ رہی اور اہل قلعہ سخت مضطرب ہوئے قریب تھا کہ قلعہ سپرد کریں کہ ناگاہ گل بہشت بیمار ہو کر مر گئی اس کے بیٹے
شاہین نے بھی قلعہ کو سخت محصور کیا - اب کانر دیو نے مرنے پر کمر باندھی اور قلعہ مین اہل و عیال نیست کر کے
مع جماعت کے نکلا اتفاق سے شاہین اس کے ہاتھ سے مارا گیا - اور امرا کسی قدر پیچھے ہٹے بادشاہ نے
کمال الدین گرگ کو روانہ کیا اس نے جبر و قہر سے قلعہ فتح کر کے کانر دیو اور اس کی اولاد و اتباع کو قتل کر ڈالا سابق مین
مذکور ہوا کہ بادشاہ نے بنگالہ کی راہ سے ورنگل فتح کرنے کو لشکر بھیجا تھا وہ اپنے سپہ سالار کی نالائقی سے خراب و خستہ

واپس آئے لہٰذا ۷۰۹ھ سات سو نو ہجری میں ملک کافور کو دیوگڈھ کی راہ سے روانہ کیا اور حکم دیا کہ اگر لدر دیو حاکم ورنگل موجودہ خزانہ و جواہر و ہاتھی نذر کرے اور ہر سال خراج کا التزام کرے تو اسی قدر پر اکتفا کرنا اور وہاں کے امور خواجہ حاجی کے سپرد کرنا اور امرا کو ذرا سی تقصیر پر سزا دینا اور جس لشکری کا گھوڑا مر جائے یا مارا جائے یا چوری جائے۔ اس کو تہ گھوڑا دینا چاہیئے۔ جب ملک نائب و خواجہ حاجی روانہ ہو کر دیوگڈھ پہنچے تو راجہ رام دیو نے استقبال کیا اور بہت پیشکش کے ساتھ پوری مہمانداری کی اور اردو بازار بھیجکر بازاریوں کو حکم دیا کہ بادشاہی نرخ پر فروخت کریں اور خود ہر روز لعل سائبان کے سامنے حاضر ہو کر خدمت کرتا۔ جب ملک نائب نے تلنگ کی طرف کوچ کیا تو چند منزل تک خود ہمراہ گیا اور جب ملک نائب نے اس کو رخصت کیا تو اس نے بہت سے سوار و پیادے سربراہی و حفاظت کے لیے ساتھ کیے اور اپنی مملکت کے سوداگروں و بقالوں وغیرہ کے نام قطعی حکم لکھا کہ برابر غلہ و ضروریات ہر قسم کے ہر طرف سے جہاں سے میسر ہو پہونچاتے رہیں ایسا نہ ہو کہ کسی چیز کی تکلیف سے شکایت ہو۔ جب ملک نائب پرگنہ اندوزہ پہونچا جو مملکت تلنگ کی سرحد ہے تو حکم دیا کہ ان سرکشوں کے نہب و قتل و غارت میں کمی نہ کرو وہاں کے لوگ بیہودہ جنگ کر کے منکوب قتل و نہب و غارت ہوئے اس وجہ سے اہل تلنگ پر بے انتہا خوف و ہراس غالب ہوا اور تمام راجہ مہاراجہ ورنگل کے پاس جمع ہو گئے اور ہر چند فوجیں راہ روکنے کو بھیجیں مگر ملک نائب کا قدم بڑھتا گیا جب ورنگل نزدیک رہا تو لدر دیو خود سنگین قلعہ ورنگل میں متحصن ہوا اور دوسرے راجہ مع بے شمار فوجوں کے بیرونی قلعہ میں رہے جو بہت وسیع تھا مگر پختہ نہ تھا۔ ملک نائب نے محاصرہ کیا اور راہیں بند کر دیں اس لیے کفار نے مضطرب ہو کر مقابلہ کیا لیکن ہر روز بکثرت مارے جاتے تھے اور آخر بڑی کوشش سے بیرونی قلعہ مفتوح ہوا اور تمام راجہ و زمیندار مع اہل و عیال و اتباع کے قید ہو گئے۔ لدر دیو نے کمال خوف سے عاجز ہو کر تین سو ہاتھی اور سات ہزار گھوڑے و بہت سا جواہر نذر کیا اور ہر سال خراج کا التزام کیا۔ ملک نائب نے فتح نامہ دہلی بھیجا اور خود بھی واپس ہوا۔ فتحنامہ پہونچنے پر طبل شادیانہ بجا اور خیرات جاری ہوئی اور منبر پر فتحنامہ پڑھا گیا اہل اسلام نے شکرانۂ الٰہی و دعا و ثنا ادا کی۔ جب ملک نائب قریب آیا تو بادشاہ چبوترہ ناصری پر بیٹھا اور ملک نائب نے حاضر ہو کر تمام غنائم بادشاہ کے حضور میں عرض کیے اور سرفرازی پائی۔ بادشاہ علاء الدین نے ہر کوس پر ڈاکخانہ یعنی ڈاک چوکی بنائی تھی اور دو پیادے تیز و چالاک مقرر رہتے تھے اور ہر قصبہ و شہر میں لکھنے والے و مخبر مقرر تھے اور جب کسی مقام پر لشکر روانہ فرماتا تو لشکری انتظام دہلی سے وہاں تک قائم ہوتا اور جو کچھ وہاں کے روزانہ اخبارات ہوتے تھے بذریعہ ڈاک چوکی ہر روز برابر پہونچتے رہتے تھے۔ اتفاق سے جب ملک نائب نے مملکت تلنگ میں داخلہ کیا اور ورنگل تک پہونچے تو تلنگیوں نے اپنے پیادے اس کثرت سے پھیلا دیے کہ ملک نائب کی چوکیاں قائم نہ رہیں اس وجہ سے مہینوں تک اخبار نہ پہونچے اور اس جہت سے بادشاہ بہت متفکر تھا اور اسی اضطراب میں قاضی مغیث الدین بیانوی و ملک قرابیگ کو حضرت شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہ کی خدمت میں بھیجا اور انکو حکم دیا کہ میری دعا حضرت شیخ کی خدمت میں پہونچا اور عرض کرو کہ حضور کو اسلام کی خیر خواہی مجھ سے زیادہ ہے اگر حضور کو نور باطن سے کچھ حال مکشوف ہوا ہو تو آگاہ

فرماوین کہ خبر لشکر منقطع ہونے سے متردد ہون - قاضی و ملک سے تاکید کردی کہ سوا سے میرے عرضداشت کے کچھ نہ کہنا اور نہ دوبارہ سوال کرنا بلکہ جو کچھ حضرت شیخ فرماوین بلفظہ اسکو یاد رکھنا اور مجھسے بیان کرنا اسمین کمی بیشی نہ ہونے پاوے - جب دونون نے یہ پیام عرض کیا تو حضرت شیخ نے کچھ جواب نہ دیا بلکہ اگلے بادشاہون مین سے ایک کا ذکر اور اس کی فتح کا تذکرہ کیا اور اس تذکرہ مین یہ بھی عبارت فرمائی کہ اس فتح کے بعد اور بھی فتوحات حاصل ہونے والی ہین - قاضی اور قرا بیگ نے واپس ہوکر حضرت شیخ کی عبارت عرض کی بادشاہ نہایت خوش ہوا اور سمجھا کہ ورنگل فتح ہوگیا ہے - اسی روز عصر کے وقت فتحنامہ لیے ہوئے قاصد پہونچے - بادشاہ کا اعتقاد حضرت شیخ کی نسبت بڑھ گیا - بادشاہ اگرچہ حضرت شیخ کی ملاقات سے محروم رہا لیکن ہمیشہ عرائض و ایلچی بھیجکر اظہار اخلاص اور استمداد ہمت کرتا رہتا تھا - اس زمانہ مین سرحد کابل و سندھ سے لیکر انتہائے بنگالہ تک اور گجرات ودکن کے سب قلعے وصوبجات بادشاہ علاءالدین کے زیر فرمان ہوئے اور تمام رجواڑون مین بھی اسکا خطبہ و سکہ رائج ہوا لیکن دس بیگہ زمین ایسی نہ تھی جہان اسکا حکم نافذ ہو تب اس نے چاہا کہ راس کماری کے حدود اور ساحل بحر ہند و لنکا کو سخر کرے لہذا ملک نائب و حاجی خواجہ کو سنہ سات سو دس ہجری مین لشکر عظیم کے ساتھ روانہ فرمایا اور مشہور تھا کہ وہان کے بتخانے زر و جواہر نفیسہ سے بھرے ہین - جب یہ دونون دیوگڈھ پہونچے تو معلوم ہوا کہ رام دیو کا انتقال ہوچکا ہے اور اس کے بیٹے کو باپ کے موافق مخلص نہ پایا لہذا ایک سردار کو مع فوج عالیہ کے قریب جو دکن کے گنگا کے کنارے واقع ہے چھوڑ کر آگے بڑھے اور کفار کندہ کے قتل مین زیادہ اہتمام کیا اور اس ہیبت و سیاست سے تین ماہ بعد ان مقامات مین پہونچے اور وہان دیو راجہ کرناٹک کو گرفتار کر کے تمام دلاہیند کو غارت کیا اور بتخانون کو توڑ کر مرصع بتون پر قبضہ کرلیا اور آخر مین ایک مسجد مختصر بنائی اور وہان خطبہ سلطان علاءالدین پڑھا اور اس کتاب کے تحریر کے زمانہ تک کہ گیارھوین صدی ہے وہ مسجد سیت بندرامیشر مین بدستور باقی ہے جس کو مسجد علائی کہتے ہین ف سیت بندرامیشر وہ مقام ہے جس پر سے لنکا کا راستہ تھا صاحب کتاب لکھتا ہے کہ بندر دھور دریا سے عمان کے کنارے تھا پھر پانی آجانے سے غرق ہوگیا - کہتے ہین کہ جب دوبارہ کفار نے وہان تسلط پایا تو مسجد کو خراب نہین کیا اور بعضے کہتے ہین کہ انکی کتابون مین مرقوم ہے کہ آخر یہ بلاد مسلمانون کے قبضہ مین آوین گے اس لیے اسکو کھودنے کا فتوی نہین دیتے ہین

ف مترجم نے بعض تواریخ مین دیکھا کہ جب انھون نے مسجد کھودنے کا ارادہ کیا تو ساتھ ہی ایسا حادثہ عظیم مکرر واقع ہوا کہ آیندہ اس ارادہ سے بالکلیہ باز رہے - الغرض ملک نائب نے وہان کے بیشمار خزائن و جواہرات پر قبضہ کر کے کوچ کا ارادہ کیا تو اسی روز رات مین برہمنون کی ایک جماعت مین جو امان پاکر بحفاظت بسر کرتے تھے بعضے دفینہ کی تقسیم پر جھگڑا ہوا اور نوبت یہان تک پہونچی کہ کوتوال نے انکو گرفتار کر کے ملک نائب کے روبرو پیش کیا برہمنون نے خوف کھا کر اطلاع دیدی کہ ان بتخانون کے نیچے تہ خانے ہین جن مین خزانے بھرے ہین اور انکے علاوہ دریا بار مین چھ مقام پر دفینے بتلائے جن کا شمار نہین ہوسکتا - ملک نائب نے سب اموال ہاتھیون پر لادکر معبر کی طرف کوچ کیا جو لنکا کا محل مشہور ہے اور وہان سے بھی ہزارون برہمن کے خزانے لیے اور مع سلامت کے پٹن کو کوچ روانہ ہوکر سنہ سات سو گیارہ ہجری مین دہلی

پہونچا اور تین سو بارہ ہاتھی اور بیس ہزار گھوڑے اور دو کرور اشرفیان و طلائی صندوق و موتی و جواہرات کے صندوق جو شمار سے باہر تھے ہزار ستون کے سامنے بادشاہ کے روبرو پیش کیے خسرو پرویز کا گنج باد آورد جو بہت مشہور ہے اس کے سامنے باد ہوائی تھا بادشاہ خوش ہوا اور خلاف عادت امرا و علما و مشایخ و صلحا و فقرا وغیرہ کو حسب مراتب آسمین سے انعام دیا اور باقی کو سامنے گلوا کر اسپر طلائی سکہ لگایا۔ مورخین نے فتوحات کرناٹک مین سوا طلا کے چاندی کا ذکر نہین کیا جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہان اسقدر کثرت تھی کہ چاندی شمار مین نہ لاتے تھے اور اس زمانہ مین بھی وہان کا چلن اکثر سونے کا اور وہان کے فقیرون کو چاندی کے زیور سے شرم آتی ہے مالدارون کا کیا ذکر اور وہان کے درجہ والے سونے چاندی کے برتنون مین کھانا کھاتے ہین۔ آخر زمانہ علاء الدین مین عجیب سانحہ رونما ہوا اسکا بیان کیا جاتا ہے کہ بادشاہ نے کچھ سوچ کر حکم دیا کہ نومسلمون یعنے مغلون کو نوکری سے برطرف کیا جاوے اور جس کا جی چاہے امرا کی ملازمت اختیار کرے یا کوئی دوسرا کام کرے۔ اکثر نے امرا کی ملازمت کر لی اور بعض نے عار کر کے بہت کلی کے ساتھ بادشاہی لشکر مین گنجایش نکالی اور منتظر رہے کہ آخر بادشاہ ترحم فرما کر ہماری خطا معاف کریگا جب مدت ہوگئی تو بعض جاہلون نے منصوبہ باندھا کہ بادشاہ کو شکار مین ہلاک کرین۔ یہ خبر پہونچتے ہی بادشاہ غضبناک ہوا چونکہ سیاست کے وقت شرع و بے شرع اور حق و ناحق کا کم لحاظ کرتا تھا فرمان نافذ کیا کہ ممالک محروسہ مین جہان مغل نومسلم ہو اس کو قتل کرین اور اسکا گھربار قاتل کو دیا جاوے اور لوگون نے بخوف سلطانی یا بالطمع مال قریب چودہ پندرہ ہزار کے قتل کیے اور مغلون کی نسل مٹ گئی اور ایسا واقعہ ضحاک و فرعون کے عہد مین بھی منقول نہین ہے پھر سلطان کو یہ خبر تحقیق ہوئی کہ دہلی مین ایک جماعت اہل رفض مین سے عجیب جمع ہوئی ہے جو پہلے رودبار وغیرہ مین اور بعض اطراف شام مین تھی یہ لوگ سال مین ایک روز عید کرتے ہین اور اس مستی مین جس عورت سے چاہتے ہین حتی کہ مان و بہن و بیٹی سے وطی کرتے ہین۔ بادشاہ نے گویا پہلے گناہ کے کفارہ مین حکم دیا کہ اس قوم کو آرہ سے چیر ڈالین اور انکا نشان باقی نہ چھوڑا چونکہ بادشاہ سخت مزاج تھا کسی کو سفارش کی جرات نہ تھی۔ کہتے ہین کہ جسقدر فتوحات ممالک و بناے عمارت از قسم مسجد و خانقاہ و حوض و منارہ و حصار وغیرہ اس بادشاہ کے عہد مین ہوئین کبھی حاصل نہ ہوئین اور جس قدر اہل علم و ہنر کے ماہر اس کے عہد مین جمع ہوئے کبھی نہ تھے اور عام خلق اللہ مین جس قدر سچائی و راستی وغیرہ اس کے عہد مین تھی کبھی ہوئی تھی اور جس قدر اسکے زمانہ مین ہندؤن نے بغیر سرکشی کے فرمانبرداری کی کسی زمانہ مین نہ تھی اور جس قدر بزرگان دین و سالکان راہ یقین اسکے عہد مین جمع ہوئے کبھی نہ تھے چنانچہ دہلی مین حضرت شیخ الاسلام نظام الدین اولیا قدس سرہ سجادۂ ارشاد پر متمکن تھے اور شیخ الاسلام فرید الدین قدس سرہ کے عرس کے ایام مین حضرت نظام الدین اولیا کے خانقاہ مین دور دور سے خلق خدا دہلی مین آتے اور اہل اللہ کے وجد و حال مین دیکھتے کہ در و دیوار نالہ و فریاد مین ہین اور اجودھن مین شیخ علاء الدین نبیرہ حضرت فرید الدین شکر گنج جو ظاہری عبادات مین اسقدر مبالغہ فرماتے کہ لوگ ان کو ملائکہ قدس سے تشبیہ کرتے اور ملتان مین حضرت

قطب الاولیاء رکن الدین بن عارف صدر الدین تھے کہ سرگشتگان بادیۂ طلب کو منازل وصول و قرب
مین پہونچاتے اور تمام اہل ملتان و اوچہ و نواح سندھ ان کی بارگاہ مقدس مین بلیات سے پناہ لیتے
تھے اور حضرت شیخ عارف باوجود کمالات کے سخاوت بے انتہا رکھتے تھے چنانچہ میراث کا مال کثیر مع بے انتہا
فتوحات کے جو شمار سے باہر تھی سب خیرات کرتے اور اکثر اوقات قرض پر بسر فرماتے اور ان کے
علاوہ سید تاج الدین ولد سید قطب الدین جو سخاوت و حلم و علم و دیگر کمالات انسانی مین بے نظیر تھے
مدت تک اودھ کے قاضی پھر بداؤن کے قاضی ہوئے اور ان کے بھائی سید رکن الدین قاضی کڑہ متصف
بہ کمالات تھے اور سید مغیث الدین و انکے بھائی سید نجیب الدین دونون زہد و تقوی و دیگر کمالات مین ممتاز تھے
اور انکو سادات نو ابتہ کہتے ہین اور ان بزرگون کے علاوہ بھی بزرگان دین و اصحاب کمالات اسقدر
تھے جن کا مفصل ذکر کرنا بہت دراز ہے از انجملہ قاضی صدر الدین عارف جو قاضی القضاۃ ملقب بہ
صدر جہان تھے پھر قاضی جلال الدین ان کے بعد قاضی القضاۃ ہوئے و مولانا ضیاء الدین بیانوی بھی صدر جہان
ہوگئے اور بادشاہ علاء الدین کے آخر ایام سلطنت مین ملک حمید الدین ملتانی کو قضائے ممالک کا عہدہ
ملا تھا و علمائے ظاہری جو درس و تدریس مین جامع علوم تھے چھیالیس علمائے بزرگ تھے جیسے قاضی
فخر الدین ناقلہ و قاضی فخر الدین کرانی و مولانا نصیر الدین غنی و مولانا تاج الدین مقدم و قاضی ضیاء الدین
بیانوی و مولانا ظہیر الدین لنگ و مولانا ظہیر الدین بھکری و قاضی زین الدین ناقلہ و مولانا شرکتی
و مولانا نصیر الدین رازی و مولانا علاء الدین صدر شریف و مولانا میران بابک گلہ و مولانا
نجیب الدین بیانوی و مولانا شمس الدین یحیی و مولانا صدر الدین و علاء الدین لاہوری و مولانا شمس الدین
کازرونی و مولانا شمس الدین بخشی و مولانا شمس الدین و صدر الدین بادہ و مولانا معین الدین
لولوی و افتخار الدین رازی و مولانا معبر الدین اندرپتی و نجم الدین انتشا و مولانا حمید الدین
لہوری و علاء الدین کرک و مولانا حسام الدین سادہ و محی الدین کاشانی و کمال الدین کولوہی و
وجیہ الدین کابلی و مولانا منہاج الدین و نظام الدین کلانی و نصیر الدین کرسی و مولانا نصیر الدین
صدر یوبی و مولانا علاء الدین تاجر و مولانا کریم الدین جوہری و مولانا محب ملتانی و مولانا حمید الدین
مخلص و برہان الدین بھکری و افتخار الدین ہرتی و مولانا حمید الدین ملتانی و مولانا گل محمد شیرازی
و مولانا حسام الدین سرخہ و شہاب الدین ملتانی و مولانا فخر الدین ہانسوی و مولانا فخر الدین شقاقلی
رحمہم اللہ تعالی اور سلطان علاء الدین کے آخر عہد مین مولانا علیم الدین نبیرہ شیخ بہاء الدین زکریا قدس
سرہ نے دہلی مین آکر افادت علوم شروع فرمائے تھے۔ اور سلطان کے عہد مین علم قرأت کے
اساتذہ مین سے مولانا شاطبی ہین جن کا رسالہ قرأت دنیا مین مشہور رہا اور مولانا علاء الدین سنقری
و خواجہ زکی الدین جو خواجہ حسن بصری کی بہن کی اولاد سے تھے اور وعظ و نصیحت کے مشاہیر ہین سے مولانا حسام الدین
درویش و ان کے بھائی مولانا جلال الدین و مولانا شہاب الدین خلیلی و مولانا کریم الدین اپنے وقت کے بے نظیر
تھے اور بادشاہی مجلس کے ندماء مین سے سپہ سالار تاج الدین عراقی و خداوند زادہ چاشنی گیر بادشاہ ہین

بلبن بزرگ کے نواسون مین سے اور ملک رکن الدین و ملک اعزالدین لغا لخان و نصیر الدین نور خان ہین جن کی خیر خواہی بادشاہ و دین و عوام خلق اللہ معروف ہی اور سلطان عالیشان کے عہد سلطنت مین شعرا بے مثل جنکے آوازہ سخنوری سے دارالسلطنت دہلی بلکہ ہندوستان کو زیب و زینت تھی بہت لوگ تھے از انجملہ منہ طبقہ امیر خسرو رح تھے کہ فنون سخن مین اختراع معانی انکا حصہ تھا اور یہ خود ان کے تصانیف سے واضح ہی کسی کو انکار کی مجال نہین ہوسکتی اور باوجود اس کے صاحب وجد و حال تھے اکثر اوقات روزہ نماز مین گذارتے اور عشق و محبت مین بڑا پایہ سپکر نشاط کمال رکھتے تھے ؎ بخدا زیر چرخ زنگاری ؛ گر کوئی اسکا مثل ہو تو ہی ۔ سلطان علاء الدین انکو ہزار تنگہ سالانہ دیتے تھے۔ دوم امیر حسن سنجری کہ سلاست و لطافت سخن مین مشہور ہین اسی جہت سے انکو ہندوستان کا سعدی کہتے ہین اور وہ بھی ترک و تجرید و قناعت و تہذیب اخلاق مین یگانۂ روزگار تھے اور حضرت شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہ کے خلیفہ تھے اور فوائد الفواد انھین نے جمع کی اور نظم و نثر مین انکی تصانیف بہت ہین اور صدر الدین عالی و فخر الدین قواس و حمید الدین راجہ و مولانا عارف و عبد الحکیم و شہاب الدین صدر نشین بھی اس عہد کے شعرا سے ہین جب کہ شاعری کے صیغہ مین تنخواہین ملتی تھین اور ہر ایک کا طرز خاص تھا چنانچہ انکے دیوان انکے کمالات سخنوری کے شاہد ہین ۔ سلطان کے وقت مین چند مورخین بھی بے مثل تھے ۔ اور اس بادشاہ عالیجاہ کے عہد مین طبابت کے اہل کمال مین سے اول استاد الاطباء مولانا بدر الدین دمشقی کا یہ کمال تھا کہ اگر چند جانورون کا پیشاب قارورہ مین ڈالکر لایا جاتا تو فوراً حکم کرتا کہ فلان فلان جانور کا پیشاب خلط ہی۔ مؤلف کتاب کہتا ہی کہ صناعت طبی مین یہ امر دشوار ہی لیکن چونکہ طبیب موصوف باوجود اس فن کے اہل تصوف مین سے صاحب کشف و کرامت تھا اس نظر سے کچھ بعید نہین ہی کہ اسکو خاص خدمت کے لیے یہ کشف عطا ہوا ہو ۔ اس عہد مین منجمون و رمالون مین سے بھی چند آدمی سحر کو مات کرتے تھے اور اہل طرب و قوال و غزلخوان اس کثرت سے اُستاد و موجود تھے کہ انکا شمار دشوار ہی اسی طرح ہر ایک صنعت و ہنر کے اہل کمال اس کے عہد مین اس قدر جمع تھے کہ انکا بیان علیحدہ کتاب مین بھی دراز ہی۔ جب بادشاہ علاء الدین کی سلطنت کمال کو پہونچی تو بقول مشہور ہر کمالے را زوالے بادشاہ کے حرکات مین تغیر شروع ہوا اور بقائے دولت کے برخلاف حرکات کرنے لگا چنانچہ ملک نائب کافور کو بالکلیہ مختار کر دیا جو کچھ وہ کہتا بادشاہ منظور کر لیتا اور اپنی اولاد کو شایستہ مودب لائق ہونے سے پہلے ہی باہر نکالا چنانچہ خضر خان کو خیر دیکر ولیعہد کر دیا اور یہ بھی نہ کیا کہ عقلاء و اہل دیانت کو انکی اتالیقی مین مقرر کرتا یا وہ بیٹون کو عقلاء کے سپرد کرتا جو ہر طرح کی نصیحت و حسن تدبیر و نیک تعلیم سے انکو شہوت پرستی کے مہلک خطرات سے بچاتے ۔ اس اثنا مین راے تلنگ نے بیس ہاتھی مع عرضداشت حضور مین بھیجے کہ مین نے جو کچھ سایۂ عالی کے زیر سایہ اپنے ذمہ قبول کیا اور ملک نائب کو اس کے بارہ مین عریضہ تحفظی دیدیا ہی کہ وہ سب حاضر ہی جس کو حکم ہو سپرد کر دون ۔ ملک نائب کو خضر خان و انکی والدہ سے خوف تھا بالفعل اس نے موقع پا کر عرض کیا کہ اگر فدوی اس خدمت پر سرفراز ہو تو اتنی مدت کا خراج راے تلنگ سے وصول کر لاوے اور رام دیو کا بیٹا سنگار دیو جو قابل اعتماد نہین ہی اس کو دفع کر کے ممالکت دکن کو صاف کرے ۔ گویا اس حیلہ سے ملک کافور کا مطلب تھا

کہ اگر بادشاہ اس عرصہ مین مرجاوے تو اس کے پاس خزانہ و فوج ایسی کافی موجود ہوگی کہ وہ نمکحرامی کو پوری طرح ادا کرسکے۔م۔ بادشاہ نے سنسات سو بارہ مین مع افواج دکن کو روانہ کیا۔ اس نے دیوگڈھ پہونچکر سنگلدیو کو قتل کیا اور مرہٹ کے اکثر بلاد گلبرگہ تک و مدکل و رائچور سب صاف کردیے اور تلنگ و اہل وجی پور و دھور سمندر وغیرہ سب سے ممالک کرناٹک و تلنگ کے راجون سے چھین کر قلعون کو فتح کرکے ایسا صاف کردیا کہ کسی کو سرکشی کی طاقت نہ رہی پھر اس نے راے تلنگ و کرناٹک سے اموال و پیشکش وصول کرکے دہلی روانہ کیے اور خود دیوگڈھ مین ٹھہر گیا اور چند روز مین ویلان دیوراجہ کرناٹک و راجہ میرد دونون کو سلطان کا خراج گذار کرلیا۔ ان دنون بادشاہ کو بوجہ کثرت جماع کی سخت بیماری عارض ہوئی اور کمبختی سے خضر خان و اسکی والدہ کو عیش پرستی نے گھیر لیا چنانچہ ملکہ جہان کو ان دنون سواے پوتون کے ختنہ و مونڈن کے جشن کے جو ہر روز نئے طریقہ سے جاری کرتی تھی اور کوئی کام نہ تھا اور شہزادہ خضر خان بھی سواے مجلس آرائی و شراب خواری و چوگان بازی اور رقص سرود کے کسی طرف توجہ نہ کرتا گو یا ان احمقون کے خیال سے بادشاہ کا بیمار ہونا اتر گیا اور بادشاہ ان حرکات سے بدل رنجیدہ ہوا[1] اور ملک نائب کو دیوگڈھ سے اور الفخان کو گجرات سے طلب کیا وہ دونون حاضر ہوئے تو بادشاہ نے بیٹے و بی بی کی شکایت تنہائی مین ملک نائب سے بیان کی وہ خصی بے حمیت جو عورتون سے بدتر جبلت مین تھا نمکحرامی سے اس فکر مین تھا کہ خاندان علائی برباد کرکے خود سلطنت کی بنیاد ڈالے فوراً موقع پاکر بادشاہ سے کہا کہ ملکہ جہان و خضر خان و اسکا ماموں الفخان ملکر حضور کی موت چاہتے ہین۔ بادشاہ کی دانائی بوجہ ضعف دماغ کے خراب ہوگئی تھی متوہم ہوا اسی عرصہ مین خضر خان و شادی خان کی والدہ نے درخواست کی کہ الفخان کی بیٹی سے شادی خان کی شادی منظور فرمائی جاوے۔ ملک کافور نے موقع پاکر خیال سابق کو پختہ کیا۔ بادشاہ نے بدگمانی سے خضر خان کو حکم دیا کہ امروہہ جاکر سیر و شکار مین مشغول رہے بعد صحت حسب الطلب حاضر ہو۔ بیچارہ شاہزادہ دلگیر ہوا اور خدا تعالی سے منت مانی کہ اگر والد ماجد کو اللہ تعالے شفا بخشے تو وہان سے پیادہ مشائخ دہلی کے دیدار فیض آثار کے لیے حاضر ہوگا چنانچہ جب اسکو باپ کی تندرستی کی خبر پہونچی تو حکم شاہی پہونچنے سے پہلے ہی اپنی نذر ادا کرنے کے لیے خاصہ فوج لے کر سنگے پانون دہلی روانہ ہوا ف افسوس کہ اس سادہ لوح کو نہ خود آداب معلوم تھے اور نہ کوئی عاقل اتالیق تھا۔ ملک کافور نے موقع پاکر عرض کیا کہ دیکھیے خضر خان بلا حکم شاہی چلا آیا۔ مبادا امرا سے متفق ہوگیا ہو بادشاہ نے ابتدا مین یقین نہ کیا اور شاہزادہ کو اپنے پاس بلایا اور باتون سے اسکے دل مین صحت کی خوشی پاکر گود مین لیا اور سر و چشم پر بوسہ دیکر رخصت کیا کہ گھر مین جاکر مان بہن کی زیارت کرے۔ شاہزادہ نادان نے گھر مین جاکر پھر عیش پرستی مین پڑکر دربار کی حاضری مین غفلت کی۔ کافور خصی نے موقع پاکر بادشاہ کے ذہن نشین کردیا کہ شاہزادہ نے الفخان و شادی خان وغیرہ کے اتفاق سے قصد مصمم کیا ہے کہ بادشاہ کو ہلاک کرے اور اپنے ہمجنس خواجہ سراؤن کو گانٹھ کے ان سے حسب دلخواہ گواہی دلوادی اور ہر قسم کے مکر و حیلہ سے حکم حاصل کیا کہ خضر خان و شادی خان دونون شاہزادون کو بالفعل قید کیا جاوے چنانچہ انکو گوالیار کے قلعہ مین محبوس کیا اور انکی والدہ ملکہ جہان کو بھی محل سے نکال کر دہلی کہنہ مین قید کیا مثل مشہور ہے کہ بادشاہون کا معاملہ سخت نازک ہوتا ہے۔ غصہ کے وقت اپنی اولاد پر بھی رحم نہین کرتے ہین۔ اس کے بعد الفخان کے قتل کا حکم حاصل کرکے

[1] خواجہ سرا [illegible] ۱۲

اس کو بھی شہید کیا اور بادشاہ کے حکم سے سید کمال الدین گرگ نے جا کر جالور میں الغخان کے بھائی نظام الدین کو بھی شہید کیا۔ واہ عجب برگشتگی ہے کہ اپنے ہاتھوں اپنا گھر خراب کرتے ہیں۔ الغخان و اسکے بھائی کے قتل ہونے اور دونوں شاہزادوں کے قید ہونے سے ہر طرف فتنہ خوابیدہ بیدار ہوا۔ لشکر گجرات نے بغاوت اختیار کی۔ ملک نائب کافور نے بادشاہی حکم سے سید کمال الدین گرگ کو گجرات بھیجا۔ الغخان کے آدمیوں نے اس کو پکڑ کر سخت تکلیف کے ساتھ قلعہ پر سے نیچے ڈال دیا اور حاکم چتور نے باغی ہو کر بادشاہی آدمیوں کو باندھ کر قلعہ پر سے نیچے ڈال دیا اور دکن میں رامدیو کے داماد ہرپال دیو نے بغاوت کر کے بادشاہی تھانے اٹھا دیے۔ بادشاہ یہ خبریں سنکر غم و غصہ میں سانپ کی طرح بل کھاتا تھا۔ حضرت شاید اب سمجھا ہو کہ اس کا وقت حقیقی نے تقاضا کی اور مشہور یہ ہے کہ بیماری روز بروز بڑھتی گئی حتیٰ کہ شوال کی چھٹی تاریخ ۷۱۶ھ سات سو سولہ ہجری میں انتقال کیا اور یہ تمام ہاتھی گھوڑے و خزائن و جواہرات اندوختہ جو سلطان محمود سبکتگین کو بھی میسر نہ ہوئے اسی طرح چھوڑ دیے۔ بقا بقائے خدائے است و ملک ملک خداست۔ کچھ لوگوں کا یہ خیال ہے کہ ملک نائب کافور نے زہر سے ہلاک کیا واللہ اعلم۔ بادشاہ علاء الدین کے عہد میں چوراسی لڑائیاں چھوٹی بڑی واقع ہوئیں اور بحکم قادر ذو الجلال ہر معرکہ میں فتح سلطان و اسکے لشکر ہی کو نصیب ہوئی اور سلطان علاء الدین کی حشمت و شوکت اگر قیاس کرنا چاہو تو کمتر نمونہ یہ ہے کہ فقط شاگرد پیشہ ستر ہزار تھے از انجملہ سات ہزار معمار و سنگکار تھے کہ جب بڑی سے بڑی عمارت بنانے کا قصد کرتا تو وہ ہفتہ میں پوری تیار ہو جاتی تھی اور چھوٹی تو تین روز میں تیار تھی اور سلطان جو وقت مقرر کر دیتا اس سے تجاوز کی مجال نہ تھی۔ اور یہی پہلا بادشاہ ہے جس نے ہاتھی پر عماری رکھکر سواری فرمائی۔ آسکی سلطنت کچھ اوپر بیس سال تھی۔

## ذکر سلطنت شہاب الدین عمر بن سلطان علاء الدین خلجی۔ ۲۵

صدر جہاں گجراتی نے اپنی تاریخ میں لکھا کہ وفات کے دوسرے روز ملک نائب نے امرا و ارکان دولت کو حاضر کر کے بادشاہی فرمان دکھلایا کہ میں نے خضر خان کو معزول کر کے شہاب الدین عمر کو ولیعہد کیا اور موافق وصیت کے اس سات برس کے بچہ کو تخت پر بٹھا کر خود نیابت میں مشغول ہوا اور اول روز ملک سنبل کو منصب باربکی دیکر رخصت کیا کہ قلعہ گوالیار میں جا کر شاہزادہ خضر خان و شادی خان کی آنکھوں میں سلائی پھیرے اسکا کا فیصلہ بخوبی کیا اور ملکہ جہان کو مقید کیا۔ ملک نائب کافور اگرچہ خواجہ سرا مشہور شخص تھا مگر بادشاہ شہاب الدین کی والدہ کو اپنے نکاح میں لیا اور چاہا کہ شاہزادہ مبارک خان کی آنکھوں میں بھی سلائی پھیرے اور خود سلطنت کرے۔ مبارک خان کی والدہ بی بی ماہک نے شیخ نجم الدین قدس سرہ کی خدمت میں جو حضرت شاہ احمد جام قدس سرہ کی اولاد سے تھے آدمی بھیجکر وہ زاری سے یہ حال عرض کیا۔ حضرت شیخ نے فرمایا کہ اس سے کچھ غم نہ کر اور لطیفہ غیبی ظاہر ہونے کا انتظار رکھ۔ اور اپنے سر مبارک سے ٹوپی اٹھا کر بھیجدی رکھ لی اور فرمایا کہ انشاء اللہ تعالیٰ جب تک مبارک خان تخت سلطنت پر نہ بیٹھیگا اپنی ٹوپی سیدھی نہ کریگا۔ ملک نائب ہر روز بادشاہ خورد سال شہاب الدین کو کوشک ہزار ستون کے بالاخانہ پر لا کر گھڑی دو گھڑی تخت پر بٹھاتا اور امرا و اکابر و حاجب وغیرہ قرینہ سے سلام لیتے پھر اس کے بعد اس طفل کو محل میں بھیجکر خود اپنے محرم راز خواجہ سراؤں کے ساتھ بیٹھ کر چوپڑ کھیلنے میں مصروف ہوتا۔ ایک رات ایک قدیمی جماعت کو جو ہزار ستون کے

محافظ تھے مخفی روانہ کیا کہ جا کر مبارک خان کو ہلاک کریں ۔ مبارک خان نے انکو دیکھتے ہی پہچانا کہ کس قصد سے آئے ہیں اور اپنے گلے سے قلادہ مرصع نکالکر انکے سامنے ڈال دیا اور اپنے باپ سلطان علاء الدین کے حقوق ان کو یاد دلائے ۔ وہ لوگ شرمندہ ہو کر لوٹے اور اپنے سردار مبشر و بشیر سے یہ سب حال کہا اور وہ گردن بندان کے آگے رکھ دیا وہ دونوں حقوق سلطانی و اسکی اولاد کی تباہی یاد کرکے رونے لگے اور سب نے مردانہ عزم کر لیا چنانچہ جب سب لوگ رخصت ہو گئے انھوں نے ہزار ستون کے دروازے محکم بند کر لیے اور خرگاہ میں گھس کر ملک نائب دائش کے محرمون کو تہ تیغ کر ڈالا اور شاہزادہ مبارک خان کو قید سے نکالکر بادشاہ شہاب الدین عمر کا نائب کر دیا ۔ یہ واقعہ سلطان کی وفات کے پچیسوین روز ہوا ۔ شاہزادہ مبارک نے چند روز اپنے برادر خرد کی نیابت کی پھر امراء کو موافق کرکے بادشاہ شہاب الدین عمر کی آنکھوں میں سلائی پھیر کر قلعہ گوالیار میں بھیجدیا اسکی بادشاہی تین مہینہ چند روز تھی اور خود تخت سلطنت پر جلوس فرمایا اور سلطان قطب الدین لقب پایا ۔ جس زمانہ میں سلطان علاء الدین کا خاندان برباد ہو رہا تھا لوگون نے شیخ بشیر قدس سرہ سے جو ظاہر میں دیوانہ مشہور تھے اور حقیقت میں مجذوبان وقت سے تھے پوچھا کہ یہ کیا ہو رہا ہے فرمایا کہ علاء الدین نے اپنے چچا و ولی نعمت کا گھر تباہ کیا تھا اس کا بدلا ہو رہا ہے از مکافات عمل غافل مشو ۔

## ذکر قطب فلک عشرت و کامرانی سلطان قطب الدین مبارک شاہ خلجی کا ۔

ماہ محرم کی آٹھوین تاریخ ۷۱۷ھ سات سو سترہ ہجری میں سلطان قطب الدین مبارک شاہ نے قدم تخت شاہی ہندوستان پر رکھا اور مبشر و بشیر کہ سردار نائکان تھے اور بعد قتل ملک نائب کے اپنی ذات کو موجود تصور کرکے اعمال ناپسندیدہ اُن سے سرزد ہوتے تھے قتل کیا اور باقی نائکان کو قصبات اور پرگنات میں متفرق کیا خاطر انکی جانب سے مطمئن کی اور ہر ایک امرا کو بقدر مراتب نوازش فرما کر صاحب طبل و علم کیا اور اپنے قدیم غلامون کو عہدہ ہائے قدیم اور جاگیرین عطا فرمائین اور ملک دینار شحنہ پیل کو ظفر خان اور اپنے چچا شیر شاہ کے غلام کو جس کا نام محمد تھا اور مولانا ضیاء الدین پسر مولانا شہاب الدین خطاط کو صدر جہان خطاب دیا اور ملک قرابیگ کو اپنے قرب میں اختصاص دیا و حسن نام پرواز بچہ کہ پہلوان گجرات سے تھا اور ملک شادی نائب خاص کو بادشاہ علاء الدین نے اُسے پالا تھا اپنے التفات سے سرفراز کرکے خسرو خان خطاب دیا ۔ اسکے ساتھ بے انتہا محبت کے باعث ملک نائب کافور کا سب لشکر و حشم و ملک شادی کا لشکر و حشم اُسے عنایت کیا یہانتک اُسپر شیفتہ اور فریفتہ ہوا کہ منصب وزارت پر بدون دریافت استعداد اس شغل منصوب کیا ۔ بیت گنجینہ بدہ بہر گدائے ۔ پتر ہم کہ کند جہان خطائے ۔ چونکہ بادشاہ قطب الدین مبارک شاہ خوف قتل اور محنت حبس و زندان کھینچے ہوئے تھا اوائل سلطنت میں خوش خلق اور رحم دل رہا اور سترہ ہزار محبوس رہا کیے اور جلا وطنون کو اطراف سے طلب کرکے اُنپر ہاتھ بذل و احسان کا کھولا اور تمام فوج کو شش ماہہ مواجب عنایت فرمایا اور مناصب اور جاگیر امرا اور ملوک کو زیادہ کرکے دل اور کیسہ اور ہمیان کو مدت سے تنگدستی بخیلون کے خالی تھا شل چشم و دل جوانمردون کے پر کیا اور مردم کو چہرہ بازار نے برسون کے بعد درم اور دینار کا منہ دیکھا اور اہل احتیاج کی عرضیان جو مدت سے مندرس ہو گئی تھین ملاحظہ میں گذرین اور موافق ارادہ اور التماس کے جواب دستخط خاص سے

مزین مؤذنین اور علما اور صلحا اور ارباب استحقاق کا وظیفہ اور ادرار اضافہ کیا زمینداروں کے دیہات زمینداری جو
شاہ علاء الدین کے عہد مین خالصہ مین آئے تھے پھر اُنکو ملے اور خراج گران اور سخت طلبی کہ معمول قدیم تھا موقوف کیا آزردہ
اور جو سون نے کہ بالکل ملک عدم مین رخت کھینچا تھا آہستہ آہستہ ملک وجود مین قدم رکھا بلکہ جمیع قواعد و ضوابط
عہد علائی کو کہ ہر ایک شامل ایک مصلحت او حکمت مین تھے درمیان سے اٹھائے اور نرخ اشیا کو بھی برہم مارا اگرچہ ظاہر
مین شراب کی ممانعت مین کوشش کرتا تھا لیکن جو بادشاہ خود عیش و عشرت اور جود و سخا بے اندازہ اور غفلت کے
سوا دوسرا کام نہ رکھتا تھا اس سبب سے آدمی ارتکاب خمر سے متنبہ اور ممنوع ہوئے فسق و فجور مین کوشش کرتے
تھے اور عہد علائی کے خلاف عمل مین لاتے تھے اور جو حادثہ گجرات مین ہوا تھا بادشاہ قطب الدین نے اُس فساد
کی تسکین اہم جانکر عین الملک ملتانی کو جو سرداران معتبر علائی سے تھا اور ہمیشہ خدمات بزرگ پر تعین ہوتا تھا مع
لشکر جرار گجرات کے دفع فساد کے واسطے روانہ کیا اور اُسنے وہان جاکر اُن لوگون کو کہ باعث فتنہ و فساد ہوئے تھے
بزور شمشیر زیر کیا اور نہروالہ اور گجرات از سر نو ضبط مین لایا اور اُس ملک کے زمینداروں کو مطیع اور فرمانبردار
کیا اُس کے بعد سلطان قطب الدین نے ظفر خان کی دختر اپنے حبالہ نکاح مین کی اور اُسے گجرات کا صاحب
صوبہ کیا اور اُسنے تین چار مہینے کے عرصہ مین گجرات کو خس و خاشاک اہل بغی اور فساد سے ایسا پاک کیا کہ اُن کا
اثر اُس دیار مین باقی نرہا اور وہان کے راجاؤن اور زمینداروں سے زر خطیر وصول کرکے خزانہ مین بھیجا اور جو
بعد وفات بادشاہ علاء الدین کے ہرپال دیو داماد رام دیو باتفاق راجہاے دکن ولایت مرہٹ پر متصرف
ہوکر مردم بادشاہی کو دکن سے باہر کرکے قلعہ دیوگڑھ کو محاصرہ مین رکھتا تھا بادشاہ قطب الدین نے دوسرے
برس جلوس کے لشکر گران دیوگڑھ کی طرف کھینچا اور غلام بچہ شاہین نام کو وفابیگ خطاب کرکے واسطے نیابت ایام
غیبت کے دہلی مین چھوڑا اور جب حدود دیوگڑھ مین پہونچا ہرپال دیو اور دوسرے راجاؤن نے کہ قلعہ دیوگڑھ
مین اجتماع کیا تھا تاب مقاومت نلاکر متفرق ہوئے بادشاہ نے ایک جماعت امرا اُنکے تعاقب کے واسطے مقرر کی
وہ شرط تعاقب بجالائے یعنی ہرپال دیو کو دستگیر کرکے بادشاہ کے روبرو حاضر کیا بادشاہ نے حکم دیکر اُسکا پوست
کھنچوایا اور سر اُسکا دیوگڑھ کے دروازہ پر لٹکایا اور سلطان بارش کے سبب چند روز وہان توقف کرکے تمام
ولایت مرہٹ اپنے تصرف مین لایا اور شہر دیوگڑھ مین ایک مسجد جو ابتک موجود ہے تعمیر کروائی اور گلبرگہ اور ساگر اور
دھور سمندر اور دوسرے ممالک مین تھانے بٹھلائے اور ملک بیگ لکھی کو جو بندگان علائی سے تھا لشکر دکن کی سرداری
عنایت فرمائی اور مرہٹ کو امرا کی جاگیر مین تقسیم کیا اور رباب کی طرح معشوق کی تربیت مین مشغول ہوکر خسرو خان کو چتر اور
دورباش دیا اور امراے معتبر ہمراہ کرکے معبر کی طرف روانہ کیا اور خود دہلی کی طرف مراجعت کی اور راستہ مین شرب
مدام اور غفلت دوام کی سبب سے ملک اسدالدین چچیرے بھائی بادشاہ علاء الدین کے سر مین سرداری کا داعیہ
واقع ہوا ساتھ ایک جماعت سرہنگون کے اتفاق کرکے عہد کیا کہ جب سلطان کاتی ساکون سے گذر کر حرم مین جاویگا
اُس وقت سلاحدارون اور نائکون اور تمام محافظون سے کوئی اُسکے پاس نرہیگا حرم مین جاکر اُسکا کام تمام کرین اتفاقاً
اُسی شب کو کہ سلطان کاتی ساکون سے عبور کیا چاہتا تھا ایک ہمراہی ملک اسدالدین نے سلطان کی خدمت مین حاضر
ہوکر سب حقیقت حال عرض کی بادشاہ نے اسی مقام مین قیام کیا اور بعد ثبوت جرم ملک اسدالدین کے قتل کا

محافظ تھے مخفی روانہ کیا کہ جا کر مبارک خان کو ہلاک کریں۔ مبارک خان نے انکو دیکھتے ہی پہچانا کہ کس قصد سے آئے ہیں اور اپنے گلے سے قلادہ مرصع نکالکر انکے سامنے ڈال دیا اور اپنے باپ سلطان علاء الدین کے حقوق ان کو یاد دلائے۔ وہ لوگ شرمندہ ہو کر ہٹے اور اپنے سردار بشیر و بشیر سے یہ سب حال کہا اور وہ گردن بندان کے آگے رکھ دیا وہ دونوں حقوق سلطنت نمائی داسکی اولاد کی تباہی یاد کرکے رونے لگے اور سب نے مردانہ عزم کر لیا چنانچہ جب سب لوگ رخصت ہو گئے انھون نے ہزار ستون کے دروازے محکم بند کر لیے اور خرگاہ مین گھس کر ملک نائب داس کے محرمون کو تہ تیغ کر ڈالا اور شاہزادہ مبارک خان کو قید سے نکالکر بادشاہ شہاب الدین عمر کا نائب کر دیا۔ یہ واقعہ سلطان کی وفات کے پچیسوین روز ہوا۔ شاہزادہ مبارک نے چند روز اپنے برادر خرد کی نیابت کی پھر امرا کو موافق کرکے بادشاہ شہاب الدین عمر کی آنکھون مین سلائی پھیر کر قلعہ گوالیار مین بھیجدیا اسکی بادشاہی تین مہینہ چند روز تھی اور خود تخت سلطنت پر جلوس فرمایا اور سلطان قطب الدین لقب پایا۔ جس زمانہ مین سلطان علاء الدین کا خاندان برباد ہو رہا تھا لوگون نے شیخ بشیر قدس سرہ سے جو ظاہر مین دیوانہ مشہور تھے اور حقیقت مین مجذوب اور وقت سے تھے پوچھا کہ یہ کیا ہو رہا ہے فرمایا کہ علاء الدین نے اپنے چچا و ولی نعمت کا گھر تباہ کیا تھا اس کا بدلا ہو رہا ہے از مکافات عمل غافل مشو گندم

## قطب فلک عشرت و کامرانی سلطان قطب الدین مبارک شاہ خلجی کا

ماہ محرم کی آٹھوین تاریخ ۷۱۷ھ سات سو سترہ ہجری مین سلطان قطب الدین مبارک شاہ نے قدم تخت شاہی ہندوستان پر رکھا اور بشیر و بشیر کہ سردار نائکان تھے اور بعد قتل ملک نائب کے اپنی ذات کو موجود تصور کرکے اعمال ناپسندیدہ ان سے سرزد ہوتے تھے قتل کیا اور باقی نائکان کو قصبات اور پرگنات مین متفرق کیا خاطر انکی جانب سے مطمئن کی اور ہر ایک امرا کو بقدر مراتب نوازش فرما کر صاحب طبل و علم کیا اور اپنے قدیم غلامون کو عہدہ ہائے قدیم اور جاگیرین عطا فرمائین اور ملک دینار شحنہ پیل کو ظفر خان اور اپنے چچا شیر شاہ کے غلام کو جس کا نام محمد تھا اور مولانا ضیاء الدین پسر مولانا شہاب الدین خطاط کو صدر جہان خطاب دیا اور مالک قرابیگ کو اپنے قرب مین اختصاص دیا۔ حسن نام پرواز بچہ کہ پہلوان گجرات سے تھا اور ملک شادی نائب خاص کا کہ بادشاہ علاء الدین نے اسے پالا تھا اپنے التفات سے سرفراز کرکے خسرو خان خطاب دیا اسکے ساتھ بے انتہا محبت کے باعث ملک نائب کا فور کا سب لشکر و حشم و ملک شادی کا لشکر و حشم اسے عنایت کیا یہانتک اسپر شیفتہ اور فریفتہ ہوا کہ منصب وزارت پہ بدون دریافت استعداد اس شغل منصوب کیا۔ بیت گنجینہ بدہ بہر گدائے بترسم کہ کند جہان خطائے۔ چونکہ بادشاہ قطب الدین مبارک شاہ خوف قتل اور محنت حبس و زندان کھینچے ہوئے تھا اوائل سلطنت مین خوش خلق اور رحم دل رہا اور سترہ ہزار محبوس رہا کیے اور جلا وطنون کو اطراف سے طلب کرکے انپر ہاتھ بذل و احسان کا کھولا اور تمام فوج کو بخشش ماہیہ مواجب عنایت فرمایا اور مناصب اور جاگیر امرا اور ملوک کو زیادہ کرکے دل اور کیسا و ہمیان کو مدت سے مانند دست بخیلون کے خالی تھا مثل چشم و دل جوانمردون کے پر کیا اور مردم کوچہ و بازار نے برسون کے بعد درم اور دینار کا منہ دیکھا اور اہل احتیاج کی عرضیان جو مدت سے مندرس ہو گئی تھین ملاحظہ مین گذرین اور موافق ارادہ اور التماس کے جواب دستخط خاص سے

مزین ہوئین اور علما اور صلحا اور ارباب استحقاق کا وظیفہ اور ادرار اضافہ کیا زمینداروں کے دیہات زمینداری جو
شاہ علاء الدین کے عہد مین خالصہ مین آ گئے تھے پھر اُنکو ملے اور خراج گران اور سخت طلبی کو معمول قدیم تھا موقوف کیا اور
اور جو سون نے کہ بالکل ملک عدم مین رخت کھینچا تھا آہستہ آہستہ ملک وجود مین قدم رکھا بلکہ جمیع قواعد اور ضوابط
عہد علائی کو کہ ہر ایک شامل ایک مصلحت اور حکمت مین تھے درمیان سے اٹھائے اور نرخ اشیا کو بھی برہم کیا اگرچہ ظاہر
مین شراب کی ممانعت مین کوشش کرتا تھا لیکن جو بادشاہ خود عیش وعشرت اور جود وسخاے بے اندازہ اور غفلت کے
سوا دوسرا کام نہ رکھتا تھا اس سبب سے آدمی ارتکاب خمر سے متنبہ اور ممنوع ہوئے فسق و فجور مین کوشش کرتے
تھے اور عہد علائی کے خلاف عمل مین لاتے تھے اور جو حادثہ گجرات نوی ہوا تھا بادشاہ قطب الدین نے اُس فساد
کی تسکین اہم جانکر عین الملک ملتانی کو جو سرداران معتبر علائی سے تھا اور ہمیشہ خدمات بزرگ پر تعین ہوتا تھا مع
لشکر جرار گجرات کے دفع فساد کے واسطے روانہ کیا اور اُسنے وہان جاکر اُن لوگون کو کہ بانی فتنہ و فساد ہوئے تھے
بزور شمشیر زیر کیا اور نہروالہ اور گجرات از سر نو ضبط مین لایا اور اُس ملک کے زمینداروں کو مطیع اور فرمانبردار
کیا اُس کے بعد سلطان قطب الدین نے ظفرخان کی دختر اپنے حبالہ نکاح مین کی اور اُسے گجرات کا صاحب
صوبہ کیا اور اُسنے تین چار مہینے کے عرصہ مین گجرات کو خس وخاشاک اہل بغی اور فساد سے ایسا پاک کیا کہ اُن کا
اثر اُس دیار مین باقی نرہا اور وہان کے راجاؤن اور زمینداروں سے زرخطیر وصول کرکے خزانہ مین بھیجا اور جو
بعد وفات بادشاہ علاء الدین کے ہرپال دیو داماد رام دیو باتفاق راجہاے دکن ولایت مرہٹ پر متصرف
ہوکر مردم بادشاہی کو دکن سے باہر کرکے قلعہ دیوگڈھ کو محاصرہ مین رکھتا تھا بادشاہ قطب الدین نے دوسرے
برس جلوس کے لشکر گران دیوگڈھ کی طرف کھینچا اور غلام بچہ شاہین نام کو وفا بیگ خطاب کرکے واسطے نیابت ایام
غیبت کے دہلی مین چھوڑا اور جب حدود دیوگڈھ مین پہونچا ہرپال دیو اور دوسرے راجاؤن نے کہ قلعہ دیوگڈھ
مین اجتماع کیا تھا تاب مقاومت نلاکر متفرق ہوئے بادشاہ نے ایک جماعت امرا اُنکے تعاقب کے واسطے مقرر کی
وہ شرط تعاقب بجالائے یعنی ہرپال دیو کو دستگیر کرکے بادشاہ کے روبرو حاضر کیا بادشاہ نے حکم دیکر اُسکا پوست
کھنچوایا اور سر اُسکا دیوگڈھ کے دروازہ پر لٹکایا اور سلطان بارش کے سبب چند روز وہان توقف کرکے تمام
ولایت مرہٹ اپنے تصرف مین لایا اور شہر دیوگڈھ مین ایک مسجد جو اب تک موجود ہے تعمیر کروائی اور گلبرگہ اور ساگر اور
دھورسمندر اور دوسرے ممالک مین تھانے بٹھلائے اور ملک بیگ لکھی کو جو بندگان علائی سے تھا لشکر دکن کی سرداری
عنایت فرمائی اور مرہٹ کو امرا کی جاگیر مین تقسیم کیا اور رباب کی طرح معشوق کی زیب مین مشغول ہوکر خسرو خان کو چتر اور
دورباش دیا اور امراے معتبر ہمراہ کرکے معبر کی طرف روانہ کیا اور خود دہلی کی طرف مراجعت کی اور راستہ مین شرب
مدام اور غفلت دوام کی سبب سے ملک اسدالدین چچیرے بھائی بادشاہ علاء الدین کے سر مین سرداری کا داعیہ
واقع ہوا ساتھ ایک جماعت سرہنگون کے اتفاق کرکے عہد کیا کہ جب سلطان کاتی ساکون سے گذر کر حرم مین جاویگا
اُسوقت سلاحداروں اور نائکون اور تمام محافظون سے کوئی اُسکے پاس نرہیگا حرم مین جاکر اُسکا کام تمام کرین اتفاقاً
اُس شب کو کہ سلطان کاتی ساکون سے عبور کیا چاہتا تھا ایک ہمراہی ملک اسدالدین نے سلطان کی خدمت مین حاضر
ہوکر سب حقیقت حال عرض کی بادشاہ نے اسی مقام مین قیام کیا اور بعد ثبوت جرم ملک اسدالدین کے قتل کا

حکم نافذ فرمایا اہلکارون نے حکم کے موافق عمل کیا یعنی اُسے گرفتار کرکے گردن ماری اور اس کے ہواخواہین نفر کہ جن مین سے بعضے دہلی مین تھے اور اس مصلحت مین اُنھین کچھ مداخلت نہ تھی اور بعضے اس سفر مین تھے اُسکے حکم سے اُنھیں بھی سیاست ہوئی اور جب جہاین مین پہونچا شادی کنہ سردواصلاحداران کو گوالیار کی طرف بھیجا تاکہ خضر خان اور شادی خان اور ملک شہاب الدین کو قتل اُسکے بھی آنکھ آنکھ مین کھینچی تھی قتل کیا اور اہل وعیال کو دہلی مین بلالیا سلطان قطب الدین نے خضر خان کی منکوحہ دیولدی کو اپنے حرم مین داخل کیا اور جب گجرات اور دکن اور تمام ممالک ہندوستان کو اپنے تصرف مین دیکھا اور امرا و ملوک کو اپنا فرمان بردار اور مطیع پایا اور مدعی ملک مین نہ رہا مستی شراب اور جوانی اور دولت سے نخوت اور غرور اُسکے دماغ مین پیدا ہوا اور اجراے کام مین کسی سے مشورہ نہ کرتا اور کسی مخلص اور دو لتخواہ کا قول سماعت نفرماتا اور اگر کوئی شخص دولتخواہی اور غیر سگالی سے کوئی بات اُس کے خلاف راے عرض کرتا روگردانی کرکے زبان اُس کی دشنام اور اہانت مین کھولتا پھر تو یہ نوبت پہونچی کہ کسی کو اتنی قدرت نرہی کہ رمز و اشارہ سے وہ بات جو شامل اُس کے فلاح اور صلاح ہووے عرض کرسکے آخر کو اخلاق کریمہ اُس کے اوصاف ذمیمہ سے مبدل ہوگئے اور قہر و سیاست کا عادی ہوا اور باپ کی طرح خون ناحق پر کمر باندھی از انجملہ ظفر خان والی گجرات کو جو اُسکا رکن رکین سلطنت اور اعیان دولت سے تھا بے صدور قصور قتل کیا اور اُسکے بعد ملک شاہین کو جو وفا بیگ خطاب رکھتا تھا ارباب غرض کے بھڑکانے سے ناحق ہلاک کرکے اُسکا مظلمہ اپنی گردن پر لیا اور علاوہ اسکے وہ کام جن کا ارتکاب موجب زوال دولت اور منافی بقاے سلطنت ہو اپنا شعار کیا اور حضرت نظام الدین اولیا سے بوجہ اس کے کہ خضر خان اُنکا مرید تھا عداوت باندھی اور زبان طعن آنحضرت کی نسبت کھولی اور کلام نامناسب کہے اور شیخ زادۂ جام کو جو اُنکے مخالفون سے تھا اپنے تقرب مین اختصاص بخشا اور شیخ رکن الدین کو شیخ زادہ کے تعصب سے ملتان سے طلب کرکے اُنکی عزت و احترام مین ساعی ہوا اور اکثر اوقات اپنے تئین ساتھ زیور او لباس عورتون کے آراستہ کرتا تھا اور مجمع مین حاضر ہوتا تھا اور زنان ہزالہ اور مسخرہ کو قصر ہزار ستون پر طلب کرتا کہ ساتھ امراے کبار مثل عین الملک ملتانی اور قرابیگ کے کہ چودہ شغل رکھتا تھا اور مثل ان لوگون کے ہزل اور اہانت کرتین تھین اور حرکات زشت اور ناشایستہ بجالاتی تھین اور وہ بدبختین مادرزاد برہنہ ہوکر ان بزرگون کے مقابل آتی تھین اور اُن کی پوشاک پر پیشاب کرتی تھین علاوہ اسکے اور حرکات غیر مکرر کی مرتکب ہوتی تھین اور سامان اُس کی زوال سلطنت بلکہ خاندان علائی کا مہیا اور آمادہ کرتی تھین اور ظفر خان کے قتل ہونے کے بعد حکومت گجرات حسام الدین برادر مادری خسرو خان کو دی اور حسام الدین بھی بادشاہ کا منظور نظر تھا جس وقت خسرو خان حاضر نہوتا اُس کے عوض حسام الدین قیام کرتا تھا اور جب حسام الدین گجرات مین پہونچا اور عزیز و اقارب اُس کے جو شہر اور اُس کے اطراف و اکناف مین رہتے تھے وہان جاکر اس سے ملے تو نہایت نادانی اور کم تجربگی سے فی الحال مخالفت آغاز کی اور امراے گجرات کہ اب تک اپنے حال پر تھے سب نے متفق ہوکر حسام الدین کو گرفتار کرکے درگاہ سلطانی مین روانہ کیا جو ہین سلطان کی اُسپر نظر پڑی دوبارہ بمقتضاے بشریت و عالم جوانی حسام الدین کو قید سے رہائی دیکر اپنے تقرب مین سرفراز کیا لیکن امراے گجرات و اعیان درگاہ اُسکے رہا ہونے سے دل مین نہایت آزردہ ہوئے اور حکومت گجرات کی حسام الدین کے بعد ملک جیلال الدین قریشی کو

مفوض ہوئی اور وہ گجرات کے انتظام اور آبادی مین کہ حسام الدین نے خراب اور ویران کیا تھا مشغول ہوا اور اسی
عرصہ مین یہ خبر پہونچی کہ ملک بیگ لکھی حاکم دکن نے ارادے خصومت بلند کرکے بغاوت پر کمر باندھی ہے سلطان نے ایک
جماعت کو امراے نامدار سے مع لشکر گران اسکے فساد کے دفع کے واسطے روانہ کیا اور اس جماعت نے حاکم اپنی
حسن تدبیر سے ملک لکھی کو مع اور معتمدون کے کہ بانی فتنہ اور بانی فساد تھے دستگیر کیا اور دہلی مین لائے بادشاہ نے
ملک لکھی کے ناک اور کان کاٹ کر اور دوسرون کو انواع عقوبت سے قتل کیا اور ملک عین الملک ملتانی کو دیوگڑھ کی
حکومت پر اور ملک تاج الدین پسر خواجہ علاء الدین کو اس ولایت کا مشرف کرکے رخصت کیا اور ملک وحید الدین
کو گجرات سے طلب کرکے منصب وزارت پر منصوب فرمایا اور تاج الملک کے خطاب سے مخاطب کیا اور خسرو خان جب
معبر پر پہونچا وہا کے حاکم تاب مقاومت نہ لاسکے مع خزائن و اسباب فرار ہوئے لیکن خواجہ تقی نامے ایک سوداگر جو مال
فراوان رکھتا تھا اور ساتھ اس اعتقاد کے کہ لشکر اسلام مجھے آزار نہ پہونچاویگا اسنے راہ فرار نہ پائی تھی ظلم و تعدی سے
اس بیچارہ کا بھی زر خطیر لوٹ کر قتل کیا اور وہان سے تانک گیا وہاں کا راجہ حصاری ہوا اسنے محاصرہ کیا اور اسے
عاجز کرکے ایک سو ایک زنجیر فیل اور علاوہ اس کے اور تحف و لطائف بیکران دی پھر وہان سے کیتلی کی طرف روانہ ہوا
اور بیس زنجیر فیل اور ایک الماس وزنی چھ درم کا اسکے ہاتھ آیا پھر معبر کی سمت مراجعت کی اور موسم برسات
وہان بسر لے گیا اور سرکشی کا دعوی کرکے چاہا کہ امراے معتبر کو جو اس کے ہمراہ تھے قتل کرکے اس ولایت پر
استقلال سے قبضہ کرے ملک تلبغہ حاکم جزیرہ کوہ اور ملک تیمور حاکم چندیری اور ملک تگل افغان کہ امراے
عمدہ اور نامی اس کے ساتھ تھے اس ارادہ پر مطلع ہوئے اور اجتماع کرکے پیغام دیا کہ ہم تیرے اندیشہ سے واقف
ہوئے زحمت بیہودہ لیجانا کچھ فائدہ نہین رکھتا لازم کہ یہ خیال محال اپنے سر سے باہر کر اور اس سے پیشتر کہ یہ راز فاش
ہو دہلی کی طرف مراجعت کر جب خسرو خان نے جانا کہ کچھ پیش نہ جاوے گا بالضرورۃ معبر کو امراے عمدہ کے سپرد کرکے
دہلی کی معاودت کا عازم ہوا اور اس ارادہ سے کہ ایسی خدمت پیش لیجا کر سو طرح کی امید تحسین اور سرفرازی کی رکھتے تھے عرائض
مبنی بر حقیقت حال درگاہ سلطانی مین ارسال کین لیکن بادشاہ نے خسرو خان کی محبت اور اسکے وصال پر عقل
و خرد برباد دی تھی یہ حکم نافذ کیا کہ خسرو خان جہان پہونچا ہو اسے پالکی مین سوار کرکے ہر منزل مین کہار
بہم پہونچا کر بسرعت تمام حضور مین روانہ کرین امرا نے حکم کے موافق عمل کیا اور سات دن مین اسے دہلی مین پہونچایا
اور جب خسرو خان نے ملازمت کی اسوقت کہ بادشاہ کو اس کی آرزو تھی گریہ وزاری آغاز کرکے التماس
کی کہ امرا میری ہمراہی سے تنگ رکھتے تھے اس سبب سے مجھے اس تہمت مین متہم کرکے ساتھ سرکشی کے
منسوب کیا بادشاہ کہ عاشق اور شیدا تھا اسکے دروغ کو سچ سمجھکر امرا پر بدظن ہوا اور جبکہ امراے مذکور خود اسکے دربار
کے تو آئے ہر چند اندیشہاے فاسد اور ناصواب خسرو خان کے بیان کیے اور اپنے صدق دعوی پر گواہ گذرانے
کچھ فائدہ نہوا بلکہ طریق مکابرہ اور دلائل ناصواب اختیار کرکے انہین منصب اور جاگیر سے معزول کیا اور نظربند
کرکے دربارداری سے ممانعت فرمائی اور ولایت چندیری کو تغیر کرکے اسکے بیٹے کو عنایت فرمائی اور ملک تلبغہ کو طمانچے
مارے اور جاگیر اس سے لیکر قیدخانہ مین بھیجا اور گواہون کو زیر چوب لاکر بےعزت کیا اور تمام خلائق کو
معلوم ہوا کہ خسرو خان کے بارہ مین کلام کرنا پشیمانی کے سوا فائدہ نہین دیتا ہر سب گونگے اور بہرے ہو کر

خاموش ہوئے اور ہر حیلہ و تدبیر سے بعضون نے آپ کو سرحد کی طرف کھینچا اور نکلگئے اور بعضون نے خسرو خان سے آمیزش کرلی اُسکے بعد روز بروز سلطان اُسکے عشق و محبت مین بیخود ہوتا جاتا تھا اور نائرہ عشق زیادہ تر شعلہ زن ہوتی جاتی تھی اور خسرو خان سلطان کے دفع کی فکر و تدبیر مین تھا اور جہانداری کی ہوس کرتا تھا اور بہاء الدین دبیر اس سبب سے کہ سلطان نے قصد اُس کی منکوحہ کے ناموس کا کیا تھا ساتھ خسرو خان کے متفق ہوا اور خسرو خان نے عزم ملوکانہ اختیار کیا اور شروع مطلب کرکے ایکروز خلوت مین عرض کیا کہ بادشاہ از روے بندہ نوازی کے کبھی کبھی مجھے تسخیر ولایت کے واسطے فوج کی سپہ سالاری دیکر بھیجتے ہین چونکہ امراے تابع بسبب تفوق قوم اور قبیلہ سرکشی کرتے ہین اور قبائل بندہ بھی بہت ہین اگر حکم ہووے مین بھی اپنے قبیلہ کو جمع کرکے صاحب جمعیت ہوون سلطان موصوف نے اس امید سے کہ اُنمین بھی کوئی صاحب حسن و جمال ہوگا بشوق تمام التماس اُسکا پذیرا کیا اور اُنکے طلب کی اجازت دی خسرو خان نے اس بہانہ سے اکثر ہنود گجرات کو کہ ناداری کے سبب اوقات بسر نکر سکتے تھے ہر طرح تسلی کرکے بیس ہزار گجراتی اپنے پاس فراہم کیے اور جو کچھ رکھتا تھا صرف کرکے ساز و یراق اُنکا آراستہ کیا اور قوت و مکنت تمام پیدا کرکے گجراتیون اور دوسری قومون سے چالیس ہزار سوار انصار اُسکے پاس جمع ہوئے اسوقت اپنے داعیہ کے درپے اور مجد تر ہوکر پسر قرہ قمار اور یوسف صوفی اور مثل انکے مفسدان دہلی سے کہ ساتھ اُسکے متفق تھے صلاح کرکے منتظر وقت ہوا اس درمیان مین سلطان سرساوہ کی طرف شکار کے واسطے روانہ ہوا خسرو خان اور اُسکے بھائی چاہتے تھے کہ بادشاہ کو شکارگاہ مین قتل کرین پسر قرہ قمار اور یوسف صوفی اس ارادہ سے مانع ہوئے اور بولے کہ سلطان کو اگر ہم راستہ مین قتل کرینگے احتمال رکھتا ہے کہ اُسکا لشکر ہمارا تعاقب کرے اور اُسکے انتقام مین زندہ نہ چھوڑے انسب وہ ہے کہ ہزار ستون کے اوپر کہ وہ مقام خلوت کا ہے خفیۃً ہم داخل ہون اور سلطان کا کام تمام کرین اور امرا کو مکان سے بلاکر اپنے پاس نگاہ رکھین اگر ہماری اطاعت قبول کرین فبہا والا اُنھین بھی قتل کرین اور جب سلطان شکار سے مراجعت کرکے دہلی مین آیا اور اپنی عادت کے موافق شرب خمر اور عیش مین مشغول ہوا نظم بجرم لے زان طرف بازگشت * بسوے بزم گاہ آمد از کوہ و دشت * دلے غافل از کینۂ روزگار * کہ خواہد شدن چون سر انجام کار * خسرو خان حصول مطلب مین ایسے وقت مستعد ہوا کہ اسوقت جو کچھ سلطان سے التماس کرتا سلطان حاکم شہوت کے حکم سے قبول کرنے کے سوا دوسرا چارہ نہ رکھتا تھا عرض گذار ہوا کہ اکثر اوقات بندہ دیر تک رات کو خدمت مین حاضر رہتا ہے جب اُسوقت رخصت حاصل ہوتی ہے شب بھی غریب خانہ نہین جا سکتا شبخانہ سرکاری مین رات بسر کرتا ہے اور میرے بھائی اور اقارب جو میرے دیکھنے کے واسطے اپنا گھربار چھوڑکر گجرات سے آئے ہین میری صورت مہینون نہین دیکھ سکتے ہین امیدوار ہون کہ اگر دربانون کے نام حکم نافذ ہووے کہ وہ اُس جماعت کو رات کے وقت آنے سے مانع اور مزاحم نہ ہوویں نہایت مرحمت ہے تاکہ رات بھر حضور کی خدمت مین بفراغ خاطر حاضر ہوسکون بادشاہ نے اس مقدمہ کو موجب یادنی سلطان وصال معلوم کرکے بلا توقف کنجیان دروازون کی خسرو خان کے سپرد فرمائین اور کہا تجھ سے اور تیرے بھائیون سے اعتمادی اور اعتباری زیادہ ترکون ہے یعنی دولتخانہ کا انتظام تیرے عہدہ مین ہے خسرو خان نے کنجیون کا ملنا فال مبارک جان کر گویا زمام بادشاہی اپنے کف اقتدار مین پائی نظم چو فیروزہ دید آنچنان حال را * دلیل ظفر یافت آن فال را * از ان فال فرخ دل -

خسروی ، چو کوہ توہی یافت پشت تہی ، جب درگاہ سلطانی بالتمام بھائیوں کے تصرف میں آئی وہ جماعت بیباک
سفاک فرقہ فرقہ مسلح مکمل ہو کر شب و روز شجاعتہ خسرو خان میں فراہم ہوتی تھی اور فرصت طلب کرتی تھی اور تمام
اعیان و ارکان سلطنت جانتے تھے کہ خسرو خان کس خیال میں ہے لیکن بادشاہ کی غفلت سے کسی کو یہ مجال نہ تھی
کہ کچھ سلطان سے عرض کرے اور تمام امرا کو نوبت آنکی چوکی کی ہوتی تھی دل و جان سے ہاتھ دھو کر نوبت گاہ میں
آتے تھے غرضکہ دو روز پیشتر اس سے کہ سلطان کا قضیہ منحص ہووے قاضی ضیاءالدین مخاطب بقاضی خان
کہ ساتھ وفور علم و عمل کے انصاف رکھتا تھا اور اسکا بادشاہ پر حق تعلیم تھا اور بادشاہ نے کنجیاں دروازہ ہائے
حرم اور باہر کی اُسے سونپی تھیں دل اپنی جان اور ناموس سے اٹھا کر بادشاہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور زمین ادب کو بوسہ
دیکر عرض کی اے بادشاہ خسرو خان قصد غدر رکھتا ہے اور خرد و بزرگ بخوبی تمام جانتے ہیں بادشاہ مقام امتحان میں آوے
اگر یہ بات خلاف ہو تو اس سے کیا بہتر اعتماد خسرو خان کا زیادہ ہوگا اور اگر عیاذاً باللہ صحیح ہووے بادشاہ ہوشیار رہے
کس واسطے کہ جان ایک جوہر لطیف ہے اور معاملہ بادشاہی کا اور ملک داری کا بدون رعایت حزم و ہوشیاری تمشیت
نہیں قبول کرتا ہے چونکہ قاضی نے اس قبیل سے سمجھایا چونکہ خسرو خان ان دنوں بادشاہ کی خدمت میں ہمیشہ حاضر رہتا تھا
اور سلطان کے دل سے اتنی میں کہ وصل سے مراد ہے مسلوک ہوتا تھا نہایت شیفتہ تھا قاضی کو درشت کہا اسی وقت
خسرو خان آپ کو عورتوں کی طرح ہر ہفت کر کے ایسی بن سنور کے دروازہ سے در آیا سلطان نے اُسے دیکھکر بزبان
حال فرمایا بیت اگر ہزار جفا بہر قتل من بخشد [illegible] ، چو خود بیاید عذرش بباید آوردن ، اور گردن سے اُسے
آغوش میں کھینچا اور جو کچھ قاضی صاحب نے فرمایا تھا اُسے حرف بحرف سنایا بیت مہیا داشت طبع نازنینش ،
ہمیشہ گریہ اندر آستینش ، بہ اشک گرم شکلے صدف چشم سے رخسار گلگون پر دوان کیے اور نہایت ناز و انداز
سے کہا جو بادشاہ کا میرے حال پر نہایت لطف مبذول ہے تمام لوگوں نے میرے قتل پر بیڑا اٹھایا ہے اور جب تک
میری جان نہ لینگے انہیں چین نہ آویگا بادشاہ دلبر کے رونے سے بیتاب ہوا اُسے آغوش میں لیا اور بوسہ اُس کے
رخسار پر دیکر فرمایا تو خاطر جمع رکھ کہ میں تیرا ایک بال اپنی بادشاہی سے بہتر جانتا ہوں مجھے بدگویوں کے دغدغہ سے کیا پروا ہے
بیت سر سودائے تو ہرگز ز سرم باز نشد ، برود این سر و سودائی سودا نرود ، اور بعد تسلی و تشفی اسے مکان کی رخصت
دی اس چیرے کے وقوع سے دوسری شب کو تمام حرام خور اہتمام کے بہانہ سے دربار بادشاہی یعنی ہزار ستون میں
داخل ہو کر کمین میں بیٹھے اور جب پہر رات گذری محل آسائش مرغ و ماہی ہوا اور ہر شخص امرا کے سوا کہ نوبت آنکی
چوکی کا تھا اپنے مکان میں گیا اور کوئی نہ پایا قاضی ضیاءالدین چوکیداروں کی تحقیق کے واسطے ہزار ستون میں
در آیا خسرو خان کے چچا نے جس کا نام مندل تھا قاضی سے ملاقات کر کے باتوں میں لگایا اور قاضی کو اپنے ہاتھ
سے ایک بیڑا پان دیا قاضی کو اہل خواب غفلت میں لے گئی اسی وقت جاہر یکبہ نام پرواری جسنے قاضی خان
کے قتل کا بیڑا اُٹھایا تھا قاضی خان کے پس پشت آنکر ایسی ضربت شمشیر آبدار ماری کہ قاضی زمین پر آیا اور
اس قدر فرصت پائی کہ فریاد کی کہ غدر ظاہر ہوا اور جو نوکر قاضی کے ہمراہ تھے بھاگ کر شور مچانے
لگے کہ قاضی خان شہید ہوئے چوکیدار اس واقعہ کی تحقیق میں اُٹھے خسرو خان کے لوگ قرار کے موافق تلواریں
کھینچکر ہزار ستون میں آئے اور غلغلہ عظیم برپا ہوا اور آثار قتل نے رواج پایا بادشاہ کہ خسرو خان کو اپنی جان سے عزیز جانتا

پوچھا کہ یہ شور کیسا ہے خسرو خان نے لب بام آنکر ایک لحظہ توقف کیا اور شاہ کی خدمت میں جاکر عرض کی کہ چوکی خانہ کے
گھوڑے جو ہزار ستون میں لائے ہیں سائیسوں کے ہاتھ سے چھوٹ گئے ہیں لوگ اُنکے پکڑنے میں مشغول ہیں اس عرصہ میں
جاہر اور بھائی اُسکے ہزار ستون کے دروازہ سے کوٹھے پر پہونچے اور ابراہیم اور اسحاق نے خاص محل کے دربانوں
کو قتل کیا غوغا نزدیک پہونچا بادشاہ بدحواس ہوکر ایستادہ ہوا اور سمجھا کہ کام قبضہ اختیار سے درگذرا حرم کی طرف متوجہ
ہوا کہ شاید اس مخمصہ سے نجات ملے خسرو خان نے دیکھا کہ اگر بادشاہ حرم میں داخل ہوا خدا جانے ہاتھ آوے یا نہ آوے
یہ اندیشہ کرکے نہایت مردانگی سے پیچھے سے دوڑکر دست تطاول بادشاہ کے سر کے بال پکڑے اور بادشاہ نے بعد تلاش
بسیار بسبیل عادت اسے اپنی ران کے نیچے کھینچا لیکن اس بحیائے شاہ کے بال ہاتھ سے نہ چھوڑے یہانتک کہ اُسکے رفیق
پہونچے اور اُسنے فریاد کی مجھے ہوشیار رہنا جاہر نے ایک ضرب شمشیر سے بادشاہ کا کام تمام کیا اور بادشاہ کے
سو سے سرکو الکے خسرو خان کے سینہ سے کھینچ لیا اور اس تاجدار کا سر جو سزاوار التاج تھا تن سے جدا کرکے ہزار ستون کے
نیچے پھینکدیا نظم ستمگاران غدار چون پیل مست ۔ بدان پیل تن برکشادند دست ۔ زدندش یکے زخم پہلو گذار ۔ کہ از خون زمین
گشت چون لالہ زار ۔ بمردم نوبت تماشائی بادشاہ کا سر خاک و خون میں غلطان دیکھکر متفرق ہوئے اور حسام الدین
خسرو خان کا بھائی اور جاہر مع دیگر ہندو خاص محل میں داخل ہوئے فرید خان کی والدہ یعنی بادشاہ علاء الدین
کے حرم کو قتل کیا اور سلطان کے بیٹے فرید خان اور علی خان اور عمر خان کو تیغ ظلم سے ذبح کیا اور حرم سلطانی
سے جو چاہا وہ کیا مصرع ہر کس کہ چنان کند چنین آیدپیش ۔ اور خسرو خان نے چراغ ومشعل بہت روشن کرکے
آدمی امرا کی طلب میں بھیجے عین الملک ملتانی کہ ان دنوں دیوگڈھ سے آیا تھا اور ملک فخر الدین محمد
جونا کہ آخر کو سلطان محمد تغلق شاہ خطاب پایا تھا اور وجیہ الدین قریشی اور قرابیگ کے فرزند اور باقی امرا کو
جو غافل تھے اُن کے مکانوں سے بلواکر ہزار ستون کے بام پر اپنے پاس نگاہ رکھا جیسے کفران نعمت سلطان
علاء الدین نے اپنے چچا جلال الدین فیروز شاہ کے ساتھ کی اس کا نتیجہ اسکی اولاد و احفاد و اہل بیت کے شامل حال
ہوا چنانچہ بنیاد اس سلسلہ کی ساتھ بدترین طریق کے منہدم ہوئی اور یہ قضیہ ربیع الاول کی پانچوین تاریخ کی شب
کو سنہ ۷۲۱ سات سو اکیس ہجری میں ظہور میں آیا جب صبح ہوئی انبوہ کثیر اور جم غفیر پرداران کا اور خسرو خان
کے تابعوں کا جمع ہوا اور خسرو خان نے امرا کو اپنے حضور نگاہ رکھا اور اپنا نام سلطان ناصر الدین رکھکر سریر
سلطانی پر قدم رکھا اور امراے قطبی مثل عین الملک ملتانی اور ملک جونا محمد تغلق شاہ کو بجبر آگے تخت کے ایستادہ
کیا بیت چو از سرو بن جا بہ گردد تہی ۔ بگیرد گیا جای سرو سہی ۔ اور اُسی وقت ایک جماعت کثیر غلامان
علائی اور قطبی کو جو صاحب اعتبار تھے قتل کرکے زن و فرزند اُنکے ہندوؤں کو بخشے اور اپنے بھائی کو خانخانان
خطاب کرکے بادشاہ علاء الدین کی دختر اُس کو دی اور بادشاہ قطب الدین کی زوجہ پر خود متصرف ہوا
بادشاہ علاء الدین اور بادشاہ قطب الدین کے حرمون اور لڑکیون کو اپنے آدمیون پر تقسیم کیا اور جاہر یعنی
قاضی خان کے قاتل اور بادشاہ کے کشندہ کو زر وجواہر سے آراستہ کرکے نہایت نوازش کی اور مندل کا رائے
رایان خطاب کرکے خان دوران قاضی پر اُسے مقرر رکھا اور دروازہ خزانہ علائی اور قطبی کا کھولکر تمام لوگون کو بخشش
اور عطا فرمایا اور ایک جماعت کثیر اوباش اور اراذل اور حمق تماشاسون کی کہ حرص اور زر کی طمع سے اُسکے پاس

جمع ہوئی تھی اور اُسنے خدشہ رکھتا تھا سب کو تہ تیغ کرکے مطمئن ہوا اور ملک نصرت یعنی بادشاہ علاءالدین کے
بھانجے کو باوجود اسکے کہ سالہا سال سے محتاج ہو گیا تھا قتل کرکے ہلاکی خاندان علائی سے بہلایا اور کفر و شرک نے
پیر رواج پایا کہ ہندوؤن نے بت پرستی شروع کی معاذ اللہ کلام مجیدون کو بجائے کرسی کام مین لاتے تھے یعنی انپر
بیٹھتے تھے اور امراے علائی سے پسر قمرہ تتار اعظم الملک شایستہ خان خطاب پاکر عارض مملکت ہوا اور عین
الملک ملتانی کو امیرالامرا کیا اور ملک وجیہ الدین تاج الملک خطاب پاکر وزیر ہوا اور اس کے بیٹون کو
اشغال ملک رجوع ہوئے اور ملک فخرالدین جونا کے ساتھ خسروخان نے بہت رعایت کی اور ساتھ منصب
آخور بیگی کے امتیاز دیا اور زر خطیر سے کر اُسکے احترام مین بہت کوشش کی تا کہ اُسکا باپ غازی ملک حاکم
لاہور اور دیپالپور فریب کھا کر اطاعت کرے لیکن ملک جونا غصہ سے مثل سانپ کے پیچ و تاب کھاتا تھا اور
اُس کا باپ بھی کہ قبیلہ کا سردار اور اہل جمعیت تھا اور حق شناسی اور خداترسی رکھتا تھا غیرت اُسکی دامنگیر ہوئی اور
ولی نعمت زادون کے انتقام خون مین کمر ہمت باندھی اور دو تین مہینے کے بعد ملک فخرالدین جونا نے آدھی رات
کو فرصت پاکر دو تین معتمد آدمیون کے ساتھ اپنے باپ سے مل جانے کے لیے دیپالپور کا راستہ لیا اور
خسرو خان خواب غفلت سے بیدار ہو کر اپنے زوال دولت سے غمگین ہوا اور پسر قمرہ تتار شایستہ خان کو مع اور
امراے نامدار اُسکے تعاقب مین روانہ کیا لیکن اُسکے پاس نہ پہونچے بلکہ ناکام حوالی قصبہ سرستی سے لوٹ آئے
اور غازی ملک نے پہلے سے اسی موقع کا خیال کرکے قلعہ سرستی مین دو سو سوار چھوڑ رکھے تھے چنانچہ ملک
فخرالدین جونا ان مین سے چند سوار ہمراہ لیکر دیپالپور پہونچا اور باپ نے بیٹے کے آنے سے محظوظ ہو کر خوشی کے
نقارے بجوائے اور اسباب انتقام کے تہیہ مین امراے اطراف و جوانب کو مکتوب لکھکر معاونت چاہی ایک
جماعت کثیر نے حلال نمکی منظور کرکے اُس سے اتفاق کیا مگر حاکم ملتان مغلطی نام نے اُس مکتوب کے جواب
لکھا کہ مین امیر ملتان ہون اور تو دیپالپور کا حاکم ہے ہم کو بادشاہ دہلی سے مقابلہ کرنا اچھا نہین ہے غازی ملک تغلق
نے بہرام ایبہ کو جو معارف ملتان سے تھا لکھا کہ مغلطی کو درمیان سے دور کرکے وہان کے لشکر کو لیکر ہم سے
ملجاؤ اور بہرام نے جمعیت کرکے مغلطی کو مار ڈالا اور اسباب سفر کے تہیہ مین مستعد ہوا اور ملک یک لکھی حاکم
سمانہ باوجود اس کے دختر خان کی وجہ سے مثلہ ہوا تھا غازی ملک کی تحریر بجنسہ خسروخان کے پاس
بھیجکر کے لئے لشکر غازی ملک پر لشکر لایا اور حملہ اول مین شکست کھا کر سمانہ مین آیا اور چاہا کہ خسروخان کے
پاس جاوے اس درمیان مین وہان کے زمیندارون نے یورش کرکے اُسکے تلوارون سے پرزے پرزے
کیا خسرو خان نے خانخانان اپنے بھائی کو چتر اور دورباش دیا اور یوسف صوفی جس کو صوفی خان خطاب
دیا تھا دونون کو مع اپنے جدائیون کی فوج کثیر کے غازی ملک کے دفع کے واسطے نامزد کیا اور اسی حال مین
ملک بہرام ایبہ اچہ ملتان سے مع لشکر آراستہ آکر غازی ملک سے مل گیا اور سرستی کے حدود مین دونون لشکر
مقابل ہوئے اور صفین آراستہ کین چونکہ غازی ملک اور ہمراہی اُسکے اکثر جرار کار آزمودہ تھے اور خانخانان کافر
نعمت رسوم جنگ اور معرکہ نام و ننگ سے ہرگز واقف نہ تھے غازی ملک کے پہلے حملہ کی تاب نہ لاکر
شکست فاحش پائی اور جو گیرودار رکھتے تھے خاک مذلت پر گرا کر بدبختی کی خاک اپنے اپنے سر پر چھڑکی اور

گھوڑے ہاتھی اور خزانہ تمام چھوڑکر خائب اور خاسر ہوکر خسرو خان سے جاملے اور غازی ملک فتحیابی کے بعد مراسم شکر الٰہی بجالایا اور جو کچھ غنائم اُس کے ہاتھ آئے تھے سپاہ پر تقسیم کیے اور بقوت و شوکت تمام کوچ بر کوچ دہلی کی طرف متوجہ ہوا خسرو خان مضطرب ہوکر دہلی سے نکلا لیکن کچھ نہ کرسکتا تھا پھر پہلو سے حوض علائی میں مضبوط ہوکر حصار کو پس پشت اور باغات کو پیش رو قرار دیکر بیٹھا اور غازی ملک تجمل اور شکوہ سے آتا تھا اور زمانہ اُسکی صفت میں کہتا تھا بیت مسیحا یار و خضرش رہنما و ہمعنان یوسف ؛ فغانی آفتاب من باین اعزاز می آید ؛ اور جب وہ نمک حرام غازی ملک کے آنے سے خبردار ہوا اور دروازہ خزانہ کا کھولکر بعض سپاہیوں کو تین سال اور بعضوں کو چار سال اور بعضے کو ڈھائی سال پیشگی تنخواہ دی اور شاگردوں کو بھی زر خطیر تقسیم کرکے ایک حبہ خزانہ میں نہ چھوڑا اور جواہرات آدمیوں کو بانٹ دیے اور اُس رات کو کہ جسکی صبح کو جنگ ہوگی عین الملک ملتانی اُس سے کنارہ کش ہوکر مندو کی طرف راہی ہوا اور یہ امر خسرو خان کی دل شکستگی کا سبب اور سراسیمگی کا باعث ہوا لیکن باوصف اُسکے صحراے اندرپت میں غازی ملک کے مقابل صف آرا ہوکر حرب میں مشغول ہوا ملک تلبغہ ناگوری اور شایستہ خان کہ دونوں اس بیدولت کے مقدمہ لشکر تھے جنگ رستمانہ کرکے مارے گئے اور خسرو خان زنانہ پن میں مردانگی کو کام فرما کر عصر کے وقت تک جنگ میں مصروف رہا اور آخر کو برادروں کی ایک جماعت کے ساتھ تلپٹ کی طرف بھاگا اور راہ میں وہ جماعت اُسے تنہا چھوڑکر مفرور ہوئی بیت صد یار بود چنان شکستہ نیست ؛ چون کار رفتہ بجان یکے نیست ؛ عاقبت الامر ثروت حشم اور قبل علم خسرو خان کا غازی ملک کے ہاتھ آیا اور خسرو خان اہل رسیدہ بنہایت خوف اور سراسیمگی سے اُس رات کو تنہا ہر مقام میں پھرا آخر ملک شادی کے حظیرہ میں جو اُسکا صاحب قدیم تھا پوشیدہ ہوا اور دوسرے روز اُسے گرفتار کرکے غازی ملک کی خدمت میں حاضر لائے غازی ملک نے فوراً اُسکی گردن ماری اور اُسکا بھائی خانخاناں کہ جو باغ میں پوشیدہ ہوا تھا وہ بھی اپنی سزا کو پہونچا بیت در بزم عشق یکدو قدح درکش و برو ؛ یعنی طمع مدار وصال دوام را ؛ دوسرے دن کہ غرہ شعبان ۷۲۰ سات سو بیس ہجری تھی شہر کے وضیع و شریف نے خدمت میں پہونچکر تہنیت اور مبارکباد دیکر کنجیاں دروازوں کی سپرد کیں غازی ملک سوار ہوکر شہر میں آیا اور جب ہزار ستون میں پہونچا گریہ و زاری کی اور تاسف کرکے مراسم تعزیت سلطان قطب الدین اور اُسکے فرزندان کے بجالایا اُسکے بعد حاضرین سے باواز بلند کہا کہ میں بھی ایک تم میں سے ہوں الحمد للہ میں نے انتقام اپنے ولی نعمت کا اُس کورنمک سے لیا اب ولی نعمت کی نسل سے اگر کوئی وارث ہو لاؤ تو اسے سریر سلطنت پر بٹھا کر ہم سب اُسکی خدمت میں کمر باندھیں اور جو کوئی اُنمیں باقی نہ ہو جسکو تم لائق جانو میں بھی پیرو ہوں اور غنیمت اُسکا حلقہ اطاعت اپنے گوش کروں سب متفق ہوکر کہنے لگے کہ ان دو بادشاہوں کے فرزندوں میں سے کوئی نہیں رہا اور عرصہ سے تو مغل کے مقابلہ میں بیٹھا رہا ہے اور آپ کو سپر تمام اہل ہند کا بنا کر بڑا حق اہل ہند پر ثابت کیا ہے اور اب جو یہ کام اور انتقام اپنے ولی نعمت کا اُسکے دشمنوں سے لیا یہ حق دوسرا ہے کہ خاص و عام پر ثابت کیا اس صورت میں بادشاہی اور اولوالامری کے لائق تیرے سوا دوسرا نہیں ہے یہ کہکر غازی ملک کا ہاتھ پکڑکر تخت پر متمکن کیا اور سلطان غیاث الدین خطاب دیا مدت سلطنت سلطان قطب الدین چار برس اور چار مہینے تھے اور خسرو خان نمک حرام کی حکومت چند روز کم پانچ مہینے تھے۔

**ذکر سلطنت سلطان غیاث الدین تغلق شاہ کا** ۔ مورخین ہندوستان متقدمین اور متاخرین میں سے

کسی نے اصل و نسب تغلق شاہ پر مرقوم قلم تحقیق نہیں کیا ہے اور مؤلف ان اوراق کا محمد قاسم فرشتہ جو نورالدین محمد جہانگیر
بادشاہ کے اوائل سلطنت میں سلطان عصر ابراہیم عادل شاہ کی طرف سے بلدۂ لاہور میں پہونچا تھا وہاں کے بعضے
آدمیوں سے جنھیں تواریخ شاہان ہندوستان کے پڑھنے کی رغبت تھی اور سلاطین ہند کے احوال سے خبردار
تھے استفسار اصل و نسب خاندان تغلق شاہی کیا انھوں نے جواب دیا کہ ہم نے بھی صریحاً کسی کتاب میں نہیں دیکھا ہے
لیکن اس ملک میں مشہور ہے کہ ملک تغلق پدر بادشاہ غیاث الدین تغلق بادشاہ غیاث الدین بلبن کے سلک غلامان
ترک میں انتظام رکھتا تھا اور مردم جبت کے ساتھ کہ سرزمین اس ملک کی ہے مصاہرت کر کے اُنسے لڑکی لی اور بادشاہ
غیاث الدین تغلق شاہ اُسی کے بطن سے پیدا ہوا اور ملحقات میں مسطور ہے کہ تغلق اصل میں قتلغ تھا اور قتلغ لفظ ترکی ہے
اور مردم ہند نے استعمال کے وقت قلب کر کے تغلق کیا ہے اور بعضوں نے قتلغ کو قتلو کہا ہے القصہ جب بادشاہ غیاث الدین
تغلق شاہ بعد قتل خسرو خان وغیرہ اپنے ولی نعمت کے قاتلوں کے تخت شاہی پر جلوہ گر ہوا احوال مملکت جو ویرانی
پر رو لایا تھا اصلاح میں لایا اور مقبول قلوب ہو کر صلاح رعایا اور برایا کی طرف رغبت کی قطعہ برو سند باد
ہمایون درخت * کہ در سایۂ او توان برد رخت * کہ از میوہ آرایش خوان دہد * کہ از سایہ آسایش جان دہد *
اور وہ بادشاہ حکیم و کریم و عاقل و حلیم تھا اور اُس کی طبیعت میں عصمت اور پاکیزگی طبعی تھی اور اوقات خمسہ
نماز کو با جماعت گذارتا تھا اور صبح سے شام تک کچہری میں اجلاس کر کے احوال مردم اور امور مالی و ملکی میں مشغول
ہوتا تھا اور علائی کے بازماندوں کی نسبت نہایت ادب اور حرمت اور عزت سے سلوک کرتا تھا اور ایک جماعت
کو کہ جنھوں نے سلطان قطب الدین کی زوجہ کا قبل انقضائے عدت خسرو خان سے عقد باندھا تھا سزائے اعمال کو پہونچایا
اور ملک فخرالدین جونا کو جو خلف الصدق اُسکا تھا ولیعہد کیا اور عطائے چتر سے اُسکا سر فرقدان پر پہونچایا اور الغخان
خطاب دیا اور علاوہ اسکے اپنے اور چار بیٹوں کو بہرام خان اور ظفر خان اور محمود خان اور نصرت خان سے مخاطب
فرمایا اور بہرام ابیہ کو جو اُسکا منھ بولا بھائی تھا کشلو خان خطاب دیکر اقطاع ملتان اور تمام بلاد سندھ تفویض
فرمائے اور ملک اسدالدین بھتیجے اپنے کو باربک اور ملک بہاءالدین بھانجے کو عارض مملکت یعنی بخشی فوج کیا
اور سامانہ اُسکی وجہ جاگیر میں مقرر رکھا اور ملک شادی جو اُسکے داماد کا بھائی تھا دیوان وزارت کی کارفرمائی اُس کے
تعلق کی اور اپنے منھ بولے پسر کو تاتار خان خطاب دیکر ظفرآباد کی جاگیر عنایت فرمائی اور ملک برہان الدین پدر
قتلغخان کو دیوگڈھ کی وزارت اور قاضی صدرالدین کو صدر جہانی دی اور شہر دہلی کی قضا قاضی سماءالدین کو
تفویض کی اور ملک تاج الدین جعفر کو ممالک گجرات کا بخشی فوج کیا اور دیگر اشغال بھی ہر شخص کے فراخور حال
تقسیم ہوئے اور استحقاق اور لیاقت کام کی جب تک کسی شخص میں مشاہدہ نہ کرتا وہ کام ہرگز اُس کے سپرد نہ کرتا اور مردم
قابل اور لائق کو معطل اور بیکار نہ رکھتا اور جس وقت فتحنامہ کسی مقام سے پہونچتا یا کہ خدا کسی شاہزادہ کی قوت میں آتی
یا اُسکے فرزند پیدا ہوتا جمیع صدور اور اکابر و علما و مشائخ اور امرا کو [illegible] انعام عطا فرماتا اور گوشہ نشینوں
اور ستم کشوں کی خبر لیتا اور اُن کے احوال پر لطف کرتا [illegible] پریشانی دیکھتا اُسکا احوال
استفسار کر کے تدارک میں مشغول ہوتا [illegible] سلطنت میں
ہندوستان دیکھنے کی ہوس بھی ہوتی اور عمارت بنانے کی رغبت تمام رکھتا تھا [illegible] تغلق کے سوا اور بھی اُسکے

تعمیرات فرمائین اور مسکرات سے پرہیز کرنا اور نابکاری کی ممانعت مین مبالغہ فرماتا اور وہ سلوک کہ حالت امارت مین ساتھہ اہل بیت اور غلامون اور چاکرون اور فرمانبردارون قدیم کے کرتا تھا بدستور جاری رکھا اور ملوک علائی کو نوازکر مراتب اور جاگیرات انکی مقرر رکھے اور ملک اختیار الدین کو کہ بساتین الانس انکی تصنیف ہے اور مؤلف اس کتاب نے انکو مختصر کیا ہے منصب دبیری عنایت فرمایا اور خواجہ خطیر اور ملک انور جنیدی اور خواجہ مہذب بزرگ کو کہ ہمیشہ بادشاہان سابق کے نزدیک اعتبار رکھتے تھے سرفراز کیا اور ساتھ مواجب اور انعام کے خوش کرکے دربار مین بیٹھنے کی اجازت دی اور قواعد اور ضوابط سلاطین ماضیہ کہ استقامت ملک اور انتظام احوال خلق مین وضع کیے تھے انسے پوچھتا تھا اور پیروی انکی کرتا تھا البتہ ایسے امر سے کہ باعث آزار و محنت خلائق ہو احتراز کرتا اور جس شخص سے قدرے اخلاص معائنہ فرماتا درجہ عالی مین پہونچاتا اور جس کسی سے خدمت شائستہ ظہور مین آتی ساتھ مراحم خسروانہ کے جلد امتیاز بخشتا اور معاملات جہانداری مین ساتھ اعتدال کے کام فرماتا اور افراط اور تفریط سے اجتناب کرتا اور خزانہ علائی جسکو خسرو خان نے اضطرارا در اضطراب مین خلائق پر قسمت کیا تھا کچھ تدبیر اور ترغیب سے اور کچھ شدت و توبیخ سے تحصیل کرکے اسی طرح سے معمور اور مملو کیا اور زر بقایا مطالبات مین تامل کرکے لاکھ سے ہزار اور سو سے دس پر اختصار کرکے وصول کیا اور عاملون کو ہرگز اجازت نہ دی کہ رعایا پر سخت طلبی اور شدت کرین اور دوسرے برس جلوس کے جب لدر دیو حاکم ورنگل نے باج بھیجنے سے انحراف کیا اور ولایت دیوگڈھ بھی بے انتظام ہوئی تھی الغخان کو بعض اعوان و انصار قدیم اپنے سے اور لشکر چندیری اور بداؤن اور مالوہ وغیرہ ہمراہ کرکے شوکت و شاہی کے ساتھ تلنگ کی طرف بھیجا الغخان وہان پہونچکر نہب و غارت مین مشغول ہوا اور لدر دیو نے بھی سرکشی اور تمردی [illegible] عظیم [illegible] کیا [illegible] شدید کیے اور برخلاف گذشتہ کے افواج دہلی کے ساتھ تلاشہائے خوب کرکے نامردیہائے سابق [illegible] کی آخر کو پسپا ہوکر حصار ورنگل مین محصور رہا اور جو قلعہ [illegible] دونون مین بیچ اور دیوار مین قلعہ کی مستحکم کی تھین الغخان کے محاصرہ کرلے [illegible] اظہار [illegible] کرکے [illegible] شجاعت و جلادت ظاہر کرتا اور طرفین کی سپاہ کثرت سے مقتول ہوتی پھر الغخان تیاری دمدمہ اور سرنگ مین مشغول ہوا اور قریب تھا کہ حصار ورنگل فتح ہو [illegible] لدر دیو نے عاجز ہوکر الغخان کے پاس ایلچی بھیجکر مال اور افیال اور جواہر و نفائس دینا قبول کرکے اقرار کیا کہ سنوات آیندہ مین بھی پیشکش ساتھ اسی دستور کے کہ سلطان علاء الدین کو دیتا تھا بھیجتا رہونگا الغخان صلح پر راضی ہوا اور قلعہ کے لینے مین زیادہ تر اہتمام کیا اس عرصہ مین اکثر [illegible] لشکرگاہ مین عفونت اور اس دیار کی آب و ہوا کی ناسازی سے قسم قسم کی بیماریان پیدا ہوئین اور خلق بسیار اور ہاتھی گھوڑے بحساب ضائع ہوئے اور لشکرگاہ کے لوگ خبرین متوحش مشہور کرتے تھے اور سفارت اس حال کے راہ مسدود ہونے کے سبب ایک مہینہ کامل شہر دہلی سے نہ پہونچی اور حال آنکہ ہفتہ مین دو مرتبہ قاصد ڈاک چوکی دہلی سے آتے تھے اور شیخ زادہ دمشقی اور عبید شاعر کہ اس سرحد مین ہندوستان مین آکر الغخان کی ملازمت مین اوقات بسر کرتے تھے اور کمال تقرب رکھتے تھے بدذاتی سے یہ خبر دروغ مشہور کی کہ سلطان غیاث الدین تغلق شاہ فوت ہوا اور دہلی مین فتنہ عظیم حادث ہوا ہے اور تخت سلطنت پر دوسرا شخص متمکن ہوا ہے اور آپہی اکثر امرا سے دونون متفق ہوکر ملک تیمور اور ملک گل افغان اور ملک کافور مہردار اور ملک تگین جو امراے عمائد لشکر تھے انکے ڈیرے مین جاکے کہنے لگے کہ احوال دہلی کا اسطرح ہے اور الغخان جو تمھین اکابر ملوک علائی سے اور اپنا شریک ملک جانتا ہے اسنے قرار دیا ہے کہ تم چارون کو گرفتار کرکے قتل کرے یہ لوگ اس بات کے سننے سے مضطرب ہوئے اور لشکر مین ہراس عظیم برپا ہوا اور ہر شخص کے جو دھر سینگ سمائے متفرق ہوا اور الغخان بھی سراسیمہ ہوکر اپنے چند خواصون سے دیوگڈھ کی طرف بھاگا اور اہل حصار نے برآمد ہوکر لشکر کی

سرحد تک تعاقب کیا اور خلق بیشمار مقتول کی اسی حالت مین ڈاک چوکی کہ ان لوگون کی اصطلاح مین الاغ کہتے تھے مع فرمان دہلی سے پہونچے اور بادشاہ کی سلامتی کی خبر منتشر اور متیقن ہوئی الغخان بصحت وعافیت دیوگڈھ مین پہونچا اور لشکر متفرقہ کو پھر فراہم کیا اور ان چارون سردارون کا کہ انہین اتفاق کر کے لشکر سے برآمد ہو کر جدا ہوئے تھے حشم وخدم زائل ہوا اور سامان سلب انکا کفار کے ہاتھ آیا اور ملک تیمور چند آدمیون سے زمینداران تلنگ مین جا کر مر گیا اور ملک تگین کو ہندوان مرہٹ نے قتل کر کے اسکا پوست الغخان کے پاس بھیجا اور ملک کل افغان اور عبید شاعر اور ملک کافور اور دیگر مفسدون کو گرفتار کر کے الغخان کے روبرو لائے الغخان نے انہین مقید کر کے دہلی مین روانہ کیا بادشاہ غیاث الدین نے شہر سیری مین سب کو زندہ درگور کر کے خوش طبعی اصل پر فرمائی اور انکی اولاد واحفاد کو جو دہلی مین گرفتار تھے انہین بھی ہاتھیون سے پامال کیا اور جب الغخان دو تین ہزار سوار جریدہ لیکر دیوگڈھ سے دہلی مین آیا اور اپنے باپ کی ملازمت کی تو چار مہینے کے لیے لشکر گران لیکر دیوگڈھ کے رستے سے ورنگل کی طرف متوجہ ہوا اور شہر بیدر کے قلعہ کو جو تلنگ کی سرحد مین تھا اور ورنگل کے راجہ سے تعلق رکھتا تھا مع بعض قلعون کے کہ تھانے اس مین تھے مسخر اور مفتوح کیا اور اپنے معتمدون کے سپرد کر کے رستون کے ضبط کا ذمہ دار انکو کیا اور خود ورنگل کی طرف راہی ہوا اور مدت قلیل مین جبر اور قہر کا اسے بھی سر کیا اور روز روسے انتقام بہت سے ہندو تہ تیغ کیے اور لدر دیو کو مع اہل وعیال اسیر کر کے مع فیلان اور خزانہ تلنگ ہمراہ بید المخاطب بقدر خان اور خواجہ حاجی نائب عرض ممالک کے مع فتح نامہ دہلی مین روانہ کیا اور اس بشارت پر دہلی مین آئینہ بندی اور محفل جشن برپا ہوئی الغخان نے مملکت تلنگ اپنے امرائے معتبر کے سپرد کر کے ورنگل کا نام سلطانپور رکھا اور خود لبطریق سیر جاجنگر کی طرف روانہ ہوا اور وہاں کے راجہ سے چالیس زنجیر فیل بہت عمدہ لیکر باپ کی خدمت مین بھیجے اور ورنگل مین جا کر حسب خواہش سامان اور سپاہی اس ولایت کی کر کے مظفر اور منصور باپ کی خدمت مین حاضر ہوا اور ۷۲۴ھ سات سو چوبیس ہجری مین عرضیان لکھنوتی اور سنارگانون سے پہونچین کہ امرا اور حکام نے وہان کے دست تطاول دراز کیا ہے اور کوئی طریقہ ظلم وجور کا فروگذاشت نہ کیا بادشاہ غیاث الدین تغلق شاہ نے افواج بحر امواج فراہم کی اور الغخان کو اپنا نائب کر کے دہلی مین چھوڑا اور خود بنفس نفیس ہندوستان کی حد شرقی کی طرف نہضت فرمائی اور جب ترہت مین پہونچا سلطان ناصر الدین بن بادشاہ غیاث الدین بلبن جسکی سلامتی نفس کی وجہ سے عہد خلجیہ مین اسکی جاگیرات مین تغیر نہوا تھا اور گوشہ لکھنوتی[1] مین رہتا تھا تغلق شاہ کی تاب مقاومت نہ لایا اور بقضائے الٰہی پر راضی ہو کر ترہت مین جا کر شاہ سے ملازمت کی اور تحف وہدایا سے کثیر پیشکش کیے اور تاتارخان کو سلطان غیاث الدین تغلق شاہ کا منہ بولا فرزند تھا سنارگانون اسکے نامزد ہوا جو وہان کے حاکم بہادر شاہ کو جو امرائے علائی سے تھا اور داعیہ سرکشی رکھتا تھا گرفتار کر کے درگاہ مین لایا تغلق شاہ نے ناصر الدین کو چتر دیکر بدستور سابق لکھنوتی اسکی جاگیر کے واسطے مقرر رکھی بلکہ محافظت سنارگانون اور کنور بنگالہ اس سے رجوع کر کے عازم مراجعت ہوا اور فتوح السلاطین مین وارد ہے کہ مراجعت کے وقت جب راجہ بادشاہ غیاث الدین نے سایہ وصول ترہت مین ڈالا راجہ ترہت ہزیمت کر کے جنگل مین بھاگا اور تغلق شاہ اسکے پیچھے تعاقب مین جنگل کے درون مین در آیا اور خود بنفس نفیس تبر ہاتھ مین لیکر چند درخت قطع کیے آدمیون نے جب حال اسطرح دیکھا خرد وبزرگ درخت قطع کرنے مین مشغول رہے اور تھوڑی فرصت مین ایسا مصفا کیا کہ گویا کبھی وہ گھاس بھی نہ اگی تھی اور بادشاہ دو تین روز کے بعد حصار ترہت مین داخل ہوا دیکھا سات خندق پر آب اس قلعہ کے گرد اگرد تھے اور ایک راہ باریک کے سوا دوسرا

[1] لکھنوتی زمانہ سابق مین ایک شہر آباد تھا جو انتہائے شرقی ملک بنگالہ مین اور بعض لکھتے ہین کہ نام اسے گور کا ہے کی ایک ولایت کا ہے بنگالہ سے ۱۲ غیاث

راستہ بند رکھتا تھا باوجود اسکے بہت ملوکانہ مصروف رکھ کر دو تین ہفتہ مین اُسے مفتوح کیا اور وہان کے راجہ کو
دستگیر کرکے ترہت احمد خان ابن ملک تلبغہ کو دیکر دہلی روانہ ہوا اور جب چند منزل طی کی لشکر پر سبقت کرکے بطریق سرعت
دارالسلطنت کی طرف متوجہ ہوا اور غافل اُس سے کہ اجل اُسکا گریبان پکڑ کے کھینچتی ہی الغخان نے جب سنا کہ باپ
بہت جلد تشریف لاتا ہی تو افغان پور کے قریب ایک قصر تین روز کے عرصہ مین احداث کرکے انجام کو پہونچایا کہ جسوقت باپ
وہان پہونچے شب کو توقف کرے اور صبح کو شہر آراستہ کرکے تمام اسباب سلطنت اور لوازم تجمل مہیا ہو تا شکوہ تمام شہر مین داخل
ہووے جب سلطان وہان پہونچا بسبب احداث عمارت دل مین لا کر وہان نزول کیا اور تغلق آباد مین شادی کا سامان مہیا
کیا اور قبہ لگائے دوسرے دن الغخان اور تمام امرا ال بادشاہ پر بوسہ دینے سے سرفراز ہوئے اور سلطان اسلئے
ایک جماعت کے کہ استقبال کے واسطے آئے تھے اُس قصر مین بیٹھکر طعام کھانے مین مشغول ہوا جب دسترخوان
بڑھایا گیا لوگ سمجھے کہ بادشاہ ابھی وقت سوار ہوگا دست ناشستہ نکل آئے اور الغخان کہ اجل اُس کی نہ پہونچی تھی
وہ بھی اسب وفیل اور تمام پیشکش گذرانے کے واسطے کہ ہمراہ لایا تھا باہر آیا اس درمیان مین اس مکان کی چھت گر پڑی
بادشاہ مع پانچ آدمیون کے اُسکے نیچے دب کر جوار رحمت حق مین پیوستہ ہوا اور بعضی تواریخ مین مسطور ہی کہ جو قبہ نو ساختہ
اور تازہ تھا ہاتھیون کے دوڑنے کے صدمہ سے گر پڑا اور بعض مورخین نے لکھا ہی کہ بنا اس قسم کی عمارت کا کچھ ضرور نہ تھا
ظاہر معلوم ہوتا ہی کہ الغخان نے قصد باپ کی ہلاکی کا کیا ہوا اور ضیاء برنی جو بادشاہ فیروز کے عصر مین تھا اور بادشاہ
فیروز کو سلطان محمد سے اعتقاد کمال تھا اسکے ملاحظہ سے یہ بات نہ لکھی ہو لیکن ارباب بصیرت کی ضمائر پر پوشیدہ نہو کہ
یہ حکایت عقل سے بہت بعید ہی کسواسطے کہ الغخان اپنے باپ کے ساتھ دسترخوان پر حاضر تھا یہ کرامت کہان
رکھتا تھا کہ اسکے نکلتے ہی چھت گر پڑی اور سب سے رنگین زیادہ صدر جہان گجراتی کی عبارت ہی جو اس نے اپنی تاریخ
مین لکھی ہی کہ الغخان نے یہ عمارت ساتھ طلسم کے برپا کی تھی جب طلسم ٹوٹا چھت گر پڑی اور حاجی محمد قندھاری نے اپنی
تاریخ مین تحریر کیا ہی کہ جسوقت بادشاہ ہاتھ دھونے مین مشغول تھا بجلی آسمان سے نازل ہوئی اور قصر کی چھت توڑ کر اسکے
سر پر گری چنانچہ یہ روایت برتقدیر وقوع ساتھ صحت کے اقرب دکھائی دیتی ہی واللہ اعلم بحقیقۃ الحال وکان ذالک
فی شہر ربیع الاول ۷۲۵ھ سات سو پچیس ہجری زمان سلطنت سلطان تغلق شاہ چار برس اور چند مہینے تھا اور امیر خسرو کہ
عہد بادشاہ علاء الدین مین ہزار تنکہ پاتا تھا بادشاہ غیاث الدین کے عصر مین معاش کے سبب سے بہت فراغت
رکھتا تھا اور تغلق نامہ کہ نسخہ اُسکا کمیاب ہی اُس کے نام نامی مین لکھا

## ذکر سلطنت سلطان اعظم سلطان محمد تغلق شاہ کا

سلطان اعظم نے بعد وفات پدر رسوم عزا تین روز قائم رکھا آخر تعزیت ساتھ خوشی کے
اور محنت ساتھ عیش کے مبدل ہوئی اور جہان نے جوانی از سر نو حاصل کی اور اعظم شاہ نے امراے بزرگ کے اتفاق
سے بجاے پدر سریر فرماندہی پر قدم رکھا اور اپنا نام سلطان محمد شاہ رکھا چالیس روز کے بعد ساعت سعید اختیار کرکے تغلق آباد
سے دہلی کی طرف متوجہ ہوا اور شہر مین خوشی کے نقارہ بجوائے اور آئینہ بندی ہوئی اور کوچے اور بازار آراستہ کیے اور
قرص زر سرخ و سفید ہاتھیون پر لاد کر سلطان کی سواری کے آگے اور پیچھے کوچہ و بازار اور کوٹھون پر بمقدور لٹاتے تھے کہ
اکثر فقراے دہلی اس روز سے گدائی سے مستغنی ہوگئے اور بقیۃ العمر فراغت بسر کی اور وہ بادشاہ [illegible]
کہ ہفت اقلیم کی زمین میرے زیر نگین ہو اور میرا حکم جن و پری پر نافذ ہووے اور ربع مسکون پر [illegible]

رکھے اور اگر اسلام مورد ثی مانع نہوتا دعوی انا ربکم الاعلی کرتا ایسا غنی تھا کہ فقیر کو خزانہ دیتا اور اسکو بھی حقیر جانتا یعنی مین نے
اسے کچھ نہ دیا اور بخشش مدت العمری حاتم و معن کی عطاے کمترین ایک روزہ اسکی تھی اور بذل و ایثار کے وقت غنی اور
فقیر آشنا اور بیگانہ اسکی نظر ہمت مین یکسان دکھلائی دیتے تھے تتار خان کو کہ بادشاہ غیاث الدین تغلق شاہ نے ستارگانون کا والی
کیا تھا اور برادر خوانده اسکا ہوتا تھا اسکو بہرام خان خطاب دیکر ایک روز مین سو زنجیر فیل اور ہزار گھوڑے اور ایک
کروڑ اشرفی اور چتر و دور باش مرحمت فرمایا اور ولایت بنگالا اور ستارگانون اسکے تفویض کی اور نہایت تعظیم و تکریم سے
اس طرف روانہ کیا اور ملک سنجر بدخشانی کو اسی لاکھ روپیہ اور ملک الملوک عماد الدین کو ستر لاکھ تنگا و مولانا عضد الدین
اپنے استاد کو چالیس ہزار تنگا ایک روز مین بخشے اور مولانا ناصر الدین کامی کو جو ملک الندما تھا ہر سال لاکھ تنگا دیتا تھا
اور ملک غازی کو جو بزرگ زادہ اور فاضل و دانشمند و خوش طبع اور شاعر تھا ہر سال لاکھ تنگہ دیتا تھا اور غزنین کے قاضی کو
بھی اسقدر مرحمت فرماتا تھا کہ کسی کے حوصلہ مین نسماوے اور جیسا کہ نظام الدین احمد بخشی نے تحقیق کیا کہ اس تنگہ سے
مراد نقرہ ہے اور کچھ مس بھی اسمین شریک تھا اور اس ایک تنگے کے سولہ مس بل یعنی تانبے کے پیسے دیتے تھے اور اسکی بادشاہی
مین اول سے آخر تک عطا اور کبیرا اور اہل ہنر اور کشتی شکستہ اسکے عواطف اور مراحم کی امیدمین عراق اور خراسان اور
ماوراء النہر اور ترکستان اور عربستان سے ہندوستان مین آتے تھے اور اس سے زیادہ تر کہ تصور کرتے تھے مورد انعام
اور نوازش ہوتے تھے اور زنان بیوہ اور مفلسون اور ضعیفون کو جو اطراف و اکناف سے اسکی خدمت مین حاضر ہوتے
تھے زر نقد دیتا تھا اور جو شخص وطن کی طرف میل کرتا تھا وظائف مقرر کرتا اور تقریر فصیح و شیرین کلامی مین بے نظیر تھا اور
مکاتبات اور مراسلات عربیہ و فارسیہ قلم برداشتہ اور بدیہہ بولتا و لکھتا تھا کہ منشیان عطارد رقم اسمین حیران
رہتے تھے اور ایسا خوشنویس اور خطاط تھا کہ استاد اسے پسند اور قبول کرتے تھے اور اختراع صفو البطہ جہانداری
مین اپنا مثل نہ رکھتا تھا اور جودت فہم اور حدت ذہن مین علم انشا زبلند کرتا تھا اور بدیہہ سیاقہ معانی اور رد ذائل شخص کے
حکم کرتا اور قبل تکلم متکلم کے اسکے مافی الضمیر سے مطلع ہوتا اور علم تواریخ کا ماہر تھا اور قوت حافظہ اسدرجہ رکھتا تھا کہ
مدت العمر مین جو کچھ ایکبار سنتا فراموش نکرتا حکایات اور داستان شاہنامہ اور قصہ ابومسلم و امیر حمزہ حفظ رکھتا اور جمیع علوم
معقول خصوص علم طب اور حکمت اور نجوم اور ریاضی اور منطق مین مہارت تمام رکھتا تھا اور بیماران کا معالجہ کرتا اور تشخیص
مرض وغیرہ مین اطباے عصر سے بحث طالب علما نہ کرتا اور الزام دیتا اور ایام شاہی مین بھی اکثر اوقات صرف منقولات
و فلاسفہ مین کرتا اور سعد منطقی اور عبید شاعر اور نجم الدین انتشار اور مولانا علیم الدین شیرازی اور دیگر علماے حکیم طبیعت
سے ہم صحبت ہو کر کتب متقدمین کے حرف درمیان مین لاتا اور یہ عبید بعبید شاعر مشہور ہے اور اس کی نہایت بدعقیدہ
ہزال اور شاعر بیباک اور ارکانی تھا اور سلطان ساتھ نقلیات کے چندان صفائی نہ رکھتا تھا اور فقہا اور
ارباب منقول کو اسکی مجلس مین چندان راہ نہ تھی اور نقلیات سے جو کچھ تطبیق اسکے ساتھ عقلیات کی متصور ہوتی
تصدیق کرتا تھا اور شعر فارسی نہایت خوب کہتا اور قدما کے شعر بخوبی تمام سمجھتا اور شجاعت مین بھی اپنا شبیہ و نظیر
نہ رکھتا تھا اور ہمیشہ ہمت والانہمت اسکی اسمین مصروف تھی کہ ایک ولایت تازہ متبضہ تصرف مین لاوے اور اسی سبب
اکثر ایام شاہی اسکے لشکر کشی مین گذرتے اور اس بادشاہ کو عجائب مخلوقات سے نشان دیتے ہین کسواسطے کہ جامع ضدین تھا
اور اسے یہ بھی تمنا تھی کہ سلطنت حضرت سلیمان کے مانند باصدار احکام شرعی اور ملکی کرے اور بھی پیروی دین محمدی

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ترکے پانچوں وقت کی نماز ادا کرتا اور نوافل اور مستحبات میں قیام کرکے کوئی مسکر نکھاتا اور زنا اور لواطت یعنی لونڈہ بازی اور جمیع چیزوں سے کہ اسم حرمت اسپر جاری ہو دوسے پرہیز کرتا لیکن فہر و سیاست اور خونریزی ناحق اور تشدد بیجا ور تعذیب بندگان خدا میں بیباک تھا اور اس بارہ میں شرع اور عقل کے خلاف کرتا تھا اور چاہتا تھا کہ جہان کو خلق خدا سے خالی کرے اور کوئی صفتہ ایسا نہوتا تھا کہ موحدان اور مشائخ اور سادات وصوفی و قلندر اور نویسندہ اور لشکریوں پر سیاست نفرماتا اور خونریزی نکرتا اور اوائل جلوس میں اپنے امراء اور ملوک اور اعوان کو موافق اور شفق تھے حلی قدر مراتب سرایک کو انقاب اور جاگیرین مقرر کین اور ملک فیروز اپنے چچیرے بھائی کو اپنی طرف سے باربک کا نائب کیا اور ملک بیدار خلجی کو قدرخان خطاب دیا چونکہ شاہ ناصر الدین فوت ہوا تھا لکھنوتی کی جاگیرات مرحمت فرمائی اور تتلغخان کو کہ اس سے قرآن شریف اور بعض کتب فارسیہ پڑھی تھیں اور خط کی بھی مشق اس سے کی تھی شغل دارالانشائی رکھا اور ملک مقبول کو لقب عماد الملکی سے سرفراز کرکے وزیر الممالک کیا اور احمد ایاز کو خواجہ جہان خطاب دیکر گجرات کا سپہ سالار کیا اور ملک مقبل کو خانجہان خطاب دیکر گجرات کا وزیر کیا اور محمد ابن تتلغخان کو الپ خان خطاب عنایت فرمایا اور ممالک گجرات سے جاگیر دی اور ملک شہاب الدین کو ملک افتخار خطاب دیکر نوساری اسکی جاگیر مقرر کی اور ابتدائے سلطنت مین کہ ہنوز امور مملکت نے مضبوطی تمام پیدا نہ کی تھی کرترمشیرین خان بن داؤد خان حاکم الوس چغتائی کہ شجاعت رستم اور عدالت کسریٰ اسکی ذات مین جمع تھی اور بادشاہ مسلمانوں کا تھا مع افواج افزون از قطرات باران اور برگ درختان لیکر ہندوستان کی تسخیر کا عازم ہوا اور سنہ ۷۲۷ سات سو ستائیس ہجری مین اس مملکت مین داخل ہوا اور لمغان اور ملتان در دہلی تک بعض کو تاخت و تاراج کیا اور بعض پر بقول و قسم متصرف ہوا اور میان دہلی کو لشکر گاہ اپنا بنایا اور سلطان محمد تغلق شاہ نے مقابلہ اور مقاتلہ مین صرفہ نہ دیکھکر راہ عجز و انکسار اختیار کی اور ایک اہل اعتبار سے بغیر کرکے نقود اور جواہر اسقدر کرترمشیرین خان کی سبب تسلی خاطر ہو پیشکش کیا اور ساتھ اس کے عرض و ناموس مملکت اپنی مول لیکر ایسا کیا کرترمشیرین خان نے ظاہر دہلی سے کوچ کیا لیکن گجرات کی طرف جاکر اس ولایت کو سرراہ تھی نہب و غارت کیا اور مال ایک عالم کا ہاتھ مین لایا اور بندے بہت لیکر سندھ اور ملتان کے راستہ سے سالماً غانماً اپنے وطن کی طرف مراجعت کی اور ضیاء برنی نے زمانہ کے ملاحظہ سے اس واقعہ کو اپنی تاریخ مین مرقوم نہ کیا اور بادشاہ محمد تغلق شاہ اسکے بعد لشکر کی ترتیب اور ضبط ملک کی فکر مین ہوا اور ولایت دور دست اندو صور سمند اور معبر اور کمپلہ اور دور سمند ل اور لکھنوتی اور چٹگانو اور سنار گانو اور مواضع قریب دہلی کو مضبوط کیا اور ولایت کرناٹک طول اور عرض دریائے عمان کے ساحل تک تصرف مین کی چنانچہ بعض علاقہ کہ شامل ممالک محروسہ سے ہو گئے اور بعضون کے راجہ متعہد خراج ہوکر سال بسال واصل خزانہ کرتے تھے اور کسی مفسد اور سرکش کو یہ قدرت نہ تھی کہ یہ درم مال دیوانی سے بطریق اخفا یا تمرد نگاہ رکھے اور تمام مقدم اور راجہ اور زمیندار ممالک محروسہ اسکی خدمت کا زین پوش اپنے دوش پر لیکر مال واجب سرکار ادا کرتے تھے اور بمقدار اموال اطراف سے اسے پہونچتا تھا کہ باوجود کثرت بذل سلطان محمد کے کسی وجہ سے خزانہ مین کمی ظاہر نہوتی تھی لیکن اواسط اور اواخر سلطانی مین باوصف ایسی مضبوطی کے ایسا تزلزل واقع ہوا کہ گجرات کے سوا دیگر بلاد مذکورہ سے کوئی اس کے تصرف مین

نہ رہا اور باعث انحراف ملک و دولت چند چیزین تھین اول خراج درمیان دواب کے زیادہ کرنا دوسرے سکہ تلبنے اور کاسے کا بجاے نقرہ رواج دینا تیسرے تین لاکھ اور ستر ہزار سوار خراسان اور ماوراءالنہر کے عزم تسخیر مین ترتیب کرنا اور خزانہ علائی صرف کرنا چوتھے ایک لاکھ سوار آراستہ کرنا اور ہمراہ اپنے بھانجے خسرو ملک کے کوہ قراچل کی طرف کہ اُسے ہماچل بھی کہتے ہین بھیجنا پانچوین اہل اسلام اور کفار کا افراط سے قتل کرنا لیکن زیادتی خراج کی حکایت یون ہی کہ بعض امور ولمین تصور کرکے خراج مملکت میان دواب ایک روپیہ کی جگہ تگنا چوگنا مقرر کیا پس یہ امر استیصال برایا اور تمرد رعایا کا سبب ہوا کار زراعت و کشتکاری معطل رہا اور امساک باران بھی دو تین برس تک ساتھ اس حالت کے ہمقرین ہوا اور قحط عظیم دہلی مین پڑا چنانچہ اکثر مقامات خراب اور ویران ہوے اور جمعیت مختل ہونے سے کار بادشاہی مین خلل عظیم واقع ہوا اور قصہ زر مس کا یہ ہی کہ جو سلطان چاہتا تھا کہ سکندر کے مانند اقالیم سبعہ کو مسخر کرے لیکن حشم و خزانہ اُن ساتھ اسکے وفا نکرتا تھا پس یہ مقصود حاصل کرنے کے لیے سکہ مس پیدا کیا اور فرمایا جیسا کہ مملکت چین مین زر چاو رائج ہی ہندوستان مین بھی زر مس کو دارالضرب مین سکہ مارین اور بجاے تنگہ سرخ و سفید کے رواج دیوین اور خرید و فروخت مین معمول کھین اور چاو کاغذ کا پارچہ تھا کہ نام و لقب شاہان چین کا اُسپر نقش کرتے تھے اور خلق اس دیار کی بجاے تنگہ طلا و نقرہ صرف کرتی تھی لیکن اس معاملہ نے ہند مین صورت نہ باندھی ہندوان ممالک کے بہت زیادہ تانبا دارالضرب مین لاتے تھے اور سکہ مارکر لاکھون اور کرورون بہم پہونچاتے تھے اور اسلحہ اور اسلحہ خرید کرکے اطراف مین بھیجتے تھے اور تنگہاے زر و نقرہ کے عوض بیچتے تھے اور زرگرون نے بھی سکہ بادشاہی کی تقلید کرکے اپنے مکانون مین سکے گڑھے اسواسطے چند عرصہ کے بعد ایسا ہوا کہ یہ حکم ممالک دوردست کے حکام نے قبول نہ کیا اور تمرد و سرتابی کی پھر رفتہ رفتہ نوبت پہونچی کہ تختگاہ اور مواضع قریبہ مین بھی سکہ مس درجہ اعتبار سے گرا اور بادشاہ اس حال کے مشاہدہ سے اپنے حکم سے نادم ہوا جو چارہ رکھتا تھا حکم کیا کہ جو شخص سکہ مس رکھتا ہو خزانہ مین داخل کرے اور اُسکے عوض سونا اور چاندی لیوے کہ شاید اس تقریب سے تنگہ مس اعتبار قبول کرے اور داد و ستد مین رواج بہم پہونچاوے لیکن خلق نے تنگہ ہاے مس کو سنگ و کلوخ کے مانند اپنے کانون مین ڈالا تھا خزانہ مین لاکر اُسکے عوض مین تنگہ ہاے زر و نقرہ لے گئے اس تقریب سے خزانہ خالی ہوا تنگہ مسی اسی طور بے رواج رہا اور سلطنت مین فتور عظیم پیدا ہوا اور اندیشہ باطل تسخیر ربع مسکون مین سپاہ بہت نگاہ رکھنے سے ایسا ہوا کہ جب امیر نوروز داماد ترمشیرین خان جو بادشاہ زادہ چغتائی تھا بہت امراے ہزارہ اور صدہ سے اپنے ہمراہ لیکر ہندوستان مین آیا اور سلطان محمد شاہ کی نوکری اختیار کی اور عراق اور خراسان کے شاہزادے اور امرا اور رؤسا بھی ملازمت مین پہونچے انھون نے تسخیر ایران اور فتح توران بسہولت تمام ظاہر کی ہر آئینہ سلطان محمد عزیمت جہانگیری کرکے ان لوگون کو کہ اُس طرف سے آتے تھے تالیف قلوب کرکے نگاہ رکھتا تھا اور زر دیتا تھا اور سرحدون کی حفاظت کے لیے جس قدر سپاہ کی ضرورت تھی اُن کے علاوہ تین لاکھ اور ستر ہزار سوار نگاہ رکھے اور گھوڑے داغ کیے پہلے سال سوا جب اُنکا خزانہ سے وصول ہوا جب فرصت نہوئی کہ اُس لشکر کو کام مین لاکر مملکت تازہ تسخیر کرے تاکہ تنخواہ فوج وہان سے پہونچے یا کوئی ایسی غنیمت ہاتھ آوے کہ سپاہ کی تسلی ہووے ہر آئینہ خزانہ خالی ہوا دوسرے سال لشکر متفرق ہوا اور بیرونقی تمام کار بادشاہی مین ظاہر ہوئی اور اندیشہ بھیجنے لشکر کا کوہ ہماچل مین بیان ہی کہ سلطان کو فکر تسخیر ولایت چین و ہماچل جو ولایت چین و ہند کے درمیان مین واقع ہی ہوئی چنانچہ ۷۳۸ھ سات سو اڑتیس مین امراے نامدار اور سرداران آزمودہ کار اور لاکھ سوار کار آمدنی اپنے

ساتھ خسرو ملک کے ہمراہ کرکے رخصت فرمایا کہ اول کوہستان ہماچل اپنے تصرف مین لاوین اور جس مقام مین ضرور جانین قلعہ باندھکر اور لشکر چھوڑ کر آگے بڑھین اور سرحد چین مین پہونچکر اس سرحد مین ایک قلعہ نہایت رفیع اور مستحکم بناکر کے اقامت کرین اور ولایت ہماچل کا انتظام بخوبی تمام کرکے عرضداشت درگاہ سلطانی مین ارسال کرین اور جب حضور سے دوسرا لشکر کمک کو پہونچے تبدریج یعنی آہستہ آہستہ آگے بڑھکر چین کے لینے کے درپے ہووین ہرچند ارکان دولت نے کنایۃً اور تصریحاً عرض کیا کہ یہ فکر مناسب نہین ہے اور کبھی ایسا نہین ہوا کہ بادشاہان ہندوستان ایک گز زمین اس ممالکت اپنے تصرف مین لائے ہوں اُسنے قبول نہ کیا اور جو خسرو ملک اور امراے بیچارہ اطاعت کے سوا چارہ نہ رکھتے تھے روانہ ہوئے اور کوہستان مذکور مین داخل ہوے اور جابجا بے مناسب مین قلعے تعمیر کیے اور ایک جماعت سوار و پیادہ مقرر کرکے آگے بڑھے اور جب بہت کوہ ہاے ہماچل سے طے کرکے حوالی شہر طے سرحد چین مین پہونچے اور شوکت وعظمت شاہ چین کی مشاہدہ کی اور محکمی حصار اور راہ ہاے دشوار گذار اور نایابی علف کا اپنے دل مین خیال کیا خوف وہراس اُنکے دلون پر ایسا مستولی ہوا کہ عازم مراجعت ہوئے اور اسواسطے کہ ایام برسات پہونچا تھا اکثر راہین جن سے گئے تھے زیر آب ہوکر معدوم ہوئی تھین اور رستہ برآمد ہونے کا معلوم نہ تھا اون کو دیکھکر سراسیمہ چلتے تھے مردم کوہستانی فرصت پاکر مسلمانون کے قتل مین مشغول ہوئے اور آثار قحط ظاہر کیا پھر ایک ہفتہ کے بعد اہل اسلام بہزار مشقت ایک صحراے وسیع مین پہونچے جو اس مقام ہولناک کو طے کرچکے تھے استراحت کے واسطے وہان توقف کیا قضارا اُس شب کو باران عظیم برسا لشکرگاہ کے دور کو اسطرح پانی نے گھیرا کہ گھوڑے اور آدمی پھرنے سے متعذر ہوئے خسرو ملک اور تمام آدمی دس پندرہ روز مین آذوقہ اور قوت لایموت کی نایابی سے ہلاک ہوئے اور ایک جماعت کہ اس لشکر سے کچھ فاصلہ پر فروکش ہوئی تھی ہندوستان کی طرف راہی ہوئی اور ہماچل کے باشندے اس قضیہ سے مطلع ہوکر کشتیون پر سوار ہو گئے اور اُس مقام مین جاکر امتعہ اور اسلحہ وافر لوٹ کر مستغنی ہوئے اور وہ لوگ کہ سرراہ پاسبانی کے واسطے خسرو ملک نے چھوڑے تھے اُنھین ایسا قتل کیا کہ اُنمین سے ایک متنفس نہ بچا اور تھوڑے لوگ جو بہزار مشقت بچ کے سلامت پھرے وہ بھی سلطان محمد شاہ کی تیغ قہر مین گرفتار ہوئے چونکہ قصد سفاکی بادشاہ اور قتل کرنا سپاہ ورعیت کا ضمن واقعات سابق ولاحق سے واضح ہوتا ہے اسواسطے ذکر اُسکا علیحدہ نہ کرکے داستان دہلی کے شکستہ ہونیکی تحریر کرتا ہے وہ یون تھی کہ بہاءالدین سلطان محمد شاہ کا پھپیرا بھائی المخاطب بگرشاسپ جو امراے کبار سے تھا اور ولایت ساگر کہ جملہ ممالک دکن سے ہے جاگیر رکھتا تھا مہمات سلطنت کی بے رونقی دیکھکر خودسری کے اندیشے مین پڑا اور استحکام قلعہ ساگر اور کثرت خیل اور لشکر پر مغرور ہوکر سر اطاعت سے پھیرا اور اکثر امراے دکن کو اپنا یار کرکے تمام معمورۂ دکن کو اپنے قبضہ مین لایا اور نہایت قوت پکڑی چنانچہ اکثر امرا کہ ساتھ اُسکے متفق ہوئے تھے تاب مقاومت نہ لاکر ذلیل وخوار ہوکر بھاگے اور سندوا اور شادی آباد مین جاکر دم لیا اور جب یہ خبر سلطان محمد شاہ کو پہونچی خواجہ جہان کو مع چند امراے پاے تخت اور تمامی لشکر گجرات اُسکے دفع کے واسطے مامور کیا اور خواجہ جہان جب دیوگڈھ مین پہونچا گرشاسپ نے بھی لشکر آراستہ کرکے اُسکا سامنا کیا دیوگڈھ مین طرفین سے آتش کارزار افروختہ ہوئی جو اثناے جنگ مین خضر بہرام کے امراے کلان گرشاسپ سے تھا اس سے روگردان ہوکر خواجہ جہان سے جا ملا ایک فتور عظیم نے اسپر راہ پائی اور خواجہ جہان قوی ہوا گرشاسپ نے توقف مناسب نہ دیکھا ایکبارگی میدان جنگ سے منہ پھیرا اور ایسا بھاگا کہ ساگر تک کسی مقام مین نہ ٹھہرا اور

[illegible] ۱۲

چند روز کے بعد لشکر منصور کے تعاقب سے وہان بھی توقف میسر نہوا اپنے اہل و عیال لیکر کنبیلہ مین کہ ممالک کرناٹک سے ہے
اور وہان کا راجہ اُسکا دوست اور محب تھا پناہ لیگیا اور اس عرصہ مین بادشاہ بھی دہلی سے دولت آباد مین آیا خواجہ جہان
کو مع لشکر گران ولایت کنبیلہ پر تعین کیا خواجہ جہان نے دو مرتبہ گرشاسپ سے شکست پائی لیکن اسکے بعد جو کہ لشکر تازہ مجدداً
دیوگڑھ سے اُسکی مدد کو پہونچا تیسری مرتبہ غالب آیا راے کنبیلہ کو دستگیر کیا اور گرشاسپ بلال دیو کے مسکن کی طرف بھاگا
بلال دیو لشکر اسلام کے تعاقب سے مضطر ہوا اور گرشاسپ کو گرفتار کرکے خواجہ جہان کے پاس بھیجا اور آپ کو دولتخواہان
سلطانی سے شمار کیا خواجہ جہان نے گرشاسپ کو مقید کرکے درگاہ سلطان مین روانہ کیا سلطان نے اسکا پوست کھچوا کر
بھُس بھروایا اور شہر مین تشہیر کرکے منادی کروائی بیت ہر آنکو بتابد سر از شہریار * سزائش ہمین است انجام کار * نشست
مین سلطان کی راے نے یہ تقاضا کیا کہ بہت سے ممالک میرے علم آسمان ساے کے زیر سایہ آئے ہین ایسے ملک مین دار الملک
مقرر کرنا چاہیے کہ جہان اطراف مملکت سے پہونچنا اخبار خیر و شر اور صلاح و فساد کا ممالک محروسہ کا سہل الوصول ہو
اور جو کسی دیار مین ایک حادثہ پیدا ہو یا کسی مدت مین کوئی مرض پیش آوے جلد تر اُس کے تدارک اور علاج مین اقدام
ہو سکے غرضکہ دانایان درگاہ نے جو عرض و طول اقلیم ہند سے خبر رکھتے تھے شہر اُجین تختگاہ کے واسطے پسند کیا اور
عرض کی کہ جو باعتبار طول و عرض وسط ہند مین واقع ہے بکمال حیثیت کثیری ہے اسواسطے اسے بنا دار الملک بنایا تھا
اور بعض مرحوم حضور نے سلطان کے دل کا عندیہ سمجھ کر عرض کی کہ دیوگڈھ ہند کے وسط مین واقع ہے بادشاہ یہ
امر خدا سے چاہتا تھا ہمسایگی دشمنان قوی مثل شاہ ایران و توران اور دوسرے امور سے غافل مطلق ہوکر حکم دیا
کہ دہلی کو جو رشک مصر تھی اُجاڑ کر وہان کی خلقت صغیر و کبیر ذکر و غیر ذکر مونث اور مذکر کوچ کروا کر دیوگڈھ مین لاوین
اور آباد کرین اور اکثر لوگون کو زاد راہ اور قیمت مکان خزانہ سے دوا اور ہر منزل مین مابین دولت آباد و دہلی کے ایک
سرا بنیاد کراؤ اور اُسکے راستہ مین دو رویہ اشجار سایہ دار لگا تو مسافرین آرام سے آمد و شد کرین اور شہر دیوگڈھ کا
دولت آباد نام رکھا اور عمارات عالیہ کی بنیاد ڈالی اور قلعہ دیوگڈھ کے گرداگرد خندق کھدوائے اور دولت آباد
بالاگھاٹ اور بلورہ کے قریب باغات اور حوضہاے بزرگ یعنی تالاب بنوائے اور جب اس تغیر و تبدل نے رواج پایا اور رعایا
کے حال پر راہ پائی جہات ملکی مین تفرقہ عظیم واقع ہوا اور خواجہ حسن دہلوی اُسوقت دولت آباد مین تھا کہ آیہ کریمہ الذی
لم یخلق مثلہا فی البلاد اسکی شان مین وارد ہے فوت ہوکر وہان مدفون ہوا اور دولت آباد فیض بخشی اور خوشی ہوا مین کچھ
نقص نہین رکھتا تھا مگر ان مین فقط یہی عیب تھا کہ ایران اور توران سے دور تھا اور اسکے بعد کہ بادشاہ گرشاسپ کی طرف سے
مطمئن ہوا اور خورد و بزرگ دہلی کے بر آمد ہوکر دولت آباد مین ساکن ہوئے پھر دولت آباد سے نہضت کرکے قلعہ کندیانہ
کی تسخیر مین جو جنیر کے اطراف مین واقع ہے متوجہ ہوا اور ناگ نایک نے جو کولیون کا سردار تھا مدافعت کے واسطے بہم کر کے
جنگہاے مردانہ اور حرب رستمانہ کی اور آخر مین اُس حصین کی بنا زمین و آسمان سے تھی اور وہ قلعہ ایک کوہ رفیع کی چوٹی
پر واقع ہے اور استواری مین ساختہ فلک البروج کے دم برابری کا مارتا ہے اور کمند اوہام حکام صاحب اقتدار اُسکے کنگرہ تک
پہونچنے سے الٹا رہ جاتا ہے اور سلطان آٹھ مہینے تک گرد اس قلعہ کے مقیم رہا اور ساباط بنائے اور مغربی نصب کرنے مین سعی
بلیغ اور جہد موفور پیش پہونچائی ناگ نایک نے مضطرب اور بیحواس ہوکر امان طلب کی اور قلعہ سپرد کرکے امراے بزرگ مین منتظم
ہوا اور بادشاہ نے مظفر و منصور ہوکر دولت آباد مین نزول اقبال و رحلول جلال فرمایا اور زمانہ سابقہ متبدل کر دیا

اس درمیان مین لاہور سے خبر پہونچی کہ ملک بہرام ابیہ حاکم ملتان لشکر خصومت کا بجاکر مملکت پنجاب کو تاخت و تاراج
کرتا ہوا اور جمعیت عظیم بہم پہونچاکر ملک گیری کا دعوی رکھتا ہو اور بیان واقعہ کا یون ہو کہ سلطان محمد نے جب دولت آباد
کو ہا سے تحت اپنا بنایا اور جمیع امرا و منصب داروں کو فرامین بھیجے کہ اپنے زن و فرزند دولت آباد مین بھیجکر سکان تیار
کرو اسواسطے علی نام ایک محصل بہرام ابیہ کے بال بچے لانے کو ملتان کی طرف گیا اور جسطرح کہ رسم محصلون کی ہو درشتی ہنر کی
اور کلام موحش قسم تہدید اور وعید سے مذکور کیے اور داماد بہرام ابیہ کا ایک روز اپنے مکان سے برآمد ہوکر متوجہ ہوا تھا
بہرام ابیہ کا تھا کہ علی محصل نے اُسکے پاس پہونچکر کہا کسواسطے اپنے بال بچون کو دولت آباد مین نہین بھیجتے ہو شاید تم
اپنے خیال حرامزادگی کا رکھتے ہو اُسنے کہا حرامزادہ کسے کہتا ہو کہا کہ وہ جو مکان مین بیٹھا ہو اور حکم بادشاہی کی
تعمیل نہین کرتا ہو آخر اس مقدمہ مین ردوبدل درمیان اُنکے اسقدر ہوئی کہ نوبت ساتھ اس انتہا کے پہونچی کہ علی نے
موے سر بہرام ابیہ کے داماد کے پکڑے اور کئی گھونسے رسید کیے اور اُس نے کسی نہ کسی طرح سے اپنے بال
اُس کے ہاتھ سے چھڑائے اور علی یعنی محصل مذکور کو زمین پر دے مارا اور اُسکے ایک سپاہی نے اسکے اشارہ کے موافق
اُسکا سر تن سے جدا کر کے شہر مین پھرایا بہرام ابیہ جب اس سانحہ سے آگاہ ہوا سلطان محمد تغلق شاہ کے خوف قہر و غضب سے
بغاوت اور طغیان کے سوا چارہ نہ دیکھا بادشاہ نے اس فساد کا دفع منحصر اپنی توجہ پر جانکر دولت آباد سے نہضت فرمائی
اور لشکر فراہم کر کے ملتان گیا اور بہرام ابیہ بھی ایک لشکر مور و ملخ سے زیادہ جمع کر کے بادشاہ کے مقابل صف آرا ہوا اور حرب
صعب کے بعد کہ خلق بیشمار دونون طرف سے ہلاک ہوئی ہزیمت شامل حال اُسکا فرنعمت کے ہوئی بادشاہ منظفر ہوا اور چاہا
کہ ملتان کو قتل عام کرے شیخ رکن الدین سلطان کے دیکھنے کو آئے لوگون کی شفاعت کی سلطان نے اُنکی شفاعت کے موافق
ملتانیون کے قتل سے درگذرا اور قوام الملک نامے کو وہاں کی حکومت پر منصوب کیا اور یہ جماعت بہرام ابیہ کے لشکر
مین نامزد ہوئی تھی سر اُسکا جدا کر کے ملتان مین لائی پھر بادشاہ نے دہلی کی طرف مراجعت فرمائی اور جو لوگ اطراف کے کہ
ساتھ تکلیف کے دولت آباد مین ساکن ہوئے تھے پراگندہ ہوگئے بادشاہ دو برس تہان رہا اور ہمت دولت آباد
کی تعمیر پر مصروف فرمائی اور اپنی والدہ مخدومہ جہان کو مع سائر حرم اور سپاہ کے دولت آباد مین روانہ کیا اور ایک
آدمی دہلی کو جو وہان کی آب و ہوا کے خوگر تھے اپنے ساتھ نکالا سب کو دولت آباد بھیجا اور دہلی اسطرح سے ویران
ہوئی کہ آواز کسی متنفس کی گیدڑ اور لومڑی اور جانور صحرائی کے سوا کان مین نہ پہونچتی تھی اور ان سنوات مین جوال
و جہات دواب کا بشدت طلب کیا جاتا تھا وہان کی رعایا اور مفسدون نے آگ اپنے مکانون اور کھلیانون مین لگاکر
اور مواشی اپنے لیکر جنگلون اور پہاڑون مین داخل ہونے بادشاہ نے فرمایا کہ صاحب دیار اور حکام وہان کے قتل و غارت مین
دراز کرکے جس کسی کو پاوین تیغ بیدریغ سے ہلاک کرین یا زندہ درگور کرین اس سبب سے ولایت درمیان دو آب کے خراب
اور ویران ہوئی متردد مین خوف اور نا ایمنی کے سبب تردد سے باز رہے لشکری کہ زن و فرزند اُنکے دولت آباد مین آباد ہوئے تھے
حیران و سرگردان تھے الغرض ایسا کام ابتداے آفرینش سے اُسکے عہد تک کسی جہاندار نے نہ کیا تھا اور سب سے طرفہ یہ کہ بادشاہ خود بہم
شکار باہر گیا اور ہزار ہا رعایا کو ہلاک اور غارت کرکے حکم دیا کہ اُنکے سر قلعہ کے کنگرون پر آویزان کرو اہلکار حسب الحکم عمل مین لاتے اور
اسی طرح سے قنوج مین جاکر وہانسے صوبہ تک ایک عالم کا عام قتل کیا اسوقت مین ایک نوکران قدرخان سے کہ اسے ملک فخرالدین
کہتے تھے بعد فوت بہرام خان کے بنگالہ مین بغاوت پر کمر باندھی تھی قدرخان کو قتل کرکے لکھنوتی کے خزانون پر متصرف ہوا اور

لکھنوتی اور ستارگانون اور سنگام کو اپنے قبض و دخل مین لایا اور بادشاہ ابتک قنوج کے قتل و غارت سے فارغ ہوا تھا کہ معبر سے خبر پہونچی کہ سید حسن پدر سید ابراہیم خریطہ دار معبر مین باغی ہوا اور وہانکے امرا کو قتل کر کے اس ولایت پر متصرف ہوا ہے سلطان نے فخر الدین کے معاملہ کو موقوف رکھکر شہر مین آکر ابراہیم خریطہ دار اقربا ے سید حسن کو گرفتار کر کے قید کیا اور لشکر ترتیب دیکر سنہ ۷۴۲ھ سات سو بیالیس ہجری مین معبر کی طرف نہضت فرمائی اور دیوگڈھ مین پہونچتے ہی وہان کے عمال اور مزارع سے سخت طلبی فرمائی جیسا کہ ان مین کے اکثر نے شدت مطالبات سے جان دی چنانچہ اس ولایت مین بھی اضافہ گران رکھکر محصل تیز اور تند مقرر کیے اور اسکے بعد خواجہ جہان کو دہلی کی طرف بھیجکر خود بقصد دفع فتنہ سید حسن تلنگ کے راستہ سے معبر کی سمت روانہ ہوا جب ورنکل مین پہونچا وہان دس دن سے وبا عالمگیر پھیلی اکثر آدمی اس مرض مین مبتلا ہوگئے اور چند سردار نامی نے وفات پائی اور سلطان بھی بیمار ہوا ملک نائب و عماد الملک وزیر کو وہان چھوڑکر خود دولت آباد کی طرف علم معاودت کا بلند کیا جسوقت کہ حوالی قصبہ بیر مین پہونچا درد دندان مین پیدا ہوا ایک دانت اسکا گر پڑا اور اسی مقام مین دفن کر کے ایک گنبد اسپر تیار کیا چنانچہ ابتک وہ گنبد موجود ہے اور ساتھ گنبد دندان سلطان تغلق کے شہرت رکھتا ہے اور بادشاہ جب پٹن مین پہونچا چند روز وہان اپنے معالجہ مین مشغول ہوا اور شہاب سلطان کو نصرت خان خطاب دیکر ولایت بیدر اسکے حوالہ کی اور جاگیرات اس نواح کی بتعداد کرور تنکہ مقاطعہ اس کو دیا اور دولت آباد اور ولایت مرہٹ قتلغخان استاد کے تفویض فرمائی اور چونکہ حرف حرامخواری شاہو سے افغان مذکور تھا پھر بحالت مرض پالکی مین سوار ہو کے دہلی کی طرف عازم ہوا اور حکم دیا کہ باشندگان دہلی سے جو شخص کہ دولت آباد مین ساکن ہے اگر چاہے یہان آوے وگرنہ دولت آباد مین استقامت کرے پس اکثر بسبب ہمراہی بادشاہ کے دولت آباد سے دہلی مین آئے اور ایک جماعت ولایت مرہٹ مین سکونت پذیر ہوئی پھر سلطان وہانسے روانہ ہوا تمام ولایت مالوہ اور سب قصبات جو دہلی کے راستہ مین تھے امساک باران نے قحط کے سبب خراب اور پریشان دیکھا اور تمام ڈاک چوکی کے پیادے تھانون سے برخاستہ پائے اور جب دہلی مین پہونچا اُسے بھی خراب دیکھا اور قحط اس نہایت کو پہونچا کہ سیر بھر غلہ سترہ درم کو میسر ہوتا تھا اور اکثر مویشی اور مردم ہلاک ہوتے تھے بادشاہ نے بعد از خرابی بصرہ واسطے آبادانی ولایت اور تکثیر زراعت کے توجہ کر کے چند روز ترک سیاست کی اور خلق کو خزانہ سے زر دیکر کھودنے چاہ اور کشت اور زراعت کی تحریص کی لیکن خلائق از بسکہ خراب اور مضطر تھی جو کچھ بطور تقاوی پایا تھا کچھ اپنے ماکولات مین صرف کیا اور کچھ چاہ و زراعت مین صرف کیا لیکن بسبب امساک باران کے کنوئین کا پانی مفید نہوا اور اکثر خلق ساتھ سیاست کے پہونچی اس درمیان مین شاہو سے افغان نے طبل مخالفت علانیہ ملتان مین بجایا اور بہزاد نائب ملتان کو قتل کیا قوام الملک کو ملتان سے دہلی کی طرف بھگایا اور بادشاہ نے دہلی سے سامان لشکر درست کر کے ملتان کی سمت نہضت فرمائی ایک منزل مسافت قطع نہ کی تھی کہ والدہ اسکی مخدومہ جہان کہ لقب امام والدنیا تمام خاندان تغلق شاہیہ ساتھ اسکے وابستہ تھا دہلی مین برحمت حق واصل ہوئی سلطان محزون اور ملول ہوا اور حکم دیا تو الیان سلطنت نے شہر مین اس مرحومہ کی روح پر فتوح کے واسطے طعام اور صدقات دیے اور خود روانہ ہوا جب ملتان کے قریب پہونچا شاہو سے افغان نے عریضہ مشتمل بر عذر مستدعی اپنی بازگشت کے بھیجا اور خود ملتان چھوڑکر افغانستان مین گیا بادشاہ راہ سے معاودت کر کے دہلی مین آیا اور دہلی مین قحط اس مرتبہ تھا کہ آدمی آدمی کو کھاتا تھا سلطان نے پھر دوبیہ

خزانہ عامرہ سے دیا تو کنوئین کھودین اور کشتکاری مین مشغول ہون لیکن لوگ پریشانی اور بے سامانی اور کمی باران
کے سبب سے تقصیر اور اہمال کرتے تھے اور بہاسنہ مین پہونچتے تھے اُسوقت مین ایک گروہ مندہران اور چوہان
اور میانے وبہسنیان کہ ولایت منام اور سمانہ مین تھے تمرد کرکے جنگلون عظیم مین در آئے اور مکانات بنواکر مقیم ہوئے
اور ہاتھ مالگذاری سے کھینچے بادشاہ نے بمرافقت انکے لشکر کھینچکر مکانات اُنکے کہ اصطلاح ہند مین مندل کہتے ہین
منہدم کیے اور اُنکی جمعیتون کو پریشان کیا اور اُنکے سردارون کو ہمراہ لاکر شہر مین جگہ دی اور ۷۴۲ سات سو بیالیس
ہجری مین ملک چندر کہ سردار کہکران کا تھا اُسنے علم مخالفت بلند کرکے حاکم لاہور یعنی ملک تاتارخان کو قتل کیا سلطان نے
خواجہ جہان کو اسکے دفع کے واسطے بھیجا اُسنے کہکران کو مخذول اور منکوب کیا اور جو دلمین بادشاہ کے متمکن ہوا تھا کہ سلطنت
بے اجازت خلفاء عباسی جائز نہین ہی ہمیشہ اس اندیشہ مین تھا کہ اجازت حاصل کرے اس درمیان مین سنا کہ حکام مصر نے
واسطے ایک مصلحت کے دودمان عباسی سے کسی کو سریر خلافت پر بٹھایا ہی پس اُسیوقت باتفاق کمال الملک غائبانہ بیعت
ساتھ اس خلیفہ کے کرکے بجاے اسم اپنے نام خلیفہ سکہ مین درج کیا اور شہر مین نماز جمعہ اور عیدین منع کی اور دو تین مہینے
اوقات عریضہ لکھنے مین صرف کرکے مرسول رکھا اور ۷۴۴ سات سو چوالیس ہجری مین حاجی سعید حرمزی ہمراہ ایلچی بادشاہ اُنکے
فرمان حکومت اور خلعت خلافت لایا بادشاہ نے جمیع امرا اور علما اور مشائخ ہمراہ لیکر قریب پانچ چھ کوس استقبال
کرکے فرمان خلیفہ سر پر رکھا اور بوسے حاجی سعید حرمزی کے قدمون پر دیکر چند قدم پیادہ اُسکے جلو مین گیا اور شہر مین
قبے آویزان کیے اور زر بخطبہ فرمان پر نثار کیا اور نماز جمعہ اور عیدین کی ادا کے واسطے کہ موقوف کی تھی اجازت دی اور خطبہ
بنام خلیفہ پڑھکر اسامی بادشاہان دہلی کو جو خلیفہ سے اذن نرکھتے تھے خطبہ سے موقوف کیا اور نام اپنا کا طراز جامہاے زربفت
مین اور شرفات عمارات نام خلیفہ ثبت فرماکر ایک عریضہ مطول مشتمل تواضع بے اندازہ بخط خود تحریر کیا اور ایک گوہر
نفیس کہ مثل اُسکا خزانے مین نہ تھا خلیفہ کے واسطے جدا کیا اور حاجی رجب رقیع کی معیت سے مصر مین روانہ کیا اور
ملک کبیر سردار جامدار کو حسن اخلاق اور شجاعت اور تقوی اور عبادت مین نظیر رکھتا تھا اور اُس سے مقرب تر
کوئی نہ تھا داخل پیشکش کرکے ملازمت خلیفہ مین لایا اور ملک نے قبول خطاب کیا اور عریضہ اُسکے متضمن اقرار عبودیت
خلیفہ مصحوب حاجی رجب رقیع کے مرسول کیا اُسوقت کشنا نایک پسر لدردیو نے نواحی ورنکل مین رہتا تھا چپکے بلال دیو
کے پاس جو راے عظیم الشان کرناٹک کا تھا جاکر کہا کہ مسلمان لوگ دیار تلنگ اور کرناٹک مین داخل ہوتے اور عزیمت
رکھتے ہین کہ ہمین ایکبارگی مستاصل کرین اس بارہ مین ایک فکر چاہیے کرنا بلال دیو نے جمیع اعیان مملکت کو حاضر کرکے
مشورہ طلب کیا اور بعد تفکر اور امعان نظر کے قرار پایا کہ بلال دیو جمیع ممالک اپنے کو عقب چھوڑکر خود سرحد راہ سپاہ
اسلام مین تختگاہ بناوے اور معبر اور دہورسمند اور کنبیلہ کو مسلمانون کے تصرف سے برآوردہ کرے اور کشنا نایک
صرف ہمت کرکے ورنکل کو بھی کہ اس ایام مین فرصت ہی حوزہ دیوان دہلی سے بیوے اور بلال دیو نے کوہستان
اپنی سرحد کے جانب مین ایک شہر نام اپنے فرزند بیجن راے کے بنا کیا کہ مشہور بیجن نگر ہوا اور رفتہ رفتہ
کثرت استعمال سے بیجانگر ہوا اور پیادے اور سوار بہت ہمراہ کشنا نایک کرکے پہلے ورنکل پر قابض ہوا اور
ملک عماد الملک وزیر بہاگ کر دولت آباد مین آیا بعدہ بلال دیو نے کشنا نایک کو کمک دیکر دو طرف سے ایلان معبر
اور دہورسمند کو جو قدیم الایام سے باج گذار حاکم کرناٹک تھے مسلمانون کے تصرف سے برآوردہ کیا اور فتنہ خوابیدہ

ہر طرف سے بیدار ہوا ممالک دور دست مین گجرات اور دیوگڈھ کے سوا بادشاہ دہلی کے تصرف مین نہ رہا بادشاہ اس
سبب سے نہایت پریشان ہو کر خلق پر سیاست فرماتا تھا اور خلائق سیاست بادشاہ کی سننے سے متنفر زیادہ تر ہوتی
یہ امر سبب زیادتی فتنہ و فساد ہوا اور جو بسبب امساک باران کے فائدہ سعی و کوشش بادشاہ کا زراعت کے بارہ مین
مترتب ہونا تھا ناچار حکم کیا کہ دروازے شہر کے کھول دو اور جن لوگون کو کہ زجر و توبیخ سے شہر مین نگاہ رکھا ہے
رہا کر دین جو کہ زندہ رہے تھے مع زن و فرزند گرتے پڑتے بنگالہ کی طرف دوڑے بادشاہ بھی قحط سے لاعلاج ہو کر
شہر سے برآمد ہوا اور پٹیالی اور کنپیلہ کو طے کر کے آب گنگ کے ساحل پر اقامت کی اور فرمایا تو آدمی وہان چھاونی تیار کرین
اور چھاونی کی تیاری کے بعد اس موضع کا سرگدواری (نام مقام ۱۲) نام رکھا اور کڑہ اور اودھ سے غلہ وہان پہونچتا تھا اور شہر کی نسبت
وہان ارزانی حاصل ہوئی اور عین الملک جو جاگیر ظفر آباد و اودھ رکھتا تھا اور اپنے بھائیون کے ہمراہ وہان رہتا تھا
ہمیشہ غلہ اور آذوقہ اور اقمشہ اور سائر مایحتاج سرگدواری مین متواتر ارسال کرتا تھا چنانچہ اس عرصہ مین کہ بادشاہ
وہان رہتا تھا نقد و جنس سے بمقدار آٹھ لاکھ تنگہ خدمت سلطان مین ارسال کیے اور سلطان کو اسکی نسبت اعتقاد تمام پیدا
ہوا اور اسکی حسن کفایت پر تحسین و آفرین کی اور انھین ایام مین کہ بادشاہ سرگدواری مین تھا چار فساد و حادثہ ہوئے
اور جلد ساکن ہوئے اول فساد نظام مائین کا کڑہ مین ظاہر ہوا اور وہ ایک مرد بنگی اور یاوہ گو اور ہرزہ کار تھا
اس جہت سے عہدہ مقاطعہ سے برنہ آیا اور سنہ ۷۴۵ھ سات سو پینتالیس ہجری مین باغی ہو کر اپنے تئین سلطان علاء الدین
مشہور کر کے چتر سر پر لیا لیکن قبل اسکے کہ سلطان اسکے دفع مین متوجہ ہووے عین الملک نے مع اپنے بھائیون کے اسپر
لشکر کھینچکر اسکو دستگیر کیا اور سر اسکا کاٹ کر بادشاہ کے پاس روانہ کیا اور شیخ زادہ نظامی کہ سلطان کی بہن کی لڑکی
اسکو بیاہی تھی اُدھر نامزد ہوا اس نے ایک جماعت کو کہ اس فساد مین شریک نظام مائین تھی دستیاب کر کے جزا
اور سزا مین پہونچایا اور دوسرا فساد جو اس سال دکن مین حادث ہوا وہ یہ ہے کہ نصرت خان نے تمام ولایت بیدر
کو کرور تنکہ پر ٹھیکہ لیا تھا جب اُسکی ادائی سے عہدہ برانہ ہو سکا باغی ہو کر قلعہ بیدر مین متحصن ہوا قتلغخان دیوگڈھ
سے نامزد ہوا اور دوسرے امرا بھی دہلی سے اس کی کمک کے واسطے تعین ہوئے اور قتلغخان نے قلعہ بیدر کو محاصرہ
کر کے قول و قرار سے اس کو قلعہ سے برآوردہ کر کے بادشاہ کی خدمت مین بھیجا ابھی ایک مہینا اس واقعہ سے
نہ گذرا تھا کہ علی شاہ بھانجا ظفر خان علائی جو امیران صدہ سے تھا اور دولت آباد سے واسطے تحصیل مال واجب
سلطانی کے گلبرگہ کی طرف گیا تھا جب اس حدود کو عمال سے خالی دیکھا اپنے بھائیون کو کہ ایک اُن مین حسن
کانکوی تھا اکٹھا جمع کیا اور سنہ ۷۴۶ھ سات سو چھیالیس ہجری مین بہرن ضابط گلبرگہ کو جو نوکران معتمد سلطان سے
تھا غدر کر کے ہلاک کیا اور مال و متاع اور سلب و سامان اسکا غارت کر کے بیدر مین گیا اور نائب غیبت بیدر کو بھی
قتل کر کے اُس ولایت کو بھی اپنے تصرف مین لایا اور سلطان نے اس مرتبہ بھی لشکر مالوہ کو قتلغخان کی کمک کے واسطے
بھیجکر اُس کے دفع کو مامور کیا اور جب قتلغخان بیدر کے اطراف مین پہونچا علی شاہ استقبال کر کے جنگ مین مصروف ہوا
پھر شکست کھا کر قلعہ بیدر مین پناہ لی اور قتلغخان نے قول دیکر اُسے مع بھائیون قلعہ سے برآوردہ کیا
اور سرگدواری مین سلطان کی خدمت مین حاضر لایا سلطان نے علی شاہ اور اسکے بھائیون کو اخراج کر کے
غزنین بھیجا اور جب وہ خوف گرفتنی بحکم غزنین سے پھر آئے اُسی وقت قتل ہوئے اور جیسا کہ گذرا ابھی بادشاہ کو عین الملک کی

بجا آوری خدمات مستحسن اور پسندیدہ تھیں مقام عنایت میں ہو کر چاہا کہ اُسے مع تحصیل اور نواحی دولت آباد میں بھیجکر ورنگل کی بھی مہم ساتھ اُسکے رجوع کرے اور قتلغخان کو حضور میں طلب فرما وے عین الملک آپکو دست توہم میں سپرد کر کے فکر ہاے دور دراز میں پڑا اور اپنے دل میں اندیشہ کیا کہ قتلغخان اُستاد جسنے تمام مملکت دکن کو بوجہ احسن ضبط کیا اور حسن سلوک سے رعیت محدود کو مطیع اور منقاد کیا ہے بے تقریب اُسے دکن سے عزل کرنا اور مجھے بجاے اُسکے اس طرف بھیجنا معنی نہیں رکھتا ہے البتہ ارادہ اور مقصد بادشاہ کا یہ ہے کہ ساتھ اس طریق کے میرے تئین اس جا و سے اُٹھا کر کے ضائع کرے اتفاقاً اُس درمیان میں ایک جماعت نوشتہ گان ساختہ خیانت کے منسوب ہوئی تھی اور بادشاہ نے حکم اُنکے قتل کا نافذ کیا تھا وے اُنھوں نے بہ بہانہ گرانی دہلی سے برآمد ہو کر اودھ اور ظفرآباد میں جا کر اپنے تئین عین الملک کی حمایت میں ڈالا تھا اور وہ خاطر سلطان کو اس سبب سے اپنے اوپر متغیر پاتا تھا چنانچہ اسوقت میں سواے تمرد اور عصیان کے چارہ نہ دیکھا علم بغاوت کا بلند کیا اور بحسب ظاہر بموجب حکم سلطان لشکر اور اپنے بھائیوں کو اودھ اور ظفرآباد سے بلایا اور یہ بھی راستہ میں تھے کہ عین الملک ایک شب کو سرگدواری سے برآمد ہو کر لشکر اور بھائیوں سے جا ملا اور اس جلدی میں اُسکے بھائی علم جبارت بلند کر کے مع چار ہزار سوار سرگدواری کے اطراف میں آئے اور تمام ہاتھی اور گھوڑے سلطان کے جو صحرا میں چرتے تھے اپنے لشکرگاہ میں ہانک لے گئے بادشاہ نے سراسیمہ ہو کر لشکر امروہہ اور سامانہ اور کول اور برن کو طلب کیا اور خواجہ جہان نے بھی آپکو مع لشکر دہلی خدمت میں پہونچایا بادشاہ نے افواج آراستہ کیں اور عین الملک اور اُسکے بھائیوں نے آب گنگ پر عبور کیا اور بادشاہ کے مقابل آئے بخیال اسکے کہ جو خلائق بادشاہ سے متنفر ہے شاید ہماری شریک ہو غرضکہ دوسرے دن اپنی فوج کو ترتیب دیکر صحراے قنوج میں پیدا ہوا سلطان اُنکی جرأت سے غضب میں آیا اور چاہا کہ اُنھیں علف سیوف خون آشام کرے خود سوار ہوا اور عین الملک اور اُسکے بھائی نے یہ خبر سنتے ہی دست و پا گم کیے اور کچھ دیر کے بعد راہ فرار پائی اور عین الملک زندہ دستگیر ہوا اور شہر اللہ اُسکا بھائی مجروح آب گنگ میں غرق ہوا اور اُسکا دوسرا بھائی معرکہ میں مارا گیا اور تھوڑے مع اسپ سلاح پانی میں ڈوب گئے اور وہ نیم جان کہ آب گنگ سے اپنے تئین ساحل تک لیگئے تھے گراس اور مواس کے ہاتھ ہلاک ہوے سلطان نے فرمایا کہ عین الملک کی ذات میں کچھ شرارت نہیں ہے لوگوں نے اسے اسپر آمادہ کیا تھا پھر اُسے اپنے روبرو طلب کیا اور گھوڑا اور خلعت ہاے بزرگ دیکر اُسے سرفراز فرمایا پھر بادشاہ وہانسے بہرائچ کی طرف متوجہ ہوا اور وہان جا کر عمارت قبر سالار مسعود غازی کی جو سلطان محمود غزنوی کے اقارب سے تھے اور سلطان محمود غزنوی کی اولاد کے عہد میں یعنی ۵۵۷ھ پانسو ستاون ہجری میں کفار کے ہاتھ سے شہید ہوئے تھے تیار کروائی اور زر کثیر وہانکے مجاوروں اور فقرا کو عنایت فرمایا اور خواجہ جہان کو بہرائچ سے آگے بھیجا تو راستہ لکھنوتی کا لیوے اور بقیۃ السیف عین الملک کو لکھنوتی جانے سے روکے اور مردم دیگر جو دہلی سے بسبب قحط یا بادشاہ کے خوف سیاست سے اودھ اور ظفرآباد میں جا کر ساکن ہوئے ہیں اپنے وطنوں میں روانہ کرے اور بادشاہ خود بہرائچ سے دہلی میں آیا اور خواجہ جہان بھی اُس مہم سے کہ حوالے اُسکے ہوئی تھی خاطر جمع کر کے خدمت میں حاضر ہوا اسکے بعد حاجی رجب شیخ الشیوخ مصری مع فرمان نیابت اور خلعت خاص اور لواے امیر المومنین بادشاہ کے روبرو آئے چنانچہ بادشاہ نے مع امرا اور اکابر استقبال کیا جب نزدیک پہونچا پیادہ ہوا اور فرمان خلیفہ سر پر رکھکر دروازہ سے اندرون قصر تک پیادہ گیا اور مصحف اور حدیث کی کتاب مشارق مع فرمان خلیفہ ہمیشہ اپنے روبرو رکھکر بنام خلیفہ آدمیوں سے بیعت لیتا تھا اور جو حکم بادشاہ سے صادر ہوتا تھا خلیفہ سے منسوب کرتا تھا اور کہتا تھا امیر المومنین نے یہ حکم نافذ فرمایا ہے اور چند روز کے بعد

شیخ الشیوخ مصری کو انعام و اکرام بہت دیکر رخصت انصراف ارزانی فرمائی اور مال اور جواہر فراوان خلیفہ کی خدمت
میں ارسال کیا اور اسی وقت مخدوم زادہ بغدادی کہ ظاہرا خاندان عباسی سے تھا ہند میں آیا بادشاہ نے قصبہ پالم تک
استقبال کیا اور دو لاکھ تنکہ اور ایک پرگنہ اور کوشک سیری اور تمام محصول زمین و حل حصار اور باغات اسکے انعام
میں مقرر فرمایا اور جسوقت کہ مخدوم زادہ عزم ملاقات کرتا بادشاہ تخت سے اُترکر چند قدم استقبال کو جاتا اور اُسے
اپنے پہلو میں تخت پر متمکن کرتا اور موءدب اُس کے روبرو بیٹھتا اور ان دنوں میں واضح ہوا کہ ولایت مرہٹ اور دولت آباد
قتلغخان کے کارندوں کے ظلم وستم سے خراب ہوئی اور محصول دکن دس حصہ سے ایک حصہ پہونچا ہر آئینہ بادشاہ نے
باتیں معلل بغرض کو باور کرکے قتلغخان کو کہ عدالت اور حسن سلوک میں عدیل اور نظیر اپنا نرکھتا تھا دکن سے طلب
فرمایا اور حکم دیا کہ قتلغخان کا بھائی مولانا نظام الدین المخاطب بعالم الملک کہ بروچ میں رہتا تھا دولت آباد کی طرف
جاکر عمال کے پہونچنے تک ضبط مملکت اور ترتیب امور اور اصلاح معاملات کرتا رہے اور قتلغخان اُن دنوں حوض کی
تیاری میں مشغول تھا جو اس زمانہ میں ساختہ حوض قتلو کے بتبدیل حسین ابو مشہور ہے اور انتمام اُس حوض کا اُسکے
حوالہ کیا اور خزانہ بادشاہی جو کہ خود جمع کیا تھا اور خوف راہ کے اندیشہ سے دہلی میں لیجانا ناممکن تھا قلعہ دھارا گڑھ
میں نگاہ رکھا اور بسرعت تمام دہلی کی طرف روانہ ہوا اور دھارا گڑھ عبارت حصار بالاے کوہ سے ہے اور دامن میں
اس پہاڑ کے ایک ضلع سے پیوستہ حصار گچ اور سنگ سے کھینچا ہے اور قلعہ دولت آباد مراد اُس قلعہ سے ہے کہ کوہ پر کھینچا
گیا ہے اور بادشاہ نے قتلغخان کے بعد پہونچنے کے دہلی میں اپنے تئیں فرمان خلیفہ عباسی کے وصول سے مستحق بادشاہی جانکر
مجدداً باستقلال تمام کاروبار و امور ملکی میں غور کیا اور مملکت دکن جو کچھ اُسکے تصرف میں تھی چار شق کرکے چار شقدار کے حوالہ کی اور
عماد الملک سرتیز بادشاہی کو کہ بسیار شجاع اور عاقل اور مدبر تھا سپہ سالار دکن کیا اور سرور الملک اور یوسف بغرا کو کہ امراے
کبار سے تھے ہمراہ کرکے دولت آباد میں روانہ فرمایا اور خاصات دکن کے ساتھ مساحت کروڑ تنکہ سفید کے مقاطعہ کرکے اُنکے
ذمہ کیے اور حکم کیا کہ معاملات میں ساتھ عالم الملک کے مشورہ کرتے رہیں لیکن رعایاے دکن تغیر قتلغخان اور بیچاری شقداران
سے مضطرب ہوکر بعضوں نے جلاے وطن کیا اور بعضوں نے تمرد کا طریقہ اختیار کیا اور اُس ولایت میں خرابی ٹری ایسے ہی
عزیز خمار کو جو ارازل سے تھا مالوہ کی حکومت پر بھیجا اور رخصت کے وقت فرمایا سنا ہے میں نے کہ جو فساد اُس ولایت میں پیدا ہوتا
ہے باعث اُسکے امیران صدہ اُس مملکت کے ہوتے ہیں چاہیے کہ ہر کسی کے وہم میں کہ جو اُنمیں سے مفسد ہو تو تقصیر نکرے بیخبر
بادشاہ بعد فراغ مہم دکن اور مالوہ کے سرگدواری کی طرف آیا اور آبادانی مملکت و تکثیر زراعت میں کوشش کی اور اس بارہ
میں اختراع چند وضع کیے اور اختراع کو اسلوب نادر رکھا اور اُسکا نام آئین تحکم علیحدہ وضع کیا ہو مشہور
کے ہوا اور جملہ مخترعات اُسکے سے یہ تھا کہ تیس کوس سے تیس کوس مسافت کو دائرہ فرض کرکے ساتھ ایک شقدار کے رجوع کیا کہ
جسقدر زمین اُس مسافت میں ہے اگر نامزروعہ ہو مزروعہ کرے اور اگر مزروعہ ہووے تو اُسے اعلی مرتبہ کو پہونچے اور
قریب سو شقدار کے اس کام کے واسطے منصوب ہوئے پس بعضے کہ گرسنہ اور مضطر تھے اور بعضے نہایت حرص و طمع سے
نظر ساتھ انجام کار کے نہیں ڈالتے تھے زراعت کے متکفل ہوئے تھے اور مبالغ بطور تقاوی اور انعام لیتے تھے اور اُس کو
اپنے حوائج ضروری میں صرف کرلیتے تھے اور منتظر سیاست بادشاہی بیٹھے تھے اور دو برس کے عرصہ میں ستر لاکھ تنکہ خزانہ
سے اس کام میں صرف ہوگئے اگر سلطان محمد تغلق شاہ سے زندہ رہتا تو ایک شخص بھی اس کام کے مفسدوں میں سے قتل ہونے سے

زندہ نہ چھوڑتا اور اس بادشاہ کے عہد مین دو مرتبہ امساک باران ہوا اور ہر مرتبہ قریب تین سال کے آدمیون نے
اوقات ساتھ عسرت کے بسر کی پھر عزیز خمار دھار کی طرف پہونچا اور کار ملکی مین مشغول ہوا ایک دن بتقریب ضیافت امیران
صدہ کو عیارت یونربانی سے ہمرہ طلب کیا اور قریب ہشتر نفر امیر صدہ کو اوس مجلس مین بطور غدر کے قتل کیا اور ملاحظہ اسکا
نہ کیا کہ امیران صدہ دکن اور گجرات وغیرہ متوہم ہو کر مقام فساد مین ہونگے اور عریضہ بادشاہ کی خدمت مین لکھا کر خانہ زاد نے ایک
خدمت نمایان کی ہے بادشاہ نے اسکو دولتخواہی بزرگ تصور کر کے گھوڑا اور خلعت مع تحسین نامہ واسطے اسکے بھیجکر فرمایا کہ ہر
امرا سے بزرگ تحسین نامہ عزیز خمار کو لکھکر رخصت اسے عمدہ اور خلعت فاخرہ بھیجین اور خود بہوس تربیت اراذل جو کہ
فرمودہ اسکے سے تجاوز نکرین مصروف ہوا چند شخص جو اسافل روزگار سے تھے انکو اپنے قریب مین اختصاص بخشکر مدارج اور
مراتب انکے اکثر امرا سے بلند تر کیے منجملہ ان کے بخیان مطرب بچہ کو ولایت گجرات اور ملتان اور بداؤن تفویض فرمائی
اور ایک باغبان کو جو سفلہ ترین مردم سے تھا عہدہ دیوان وزارت پر منصوب فرمایا اور فیروز حجام اور منکائی بھٹیارے ولد
باغبان اور شیخ بابو بے باپ جولاہہ بچہ کو اپنے قرب مین ممتاز کر کے جاگیرین اور نظامتین بزرگ حوالہ فرمائین اور مقبل
نام غلام احمد ایاز کو کہ صورت و معنے مین حقیر ترین اسکے غلامون سے تھا گجرات کی وزارت تفویض کی اور ان دو بیتون کے
مضمون سے غافل ہوا نظم مہر ناکسان برافراشتن ۔ وز ایشان امید بہی داشتن ۔ سر رشتہ خویش گم کردن است ۔ بجیب
اندرون مار پروردنست ۔ اور سبب اراذل کی پرورش کا یہ تھا کہ جو بادشاہ دربارہ قتل رعایا وغیرہ احکام بیجا دیتا تھا اور
امرا سے دانا اور عاقل جانتے تھے کہ صلاح بادشاہی اسمین نہین ہر حکم سے پھیر کر ساتھ تغافل کے گذرانتے تھے بادشاہ کے دل
مین نقش اسکا جاگزین ہوتا تھا کہ جو آدمی اصیل و نجیب ہین انکے دل مین میری کچھ قدر اور میرے قول کا کچھ اعتبار نہین ہے
ایسی جماعت کو بزرگ کرنا چاہیے جو اراذل اور لئام سے ہووین القصہ جب عمل شنیع عزیز خمار کا غلغلہ اور بادشاہ کی تحسین
کا طنطنہ اطراف و جوانب مین پہونچا جہان کہین امیر صدہ تھے اپنے تئین فراہم کر کے منتظر وقت اور فرصت کے بیٹھے اس درمیان
مین ملک مقبل جسنے خطاب خان جہانی اور وزارت گجرات پائی تھی مع خزانہ اور گھوڑون خاص سواری کے جو گجرات مین جمع
کیے تھے دبوی اور برودہ سے دہلی آتا تھا اس حدود کے میران صدہ نے اسکو تمام تاراج کیا خان جہان پلٹ کر نہروالہ کی سمت گیا
بادشاہ یہ خبر سنکر غضبناک ہوا گجرات کی روانگی کا ارادہ کیا اور قتلغخان نے ضیاء برنی کے ہاتھ جو مؤلف تاریخ فیروزشاہی
کا ہے پیغام کیا کہ فساد امیران صدہ دبوی اور برودہ کا اس قبیل سے نہین ہے کہ بادشاہ خود بنفس نفیس اسکے دفع کے واسطے
نہضت فرماوے اور حضرت کے اقبال دولت سے دعا گو کو بھی اسقدر استعداد اور لشکر ہے کہ تسکین اس فساد کا کرے اور
بادشاہ بنفس خود کی نہضت سے احتمال ہے کہ اور بھی فساد پیدا ہون بادشاہ نے اسکی التماس قبول نفرمائی فوج کی تیاری کا حکم
نافذ کیا ملک فیروز اپنے چچیرے بھائی کو نیابتہ مع خان جہان اور ملک کبیر کے دہلی مین چھوڑا اور خود سنہ سات سو اڑتالیس
ہجری مین دہلی سے برآمد ہوا اور قصبہ سلطان پور مین کہ پندرہ کوس شہر سے ہے نزول فرمایا تا لشکر جمع ہووے اور اس درمیان
مین عریضہ عزیز خمار کا پہونچا کہ جو امیران صدہ بیوفا اور پروردہ فتنہ انگیزی کا ہین اور دہوی اس سے بہت قریب تھا شہر دھارا
کی توجہ کو آراستہ کر کے انکے دفع کے واسطے روانہ ہوا سلطان نے اندیشناک ہو کر فرمایا کہ عزیز خمار ناکردہ کار ہے
اور طریقہ حرب کا نہین جانتا ہے عجب نہین کہ مارا جاوے بعد اسکے خبر پہونچی کہ جب عزیز خمار باغیون کے مقابل ہوا ۲
بدحواس ہو کر گھوڑے سے گرا باغیون نے اسے گرفتار کر کے بدترین عذاب سے ہلاک کیا بادشاہ بھی سلطانپور سے روانہ ہوا ۲۰.

اثنائے راہ میں ایک دن ضیاء برنی سے کہا اگرچہ لوگ کہتے ہیں کہ اکثر فساد بادشاہ کی کثرت سیاست سے حادث ہوتے ہیں
اور میں ہرگز سیاست کو ترک نکرونگا اسکے بعد فرمایا کہ تو کتب خواندہ ہے بتا کہ بادشاہوں کو سیاست کس کس مقام میں مناسب
ہے عرض کی کہ تاریخ کسروی میں مذکور ہے کہ بادشاہ کو سات محل میں سیاست لازم ہوا اول وہ شخص کہ دین حق سے پھرے اسپر
سیاست لازم آوے دوسرے وہ کہ عمداً خون ناحق کرے تیسرے وہ کہ مرد زن دار ساتھ عورت شوہردار کے زنا کرے چوتھے وہ
کہ ساتھ سلطان کے اندیشہ غدر کا کرے پانچویں وہ کہ باغی فساد ہووے اور بادشاہ ساتھ فتنہ کے کرے چھٹے وہ کہ اہل رعایا سے
ہووے اور ساتھ باغیوں کے موافقت کرے اور زر اور اسلحہ رسانی میں معاونت کرے ساتویں وہ کہ بادشاہ کا حکم خوار رکھے اور کسیطرح
سے فرمانبرداری نکرے پھر پوچھا کہ ان سیاستوں میں کتنی قسم حدیث شریف کے موافق ہیں عرض کی ان سیاست ہفتگانہ میں تین
مقام پر حدیث وارد ہے اور وہ یہ ہے ارتداد اور قتل مسلم اور زنائے محصنہ اور باقی سیاست صلاح ملک کے واسطے مخصوص بادشاہوں
کو ہیں بادشاہ نے فرمایا کہ زمانہ سابق میں خلائق راست کردار اور صدق گفتار تھی اور اس زمانہ میں اشرار زمانہ سے
مجھے ایسی ہی سیاست پر ضرور ہے یہانتک کہ بانو خلق راست روی اور نیک چلنی اختیار کرکے بغاوت اور فساد کو ترک کرے یا
میں درمیان سے برخاستہ ہوں اور میرے پاس ایسا وزیر کامل نہیں ہے کہ ساتھ حسن تدبیر اور عمل نیک کے سرانجام ملک
کرے کہ احتیاج خونریزی کی نہووے اور جب پہاڑ آبو پر جو گجرات کی سرحد میں واقع ہے پہونچا شیخ معزالدین کو کہ ایک امرائے
معتبر سے تھا باغیوں کی سرکوبی کیواسطے رخصت کیا وہ جب دیوی کے اطراف میں پہونچا خان جہان بھی اسکا شریک ہوا جب
باغیوں کے سر پر پہونچے دیوی کے اطراف میں جنگ عظیم واقع ہوئی باغی شکست فاش کھا کر آوارہ دشت ادبار ہوئے بادشاہ
آبو سے معاودت کرکے بھروچ میں آیا اور وہاں مقیم ہوا اور ملک قبول اور عماد الملک وزیر ممالک کو مع امرائے صدہ بھروچ
مفروروں کے تعاقب میں بھیجا عماد الملک آب نربدہ کے کنارے اُنسے ملاقی ہوا اور انہیں کے اکثروں کو تہ تیغ کیا اور اُنکی
اولاد اور اتباع کو دستگیر کیا بعضے جو زندہ رہے مانڈیو بگلانہ کے ضابطہ یعنی حاکم کے پاس پناہ لیگئے اور مانڈیو نے سلطان
کے ملاحظہ سے اُنھیں تاراج اور خراب کیا شر انکا گجرات سے بالکل دفع ہوا اور عماد الملک نے چند روز آب نربدہ کے
کنارے توقف کیا اور سلطان کے حکم کے موافق اکثر امیران صدہ کو قتل کیا اور ایک جماعت شمشیر کے تلے سے بھاگ کر اطراف
میں آوارہ ہوئی پھر بادشاہ نے چند روزہ بھروچ میں نزول اجلال فرمایا اموال بھروچ اور کنبایت اور تمام بلاد گجرات کا کہ
آدمیوں کے پاس رہا تھا بشدت تمام وصول کرکے خزانہ میں داخل کیا اور ان لوگوں کو کہ فی الجملہ شریک فساد تھے مقتول
کرکے فتنہ خوابیدہ کے بیدار کرنے میں مشغول ہوا زین الدین زند کو جو مجید الدین خطاب رکھتا تھا اور ابن رکن الدین
تھانیسری کو جو شریران روزگار سے تھے دولت آباد میں بھیجا تو وہاں کے اہل فساد امیران صدہ وغیرہ کو گرفتار کرکے سیاست کو
پہونچاویں پھر چند روز کے بعد سلطان نے اس حکم سے پشیمان ہو کر چاہا کہ اُس جماعت کو اپنے روبرو بلاکر قتل کرے پھر اُنکے
پیچھے ملک علی سر جامدار اور ملک احمد لاچین کو جو امیر خسرو کے عزیزوں سے تھے عالم الملک برادر قتلغخان کے روبرو بھیجکر
فرمان لکھا کہ امیران صدہ کو جو وہاں معروف و مشہور ہیں حضور میں بھیجے اور ڈیڑھ ہزار سوار انکے ہمراہ لیے اور حکم دیا کہ
ہمراہ ان دو امیر کے درگاہ سلطانی میں روانہ کرے اور عالم الملک نے امیران صدہ رائچور اور مدگل اور گلبرگہ اور بیجاپور
اور گنجوتی اور رائباغ اور کلار اور سیکری اور برار اور رامگیر وغیرہ کو دولت آباد میں طلب کیا اور جب امیران نے
سیاست سلطان کی خبر سنی نزدیک تر حاضر نہ ہوئے ملک علی سر جامدار اور ملک احمد لاچین کو مع ڈیڑھ ہزار سوار

بر سبیل محصلی اس حدود میں روانہ کیا انھوں نے نہایت کوشش کرکے امیران صدہ کو مانند نصیر الدین تغلچی اور قزلباش حاجب
اور حسام الدین اور اسمٰعیل مخ اور حسن کانکو اور نور الدین کے گلبرگہ میں جمع کرکے دولت آباد کی طرف روانہ کیے اور عین الملک نے
انھیں بادشاہ کی خدمت میں روانہ کیا اور جب دو ماتک دون میں جو مابین قصبہ بیج اور دون کے واقع ہے پہونچے
امیران صدہ سیاست سلطان سے خائف اور ہراسان ہوئے اور آپسمیں مشورہ کرکے اقرار کیا کہ ہماری طلب سے سوائے قتل
اور سیاست کے کوئی امر دوسرا نہیں ہے لائق یہ ہے کہ ہم مثل گوسفندان دست و پابستہ کے اپنے تئین قصاب خونخوار بے رحم کے حوالہ
نہ کریں انسب یہ ہے کہ بہانے سے پلٹ کر علم مخالفت بلند کریں پس اتفاق کرکے کوچ کے وقت امرائے محصل پر تاخت لائے اور ملک احمد لاچین
کو قتل کرکے انکا تمام مال و اسباب لوٹ لیا اور ملک علی جامدار جس طرف سے آیا تھا ادھر مفرور ہوا اور امیران صدہ نے
دولت آباد میں تاخت کرکے عالم الملک کو محاصرہ کیا اور قلعہ کی فوج سے موافقت کرکے چندروز میں قلعہ پر متصرف ہوئے
اور عالم الملک کو کہ حسن سلوک اسکے سے راضی تھے جان کی امان دی اور باقی عاملان سلطانی کو ساتھ ابن رکن الدین تھانیسری
کے قتل کیا اور دولت آباد کا خزانہ آپسمیں قسمت کیا اور امیران صدۂ گجرات بھی کہ گوشے اور کنارے کہ اس اور
موا اس میں پوشیدہ تھے سب انکے شریک ہوئے اور اسمٰعیل مخ برادر گل افغان نے کہ وہ بھی امیران صدہ سے تھا اور وفور
عقل و مروت سے اتصاف رکھتا تھا اپنے تئین بادشاہ کرکے اپنا نصیر الدین خطاب کیا بیت اسمٰعیل مخ را دران دار و گیر
شاہی نبود اندکی نام نصیر * جب اس فساد کی خبر بھروچ میں بادشاہ کو پہونچی بسبیل استعجال بھروچ سے کوچ پر کوچ کرکے دولت آباد
میں آیا اور امیران صدہ نے افواج آراستہ کرکے صفوف سنوارے اور آثار جوانمردی اور بہادری کے اس طرح سے ظہور میں
پہونچائے کہ میمنہ اور میسرہ بادشاہ کے متفرق اور پسپا ہوئے اور قریب تھا کہ چشم زخم پہونچے ناگاہ انکا سردار مقدمہ قتل ہوا اور
انکے تخمیناً چار ہزار سوار نے یکبارگی وادی کی طرف ہزیمت کھائی اور رات نے درمیان میں پردہ ظلمانی ڈالا ساتھ اس طریق کے
کہ وہ فریقین ایک دوسرے کے حال سے خبر رکھتے تھے اور میدان جانستان کے قریب فروکش ہوئے تھے اسمٰعیل مخ اور تمام
امیران صدہ نے قرعہ مشورت کا درمیان میں ڈالا اور بہتری اسمیں دیکھی کہ اسمٰعیل مخ مع ایک جماعت کے جو قلعہ کی محافظت کے
واسطے ضرور ہے قلعہ دولت آباد میں داخل ہووے اور باقی امرا گلبرگہ میں جاکر اپنی جاگیروں کی محافظت کریں اور جب سلطان دکن
سے نکل جاوے پھر دولت آباد میں فراہم ہوکر اپنے کام میں مشغول ہووین پھر اسمٰعیل مخ قلعہ دھارا گڑھ میں جو غلہ اور تمام مایحتاج سے
مملو تھا داخل ہوا اور دوسرے امیر کہ حسن کانکو بھی انھیں سے تھا قول قرار کے موافق اپنی جاگیروں میں دوڑے اور سلطان نے عماد الملک
سرتیز کو کہ قبل اسکے ایلچپور میں رہتا تھا اور تاب مقاومت امیران صدہ نہ لاکر سلطانپور کی طرف بھاگا تھا ساتھ ایک جماعت امرا کے باغیون کے
دفع کے واسطے گلبرگہ کی طرف بھیجا اور خود دولت آباد کے کوشک خاص میں سکونت کی اور انکے باشندوں کو ہمراہ امیر نوروز گرگین کے
دہلی کی طرف روانہ کیا اور فتح نامہ لکھا کہ اسے دہلی کے منبر پر پڑھکر نقارے خوشی کے بجاویں پھر عازم تسخیر قلعہ دھارا گڑھ ہوا
سوار و پیادے بیشمار اسکے محاصرہ کے واسطے مامور کیے چنانچہ ہر روز جنگ بلا ناغہ واقع ہوتی تھی اور اندر اور باہر کی جماعت کثیر
قتل ہوتی تھی غرضکہ تین مہینے اسی نہج پر گذرے ناگاہ گجرات سے خبر پہونچی کہ ملک طغی غلام صفدر الملک نے کہ وہ بھی غلام احمد
ایاز خواجہ جہاں کا تھا فساد برپا کرکے امیران صدہ کو جو کوہستان میں زمینداران کی تجویز سے رہتے تھے ساتھ اپنے متفق کیا
اور کنبایت کو غارت کرکے اب قلعہ بھروچ کو محاصرہ کیا ہے بادشاہ یہ خبر سنتے ہی مضطرب ہوا خداوند زادہ قوام الدین
کو مع چند امرائے بزرگ مثل ملک جواہر اور شیخ برہان الدین بلگرامی اور ظہیر الجیوش کو مع لشکر کثیر دولت آباد کے محاصرہ کے واسطے

لوازم عزاداری و ماتم ادا کیا اور پندرہ روز کے قریب مہمات سلطنت کو ملتوی اور معطل رکھا اور بعد تفکر بسیار -
اُسی لحاظ سے کہ مذکور ہوا خود قدم تخت پر نہ رکھا علاء الدین شاہ کو اپنی صلاح دولت کے واسطے نام کو
شاہ بنایا منقول ہے کہ علاء الدین شاہ سلطان عاقل اور خردمند اور شجاع تھا اور آثار رشد اور اطوار ادراک اسکے
اوضاع سے ظاہر اور باہر ہوتے تھے اور جانتا تھا کہ باپ اور دادا میرے خراب کردہ شراب اور سلطنت باختہ
عیش و عشرت ہوئے شرب شراب اور اکل کباب سے احتراز کر کے امیر برید اور تمام حکام کے دفع پر کہ جنھوں نے
ملک موروثی اسکا تغلب سے لیا تھا ہمت مصروف رکھی اور بمقتضائے الاہم فالاہم دشمن خانگی کا دفع واجب
جانکر بعلامت اور تملق بہت امیر برید سے یہ فرمایا کہ میرے باپ اور دادا ایک لحظہ کبھی ہوشیار نہ رہتے تھے اور
عالم بیخبری میں سخن چینوں کی بات گوش کر کے تیری اور قاسم برید کی قدر نہیں جانتے تھے اسواسطے ضرور ہوا کہ
تم ایسے دو خیرخواہ اُنکی حفظ دولت کے واسطے محافظت اور نگہبانی میں کوشش کریں اور میں ہرگز گرد شراب و مستی کے
نہ پھرونگا اور قدر تجھ ایسے نوکر کی پہچانتا ہوں موکلوں کے سپرد کرنا معنی نہیں رکھتا ہے اگر قدم تیرا درمیان میں نہو
یقین کہ حکام اطراف ہجوم لاکر تھوڑے عرصہ میں دار الملک پر بھی متصرف ہوں اور اسکے قطع نظر اگر خاطر تمہاری
میری طرف سے مطمئن نہیں ہوسکے مجھے مکہ معظمہ کی طرف روانہ کر کے بفراغ بال زندگانی بسر کرو امیر برید نے باوجود
روباہ بازی فریب کھا کر موکلوں کو دور کیا اور شاہ نے چند روز نہایت طاعت اور فروتنی کی روش رکھی تا کسی کو
وہ امر عمل میں نہ لایا کہ صاحب داعیہ ہونا اُس سے ظاہر ہووے آخر کو حسن تدبیر اور نہایت عقلمندی سے جیسا کہ کوئی
شخص اُسپر مطلع نہ ہووے امیر برید اور اُسکے فرزندوں کے قتل میں ایک جماعت کو متفق کر کے اُنھیں چاند رات کو
اپنے محل میں در لایا اور امیر برید کہ ہر غرہ کو اُسکے سلام کو آتا تھا علی الصباح بطریق عادت برائے سلام و مبارکباد
ماہ نو دربار میں آیا اور ایک پیرزال کہ اس معاملہ سے اصلا خبر نہ رکھتی تھی اذن دخول کے واسطے باہر آئی اور
امیر برید کو اُس مقام میں کہ نشیمن گاہ سلطان علاء الدین تھا تکلیف دی اور وہ مع تین چار فرزندوں اور قرابتیوں کے
عمارت کے قریب گیا اس درمیان میں چھینک نے ایک مردمان مخفی پر غلبہ کیا ہر چند اُسنے روکا نہ رکی اور اُسنے
بزور عطسہ کیا اور آواز اُسکی امیر برید کے گوش زد ہوئی سمجھا کہ یہ چھینک مرد اجنبی کی ہے فوراً پلٹ کر بہت جلد باہر آیا
اور اُس پیرزال کو طلب کر کے استفسار کیا کہ یہ چھینک بادشاہ کی نہ تھی سچ بتا کون چھینکا تھا اور اندر کون ہے
پیرزال نے جواب دیا مجھے اصلا خبر نہیں ہے امیر برید نے ایک جماعت خواجہ سراؤں کی محلسرا میں بھیجکر حقیقت حال
دریافت کی اور اُس جماعت کو اپنے روبرو پکڑ بلوایا اور ہر ایک کو عذاب طیر مکر سے ہلاک کیا اور شاہ علاء الدین کو
اُسکے بعد کہ دو برس اور تین مہینے شاہی کی تھی معزول اور محبوس کر کے عرصہ قلیل میں ہلاک کیا اور عارفان معاملہ شناس
پر روشن اور ہویدا ہے کہ اس بادشاہ سے حسن تدبیر میں کوئی تقصیر واقع نہوئی آخر کو طالع کی زبونی نے کام اُس
انتہا کو پہونچایا کہ لنگر دولت اُسکی کشتی حیات کا بحر فنا میں غرق ہوا بیت جہان گشتم و دردا بہیچ شہر و دیار نیافتم کہ فروشند
بخت در بازار اور امیر برید نے من بعد اسم شاہی ولی اللہ بہمنی بن سلطان محمود شاہ پر اطلاق کر کے خطبہ سلطنت کا اُسکے نام پڑھا

## ذکر شاہ ولی اللہ بن سلطان محمود شاہ بہمنی کی سلطنت کا

جب شاہ ولی اللہ بادشاہ ہوا تین برس امیر برید کا دست نگر ہو کر روٹی اور کپڑے پر قناعت کرتا رہا اور آخر کو

اُسنے بھی اپنے استخلاص مین کوشش کی امیر برید نے اس حال سے واقف ہو کر اُسے بھی حرم سرا مین قید کیا اور اُسکی منکوحہ سے میل کر کے شاہ کے قالب عنصری کو خنجر ظلم سے شکستہ کیا اور اُسکے نہال قامت کو تیشۂ اجل سے کہ جو بہار اقبال پر سربلند ہوا تھا بُن سے کچل دیا اور اُسکی منکوحہ پر متصرف ہوا رباعی گل صبحدمی بخود برآشفت و بریخت × با باد صبا حکایتے گفت و بریخت × بد عہدی دہر بین کہ گل در دہ روز × سر برزد و غنچہ کرد و بشگفت و بریخت × اور بعد اس واقعہ کے اُسکا چھوٹا بھائی شاہ کلیم اللہ بہمنی جو یوسف عادل خان کا نواسہ تھا نام کو بادشاہ ہوا

## ذکر شاہ کلیم اللہ بہمنی بن سلطان محمود شاہ بہمنی کے جلوس اور خاتمہ کار بہمنیہ کا

اور جب وہ تخت پر بیٹھا شاہی کے نام کے سوا اور کچھ اپنے نصیب مین نہ دیکھکر خانہ نشین ہوا اور مجلس سے بھی برآمد نہوتا تھا یہانتک کہ سنہ ۹۳۲ نوسو بتیس ہجری مین بابر بادشاہ کابل سے ہندوستان کی طرف متوجہ ہو کر دہلی کو اپنے قبضہ مین درلایا اور دبدبہ اُسکی بادشاہی کا عالمگیر ہوا اسمعیل عادل شاہ اور برہان نظام شاہ بحری و سلطان قلی قطب شاہ نے عرائض اخلاص آمیز درگاہ مین ارسال کین اور شاہ کلیم اللہ نے بھی یہ اخبار سنکر ایک اپنے معتبر کے تغیر لباس کر کے مع عریضہ بابر بادشاہ کے پاس بھیجا اور خلاصہ مضمون اُس کا یہ تھا کہ تقدیر کے موافق یا عدم تدبیر سے ملازمان قدیمی دکن کے اطراف و جوانب کو غصباً لیکر اس دولتخواہ کو محبوس رکھتے ہین اگر وہ حضرت سمند عزیمت اسطرف معطوف فرماوین اور بندۂ با اخلاص کو اس گرفتاری سے نجات بخشین مملکت برار اور دولت آباد بندگان درگاہ کی تسلیم کرونگا اور بابر بادشاہ نے بوا ابھی استقلال تمام بہم نہ پہونچایا تھا اور شاہان ہند اور گجرات بھی فاصلہ پر تھے کچھ اثر اُس پر مترتب نہوا اور یہ خبر فاش ہوئی اور شاہ کلیم اللہ محافظت سے جان بچا کر سنہ ۹۳۴ نوسو چونتیس ہجری مین بیجاپور کی طرف گیا جب اُسکے ماموں اسمعیل عادل شاہ نے قصد اُس کی گرفتاری کا کیا وہ مع اٹھارہ سوار وہان سے بھی احمدنگر کی طرف بھاگا اور برہان نظام شاہ بحری لوازم استقبال بجا لا کر باعزاز و اکرام تمام اُسے شہر مین لایا تاکہ اس تقریب سے اُس کو دستکش کر کے احمد آباد بیدر کو مسخر کرے جسوقت شاہ کلیم اللہ اُسکے دربار مین رونق افزا ہوتا تھا ہاتھ باندھکر اُسکے روبرو قیام کرتا تھا جب چند دن اس وتیرہ پر گذرے شاہ طاہر علیہ الرحمہ اُسے مانع ہوے اور سرزنش اور ملامت کر کے کہا کہ باقتضاے زمان اور مضمون مصرع ہر کسے پنجروزہ نوبت اوست جو قبل اسکے اگر کسی نہج کی صاحبی و نفری درمیان مین تھی اب وہ برطرف ہو پس خطبہ اپنے نام پڑھنا اور پہلے وارث ملک کے سامنے کھڑا ہونا حزم و ہوشیاری سے بہت بعید ہے احتمال کلی رکھتا ہو کہ اکثر امرا بادشاہ کلیم اللہ کے دولتخانہ کے متفق ہو کر وہ امر کہ تدارک اُسکا محال ہو ظہور مین لاوین برہان الملک یہ سنکر متنبہ ہوا اور دوبارہ شاہ کلیم اللہ کو اپنے دربار مین طلب نہ کیا اور جو وہ اُسی سنوات مین نہ بہت باقتضاے الٰہی سے احمدنگر مین فوت ہوا اُسکا تابوت احمد آباد بیدر کی طرف لے گئے قطعہ بد ہست و نیست مرنجان ضمیر و دل خوش دار × کہ نیستی ست سرانجام ہر کمال کہ ہست × ازین رباط دو در چون ضرورت ست رحیل × رواق طاق معیشت چہ سربلند و چہ پست × اور شاہ کلیم اللہ بہمنی کے بعد کسی شخص کو خاندان بہمنیہ سے اسم شاہی نصیب ہوا اُنکی دولت نے خالق انس و جان کے حکم سے انقراض قبول کیا اور پانچ فرقون کے نشان سلطنت خلائق کی نظر مین

جلوہ گر ہے تقسیم انکے یہ ہین عادل شاہیہ نظام شاہیہ قطب شاہیہ عماد شاہیہ بریدشاہیہ انشاء اللہ تعالی اس تاریخ کی جلد ثانی مین احوال ان کا مفصل ناظرین پُرتمکین کو معلوم اور مفہوم ہوگا فقط

## خاتمۃ الطبع از جانب کارپردازان مطبع

الحمد للہ والمنہ کہ صحیفہ یادگار زمانہ یعنی ترجمۂ تاریخ فرشتہ اُردو جلد اول جسمین حالات سلاطین دہلی بانی اسلام اور حالات شاہان دکن تا سلاطین بہمنیہ بڑی شرح و بسط سے مذکور ہین جسکا ترجمہ از جانب کارخانۂ ہذا بصرف زرخطیر بنظر افادۂ عام زبان اُردو عام فہم مین ہوا چونکہ سابق مین مترجم کے سہو یا کسی دوسری وجہ سے اکثر مقام پر ترجمہ مین چوک ہوئی تھی اور بعضے بادشاہون کے حالات کلی یا جزوی کسی سہو اندیشی سے ساقط تھے اس مرتبہ نہایت خوبی سے اصل تاریخ فرشتہ سے مقابلہ کرکے اول سے آخر تک ترجمہ بالکل صحیح و معتمد کر دیا گیا اور جن بادشاہون کے حالات ساقط ہوگئے تھے وہ مکمل کر دیے گئے اب یہ ترجمہ نہایت مکمل و معتمد درست ہوکر بار چہارم مطبع نامی منشی نول کشور واقع لکھنؤ مین بطلوہمت جناب راے بہادر منشی پراگ نرائن صاحب دام اقبالہ مالک مطبع موصوف بماہ ستمبر سنہ ۱۹۱۴ء حلیۂ طبع سے آراستہ و پیراستہ ہوا حق سبحانہ تعالی اس کتاب برکت انتساب کو مقبول خاص و عام کرے۔

## اعلان

